فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ فِرْقَةٍ مِنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّيْنِ

# فتاویٰ قاسمیہ

منتخب فتاویٰ


حضرت مولانا مفتی شبیر احمد القاسمی

خادم الافتاء و الحدیث جامعہ قاسمیہ

مدرسہ شاہی مراد آباد، الہند


(جلد ۲)

## المجلد الثانی

بقیۃ الایمان و العقائد من باب الحشر و النشر الی باب

مایتعلق باھل الکتاب التاریخ و السیر البدعا والرسوم

۱۷۳ ——— ۷۷۵


ناشر

**مکتبہ اشرفیہ، دیوبند، الہند**

01336-223082

# فتاویٰ قاسمیہ

صاحب فتاویٰ

حضرت مولانا مفتی شبیر احمد القاسمی



پہلا ایڈیشن محرم الحرام ۱۴۳۷ھ

ناشر

مکتبہ اشرفیہ، دیوبند، ضلع سہارنپور، الہند

01336-223082

ASHRAFI BOOK DEPOT

DEOBAND, SAHARANPUR, INDIA

Phone: 01336-223082

Mob. : 09358001571،08810383186

# مکمل اجمالی فہرست ایک نظر میں

| | | | |
|---|---|---|---|
| المجلد التاسع | ٣٤٢٤ | ٣٨٩٣ | بقية الصلوة، صلوة المريض، الجمعة، العيدين، الجنائز إلي حمل الجنازة. |
| المجلد العاشر | ٣٨٩٤ | ٤٤٠٤ | بقية الجنائز من صلوة الجنائز إلي باب الشهيد، كتاب الزكوة. |
| المجلد الحادي عشر | ٤٤٠٥ | ٤٨٧٣ | بقية الزكوة، كتاب الصدقات، الصوم، بتمام أبوابها إلي صدقة الفطر. |
| المجلد الثاني عشر | ٤٨٧٤ | ٥٣٤٨ | كتاب الحج بتمام أبوابها، النكاح إلى باب نكاح المكره. |
| المجلد الثالث عشر | ٥٣٤٩ | ٥٩٤٣ | بقية النكاح إلي باب المهر. |
| المجلد الرابع عشر | ٥٩٤٤ | ٦٤٦٢ | الرضاع، الطلاق إلي باب الكناية. |
| المجلد الخامس عشر | ٦٤٦٣ | ٦٩٠٢ | بقية الطلاق، الرجعة، البائن، الطلاق بالكتابة، الطلاق الثلاث، الشهادة في الطلاق، الحلالة. |
| المجلد السادس عشر | ٦٩٠٣ | ٧٤٠٢ | بقية الطلاق، تعليق الطلاق، التفويض، الفسخ والتفريق، الظِهار، الإيلاء، الخلع، الطلاق على المال، العدة، النفقة، ثبوت النسب، الحضانة. |
| المجلد السابع عشر | ٧٤٠٣ | ٧٨٦٧ | الأيمان والنذور، الحدود، الجهاد، اللقطة، الامارة والسياسة، القضاء، الوقف إلي باب المساجد. |
| المجلد الثامن عشر | ٧٨٦٨ | ٨٤٠٨ | بقية الوقف من الفصل الثالث، المسجد القديم إلي مصلى العيد، والمقبرة. (قبرستان) |

❍❖❍

# فہرست مضامین

## ١/ بقية كتاب الإيمان والعقائد

## ١١/ باب ما يتعلق بالملائكة و الجن ٦٣

| ❐ | ۱۲/ باب ما یتعلق بالأنبیاء | ۸۷ |
|---|---|---|

۱۵/ باب الفرق الضالة

## ۱۸/ باب في البريلوية

| | | |
|---|---|---|
| ❑ | ١٣/ باب ما يتعلق بالصحابة | ١٩٥ |

# ٢/ كتاب التاريخ والسير

# ❑ ۳/ كتاب البدعات والرسوم

## ۱/ باب: بدعت کی تعریف اور اس کے اقسام

❐ ٨/ حضور ﷺ کے اسم مبارک پر انگوٹھا چومنا ٥٦٠

# ١/ بقية كتاب الإيمان

## ٩/ باب ما يتعلق بالحشر و النشر

### کیا محرم کے دن قیامت قائم ہوگی؟

**سوال** [١٧٣]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ١٠ر محرم کو جمعہ کے دن قیامت قائم ہونے کی جو بات مشہور ہے وہ کسی حدیث سے ثابت ہے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جمعہ کے دن قیامت قائم ہوگی، یہ تو حدیث میں موجود ہے؛ لیکن ١٠ر محرم کو قائم ہوگی یہ بات کسی صحیح حدیث میں نہیں مل سکی۔ (مستفاد: آپ کے مسائل اوران کا حل ٢/ ٣٥٥)

**عن أبی هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: خير يوم طلعت عليه الشمس يوم الجمعة فيه خلق آدم وفيه أدخل الجنة وفيه أخرج منها، ولا تقوم الساعة إلا في يوم الجمعة.** (رواه مسلم، مشكوة شريف، كتاب الصلاة، باب الجمعة، الفصل الأول ١١٩، مسلم شريف، كتاب الجمعة، باب فضيلة يوم الجمعة ......، مكتبه بلال ١/ ٢٨٢، بيت الأفكار رقم: ٨٥٤، موطأ مالك، ماجاء في الساعة التي ترجى في يوم الجمعة، مكتبه أشرفي ديوبند ٣٨، ترمذي، أبواب الجمعة، باب في الساعة التي ترجى في يوم الجمعة، النسخة الهندية ١/ ١١٠، بيروت، رقم: ٤٨٨)

**عن أبي هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم خير يوم طلعت فيه الشمس يوم الجمعة فيه خلق آدم وفيه أهبط، وفيه تيب عليه، وفيه مات، وفيه تقوم الساعة.** (أبو داؤد، كتاب الصلاة، باب تفريع أبواب الجمعة، النسخة الهندية ١/ ١٥٠، دارالسلام، رقم: ١٠٤٦، ترمذي شريف، أبواب

الجمعة، باب فضل يوم الجمعة، النسخة الهندية ١/ ١١٠، دارالسلام، رقم: ٤٩١، مجمع الزوائد ٢/ ١٦٤، بيروت، مسند بزار، مكتبة العلوم والحكم بيروت ١٥/ ٣٣٥، رقم: ٨٨٩٢، مكتبه البدر ديوبند، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز بيروت ١/ ٤٠٥، رقم: ١٠٣٦)

**أخرج ابن جرير وابن أبي حاتم عن قتادة أنه قال في الآية: خمس من الغيب استأثر الله تعالى بهن، فلم يطلع عليهن ملكا مقربا ولا نبيا مرسلا ......، ولا يدري أحد من الناس متى تقوم الساعة، في أي سنة، ولا في أي شهر أ ليلا أم نهارا.** (روح المعاني، سورة لقمان، تحت رقم الآية: ٣٤، مكتبه زكريا ١٢/ ١٦٨)

**وقال ابن عباس: هذه الخمسة لا يعلمها إلا الله تعالىٰ، ولا يعلمها ملک مقرب، ولا نبي مرسل، فمن ادعى أنه يعلم شيئا من هذه فقد كفر بالقرآن؛ لأنه خالفه، ثم إن الأنبياء يعلمون كثيرا من الغيب بتعريف الله تعالىٰ إياهم.** (الجامع لأحكام القرآن، سورة لقمان، الآية: ٣٤، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ١٤/ ٥٥)

**ولا تقوم الساعة إلا يوم الجمعة، وفي "العرف الشذي": ورد في حديث قوي: أن قيام الساعة يكون يوم عاشوراء، عاشر المحرم فيكون العاشوراء يوم الجمعة، أقول: لم أقف عليه فلينظر.** (معارف السنن، أبواب الجمعة، باب في الساعة التي ترجى في يوم الجمعة، مكتبه أشرفيه ديوبند وكراچی ٤/ ٣٠٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٢/ محرم الحرام/ ١٤٣٥ھ
رجسٹر خاص

## قیامت کے دن سورج کتنا قریب ہوگا؟

**سوال** [١٧٤]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے

میں: قیامت میں سورج سوا نیزے پر آجائے گا، تو سوا نیزہ ایک بانس کی اونچائی کو کہتے ہیں یا پانچ منزلہ مکان کے برابر کے طول کو کہتے ہیں، یا کتنی زیادہ اونچائی کو کہتے ہیں؟

المستفتی: محمد ابراہیم انصاری سونا پوری، سوپول

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** احادیث کی صراحت کے مطابق قیامت کے روز سورج ایک میل یا دو میل کے فاصلہ پر ہوگا، جو آج کے کلومیٹر کے حساب سے ڈیڑھ کلومیٹر یا تین کلومیٹر کی دوری ہوگی۔ اور جو سوا نیزے کی بات ہے وہ ہم کو احادیث میں نہیں ملی۔

**عن المقداد صاحب رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال: سمعت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول: إذا کان یوم القیامة أدنیت الشمس من العباد حتی یکون قید میل أو اثنین، قال سلیم بن عامر: لا أدري أي المیلین عني أ مسافة الأرض أم المیل یکحل بہ العین، قال فتصهرهم الشمس فیکونون في العرق بقدر أعمالهم، فمنهم من یأخذه إلی عقبیه، ومنهم من یأخذه إلی رکبتیه، ومنهم من یأخذه إلی حقویه، ومنهم من یلجم إلجاما، فرأیت رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یشیر بیده إلی فیه، أي یلجمه إلجاما. الحدیث** (ترمذي شریف، أبواب صفة القیامة، باب بلا ترجمة، النسخة الهندیة ٢/ ٦٨، دارالسلام، رقم: ٢٤٢١، مسلم شریف، کتاب التوبة، باب ماجاء في صفة یوم القیامة ......، النسخة الهندیة ٢/ ٣٨٤، بیت الأفکار، رقم: ٤٨٦٤، مشکوة شریف، کتاب الفتن، باب الحشر، الفصل الأول، مکتبه أشرفي دیوبند ٤٨٣، رقم: ٥٢٩٩، مستفاد: تحفة الأحوذي، مکتبه اشرفیه دیوبند ٣/ ٢٩٢) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٣/ ربیع الاول ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٥/ ٦٥٢٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢١/٣/٣ھ

## میزان عدل پہلے قائم ہوگی یا پل صراط؟

**سوال** [۱۷۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا قبروں سے اٹھنے کے بعد پل صراط پر پہلے ہم سب کا گزر ہوگا، یا حساب وکتاب کے بعد پل صراط پر گذر ہوگا، یعنی بعد میں قائم کیا جائے گا؟

المستفتی: قاری محمد حنیف سنبھل، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: پہلے پل صراط قائم ہوگا یا حساب وکتاب؟ اس سلسلہ میں احادیث شریفہ کے ظاہری الفاظ دوقسم کے ہمارے سامنے ہیں:

(۱) وہ روایت جس سے معلوم ہوتا ہے کہ پہلے پل صراط قائم ہوگا جو حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہے، حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عن أنسؓ سألت النبي صلی اللّٰه علیه وسلم أن یشفع لي یوم القیامة، قال: أنا فاعل، فقلت یا رسول اللّٰه! فأین أطلبک؟ قال: اطلبني أول ما تطلبني علی الصراط، قال: فإن لم ألقک علی الصراط؟ قال: فاطلبني عند المیزان، قلت: فإن لم ألقک عند المیزان؟ قال: فاطلبني عند الحوض، فإني لا أخطئ هذه الثلاث المواطن.** (مشکوة شریف، کتاب الفتن، باب الحوض والشفاعة، مکتبه اشرفي دیوبند ۲/ ۴۹۳، ترمذي، أبواب صفة یوم القیامة، باب ما جاء في شان الصراط، النسخة الهندیة ۲/ ۶۹، دارالسلام، رقم: ۲۴۳۳، مسند أحمد ۳/ ۱۷۸، رقم: ۱۲۸۵۶)

(۲) وہ روایات جن سے معلوم ہوتا ہے کہ حساب وکتاب اور میزان عدل، پل صراط سے پہلے قائم ہوگی، اس کے بعد پل صراط کا نمبر ہے، جیسا کہ ذیل کی روایات سے واضح ہوتا ہے:

**قال النبي صلی اللّٰه علیه وسلم: إذا کان یوم القیامة أذن مؤذن**

**ليتبع كل أمة ما كانت تعبد فلا يبقى …… إلا يتساقطون في النار إلى قوله: ثم يضرب الجسر على جهنم، وتحل الشفاعة.** (مسلم، كتاب الإيمان، باب إثبات رؤية المؤمنين في الآخرة ربهم ۱/ ۱۰۲، بيت الأفكار، رقم: ۱۸۳، جامع الأحاديث ۸/ ۵۴، رقم: ۲۵۰۴۵)

**عن أبي هريرة رضي قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: يجمع الله الناس يوم القيامة، فيقول: من كان يعبد الشمس فليتبعه، ويضرب الصراط بين ظهراني جهنم.** (مسلم، كتاب الإيمان، باب إثبات رؤية المؤمنين في الآخرة ربهم ……، النسخة الهندية ۱/ ۱۰۰، بيت الأفكار، رقم: ۱۸۲)

حضرات محدثین نے دونوں قسم کی روایات کو اس طریقہ سے جمع فرمایا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا کہ تم مجھے سب سے پہلے پل صراط پر تلاش کرنا اوراس کے بعد میزان عدل پر، پھر اس کے بعد حوض کوثر پر، اس میں ترتیب مقصد نہیں؛ بلکہ مجموعی مقامات بیان کرنا مقصد ہے؛ اس لئے کہ حوض کوثر کا پل صراط سے پہلے میدان محشر میں قائم ہونا متعین ہے اور پل صراط پار ہونے کے بعد جنت ہے، پھر حوض کوثر کی ضرورت نہیں ہے؛ حالانکہ حدیث شریف میں حوض کوثر کو بالکل بعد میں بیان کیا گیا ہے؛ اس لئے اس حدیث میں مجموعی مقامات کا ذکر کیا گیا ہے، ترتیب بیان نہیں کی گئی ہے، مقصد یہ ہے کہ تم ان تینوں مقامات میں کسی نہ کسی ایک مقام میں مجھ کو پاؤ گے؛ لہٰذا میزان عدل پہلے قائم ہوگی، اس کے بعد پل صراط کا نمبر ہوگا۔

**أوليته ليست بأولته الزمان، وإلا لزم تقدم الصراط على الميزان، بل المراد التقدم بحسب الضرورة إليه صلى الله عليه وسلم، وشدة الهول.** (الكوكب الدري ۲/ ۹۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷/۱/۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۷۴۸۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۷/۱/۱۴۲۳ھ

# پل صراط کا راستہ کتنے برس کا ہے؟

**سوال** [۱۷۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: پل صراط کا راستہ کتنے برس کا ہے؟ اور اس راستہ میں اتار چڑھاؤ بھی ہے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** پل صراط کی مسافت ہر شخص کے اعمال کے اعتبار سے ہوگی، جس کا ایمان جتنا زیادہ پختہ اور مضبوط ہوگا، اس کے لئے اس کی مسافت اتنی ہی کم ہوگی اور جس کا جتنا زیادہ ناقص ہوگا اس کے لئے اس کی مسافت اتنی ہی زیادہ ہوگی، حتی کہ بعض کی رفتار بجلی کی طرح ہوگی اور منٹوں میں گزر جائیں گے۔ اور بعض ہوا کی طرح اور بعض تیز رفتار گھوڑے کی طرح اور بعض پیدل کی طرح اور کفار ومشرکین اس کو پار نہیں کر پائیں گے؛ بلکہ وہ جہنم کا ایندھن بنیں گے۔

**وعن عبدالله بن مسعودؓ قال: يوضع الصراط على سواء جهنم مثل حد السيف المرهف مدحضة مزلة عليه كلاليب من نار يخطف بها، فممسک يهوي فيها ومصروع، ومنهم من يمر كالبرق فلا ينشب ذلک أن ينجو، ثم كالريح فلا ينشب ذلک أن ينجو، ثم كجري الفرس، ثم كرمل الرجل، ثم كشمي الرجل، ثم يكون آخرهم إنسانا رجل قد توحته النار ولقي فيها شرا حتى يدخله الله الجنة بفضل رحمته، فيقال له: تمن وسل، فيقول: أي رب أتهزأ مني وأنت رب العزة، فيقال له: تمن وسل حتى إذا انقطعت به الأماني، قال لک ما سألت، ومثله معه.** (الترغيب والترهيب ٤/ ٣٢٦، رقم: ٣٢٧، رقم: ٥٣١، المعجم الكبير للطبراني، دار إحياء التراث العربي ٩/ ٢٠٣، رقم: ٨٩٩٢، مجمع الزوائد ١٠/ ٣٦٠، ورجاله رجال الصحيح غير عاصم، وقد وثق) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۱۰۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۴/۵/۱۵ھ

# کیا جمعرات کو امت کے اعمال پیش ہوتے ہیں؟

**سوال** [۱۷۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اس خادم نے اپنی تسلی کے لئے طالب علمانہ طور پر حضرت شیخ الحدیث مولانا عبدالجبار صاحب اعظمیؒ سے دریافت کیا تھا کہ آپ نے اب سے پہلے کئی سال ہوئے، جب دڑھیال میں ایک تبلیغی جوڑ میں فرمایا تھا، کہ ہر پیر اور جمعرات کو امت کے نامۂ اعمال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے پیش کئے جاتے ہیں، اس کی اصل کیا ہے؟ حدیث کا حوالہ مع صفحہ کے تحریر فرمائیں اور حدیث کی حیثیت اور محدثین کے نزدیک اس کا کیا درجہ ہے؟ اس کو بھی تحریر فرمائیں۔ دوسرے یہ کہ حضرتؒ نے جماعتوں کو رخصت کرتے ہوئے مصافحہ کیا تھا، اس کے متعلق بھی وضاحت سے تحریر فرمادیں۔ حضرت نے از راہ شفقت جواب سے نوازتے ہوئے ارشاد فرمایا ہے: کہ آج کل مصروفیت بہت ہے، مدرسہ شاہی کے دارالافتاء کو خط لکھ کر تفصیل معلوم کرلیں، مجھے مفتی صاحب کا اسم گرامی بھی معلوم نہیں ہے؛ اس لئے پتہ پر نام نہیں لکھ سکا۔ حضرت سے درخواست ہے دونوں مسئلوں کی تفصیل سے وضاحت فرمایں۔ جزاک اللہ خیرا۔

المستفتی: ولی محمد شاہ خان متصل چوکی پولیس
پلاتالاب، رامپور (یوپی)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: علامہ ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ نے ''البدایہ والنہایہ'' کے اندر حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے نقل فرمایا ہے کہ امت کے اعمال حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر پیش کئے جاتے ہیں، اس میں پیر وجمعرات کی قید نہیں ہے، نیز حدیث شریف بھی ضعیف ہے۔

**عن عبداللہ بن مسعودؓ عن النبي صلی اللہ علیہ وسلم قال: إن للہ**

**ملائكة سياحين يبلغوني عن أمتي السلام، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: حياتي خير لكم تحدثون ويحدث لكم، ووفاتي خير لكم تعرض علي أعمالكم، فما رأيت من خير حمدت الله عليه، وما رأيت من شر استغفرت الله لكم، ثم قال البزار: لم نعرف آخره يروي عن عبدالله إلا من هذا الوجه.** (البداية والنهاية، فصل في صفة قبره صلى الله عليه وسلم ذكر ما أصاب المسلمين من المصيبة بوفاته، مكتبه دارالفكر بيروت ٥/ ٢٧٥)

البتہ اللہ تعالیٰ کے یہاں ہر جمعرات وپیر کو پیش کئے جانے کے متعلق معتبر حدیث سے ثابت ہے:

**حدثنا محمد بن يحيى نا أبو عاصم عن محمد بن رفاعة عن سهيل بن أبي صالح عن أبيه عن أبي هريرة رضؓ أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: تعرض الأعمال يوم الإثنين والخميس، فأحب أن يعرض عملي وأنا صائم.** (ترمذي شريف، كتاب الصوم، باب ماجاء في صوم يوم الإثنين والخميس، النسخة الهندية ١/ ٩٣، دارالسلام، رقم: ٧٤٧)

رخصتی مصافحہ حدیث شریف سے ثابت ہے:

**عن ابن عمر قال: كان النبي صلى الله عليه وسلم إذا ودع رجلا أخذ بيده فلا يدعها حتى يكون الرجل هو يدع يد النبي صلى الله عليه وسلم. الحديث** (مشكوة ١/ ٢١٤، ترمذي، أبواب الدعوات، باب ماجاء في إذا أودع إنسانا، النسخة الهندية ٢/ ١٨٢، دارالسلام، رقم: ٣٤٤٢، مظاهر حق ٢/ ٣٣٩، أشعة اللمعات ٢/ ٢٧٨، مرقاة، باب الدعوات في الأوقات، الفصل الثاني، شرح دعاء التوديع، مكتبه إمداديه ملتان ٥/ ٢٠٩)

**وفي شرعة الإسلام كان أصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا تلاقوا تعانقوا، وإذا تفرقوا تصافحوا وحمدوا الله واستغفروا.**

(بحواله فتاوى عبدالحئى ١/ ٢٦٨، حاشية معلم الحجاج ٣٤)

**عن أنس –رضي الله عنه– قال: كان أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم إذا تلاقوا تصافحوا، وإذا قدموا من سفر تعانقوا.** (المعجم الأوسط، دارالفكر ١/ ٤١، رقم: ٩٧)

**وفي الحصن الحصين: عن ابن السني و ابن حبان في أدعية السفر، وإن كان سفرا صالحا صافح. وفي الغنية: ويفارقوا بالمصافحة. الخ** (على هامش معلم الحجاج ٤٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/۷/۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۸۲۱)

## کیا قیامت میں ماں کی طرف نسبت کر کے پکارا جائے گا؟

**سوال** [۱۷۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: یہ بات عام ہے کہ قیامت کے روز انسان کو اس کے والد کے نام سے نہ پکار کر ماں کے نام سے پکارا جائے گا؛ لہٰذا حدیث کی روشنی میں وضاحت سے یہ بات تحریر فرمادیں کہ قیامت کے روز انسان کو کس کے نام سے منسوب کیا جائے گا؟

المستفتی: حسین اختر شمسی قانون گویان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** یہ شہرت جو سوال نامہ میں درج ہے کہ قیامت کے دن انسان کو اس کے والد کے نام سے نہ پکار کر ماں کے نام سے پکارا جائے گا غلط ہے، یہ عوام کی من گھڑت بات ہے؛ بلکہ حدیث پاک میں موجود ہے کہ قیامت کے دن ہر انسان کو اس کے باپ کے نام سے ہی پکارا جائے گا۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عن أبي الدرداء قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إنكم تدعون يوم القيامة بأسمائكم وأسماء آبائكم، فأحسنوا أسمائكم.**

(أبوداؤد شريف، كتاب الأدب، باب في تغيير الأسماء، النسخة الهندية ۲/ ٦٧٦، دارالسلام، رقم: ٤٩٤٨، سنن دارمي، المغني بيروت ۳/ ١٧٦٦، رقم: ٢٧٣٦، صحيح ابن حبان، دارالكتب العلمية بيروت ٥/ ٣٩١، رقم: ٥٨٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲؍صفر ۱۴۲۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۷۹۲۲/۳۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۴/۲/۱۳ھ

## قیامت کے دن والد کی طرف منسوب کرکے پکارا جائے گا

**سوال** [۱۷۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: قیامت کے دن جب مردے قبر سے اٹھائے جائیں گے، تو باپ کے نام کی طرف منسوب کرکے پکارا جائے گا یا ماں کی طرف منسوب کرکے پکارا جائے گا؟

المستفتی: محمد مظہر عالم امام مسجد، انڈے والی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** قیامت کے دن جب تمام انسانوں کو قبر سے اٹھایا جائے گا، تو اس دن ان کو ان کے باپ کے نام کے ساتھ پکارا جائے گا، ہاں البتہ جو بن باپ کے ہوں گے، مثلاً اولاد الزنا وغیرہ، تو اللہ تعالیٰ رسوائی سے بچانے کے لئے ان کو ان کی ماؤں کے نام سے پکارے گا۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۲۹۴/۱۴، جدید ڈابھیل ۶۵۸/۱)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إنكم تدعون يوم القايمة بأسمائكم وأسماء أبائكم فأحسنوا أسماء كم.** (أبوداؤد، كتاب الأدب، باب في تغيير الأسماء، النسخة الهندية ۲/ ٦٧٦، دارالسلام، رقم: ٤٩٤٨، سنن دارمي، المغني بيروت ٣/ ١٧٦٦، رقم: ٢٧٣٦، صحيح ابن حبان، دارالكتب العلمية بيروت ٥/ ٣٩١، رقم: ٥٨٢٧)

وتحته في البذل: أنه یدعی الناس یوم القیامة بأسماء أمهاتکم قیل: الحکمة فیه مستر حال أولاد الزنا، مثلا یفتضحوا، وقیل: لرعایة عیسی بن مریم علیه السلام. (بذل المجهود، جدید دارالبشائر الإسلامیه بیروت ۱۳/ ۳٤۹، قدیم مطبع سهارنپور ٥/ ۲٦۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵؍ جمادی الثانی ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۷۵۷۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۵؍ جمادی الثانی ۱۴۲۲ھ

## کیا بلا عقیقہ فوت ہونے والا بچہ سفارشی ہوگا؟

**سوال** [۱۸۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: میری ایک لڑکی تھی، اس کا نام نوری تھا، وہ اللہ کو پیاری ہوگئی، میں نے نیت کی تھی کہ اس کا عقیقہ کروں گا؛ لیکن بچی انتقال کر گئی، میں نے ایک عالم کو تقریر کرتے ہوئے سنا کہ جس نے عقیقہ کی نیت کی اور بچہ انتقال کر گیا تو وہ بچہ اپنے ماں باپ کی سفارش نہیں کرے گا، شرعاً کیا حکم ہے؟

المستفتی: حافظ مبارک حسین، مدرسہ تجوید القرآن پاکوڑیہ، پاکوڑ، جھارکھنڈ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** زندگی میں عقیقہ کرنا صرف مستحب ومسنون ہے، واجب اور لازم نہیں۔ اور بچہ کے مرنے کے بعد یہ مسنون ومستحب بھی نہیں رہتا؛ اس لئے کہ عقیقہ زندہ کی طرف سے ہوتا ہے مردے کی طرف سے نہیں ہوتا۔ اور اگر اس بچہ کی موت پر ماں باپ نے صبر کیا ہے، تو انشاء اللہ یہ بچہ بھی ماں باپ کے لئے سفارشی بنے گا۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۱/ ۳۵۰، ۵/ ۳۸۰، جدید ڈابھیل ۱۷/ ۵۲۹، ۵۳۲، احسن الفتاوی ۷/ ۵۳۶)

ویستحب لمن ولد له ولد أن یسمیه یوم أسبوعه، ثم یعق عند الحلق عقیقة إباحة أو تطوعا. (شامي، کتاب الأضحیة، خاتمه زکریا دیوبند ۹/ ٤۸٥)

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: الغلام مرتهن بعقیقة یذبح عنه یوم السابع ویسمی ویحلق رأسه.** (ترمذي، أبواب الأضاحي، باب بلا ترجمة، النسخة الهندیة ۱/ ۲۷۸، دارالسلام، رقم: ۱۵۲۲، مسند البزار، مکتبة العلوم والحکم ۱۰/ ۴۰۸، رقم: ۴۵۴۹، سنن نسائي، کتاب العقیقة، باب متی یعق؟ النسخة الهندیة ۲/ ۱۶۷، دارالسلام، رقم: ۴۲۲۵، المستدرک ۷/ ۲۰۷۴، رقم: ۷۵۸۷)

**عن عبدالله بن مسعود قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: من قدم ثلاثة لم یبلغوا الحنث کانوا له حصنا حصینا، قال أبو ذر: قدمت اثنین، قال: واثنین، فقال: أبي بن کعب سید القراء قدمت واحدا، قال وواحدا، ولکن إنما ذلک عند الصدمة الأولی.** (ترمذي، أبواب الجنائز، باب ماجاء في ثواب من قدم ولدا، النسخة الهندیة ۱/ ۲۰۴، دارالسلام، رقم: ۱۰۶۱، المصنف لابن أبي شیبة، مؤسسة علوم القرآن بیروت ۷/ ۳۹۵، رقم: ۱۲۰۰۷، مسند أحمد ۱/ ۴۲۹، رقم: ۴۰۷۷، ۳۵۵۴، ۴۳۱۴، المعجم الأوسط، دارالفکر ۶/ ۲۵، رقم: ۷۸۶۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۷/ ربیع الثانی ۱۴۲۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۸۹۷۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۷/۴/۱۶ھ

## بلا عقیقہ فوت ہونے والی اولاد بھی سفارشی ہوگی

**سوال** [۱۸۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: میری ایک لڑکی تھی جس کا انتقال ہوگیا ہے، پیدائش کے بعد ۱۳/ ماہ زندہ رہی، میں نے ارادہ کیا تھا کہ اس کا عقیقہ کروں گا؛ لیکن نہ کرسکا، بیماری اتنی ہوگئی کہ میں مجبور ہوگیا اور لڑکی دنیا سے چلی گئی، میں نے ایک عالم سے تقریر کے دوران سنا تھا کہ جس نے اپنے لڑکا، لڑکی کا عقیقہ نہیں کیا اور وہ بچپن میں انتقال کر

گیا، تو وہ بچہ ماں باپ کی سفارش نہیں کرے گا، اس وقت سے میں پریشان ہوں۔ حضرت میں اس سنت کو کیسے ادا کروں؟ کوئی صورت ہو تو تحریر فرمائیں، تاکہ عقیقہ کی سنت ادا ہو اور میرا بچہ میرا سفارشی بنے۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آپ نے جن عالم سے دوران تقریر مسئلہ سنا ہے کہ عقیقہ کئے بغیر بچہ فوت ہو جائے تو سفارش نہیں کرے گا، بعض ائمہ کا یہی قول ہے، اس اعتبار سے ان عالم صاحب کا قول ان علماء کے قول کے مطابق درست ہے؛ لیکن امام صاحب کے نزدیک یہی راجح ہے کہ وہ بچہ بھی انشاء اللہ سفارش کرے گا، آپ زیادہ تشویش میں نہ پڑیں اور اللہ سے شفاعت کی امید رکھیں، نیز بچہ کے وفات پا جانے کے بعد اس کا عقیقہ مشروع نہیں ہے؛ اس لئے اللہ سے امید رکھا کریں اور آئندہ بچوں کا عقیقہ وقت پر کرنے کی کوشش کریں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/ ۳۸۱، جدید ڈابھیل ۱۷/ ۵۳۲)

**عن عبداللّٰہ قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم: ما من مسلمین یموت لهما ثلاثة من الولد، لم یبلغوا الحنث إلا کانوا له حصنا حصینا من النار، فقیل: یا رسول اللّٰہ! فإن کان اثنین؟ فقال: وإن کان اثنین، قال: فقال أبي بن کعب أبو المنذر سید القراء: لم أقدم إلا واحدا، قال: فقیل له: وإن کان واحدا؟ فقال: إنما ذلک عند الصدمة الأولی.** (مسند أحمد بن حنبل ۱/ ۴۲۹، رقم: ۴۰۷۷، ۴۰۷۸، ۴۰۷۹، ۳۵۵۴، ۴۳۱۴، المصنف لابن أبي شیبة، مؤسسة علوم القرآن بیروت ۷/ ۳۹۵، رقم: ۱۲۰۰۷)

**عن سمرة عن النبي صلی اللّٰہ علیہ وسلم قال: کل الغلام مرتهن بعقیقة تذبح عنه یوم السابع ویحلق رأسه ویسمی.** (ابن ماجة، أبواب الذبائح، باب العقیقة، النسخة الهندیة ۲۲۸، رقم: ۳۱۶۵، سنن أبوداؤد، کتاب الضحایا، باب في العقیقة، النسخة الهندیة ۲/ ۳۹۲، دارالسلام، رقم: ۲۸۳۷، سنن

ترمذي، أبواب الأضاحي، باب بلا ترجمة، النسخة الهندية ١/ ٢٧٨، دارالسلام، رقم: ١٥٢٢) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/۹۰۰۳)

## روزِ محشر میں قرض کی ادائے گی کی کیفیت

**سوال** [۱۸۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) اگر زید بکر کا روپیہ مار لے، یعنی بے ایمانی کر لے، تو قیامت کے دن بکر کو اس روپیہ کا معاوضہ ملے گا؟ یہ سنا ہے کہ پانچ روپیہ کے عوض ستائیس مقبول نمازیں ملیں گی۔

(۲) قیامت کے دن زید کو اتنا ہوش تو ہوگا نہیں کہ بکر سے اپنے روپیوں کا تقاضہ کرے، ایسی حالت میں اللہ پاک زید کو بکر سے تقاضہ کئے بغیر ہی اس کے روپیوں کا بکر سے معاوضہ دلائے گا یا نہیں؟

المستفتی: محمد احمد خان فیض گنج، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱-۲) جس شخص نے کسی پر اس کا مال وغیرہ دبا کر ظلم کیا اور بغیر ادا کئے یا معاف کرائے انتقال کر گیا، تو قیامت میں اس کا بدلہ بغیر تقاضہ کے دلایا جائے گا اور یہ بدلہ نیکیوں سے ہوگا کہ ظلم کرنے اور مال دبانے والے کی نیکیاں مظلوم اور صاحب حق کو دے دی جائیں گی۔ اور اس کی نیکیاں ختم ہو جائیں گی تو مظلوم کی برائیاں ظالم پر ڈال دی جائیں گی۔ حدیث شریف میں یہ تذکرہ نظر سے نہیں گذرا کہ پانچ روپیہ کے عوض ستائیس نمازوں کا ثواب ملے گا۔

عن أبي هريرة رضـ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من كانت له مظلمة لأخيه من عرضه أو شيء، فليتحلله منه اليوم قبل أن لا يكون دينار ولا درهم، وإن كان له عمل صالح أخذ منه بقدر مظلمته،

**وإن لم تكن له حسنات أخذ من سيئات صاحبه، فحمل عليه.** (بخاري شريف، كتاب المظالم، باب من كانت له مظلمة، النسخة الهندية ١/ ٣٣١، رقم: ٢٣٨٥، ف: ٢٤٤٩، كتاب الرقاق، باب القصاص يوم القيامة ٢/ ٩٦٧، رقم: ٦٢٨٥، ف: ٦٥٣٤، ترمذي شريف، أبواب صفة القيامة، باب ماجاء في شان الحساب ٢/ ٦٧، دارالسلام، رقم: ٢٤١٩، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم بيروت ٨/ ١٧٣، رقم: ٣٢٠٢، ١٥/ ١٤٨، رقم: ٨٤٧٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸؍ رجب ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۷۳۱۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۸؍ ۷؍ ۱۴۲۱ھ

## قاتل اور حق تلفی کرنے والے کی توبہ قبول ہوتی ہے یا نہیں؟

**سوال** [۱۸۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) کہ زید کہتا ہے کہ قاتل ہو یا حق تلفی کرنے والا ہو، اگر وہ توبہ کرنا چاہے تو توبہ قبول نہیں ہوتی ہے؛ لیکن عمر کہتا ہے کہ حق تلفی کرنے والا ہو یا قاتل، اگر وہ توبہ کرنا چاہے تو توبہ ہر حال میں قبول ہوتی ہے، کتنا ہی بڑا گنہگار کیوں نہ ہو، اگر سچے دل سے توبہ کرلے تو توبہ قبول ہوجاتی ہے؛ لیکن زید ماننے کو تیار نہیں ہے؟

(۲) قرآن مجید میں ہے: "**يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا تُوْبُوْا اِلَى اللّٰهِ تَوْبَةً نَصُوْحًا**" اس آیت کے متعلق توبہ قبول ہوجانی چاہئے؛ لیکن حدیث میں ہے کہ قاتل کو یا حق تلفی کرنے والے کو اگر مالک خود معاف نہیں کرتا ہے یا مقتول کے ورثاء معاف نہیں کرتے تو خدا بھی معاف نہیں کرتا ہے۔ مفتی صاحب سے گزارش ہے کہ اس تعارض کو ختم کر کے مسئلہ کی واضح تشریح فرمادیں، عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: محمد ہارون اشرفی نعیمی، طاہر پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) قتل عمد اور حق تلفی میں دو گناہ ہیں: (۱) فعل

معصیت کا ارتکاب، جس کا تعلق حقوق اللہ سے ہے، سچی توبہ اس گناہ کی حد تک قبول ہوجائے گی۔ (۲) غیر کی جان یا مال کا اتلاف، جس کا تعلق حقوق العباد سے ہے، اس گناہ کی حد تک سچی توبہ قبول نہیں ہوگی؛ بلکہ اس وقت قبول ہوسکتی ہے جب قصاص کے لئے اپنے آپ کو مقتول کے ورثاء کے حوالہ کردے یا مال پر صلح کرلے یا ان سے معافی حاصل کرلے، اسی طرح صاحب حق کا حق واپس کردے یا اس سے معافی حاصل کرلے، ورنہ توبہ نصوح کے باوجود آخرت میں مظلوم کو مطالبہ کا حق باقی رہے گا، جس میں سچی توبہ کارگر نہیں ہوسکتی ہے۔

**إعلم أن توبة القاتل لا تكون بالاستغفار والندامة فقط، بل يتوقف على إرضاء أولياء المقتول، فإن كان القتل عمدا لا بد أن يمكنهم من القصاص منه، فإن شاؤوا قتلوه، وإن شاؤوا عفوا عنه مجانا، فإن عفوا عنه كفته التوبة (وقوله) الظاهر أن الظلم المتقدم لا يسقط بالتوبة لتعلق حق المقتول به، وأما ظلمه على نفسه بإقدامه على المعصية فيسقط بها.** (شامي، مطبوعه كوئٹه ٥/ ٣٨٩، شامي، كتاب الجنايات، قبيل باب القود فيما دون النفس، كراچی ٦/ ٥٤٩، زكريا ١٠/ ١٩٥)

**وإن تعلقت (أي المعصية) بحقوق العباد لزم مع الندم، والعزم إيصال حق العبد أو بدله إليه إن كان الذنب ظلما، كما في الغصب والقتل العمد.** (تفسير روح المعاني، سورة تحريم، آيت: ٩، مطبع زكريا ١٥/ ٢٣٥)

**فإن كانت المعصية مالا ونحوه رده إلى صاحبه، وإن كان حد قذف أو نحوه مكنه من نفسه، أو طلب عفوه.** (تفسير خازن ٤/ ٢٨٧، سورة التحريم، بألفاظ مختلفة، كتاب الفقه على المذاهب الأربعة ٥/ ٤٥٤)

(۲) آیت کریمہ کا تعلق صورت اولیٰ سے ہے اور حدیث شریف کا تعلق صورت ثانیہ سے ہے، زید کا قول صورت ثانیہ کے اعتبار سے صحیح ہے اور عمرو کا قول صورت اولیٰ کے اعتبار سے صحیح ہے؟ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱ ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۵۸۲)

# ۱۰/ باب ما یتعلق بالجنة و الجهنم

## جنت کہاں ہے؟

**سوال** [۱۸۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جنت کس جگہ پر ہے؟ زمین پر ہے تو کس جگہ ہے؟ اور اگر آسمان پر ہے تو کون سے آسمان پر ہے؟

المستفتی: چیرمین تولہ خان پکھرولہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جنت ساتویں آسمان کے اوپر عرش الٰہی کے نیچے ہے، وہیں سے حضرت آدم علیہ الصلاۃ والسلام کو دنیا میں اتارا گیا۔ (مستفاد: معارف القرآن، سورۃ النجم: ۱۵، مکتبہ اشرفی دیوبند ۸/۲۰۰)

**قال ابن مسعود: الجنة في السماء السابعة العليا، والنار في الأرض السابعة السفلى.** (فتح البیان ۹/ ۱۳۱، تفسیر قرطبي، سورة النجم: ۱۵، مکتبه دارالکتب العلمیة بیروت ۱۷/ ۹۶، روح المعاني، سورة النجم، تفسیر الآیة: ۱۵، مکتبه زکریا ۲۷/ ۵۰) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ صفر ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۷۶۱۹)

## جنت میں جانے والی سب سے پہلی خاتون

**سوال** [۱۸۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: سب سے پہلے جنت میں داخل ہونے والی خاتون جنت کا کیا نام ہے؟ لکڑ ہارے کی بیوی یا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا؟ عوام میں ایک کیسٹ عام طور سے بجتی

رہتی ہے، جس میں اس طرح ہے کہ لکڑ ہارے کی بیوی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی سواری کی رسی پکڑ کر چلے گی؛ اس لئے وہ پہلے جائے گی، تو دریافت یہ کرنا ہے کہ قرآن یا احادیث کے ذخیرہ میں اس طرح کا کوئی واقعہ مذکور ہے یا نہیں؟ اور سب سے پہلے عورتوں میں سے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جائیں گی یا نہیں؟

المستفتی: دلشاد احمد کسرول، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** لکڑ ہارے کی بیوی کا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی سواری کی رسی پکڑ کر جنت میں جانے کی جو باتیں خاتون جنت نامی رسالہ وغیرہ میں لکھی ہوئی ہیں، ان کا قرآن وحدیث اور فقہ کی کسی کتاب میں ثبوت نہیں ملتا ہے، وہ غیر معتبر کتابیں ہیں، جن میں ایسی باتیں لکھی ہوئی ہیں، ہاں البتہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا جنت کی عورتوں کا سردار ہونا حدیث سے ثابت ہے۔

**عن حذيفةؓ قال: أتيت رسول الله صلى الله عليه وسلم فخرج فاتبعته، فقال: ملک عرض لي استأذن ربه أن يسلم علي، ويخبرني أن فاطمة سيدة نساء أهل الجنة.** (المصنف لابن أبي شيبة، موسسه علوم القرآن ۱۷/ ۲۱۳، رقم: ۳۲۹۳)

**وفي رواية البخاري: فقال: أما ترضين أن تكوني سيدة نساء أهل الجنة، أو نساء المؤمنين؟ فضحكت لذلک.** (صحيح البخاري، كتاب المناقب، باب علامات النبوة في الإسلام، النسخة الهندية ۱/ ۵۱۲، ف: ۳۶۲۴، رقم: ۳۴۹۶)

**وفي رواية الترمذي: فاطمة سيدة نساء أهل الجنة. الحديث**

(جامع الترمذي، أبواب المناقب، باب بلا ترجمة، النسخة الهندية ۲/ ۲۱۸، دارالسلام رقم: ۳۷۸۱)

**وفي مسند البزار: أن تكوني سيدة نساء أهل الجنة. الحديث**

(مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۳/ ۱۰۲، رقم: ۸۸۵) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵؍ ربیع الثانی ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۱۲۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
۲۵/ ۴/ ۱۴۲۰ھ

# ایک جنتی کو کتنی حوریں ملیں گی

**سوال** [١٨٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: میں نے سنا ہے کہ جنت میں ایک ایک جنتی کو ستر ستر حوریں ملیں گی، کیا واقعی ایک جنتی کو ستر حوریں دی جائیں گی یا ایک ہی دنیا والی بیوی کی شکل تبدیل کردی جائے گی؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ''ترمذی شریف'' میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت رشدین بن سعد کے طریق سے مروی ہے: کہ ادنی درجہ کے جنتی کے لئے اسی ہزار خدام اور بہتر بیویاں ہوں گی۔ اور دنیا کی ایک بیوی کی شکل ستر یا بہتر طریقے سے تبدیل ہونا کسی حدیث میں خاکسار کی نظر سے نہیں گذرا۔

**حدثنا سويد بن نصر، نا ابن المبارك، نا رشدين بن سعد، ثني عمرو بن الحارث عن دراج عن أبي الهيثم عن أبي سعيد الخدري قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: أدنى أهل الجنة منزلة الذي له ثمانون ألف خادم، واثنتان وسبعون زوجة. الحديث** (ترمذي، أبواب صفة الجنة، باب ما جاء مالادنى أهل الجنة من الكرامة، النسخة الهندية ٢/ ٨٣، دارالسلام، رقم: ٢٥٦٢، صحيح ابن حبان، دارالفكر ٦/ ٤٢٧، رقم: ٧٤١٢)

**وأزواجهم الحور العين. الحديث** (مسلم شريف، كتاب الجنة وصفة نعيمها وأهلها، النسخة الهندية ٢/ ٣٧٩بيت الأفكار، رقم: ٢٨٣٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٦؍محرم الحرام ١٤١١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٦/ ٢٠٧٧)

## کیا انسان جنت میں چالیس سال تک متواتر صحبت کرتا رہے گا؟

**سوال** [۱۸۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک مولوی صاحب تقریر فرمارہے تھے کہ جنت میں انسان چالیس سال تک متواتر صحبت کرتا رہے گا، پھر بھی ناکام نہیں ہوگا، اس کو سن کر دوسرے مولانا صاحب نے کہا یہ بات جو تم کہہ رہے ہو قرآن وحدیث کی روشنی میں بتاؤ تب مانیں گے، اس مسئلہ کو لے کر گاؤں کی فضاء مسموم ہے، صحیح مسئلہ بیان فرما کر رہنمائی فرمائیں، تاکہ گاؤں کا اختلاف ختم ہوجائے، ایک مولانا نے بیان کیا پانچ سو برس تک بھی صحبت کرتا رہے گا پھر بھی ناکام نہیں ہوگا، ان دونوں کے بارے میں شرعی حکم کیا ہے؟ بیان کریں۔ اور یہ صحیح ہے یا نہیں؟

المستفتی: محمد اختر سیلا تھان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ''ترمذی شریف'' کی حدیث میں اتنا تو ہے کہ جنت میں آدمی کو سو مرد یا سو بار جماع کی طاقت دی جائے گی؛ لیکن ایسا کہیں نظر سے نہیں گذرا کہ چالیس سال یا پانچ سو سال تک متواتر صحبت کرتا رہے اور ناکام نہ ہو۔

**عن أنسؓ عن النبي صلی اللہ علیہ وسلم قال: یعطي المؤمن في الجنة قوۃ کذا وکذا من الجماع، قیل: یا رسول اللہ! أو یطیق ذلک؟ قال: یعطي قوۃ مائة.** (رواہ الترمذي)

دونوں مقداروں کی تحدید مولوی صاحبان سے دریافت کریں۔ واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: الفقیر محمد ایوب النعیمی غفرلہ

مورخہ ۱۸/ صفر ۱۴۱۵ھ، مطابق ۲۸/ جولائی ۹۴ء

## تصدیق من جانب دارالافتاء جامعہ قاسمیہ مدرسہ شاہی مرادآباد

مفتی محمد ایوب صاحب کا مذکورہ جواب صحیح ہے۔ اور ایک دن میں سو عورتوں سے استمتاع کرنے کی روایت ''**المعجم الأوسط**'' اور ''**مسند البزار**'' میں موجود ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**عن أبي هريرة رضـ قال: قلنا: يا رسول الله! نفضي إلى نسائنا في الجنة؟ فقال: إي والذي نفسي بيده إن الرجل ليفضي في الغداة الواحدة إلى مائة عذراء.** (المعجم الأوسط، دارالفكر ۱/ ۲۱۰، رقم: ۷۱۸، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۱۷/ ۲۱۱، رقم: ۱۰۰۷۱) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵ر صفر ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۹/ ۳۸۸۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۵/۲/۱۴۱۵ھ

## جنت میں حور و بیوی سے ہمبستری و منی مذی کا حکم

**سوال** [۱۸۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جنت میں حوروں اور بیویوں سے ہمبستری ہوگی یا نہیں؟ اور ملاقات کے وقت دنیا میں جو منی اور مذی کا خروج ہوتا ہے یہ ہوگا یا نہیں؟

المستفتی: محمد اسلم قاسمی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جنت کے اندر انسان کی ہر خواہش اور آرزو کو پورا کیا جائے گا، چنانچہ اگر حور یا بیوی سے جماع وہم بستری کی خواہش ہوگی تو انسان کی یہ خواہش بھی پوری ہوگی۔ حدیث شریف میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے معلوم کیا گیا کہ اے اللہ کے رسول! کیا ہم جنت میں بھی دنیا کی طرح اپنی بیویوں سے استمتاع

(جماع وہم بستری) کریں گے؟ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، مرد ایک ایک دن میں سوسو عورتوں سے ملے گا۔ الحدیث۔ لیکن یہ واضح رہے کہ دنیا کی طرح وہاں پر منی مذی وگندگی وغیرہ کا خروج نہ ہوگا؛ کیوں کہ جنت گندگی اور تمام آلائش سے پاک جگہ ہے؛ بلکہ اگر انسان بیوی سے ملاقات کرکے بچہ کی خواہش کرے گا تو منٹ وسکنڈ میں بچہ کی پیدائش اور اس کا بڑا ہونا عمل میں آجائے گا۔

**عن ابن عباس رضی اللہ عنه قال: قلنا یا رسول اللہ! نفضي إلی نسائنا في الجنة کما نفضي إلیهن في الدنیا؟ قال: إی والذي بیده، أن الرجل لیفضي في الغداة الواحدة إلی مائة عذراء.** (التذکرة/ ٥٦١، مسند البزار، مکتبة العلوم والحکم ١٧/ ٣١١، رقم: ١٠٠٧١، المعجم الأوسط، دارالفکر ١/ ٢١٠، رقم: ٧١٨)

**عن جابر بن عبداللہ قال: سمعت النبي صلی اللہ علیه وسلم یقول: إن أهل الجنة یأکلون فیها ویشربون ولا یتفلون، ولا یبولون، ولا یتغوطون، ولا یتمخطون، قالوا: فما بال الطعام؟ قال: جشاء، أرشح کرشح المسک.** (التذکرة/ ٥٦١، مسلم شریف، باب في صفات الجنة وأهلها ......، النسخة الهندیة ٢/ ٣٧٩، بیت الأفکار، رقم: ٢٨٣٥، ترمذي شریف، باب ماجاء في صفة أهل الجنة، النسخة الهندیة ٢/ ٨٠، دارالسلام، رقم: ٢٥٣٧، ابن ماجة شریف، باب صفة الجنة، النسخة الهندیة ٢/ ٣٢٢، دارالسلام، رقم: ٤٣٣٣)

**عن زید بن أرقم قال: قال رجل من أهل الکتاب: یا أبا القاسم، تزعم أن أهل الجنة یأکلون ویشربون، فقال: أجل والذي نفسي بیده إن أحدهم لیعطی قوة مائة رجل في الأکل والشرب والجماع والشهوة، قال: الذي یأکل یکون له الحاجة؟ فقال: حاجة أحدهم عرق یخرج کریح المسک، فیضمر بطنه.** (المعجم الأوسط، دارالکفر ١/ ٤٦٧، رقم: ١٧٢٢، سنن دارمي، دارالمغني ٣/ ١٨٦٥، رقم: ٢٨٦٧)

**عن أبي سعيد الخدري رضؓ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: المؤمن إذا اشتهى الولد في الجنة كان حمله و وضعه، وسنه في ساعة، كما يشتهي.** (ترمذي شريف، أبواب صفة الجنة، باب ماجاء في أهل الجنة من الكرامة، النسخة الهندية ۲/ ۸۴، دارالسلام، رقم: ۲۵۶۳، التذكرة/ ۵۶۳، ابن ماجة شريف، أبواب الزهد، باب صفة الجنة، النسخة الهندية ۲/ ۳۲۳، دارالسلام، رقم: ۴۳۳۸، تحفة الأحوذي، مكتبه اشرفيه ديو بند ۷/ ۲۴۱) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۶/ ربیع الثانی ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/۱۹۳۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۲/۴/۲۶ھ

## کیا جنت میں توالد وتناسل ہوگا اور ایک جنتی مرد کو کتنے مردوں کی طاقت دی جائے گی؟

**سوال** [۱۸۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جنت میں توالد وتناسل ہوگا یا نہیں؟ اس قسم کی خواہشات کو ختم کر دیا جائے گا؟ ایک جنتی کو کتنے مردوں کی طاقت دی جائے گی؟ مفصل جواب تحریر فرمائیں۔

**المستفتی:** نثار احمد سابق پردھان، مقام فتح پور، پوسٹ کملا پور، ضلع سیتاپور (یو پی)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اہل جنت سب تیس سالہ نوجوان ہوں گے اور نہ توالد وتناسل ہوگا۔ یعنی جنت میں تیس سالہ یا تینتیس سالہ جوان کی طرح ہمیشہ صحت مندی رہے گی اور قوت جماع سو مردوں کے برابر عطا کی جائے گی؛ لیکن اولاد کا توالد وتناسل اس طرح نہیں ہوگا جس طرح دنیا میں ہوتا ہے کہ اولاد پیدا ہو جائے، پھر ان اولاد کی اولاد پیدا ہو جائے، اس طرح نسل در نسل کے ذریعہ خاندان اور کنبہ پیدا ہو جائے یہ شکل جنت میں نہیں ہوگی، ہاں البتہ اگر کوئی جنتی اولاد کی خواہش ظاہر کرے گا تو آناً فاناً حمل ٹھہر کر کے وضع حمل کے ساتھ اولاد پیدا ہو جائے گی، تاکہ جنت میں اس کی

آرزو پوری ہوجائے، مگر دنیا کی طرح اس کی اولاد کی اولاد پیدا نہیں ہوگی، جیسا کہ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت میں اس کی وضاحت ہے۔

**عن أبي سعيد الخدري ؓ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: المؤمن إذا اشتهى الولد في الجنة كان حمله ووضعه، وسنه في ساعة، كما يشتهي.** (ترمذي شريف، أبواب صفة الجنة، باب ماجاء ما لادنى أهل الجنة من الكرامة، النسخة الهندية ۲/ ۸٤، دارالسلام رقم: ۲٥٦۳، التذكرة/ ٥٦۳، ابن ماجة شريف، أبواب الزهد، باب صفة الجنة، النسخة الهندية ۲/ ۳۲۳، دارالسلام، رقم: ٤۳۳۸، مسند أبو يعلى الموصلي، دارالكتب العلمية بيروت ۱/ ٤٥۱، رقم: ۱۰٤٦، مسند أحمد ۳/ ۹، رقم: ۱۱۰۷۹، تحفة الأحوذي، مكتبه اشرفى ديو بند ۷/ ۲۰٤)

**عن معاذ بن جبل أن النبي صلى الله عليه وسلم قال: يدخل أهل الجنة الجنة جردا مردا مكحلين أبناء ثلاثين أوثلاث وثلاثين سنة.** (ترمذي شريف، أبواب صفة أهل الجنة، باب ماجاء في سن أهل الجنة، النسخة الهندية ۲/ ۸۱، دارالسلام، رقم: ۲٥٤٥)

اور بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ توالد وتناسل نہیں ہوگا، تو اس کا مطلب یہ ہے کہ دنیا کی طرح اولاد در اولاد کا سلسلہ نہیں ہوگا۔

**عن أبي رزين العقيلي عن النبي صلى الله عليه وسلم أن أهل الجنة لا يكون لهم فيها ولد.** (ترمذي، باب ماجاء مالأدنى أهل الجنة من الكرامة، النسخة الهندية ۲/ ۸٤، دارالسلام، رقم: ۲٥٦۳)

اور سو مردوں کی قوت ایک جنتی کو عطا کی جانے والی حدیث ملاحظہ فرمائیے:

**عن أنس ؓ عن النبي صلى الله عليه وسلم قال: يعطي المؤمن في الجنة قوة كذا وكذا من الجماع، قيل: يا رسول الله! أو يطيق ذلك؟ قال: يعطي قوة مائة أهل الجنة.** (ترمذي شريف، أبواب صفة الجنة، باب ماجاء

في صفة جماع أهل الجنة، النسخة الهندية ۲/ ۸۰، دارالسلام، رقم: ۲۵۳۶، ومثله في سنن دارمي، دار المغني ۳/ ۱۸٦٥، رقم: ۲۸٦۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۶ر محرم الحرام ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۲۰۷۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۱/۱/۶ھ

## مطلقہ اور کنواری لڑکی جنت میں کس کے ساتھ رہے گی؟

**سوال** [۱۹۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حدیث شریف میں آتا ہے کہ مسلمان عورتیں اپنے شوہروں کے ساتھ ہوں گی ،تو اگر کسی مرد نے اپنی حیات میں اپنی بیوی کو طلاق دے دی اور پھر اس بیوی نے کسی دوسرے مرد سے نکاح نہیں کیا، تو یہ عورت جنت میں کس کے ساتھ رہے گی؟ یا وہ بالغہ لڑکیاں جو شادی سے پہلے انتقال کر گئیں تو جنت میں کس کے ساتھ ہوں گی؟ مدلل ومفصل جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: محمد مناظر احسن بھاگلپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ایسی مطلقہ اور کنواری کو اللہ تعالیٰ اختیار دیں گے جس مرد کو پسند کرے گی اسی کے ساتھ نکاح کر دیا جائے گا۔ اور اگر کسی مرد کو پسند نہ کرے گی تو حوروں میں سے ایک کو مرد بنا کر اس کے ساتھ نکاح کر دیا جائے گا۔
(مستفاد: مجموعہ فتاوی عبدالحئی ۳/ ۱۵، فتاوی احیاء العلوم ۱/ ۳۳۸)

**في الغرائب: ولو ماتت قبل أن تتزوج، تخير أيضا، إن رضيت بآدمي زوجت منه، وإن لم ترض فالله يخلق ذكرا من الحور العين، فيتزوجها منه، واختلف الناس فى المرأة التي يكون لها زوجان في الدنيا لأيهما تكون في الآخرة قيل تكون لآخرهما، وقيل: تخير فتختار**

**أیھما شاء ت.** (مجموعة الفتاوی ۱/ ۱۰٤، کراچی بحواله محمودیه ڈابھیل ۱/ ٦۹۳) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۸/ ربیع الثانی ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۵/ ۱۷۵۴)

## کیا مؤمنین کو جہنم میں عذاب نہیں ہوگا؟

**سوال** [۱۹۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک عالم صاحب بتاتے ہیں کہ جن مؤمنوں کو جہنم میں ڈالا جائے گا- نعوذ باللہ- ان کو جہنم میں تکلیف نہیں ہوگی؛ البتہ ان کو جہنم میں ضرور ڈالا جائے گا گناہ سے پاک کرنے لئے؛ لیکن ان پر غشی طاری کردی جائے گی، جیسا کہ بیمار شخص کو بیہوش کر کے آپریشن کیا جاتا ہے کہ بیمار کو کچھ پتہ نہیں چلتا ہے، اسی طرح مؤمنین کو جہنم کی تکلیف کے بارے میں کچھ پتہ نہیں چلے گا۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** مؤمنین کو اپنی بداعمالیوں کی بنا پر جہنم میں ڈالا جائے گا، ان کو اس میں عذاب بھی ہوگا اور تکلیف بھی حتی کہ حدیث شریف میں مروی ہے کہ یہ حضرات جہنم میں جل کر کوئلہ کے مانند ہوجائیں گے، پھر اللہ تعالیٰ ان کے لئے ان کی بداعمالیوں کے بقدر سزا دینے کے بعد اپنی رحمت وفضل کے ذریعہ جنت میں داخل ہونے کا فیصلہ صادر فرمائیں گے؛ لہٰذا مذکورہ عالم صاحب کا یہ کہنا کہ تکلیف نہیں ہوگی حدیث کی رو سے صحیح نہیں ہے۔

**عن جابر رضی اللہ عنه قال: قال رسول اللہ ﷺ: یعذب ناس من أهل التوحید في النار حتی یکونوا فیه حمما، ثم تدرکهم الرحمة، فیخرجون ویطرحون علی أبواب الجنة، قال: فیرش علیهم أهل الجنة**

**الماء فينبتون كما ينبت الغثاء في حمالة السيل، ثم يدخلون الجنة.**

(ترمذي، أبواب صفة جهنم، باب ما جاء أن للنار نفسين، ومن يخرج من النار من أهل التوحيد، النسخة الهندية ٢/ ٨٧، دارالسلام، رقم: ٢٥٩٧)

**وفي رواية: من كان في قلبه مثقال حبة من خردل من إيمان فأخرجوه، فيخرجون وقد امتحشوا وعادوا حمما، فيلقون في نهر الحياة.** (بخاري شريف، كتاب الرقاق، باب صفة الجنة والنار، النسخة الهندية ٢/ ٩٧٠، رقم: ٦٣١١، ف: ٦٥٦٠، مسلم شريف، كتاب الإيمان، باب إثبات الشفاعة وإخراج الموحدين من النار، النسخة الهندية ١/ ١٠٤، بيت الأفكار، رقم: ١٨٤، صحيح ابن حبان، دارالفكر ١/ ١٤/ رقم: ١٨٢)

**عن أنس أن النبي صلى الله عليه وسلم قال: ليصيبن أقواما سفع من النار بذنوب أصابوها عقوبة.** (صحيح بخاري، كتاب التوحيد، باب ماجاء في قول الله: "ان رحمة الله قريب من المحسنين" النسخة الهندية ٢/ ١١١٠، رقم: ٧١٥٠، ف: ٧٤٥٠، مشكوة شريف، كتاب الفتن، باب الحوض والشفاعة ٤٩٢، رقم: ٥٣٣٨)

**وأهل الكبائر من أمة محمد صلى الله عليه وسلم فى النار لايخلدون إذا ماتوا وهم موحدون -إلى- وإن شاء عذبهم في النار بعد له، ثم يخرجهم منها برحمته وشفاعة الشافعين من أهل طاعته، ثم يبعثهم إلى جنته.**

(شرح العقيدة الطحاوية، دارالكتب العلمية بيروت/ ٣٦٩-٣٧٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٧/٨/١٤٢٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٨/٩١١٤)

## کیا جہنمیوں کا لباس کالا ہوگا؟

**سوال** [١٩٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کالا لباس پہننا جائز ہے یا نہیں؟ کیا جہنمیوں کا لباس کالا ہوگا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** کالا لباس پہننا جائز ہے؛ لیکن جب وہ کسی جماعت فساق یا کفار کا شعار بن جائے جیسا کہ محرم میں روافض کالا لباس پہنتے ہیں؛ لہٰذا کالا لباس پہننا ان کا شعار جیسا ہوگیا ہے؛ اس لئے اس سے احتراز کرنا بہتر ہے۔ اور قرآن کریم کی آیت: ''**سرابیلهم من قطران**'' کے تحت مفسرین نے یہ صراحت کی ہے کہ جہنمیوں کا لباس کالے رنگ کا ہوگا۔ (فتاوی محمودیہ ڈابھیل ١٩/ ٢٦٥، کفایت المفتی زکریا ٩/ ١٥٩، جدید زکریا مطول ١٢/ ٣١٣)

**سرابيل: جمع سربال، وهو القميص ''من قطران'' وهو عصارة تطبخ به الإبل الجربى، فيحرق الجرب لحدته، وهو أسود منتن يشتعل فيه النار بسرعة يطلى به جلود أهل النار حتى يكون طلاوة لهم كالقميص ليجتمع عليهم لدغ القطران، ووحشية لونه، ونتن ريحه مع إسراع النار في جلودهم.** (تفسير مظهري، سورة إبراهيم: ٤٩، مكتبه زكريا قديم ٥/ ١٥٠، جديد ٥/ ٢٨٧، حاشيه جلالين/ ٢١٠)

**وقص الشارب أمارة أهل السنة والجماعة، وتركه أمارة الرفض، وكذا لبس السواد.** (بزازية على الهندية، كتاب السير، الفصل الثالث: في الحظر والإباحة، زكريا جديد ٣/ ١٧٢، وعلى هامش الهندية ٦/ ٣١١)

**ويكره للرجل تسويد الثوب.** (مجموعة الفتاوى ٤/ ٣٤٥) **فقط واللہ** سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ محرم الحرام ١٤٣٥ھ
رجسٹر خاص

# نابالغی میں وفات پانے والی اولاد والدین کی سفارشی ہوگی

**سوال** [۱۹۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہتے ہیں کہ چھوٹے بچے مرجائیں تو وہ اپنے مسلمان والدین کو جنت میں لے جائیں گے، کیا اس بارے میں کوئی حدیث شریف ہے یا یہ من گھڑت کہانی ہے؟

المستفتی: محمد رضوان قاسمی، سورت

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حدیث شریف میں آیا ہے کہ جس شخص کی تین اولادیں فوت ہوجائیں اور وہ اس پر صبر کرے تو اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل فرمائیں گے۔ اور یہی بات دو بچے اور ایک بچے کے انتقال کر جانے کی صورت میں بھی ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**قال رسول الله ﷺ: من دفن ثلاثة فصبر عليهم واحتسبهم وجبت له الجنة، فقالت أم أيمن: أو اثنين؟ فقال: من دفن اثنين فصبر عليهما واحتسبهما وجبت له الجنة، فقالت أم أيمن: وواحد؟ فسكت وأمسک، ثم قال: يا أم أيمن! من دفن واحدا فصبر عليه احتسب وجبت له الجنة.** (المعجم الأوسط، دارالفكر ٢/ ٥٤، رقم: ٢٤٨٩، المعجم الكبير، داراحياء التراث العربي ٢/ ٢٤٥، رقم: ٢٠٣٠، ومثله في صحيح ابن حبان، دار الفكر ٤/ ٢٦٢، رقم: ٢٩٣٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ربیع الثانی ۱۴۳۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۴۸۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۵/۴/۱۱ھ

# اولادِ مشرکین کا حکم

**سوال** [١٩٤]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ غیر مسلموں کے بچے چھ سال کی عمر سے پہلے یا بالغ ہونے سے پہلے انتقال کرجائیں، تو وہ جنتی ہیں یا جہنمی؟ اگر جنتی ہیں تو کیوں؟ اور جہنمی ہیں تو کیوں؟

المستفتی: جمال احمد کندرکی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ان کے بارے میں علماء نے مختلف اقوال نقل فرمائے ہیں اور ان میں سے دو قول درج کئے جاتے ہیں:

(١) وہ اعراف میں رہیں گے، نہ جنت میں جائیں گے اور نہ ہی جہنم میں جائیں گے؛ بلکہ درمیان میں اعراف نامی جگہ پر رہیں گے۔

(٢) وہ جنت میں جائیں گے اور اہل جنت کے خدام بنیں گے۔

علماء کے اقوال میں راجح یہی قول معلوم ہوتا ہے کہ وہ جنت میں جائیں گے، اہل جنت کے خدام بنیں گے، جیسا کہ بعض روایات سے یہ بات ثابت ہوتی ہے۔

**عن سمرة بن جندب رضي الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم سئل عن أطفال المشركين، فقال: هم خدم أهل الجنة.** (مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٠/ ٣٨٤، رقم: ٤٥١٦)

**السادس: أنهم في الجنة، قال النووي: هو المذهب الصحيح المختار الذي صار إليه المحققون لقوله تعالىٰ: وما كنا معذبين حتى نبعث رسولا.** [الإسراء: ١٥] **وإذا كان لا يعذب العاقل لكونه لم تبلغه الدعوة، فلأن لا يعذب غير العاقل من باب الأولى.** (عمدة القاري، كتاب الجنائز، باب ما قيل في أولاد المشركين، زكريا ٦/ ٢٩٣، رقم: ١٣٨٣، دار إحياء التراث العربي ٨/ ٢١٣)

**قيل: من أهل الجنة نظرا إلى أصل الفطرة، وقيل: إنهم خدام**

**أهل الجنة، وقيل: إنهم يكونوا بين الجنة والنار.** (مرقاة المفاتيح، باب الإيمان بالقدر، الفصل الثاني، حكم أطفال المشركين، مكتبه إمداديه ملتان ١/ ١٦٦)

**فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸؍ ذیقعدہ ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۴۲۱۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۵/۱۱/۲۱ھ

## غیر مسلموں کے بچے جنت میں جائیں گے یا جہنم میں؟

**سوال** [۱۹۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: غیر مسلم لوگوں کے بچے مرتے ہیں، تو کیا ان کے بچے بھی جہنم میں جائیں گے، یا جنت میں جائیں گے؟

المستفتی: محمود محمدی، مقام شامی مسجد پوسٹ انجمن گاؤں، ضلع جل گاؤں، مہاراشٹر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** راجح قول کے مطابق غیر مسلم کے نابالغ بچے جنت میں جائیں گے اور اہل جنت کے خدام ہوں گے۔

**هم خدام أهل الجنة الخ.** (الدر المختار، باب صلاة الجنازة، زكريا ٣/ ٨٢، كراچی ٢/ ١٩٢)

**عن يزيد قال: قلنا لأنس: يا أبا حمزة! ما تقول في أطفال المشركين؟ فقال: قال رسول ﷺ: لم تكن لهم سيئات فيعاقبوا بها، فيكونوا من أهل النار، ولم تكن لهم حسنات فيجاوزا بها فيكونوا من ملوك أهل الجنة، هم خدم أهل الجنة.** (مسند أبي داؤد الطيالسي، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٥٣٣، رقم: ٢٢٢٥، ومثله في المعجم الأوسط، دارالفكر ٤/ ١٠٢، رقم: ٥٣٥٥، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٤/ ٣٩، رقم: ٧٤٦٦، ١٠/ ٣٨٤، رقم: ٤٥١٦)

**والثالث: وهو الصحيح الذي ذهب إليه المحققون: أنهم من**

**أهل الجنة، ويستدل له بأشياء منها حديث إبراهيم الخليل صلى الله عليه وسلم حين رآه النبي صلى الله عليه وسلم في الجنة وحوله أولاد الناس، قالوا: يا رسول الله! وأولاد المشركين، قال: وأولاد المشركين.** (المنهاج للنووي على مسلم مكمل/ ١٨٨٢، وحاشية النووي على مسلم، كتاب القدر، باب معنى كل مولود يولد على الفطرة ......، مكتبه دارالسلام سهارنپور ٢/ ٣٣٧، ومثله في فتح الباري، كتاب الجنائز، باب ما قيل في أولاد المشركين، مكتبه دارالريان ٣/ ٢٩١، أشرفيه ديوبند ٣/ ٣١٥، عمدة القاري، كتاب الجنائز، باب ما قيل في أولاد المشركين، رقم الحديث: ١٣٨٣، مكتبه دار إحياء التراث العربي ٨/ ٢١٣، زكريا ٦/ ٢٩٣، مرقاة، باب الإيمان بالقدر، الفصل الثاني: حكم أطفال المشركين، مكتبه إمداديه ملتان ١/ ١٨١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳؍ رجب ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۷۶۸)

## غیر مسلم کے نابالغ بچے جنتی ہیں یا جہنمی؟

**سوال** [۱۹۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہر بچہ فطرت اسلام پر پیدا ہوتا ہے، خواہ وہ ہندو کا بچہ ہو یا مسلمان کا، تو جب ہندو کا نابالغ بچہ انتقال کرتا ہے، تو قبر، حشر، دوزخ وجنت میں اس کے ساتھ کیا معاملہ کیا جائے گا؟ ذرا تفصیلی اور مدلل جواب سے مطلع فرمائیں۔

المستفتی: سخاوت حسین، بقلم محمد اسلم غفرلہ، شریف نگر، ضلع مرادآباد (یوپی)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: غیر مسلم کے نابالغ بچوں کے بارے میں حضرات محدثین کے مختلف اقوال ہیں، بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ان کے بارے میں خاموشی

اختیار کرنا ہی بہتر ہے، اللہ تعالیٰ کی جو بھی مرضی ہوگی وہی معاملہ فرمائیں گے۔ اور بعض علماء نے کہا ہے کہ وہ انشاء اللہ تعالیٰ جنت میں جائیں گے؛ اس لئے کہ جب حضور ﷺ معراج تشریف لے گئے تھے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ملاقات فرمائی، تو حضور ﷺ نے ان کے اردگرد مشرکین کی اولاد کو بھی دیکھا ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جنت میں جائیں گے۔

**فذراري المشركين –إلى قوله– وأما الآخرة فموكول أمرهم إلى علم الله تعالىٰ بهم –إلى قوله– والصحيح أنهم من أهل الجنة، واستدل عليه بأشياء: منها حديث إبراهيم الخليل عليه الصلوة والسلام حين رأه النبي ﷺ وحوله أولاد الناس، قالوا: يا رسول الله! وأولاد المشركين؟ قال: وأولاد المشركين.** (مرقاة، باب الإيمان بالقدر، الفصل الثاني، حكم أطفال المشركين، مكتبه إمداديه ملتان ١/ ١٨١)

**ثامنها أنهم في الجنة ...... قال النووي: وهو المذهب الصحيح المختار الذي صار إليه المحققون لقوله تعالى: وما كنا معذبين حتى نبعث رسولا.** (فتح الباري، كتاب الجنائز، باب ما قيل في أولاد المشركين، تحت رقم الحديث: ١٣٨٣، مكتبه دار الريان بيروت ٣/ ٢٩١، أشرفيه ديوبند ٣/ ٣١٥، ومثله في عمدة القاري، كتاب الجنائز، باب ما قيل في أولاد المشركين، مكتبه دار إحياء التراث العربي ٨/ ٢١٣، زكريا ٦/ ٢٩٣، حاشية النووي على مسلم ٢/ ٣٣٧)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۸؍ جمادی الاول ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۳۱۷۹)

## مرتے وقت کلمہ نصیب نہ ہونے والا شخص جنتی ہے یا جہنمی؟

**سوال** [۱۹۷]: کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حدیث شریف میں ہے: ہر نماز کے بعد آیت الکرسی پڑھنے والے کو موت ہی جنت میں جانے سے روکتی ہے اور جو شخص ہر رات سورۃ الملک تلاوت کرے وہ عذاب قبر سے بچ جاتا ہے اور جس کا آخری کلمہ ’’لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ‘‘ ہو وہ جنت میں جائے گا۔

اب کوئی شخص نماز وغیرہ کی پابندی کرے اور دیگر اعمال حسنہ بھی کرے اور مذکورہ اعمال بھی کرے؛ لیکن بدقسمتی سے مرتے وقت کلمہ نہ پڑھ سکے، جیسے آج کل ہوائی جہاز کا گر جانا یا کار حادثہ میں مرجانا وغیرہ ہے۔ اور ایک شخص نماز وغیرہ کی پابندی نہ کرے اور دیگر کاموں میں بھی سستی کرے؛ لیکن مرتے وقت کلمہ پڑھ کر مرے تو دونوں میں عمل اور خاتمہ کے اعتبار سے کون افضل ہے اور دونوں کا حکم کیا ہے؟

المستفتی: حبیب اللہ تاج

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آپ ﷺ کا فرمان: من قال لا إله إلا الله دخل الجنة‘‘ سے مراد یہ ہے کہ جو شخص ایک مرتبہ اقرار توحید ورسالت کرکے پوری زندگی ایمان پر اور طاعت خداوندی پر باقی رہا ہو، آپ کی مراد یہ نہیں ہے کہ صرف مرتے وقت جس کو کلمہ نصیب ہوگیا وہی شخص جنت میں جائے گا، آپ ﷺ کے فرمان کا مطلب یہ ہے تو مسئلہ مذکورہ میں دونوں شخص کا حکم یکساں ہوگا۔

والشرط: أن یقول: لا إله إلا الله، واستمر علیه؛ فإنه یدخل الجنة وإن لم یذکره عند الموت؛ لأنه لا فرق بین الإسلام النطقي وبین الحکمي المستصحب، وأما أنه إذا عمل أعمالا سیئة فهو في سعة رحمة الله مع

**مشيته.** (عمدة القاري، كتاب الجنائز، مكتبه دارالريان للتراث، بيروت ٨/ ٣، فتح الباري ٣/ ١٠٩، بخاري شريف، كتاب الجنائز، باب ماجاء في الجنائز ١/ ١٦٥)

اور رہا دونوں کا حکم تو اگر دونوں کا خاتمہ ایمان پر ہوا ہے، تو اللہ نے چاہا تو دونوں ابتدا ہی سے جنت میں داخل ہوجائیں گے یا اپنے اعمال سیئہ کی سزا بھگتنے کے بعد جنت میں داخلہ نصیب ہوگا۔

**ويحتمل أن يكون المراد بقوله: "دخل الجنة" صار إليها إما ابتداء من أول الحال، وإما بعد أن يقع ما يقع من العذاب.** (فتح الباري ٣/ ١١١، عمدة القاري ٨/ ٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲؍ ربیع الاول ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۶۹۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۲/ ۳/ ۱۴۱۹ھ

# ١١/ باب ما يتعلق بالملائكة والجن

## حضرت جبرئیل، میکائیل، اسرافیل اورعزرائیل علیہم السلام کے نام

**سوال** [۱۹۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت جبرئیل علیہ السلام کا اصل نام کیا ہے؟ اسی طرح حضرت میکائیل، اسرافیل اورعزرائیل علیہم السلام کے اصل نام کیا کیا ہیں؟، اس بارے میں حدیث وتفسیر میں کوئی صراحت منقول ہوتو باحوالہ تحریر فرمائیں۔

المستفتی: عبید اللہ بھاگلپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قرآن، کتب تفسیر وحدیث میں ان چاروں فرشتوں کے مختلف اصل نام منقول ہیں، جن میں سے زیادہ راجح حسب ذیل ہیں:

حضرت جبرئیل علیہ السلام کا اصل نام: عبد اللہ ہے، جیسا کہ امام بخاری علیہ الرحمہ نے تعلیقاً اور مسند احمد بن حنبل میں موقوفاً اور تفسیروں کی روایات سے معلوم ہوتا ہے۔

اور حضرت میکائیل علیہ السلام کا اصل نام: عبید اللہ ہے، جیسا کہ امام التفسیر امام قرطبی نے اس پر مفسرین کا اجماع نقل فرمایا ہے۔

**هذا قول ابن عباس، وليس له في المفسرين مخالف.**

البتہ علامہ بدرالدین عینی علیہ الرحمہ نے ''عمدۃ القاری'' میں عبد الرزاق نام ہونا بھی نقل فرمایا ہے۔ اور اسرافیل علیہ السلام کے اصل نام کے بارے میں دو قول منقول ہیں:

(۱) عبد الرحمٰن (۲) عبد الخالق جن میں سے عبد الرحمٰن اصل نام ہونا زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے؛ اس لئے کہ اس کو بعض مفسرین نے مرفوعاً اور بعض نے موقوفاً نقل فرمایا ہے۔ اور عبد الخالق نام ہونے کی صراحت علامہ عینیؒ نے عمدۃ القاری میں تحریر فرمائی ہے۔

اورحضرت عزرائیل علیہ السلام کا اصل نام: عبدالجبار ہے۔دلائل ملاحظہ فرمائیے:

**أخرج الإمام البخاري تعليقا: قال عكرمة: جير، وميک، وسراف، عبد إيل الله.** (صحيح البخاري، التفسير، باب من كان عدوا لجبرئيل، النسخة الهندية ٢/ ٦٤٣، رقم: ٤٢٩٤، ف: ٤٤٧٨)

**عن محمد بن عمرو بن عطاء، قال: قال لي علي بن حسين: اسم جبريل عليه السلام: عبدالله، واسم ميكائيل عليه السلام: عبيدالله.** (مسند أحمد بن حنبل ٥/ ١٥، ١٦، رقم: ١٠٤٣٨)

**قال الماوردي: إن جبرييل وميكائيل اسمان: أحدهما عبدالله والآخر عبيد الله؛ لأن إيل هو الله تعالىٰ، وجبر هو عبد، وميكا هو عبيد، فكأن جبريل عبدالله، وميكائيل عبيد الله، هذا قول ابن عباس رضى الله عنه، وليس له في المفسرين مخالف.** (تفسير قرطبي، تحت تفسير من سورة البقرة: قل من كان عدوا لجبريل- دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٢٨، وهكذا في الدر المنثور، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ١٧٦، عمدة القاري دار إحياء التراث العربي ١/ ٧١، ١٨/ ٨٩، زكريا ٨/ ٢٠٩)

**ورأيت في أثناء مطالعتي في الكتب ...... وواسم ميكائيل: عبدالرزاق ...... واسم إسرافيل: عبدالخالق ...... واسم عزرائيل: عبدالجبار.** (عمدة القاري، دارإحياء التراث العربي، قديم ١/ ١٨٢)

**وأخرج الديلمي عن أبي أمامة، قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: اسم جبريل: عبدالله، واسم إسرافيل: عبدالرحمن، وأخرج ابن جرير، وأبو الشيخ في العظمة عن علي بن حسين قال: ...... واسم إسرافيل: عبدالرحمن.** (الدرالمنثور، تحت تفسير الآية من سورة البقرة، ”قل من كان عدو الجبريل“: ٩٨، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ١٧٦)

**وروى الطبري من طريق علي بن حسين، قال: اسم جبريل:**

**عبداللّٰہ، ومیکائیل: عبیداللّٰہ، یعني بالتصغیر، وإسرافیل: عبدالرحمن.**

(عمدة القاري، التفسیر، باب من کان عدوا لجبریل، دارإحیاء التراث العربي ١٨/ ٨٩، زکریا ٨/ ٢١٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴؍صفر المظفر ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۱۹۳۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۶/۲/۲۴ھ

## کس آسمان پر کس فرشتے کی ڈیوٹی ہے؟

**سوال** [۱۹۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: سات آسمانوں میں کون کون سے فرشتوں کی ڈیوٹی ہے؟ کون کون سے فرشتے رہتے ہیں؟

المستفتی: حافظ عبدالرزاق، ڈھکہ مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** قرآن وحدیث سے صرف اتنا ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ساتوں آسمان اور ساتوں زمین پر اپنے نظام کے تحت فرشتوں کو مقرر فرمارکھا ہے؛ لیکن ان فرشتوں کا نام اور ان کی تعداد کا ذکر نہیں ملتا۔

**وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِيْ السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَزَيَّنّاهَا لِلنَّاظِرِيْنَ. وَحَفِظْنَاهَا مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ رَجِيْمٍ.** [سورة الحجر: ١٧]

**اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهُ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ.** [سورة البقرة: ١٠٧]

**وَكَذٰلِكَ نُرِيْ اِبْرَاهِيْمَ مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ.** [الأنعام: ٧٥] **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍ربیع الثانی ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۴۷۷۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۳؍ربیع الثانی ۱۴۱۷ھ

## ملک الموت کی روح کون قبض کرے گا؟

**سوال** [۲۰۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: روح قبض کرنے والے فرشتوں کی روح کون قبض کرے گا؟

المستفتی: حافظ عبدالرزاق ڈھکہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: روح قبض کرنے والے فرشتوں کو اخیر میں اللہ تعالیٰ حکم فرمائیں گے، تو اللہ تعالیٰ کے حکم سے وہ اپنی روح خود ہی قبض کرلیں گے۔

**فيقول: من بقي من خلقي؟ فيقول: سبحانك ربي تباركت وتعاليت، بقي جبرئيل وملك الموت، فيقول: مت ملك الموت، فيموت.** (تفسير الخازن، سورة النمل، تحت رقم الآية: ۸۷، مكتبه دار المعرفة بيروت ۳/ ۲۹٤، مدارك ٤/ ٦٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍ ربیع الثانی ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۴۰۷۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۳/ ۴/ ۱۴۱۷ھ

## کیا حضور ﷺ کی وفات کے بعد حضرت جبرئیل دنیا میں تشریف لائے ہیں؟

**سوال** [۲۰۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت جبرئیل علیہ السلام حضور ﷺ کے بعد بھی کسی کے پاس تشریف لائے ہیں یا نہیں؟ اور لائیں گے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قصص الانبیاء مترجم، مطبع قیومی ص: ۳۰۶ میں دس مرتبہ دس چیزوں کو اٹھالے جانے کے لئے تشریف لانے کا ذکر موجود ہے، کسی شخص کے

پاس آنے کا ثبوت کہیں نہیں۔ اور ”احیاء العلوم“ للامام غزالی ۴/ ۲۶۲ میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت نقل کی گئی ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام حضور ﷺ کی وفات کے وقت آخری بار تشریف لا چکے ہیں، دوبارہ دنیا میں تشریف نہیں لائیں گے۔ نیز علامہ سیوطی کی ”خصائص کبریٰ“ میں بھی یہی صراحت ہے کہ وفات نبوی کے بعد دوبارہ کسی انسان کے لئے تشریف نہیں لائیں گے، یہی روایت زیادہ قوی ہے۔

**فقال جبرئيل عليه السلام: عليك يا رسول الله هذا آخر موطئ الأرض. الخ** (خصائص كبرى ٢/ ٢٧٣، باب إختصار النبي ﷺ)

**قالت: وجاء جبرئيل فقال: السلام عليكم يا رسول الله! هذا آخر ما أنزل فيه إلى الأرض أبدا طوى الوحي، وطويت الدنيا وما كان لي في الأرض حاجة غيرك، وما لي فيه حاجة إلا حضورك، ثم لزوم موقف. الخ** (إحياء العلوم للإمام غزالي ٤/ ٢٦٢)

لہٰذا حضرت جبرئیل علیہ السلام دنیا میں حضور ﷺ کے بعد دوبارہ کسی کے پاس نہیں آئیں گے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱/ محرم الحرام ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۲۱۰۶)

## کیا کسی بزرگ کو خواب میں حضرت جبرئیل کا پانی پلانا صحیح ہے؟

**سوال** [۲۰۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اگر کوئی دیندار متقی پرہیزگار شخص یہ کہے کہ فلاں رات مجھ کو پیاس لگ رہی تھی کہ اچانک حضرت جبرئیل علیہ السلام میرے پاس تشریف لائے، آپ نے مجھے پانی پلایا اور فرمایا: کہ حق تعالیٰ شانہ تجھ سے راضی ہے، تو کیا اس کے قول کا اعتبار کیا جائے گا؟

کیا اس کے قول کی تصدیق کی جائے گی؟ کیا اس کو ولی سمجھا جائے گا؟ کیا اس کے ہاتھوں صادر ہونے والی اچنبھے کی باتوں کو کرامات سمجھا جائے گا؟

المستفتی: منجانب الائٹ واچ کمپنی سرائے حکیم، علی گڑھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** کرامات اولیاء گوکہ حق ہیں، شریعت میں ان کا ثبوت ہے؛ لیکن شیطان کی شرارت بھی حق ہے اور اولیاء اللہ کی کرامت اور شیطان کی شرارت میں امتیاز اور فرق کرنا بہت مشکل کام ہے، جس پر ہر شخص قادر نہیں، سوال میں جس شخص کے متعلق خواب کا واقعہ ذکر کیا گیا ہے، یہ جہالت اور ناواقفیت پر مبنی ہے۔ اور یہ شخص شیطان کے فریب میں پھنسا ہوا ہے، خواب میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کی شکل میں شیطان کو دیکھا ہے، فرشتہ کو نہیں، اس طرح کی باتوں کو کرامات سے تعبیر نہیں کیا جا سکتا ہے اور نہ اس طرح کی باتیں کرنے والا شخص ولی ہوسکتا ہے۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ١/ ١٥، جدید زکریا ٣/ ٣٧)

**وکرامات الأولیاء حق، هو العارف باللّٰه تعالیٰ وصفاته حسب ما یمکن، المواظب علی الطاعة، المجتنب عن المعاصي، المعرض عن إنهماک في اللذات والشهوات، وکرامته ظهور أمر خارق للعادة من قبله غیر مقارن لدعوی النبوة، فما لا یکون مقرونا بالإیمان والعمل الصالح یکون استدارجا.** (شرح عقائد، مبحث کرامات الأولیاء حق، مکتبه نعیمیه دیوبند ١٤٤، شامي، کتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب في کرامات الأولیاء حق، کراچی ٣/ ٥٥١، زکریا ٦/ ٤٠٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨/ جمادی الثانی ١٤٢٢ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٥/ ٧٣٠٠)

## کیا حضرت جبرئیل کا کسی مریض کو پانی پلانا ممکن ہے؟

**سوال** [۲۰۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک کتاب میں پڑھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور ایک مریض کو پانی پلا کر گئے، تو کیا یہ ممکن ہے کہ حضرت جبرئیل کسی آدمی کو پانی پلائیں یا کسی مریض کو پانی پلائیں؟

المستفتی: مولوی سلامت اللہ مدرس مدرسہ تعلیم القرآن شیر کوٹ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت جبرئیل علیہ السلام کا دنیا میں تشریف لانا بعض حدیث شریف سے ثابت ہے، مگر کسی شخص کو خاص طور پر پانی پلانے کے لئے تشریف لانا ثابت نہیں۔

**قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم: إذا کان لیلة القدر نزل جبرئیل في کبکبة من الملائکة.** (شعب الإیمان، باب الصیام، في لیلة العید ویومهما، مکتبه دارالکتب العلمیة ۳/ ۳۴۳، رقم: ۳۷۱۷، مشکوة، کتاب الصوم، باب لیلة القدر، مکتبه أشرفي دیوبند ۱/ ۱۸۲، رقم: ۱۹۸۹)

**تنزل الملائکة والروح فیها بإذن ربهم، قال: الروح: جبرئیل من کل أمر سلام.** (الدر المنثور، سورة القدر: ٤، مکتبه دارالکتب العلمیة بیروت ٦/ ٦٣٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/۵/۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۴۰۴۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۹/۵/۱۴۱۵ھ

## کیا کسی ولی یا بزرگ کے پاس حضرت جبرئیل آسکتے ہیں؟

**سوال** [۲۰۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: حضرت جبرئیل علیہ السلام پیغمبروں کے پاس اللہ کا پیغام لاتے تھے، کیا کسی بزرگ اللہ کے ولی کے پاس کوئی حاجت ضرورت پوری کرنے کے لئے حضرت جبرئیل تشریف لا سکتے ہیں یا نہیں؟ ایک بہت معتبر عالم کی کتاب میں ایک واقعہ لکھا ہوا ہے کہ وہ دو بھائی تھے، ایک بیمار تھے، بیمار نے دوسرے سے پانی طلب کیا، جب وہ پانی لائے تو بیمار بھائی نے کہا کہ میں پانی پی چکا، بھائی نے معلوم کیا پانی کون لایا؟ فرمایا: جبرئیل آئے تھے اور مجھے پانی پلا کر گئے، تو کیا پیغمبروں کے علاوہ لوگوں کے پاس جبرئیل علیہ السلام آتے ہیں؟ اس سلسلہ میں مسلمانوں کا کیا عقیدہ ہونا چاہئے؟

المستفتی: فخرالاسلام شیر کوٹ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** جبرئیل امین علیہ السلام کا غیر نبی کے پاس آنا اور اس کی خدمت کرنا احقر کو کسی معتبر کتاب میں نہیں ملا، جس معتبر عالم کی کتاب کا آپ نے حوالہ پیش کیا ہے وہ کتاب خود دیکھنے کے بعد ہی فیصلہ کن بات کہی جا سکتی ہے؛ بلکہ ہمیں اس کے خلاف روایت ملی ہے۔

**فقال جبرئيل عليه السلام: يا رسول الله! هذا آخر موطئ الأرض. الخ** (خصائص كبرى ٢/ ١٢٧٣)

**وجاء جبرئيل، فقال: السلام عليك يا رسول الله! هذا آخر ما أنزل فيه إلى الأرض أبدا طوي الوحي وطويت الدنيا، وما كان في الأرض حاجة غيرك، وما لي منه حاجة إلا حضورك، ثم لزوم موقف.** (إحياء العلوم ٤/ ٢٦٢) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨؍ رجب ١٤١٤ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣١/ ٣٥٤٢)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٨؍٧؍١٤١٤ھ

## جناتوں کا انسانوں پر سوار ہونا

**سوال** [۲۰۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) ایک عورت جس پر کچھ آسیبی خلل بتایا جاتا ہے، بسا اوقات جھوم جھوم کر طرح طرح کی بکواس کرتی ہے، اس پر زندہ اور مردہ لوگ سوار ہوتے ہیں، کبھی کہتی ہے کہ میں فلاں حافظ صاحب ہوں، کبھی فلاں قاری صاحب کا نام لیتی ہے، اسی طرح مختلف لوگوں کے بارے میں بتاتی ہے کہ فلاں ہوں، نیز کبھی فلانی مسجد کا جنات بتاتی ہے، مزید براں لوگوں سے کہتی ہے کہ تمہاری لڑکی کو فلاں نے کچھ کھلا پلا دیا ہے، اسی وجہ سے وہ بیمار رہتی ہے، ان بیہودہ بکواس کی وجہ سے دو بھائیوں میں سخت دشمنی ہوگئی ہے، ایک ان میں سے ان تمام حرکتوں کو ڈھونگ کہتا ہے، دوسرا اس کا مصدق ہے، چنانچہ ایک بھائی کی لڑکی کو پیٹ میں کچھ درد محسوس ہوا، ایک نام نہاد عامل کو بلایا گیا، اس کے جھاڑ پھونک کی وجہ سے بھی لڑکی کو کوئی فائدہ نہیں ہوا، پاس میں مذکورہ بالا آسیب زدہ عورت بیٹھی تھی، اچانک جھومنے لگی، بکواس کرتے ہوئے بولی: کہ تمہاری لڑکی کو فلاں حافظ صاحب کی عورت نے تعویذ پلا دیا ہے؛ اس لئے وہ بیمار ہے، اس پر مزید ہنگامہ ہوگیا، یہاں تک کہ دونوں بھائی آپس میں لڑ پڑے، اس کے بعد معاملہ شدت اختیار کر گیا، اب بیحد خطرناک موڑ پر پہنچ گیا ہے، آپسی دشمنی حد سے متجاوز ہو چکی ہے، ایک روز دونوں فریق مزید دوسرے لوگ جمع ہوئے، تعویذ کرنے والے کو اور اس عورت کو بلایا گیا، عامل سے کہا گیا کہ تم آسیب کو حاضر کرو؛ لیکن دو گھنٹہ کی مسلسل جدو جہد کے بعد بھی وہ کوئی آسیب یا جنات حاضر نہ کر سکا، آخر کار جب نا مراد ہوگیا تو اپنے ڈھونگ اور مکر کا اعتراف کرتے ہوئے لوگوں سے معافی تلافی کی درخواست کرنے لگا، خیر اس وقت بھی معاملہ رفع دفع ہوگیا؛ لیکن بعد میں جب سارے لوگ منتشر ہوگئے، تو پھر وہی عورت بکواس کرنے لگی اور کہا کہ فلاں قاری صاحب نے بندش کروا دی تھی؛ اس لئے جنات

حاضر نہ ہوسکا وغیرہ۔ ان تمام باتوں کو لے کر اب صورت حال نہایت کشیدہ ہے؛ لہٰذا سوال طلب امر یہ ہے کہ اس طرح سو فیصد جھوٹی آپس میں فساد برپا کرانے والی اور بہتان تراشی کرنے والی عورت اور اس کی باتوں کو سچ سمجھ کر برسر پیکار لوگوں پر شرعاً کیا حکم عائد ہوتا ہے؟

(۲) کیا یہ صحیح ہے کہ کوئی زندہ یا مردہ انسان کسی کے اندر جذب ہوکر بول سکتا ہے؟

(۳) ایسے ڈھونگی غیر مشرع، جھوٹے اور لوگوں کو ورغلا کر پیسہ وصول کرنے والے عامل کے لئے (جس کی وجہ سے بہت سے گھر تباہ ہورہے ہیں اور آپس میں بغض وعداوت اور نفرت نے جنم لیا ہے) شرعی فیصلہ کیا ہے؟ غور فرما کر مفصل جواب عنایت فرمائیں، تاکہ فتنہ کا سدباب ہوسکے اور عداوت دور ہو۔

المستفتی: قاری احمد علی استاذ حفظ مدرسہ شاہی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جناتوں کا انسانوں پر مسلط ہونا ممکن ہے، جیسا کہ واقعات متواترہ سے پتہ چلتا ہے، جناتوں میں بعض تو شریر اور بعض نیک صالح بھی ہوتے ہیں، ہوسکتا ہے کہ اس عورت پر کوئی خبیث جن مسلط ہوکر طرح طرح کی جھوٹی بکواس کرتا ہو اور اس قسم کی جھوٹی مکر وفریب اور بہتان تراشی کی باتیں بکتا ہو؛ لہٰذا ایسی مکر وفریب کی باتوں سے چھٹکارا اور نجات حاصل کرنے کے لئے آسان راستہ یہ ہے کہ اس عورت کی بیہودہ اور شیطانی حرکتوں پر کوئی توجہ نہ دی جائے؛ بلکہ ان باتوں کو خیال میں نہ لاتے ہوئے رشتۂ اخوت کو مضبوط سے مضبوط تر بنایا جائے، محض خبیث اور شریر جناتوں کی غیر حقیقت اور موہومہ باتوں کو لے کر آپس میں ایک دوسرے سے دست وگریباں ہونا اور تناؤ پیدا کرنا عقل ودانش کے خلاف ہے، اس سے پرہیز لازم ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۲/ ۳۴۵، جدید ڈابھیل ۲۰/ ۲۹، کفایت المفتی قدیم ۹/ ۶۰، جدید زکریا ۹/ ۷۹، جدید زکریا مطول ۱۲/ ۴۸۵-۴۸۶)

أن رسول الله ﷺ قال: لا تباغضوا، ولا تحاسدوا، ولا تدابروا، وكونوا عباد الله إخوانا. (بخاري شريف، كتاب الأدب، باب الهجرة، مكتبه دارالسلام، سهارنپور ۲/ ۸۹۷، رقم: ۵۸۳۹، ف: ۶۰۷۶)

(۲) کوئی زندہ یا مردہ انسان کسی دوسرے کے اندر جذب کر کے بول نہیں سکتا؛ البتہ جنات انسان میں حلول کر کے بول سکتا ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۲/ ۳۴۵، جدید ۲۰/ ۸۷، امداد الفتاوی ۵/ ۴۱۶، فتاوی رشیدیہ قدیم: ۱۱۲، جدید زکریا: ۸۵)

وأما قول من قال: إن أرواح المؤمنين في عليين في السماء السابعة، وأرواح الكفار في سجين في الأرض السابعة، فهذا قول قاله جماعة من السلف والخلف، ويدل قول النبي ﷺ اللهم الرفيق الأعلى، وقد تقدم حديث أبوهريرة رضـ أن الميت إذا خرجت روحها عرج بها إلى السماء حتى ينتهى بها السماء السابعة التي فيها عز وجل. (الروح/ ۱۷۷)

(۳) اگر تعویذ کرنے والا ناواقف، ڈھونگی اور لوگوں کو دھوکہ دے کر پیسہ وصول کرتا ہے، تو یہ سراسر ناجائز اور حرام ہے، اس قسم کے لوگ عموماً دھوکہ باز، جعلساز اور جھوٹے ہوتے ہیں؛ اس لئے ایسے لوگوں سے بچنا اور پرہیز کرنا زیادہ بہتر اور باعث عافیت ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/ ۱۶۷، جدید ڈابھیل ۲۰/ ۶۴، کفایت المفتی قدیم ۹/ ۵۹، جدید زکریا ۹/ ۷۹)

من غشنا فليس منا. الحديث (مسلم شريف، كتاب الإيمان، باب قول النبي ﷺ: من غشنا فليس منا، مكتبه إتحاد ديوبند ۱/ ۷۰، بيت الأفكار، رقم: ۱۰۱، سنن أبوداؤد، كتاب البيوع، باب النهي عن الغش، النسخة الهندية ۲/ ۴۸۹، رقم: ۳۴۵۲، سنن دارمي، كتاب البيوع، باب في النهر عن الغش، مكتبه دارالمغني بيروت ۳/ ۱۶۵۵، رقم: ۲۵۸۳، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۱۲/ ۲۳۷، رقم: ۵۹۷۱) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷ر جمادی الاول ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۷۲)

# بزرگان دین کا انتقال کے بعد لوگوں پر سوار ہونا

**سوال** [۲۰۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ہمارے یہاں بعض عورتوں ومردوں پر بابا، مثلاً حاجب شاہؒ وحضرت خواجہ وغیرہم سوار ہوتے ہیں، پھر ماضی وحال ومستقبل کے خبر دینے لگتے ہیں اور ماشاء اللہ خبریں ستر فیصد صحیح ہوتی ہیں، کیا یقیناً بزرگان دین آکر سوار ہوجاتے ہیں؟ (سوانح قاسمی ۱/۳۳۲) نیز آیت: **لاتسمع الموتی الآیة** (سورۂ روم، پ:۲۱) وحدیث: ''**نم کنوم العروس**'' کا مطلب واضح فرمائیں۔

المستفتی: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: عوام میں یہ جو مشہور ہے کہ فلاں خواجہ صاحب یا فلاں بزرگ صاحب آکر سوار ہوجاتے ہیں اور فلاں بات کی خبر دیتے ہیں، کسی بھی دلیل شرعی سے ایسی بات کا ثبوت نہیں ہے؛ اس لئے ایسی بے ثبوت باتوں کا عقیدہ بھی شرعی طور پر ناجائز اور ممنوع ہوگا؛ اس لئے کہ اگر وہ اللہ تعالیٰ کی نعمت میں ہیں تو وہاں کے آرام وراحت کو چھوڑ کر کیوں آئے اور اگر وہاں پر عذاب میں مبتلا ہیں تو عذاب کے فرشتہ کیوں کر چھوڑ دیں گے؛ لہٰذا خواجہ صاحب یا فلاں بزرگ کے سوار ہوجانے کی بات سراسر غلط ہے، تاہم اگر واقعتاً سوار ہونے کی بات ہے تو وہ صرف شیاطین اور جنات ہی ہوسکتے ہیں؛ اس لئے کہ جنات وشیاطین کا انسان کے رگ وریشہ میں سرایت کرسکنا نصوص سے ثابت ہے؛ لیکن مردہ کی ارواح کا کسی پر آکر سوار ہونا اور سرایت کرسکنا کسی بھی دلیل شرعی سے ثابت نہیں ہے اور سوار ہونے والے شیاطین وجنات ہی ہوسکتے ہیں، اسی وجہ سے غیب کی جو باتیں بیان کرتے ہیں ان میں سے بہت سی باتیں غلط بھی ہوتی ہیں، سو فیصد صحیح نہیں ہوتی ہیں۔ (مستفاد: اشرف الجواب ۲/ ۱۱۹)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن الشيطان يجري من الإنسان مجرى الدم. الحديث** (مسلم شريف، كتاب السلام، باب بيان أنه يستحب لمن رأى خاليا بامرأة، النسخة الهندية ٢/ ٢١٦، بيت الأفكار، رقم: ٢١٧٥، صحيح بخاري، كتاب الاعتكاف، باب زيارة المرأة زوجها في اعتكافه، النسخة الهندية ١/ ٢٧٣، رقم: ١٩٩٢، ف: ٢٠٣٨)

ہاں البتہ یہ بات نصوص شرعیہ سے ثابت ہے کہ جب بندۂ مظلوم پر ظلم ہو، یا کسی اور طرح کی کوئی مصیبت آپڑے تو منجانب اللہ امدادی فرشتوں کے ذریعہ سے اس مضطر اور پریشان حال شخص کی غیبی مدد کی جاتی ہے۔

**عن أبي المليح عن أبيه قال: نزلت الملائكة يوم بدر على سيماء الزبير.**

(مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٦/ ٣٢٨، رقم: ٢٣٣٨، مجمع الزوائد ٦/ ٨٣)

اور سوانح قاسمی کی عبارت سے استدلال دووجہوں سے صحیح نہیں ہے: (۱) اس میں مذکورہ دیوبندی امام نے یہ دعویٰ نہیں کیا ہے کہ آنے والا اجنبی اس امام پر سوار ہو گیا تھا۔ (۲) حضرت شیخ الہندؒ نے یہ جو فرمایا کہ وہ تو حضرت الاستاذ تھے، اس سے مراد حضرت نانوتویؒ کی شکل میں منجانب اللہ امدادی فرشتہ ہے، جیسا کہ بدر کے موقع پر حضرت زبیر کی شکل میں امدادی فرشتے نازل ہوئے تھے، جیسا کہ ''مسند بزار'' اور ''مجمع الزوائد'' کی مذکورہ حدیث شریف سے واضح ہوتا ہے۔ اور اسی قسم کی ایک حدیث شریف ''نفحۃ العرب'' ص: ۸۸/ میں بھی حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے نقل کی گئی ہے۔ اور اس قسم کا ایک واقعہ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب قدس سرہ نے ''فضائل نماز'' ص: ۱۳۰/ میں نقل فرمایا ہے، نیز اس طرح کی روایات وواقعات کتب معتبرہ میں بیشمار موجود ہیں، جن میں انسان کی شکل میں امدادی فرشتوں کے ذریعہ سے آسمانی امداد حاصل ہونے کا ذکر ہے، تو اسی طرح حضرت نانوتویؒ کی شکل میں مددگار فرشتہ کے ذریعہ سے اللہ تعالیٰ نے اس دیوبندی

امام کی مدد فرمائی ہے، جس کا قصہ سوانح قاسمی ص: ۳۳۱ تا ۳۳۲ ر میں موجود ہے۔ حضرت شیخ الہندؒ کا یہ کہنا کہ یہ تو حضرت الاستاذ تھے، جو تمہاری امداد کے لئے حق تعالیٰ کی طرف سے ظاہر ہوئے، تو اس عبارت میں حضرت الاستاذ سے مراد ان کی شکل وتشکل ہوسکتی ہے؛ اس لئے خواجہ صاحب یا کسی بزرگ کا سوار ہوکر غیب کی خبر دینے کا دعویٰ سوانح قاسمی کی عبارت سے ثابت نہیں ہوسکتا، نیز امدادی فرشتے غیب کی خبر لے کر کسی غیر نبی کے پاس نہیں آیا کرتے؛ اس لئے جو بھی شخص اس کا دعویٰ کرے گا وہ جھوٹا اور کذاب ہوگا، نیز امدادی فرشتے کسی پر سوار ہرگز نہیں ہوا کرتے؛ البتہ شیاطین وجنات کا سوار ہونا ثابت ہے؛ اس لئے سوال نامہ میں جو واقعہ نقل کیا گیا ہے، اس میں خواجہ صاحب یا فلاں بزرگ صاحب ہرگز نہیں ہوسکتے؛ بلکہ جنات وشیاطین ہی ہوسکتے ہیں۔اوراس تفصیل سے **لاتسمع الموتی الآیہ** (سورۂ روم، پ:۲۱) وحدیث: ''**نم کنوم العروس**'' سے وارد ہونے والے اشکال کا جواب بھی واضح ہوچکا ہے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲ر جمادی الثانی ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۹/ ۳۲۴۸)

## جنات وشیاطین میں فرق

**سوال** [۲۰۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: شیاطین اور جنات میں کیا فرق ہے؟ کیا شیطان جنات ہی کی کوئی قسم ہے؟ نیز جس طرح بعض انبیاء کی اولاد اور بعض کے باپ دادا وغیرہ ایمان نہیں لائے اور بعض کفار کے اہل خانہ آل اولاد ایمان لائے ہیں، کیا شیطان کے خاندان سے بھی کوئی ایمان لایا ہے؟

المستفتی: محمد نسیم

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** شیطان کس قبیل سے ہے،اس میں علماء کا اختلاف ہے؛ لیکن راجح یہی ہے کہ وہ جنات کی نسل سے ہے، بس فرق یہ ہے کہ باری تعالیٰ کی نافرمانی کی وجہ سے وہ راندۂ درگاہ ہوا، تو اس کو ایک الگ قسم مان لیا گیا۔ (مستفاد: تفسیر عثمانی علی ترجمہ شیخ الہند، سورۂ اسراء، تحت رقم الآیت: ٦١ ، ٣٩٩ ، معارف القرآن، سورۃ البقرۃ تحت رقم الآیت: ٣٤ ، مکتبہ اشرفیہ دیوبند ١/ ١٣٤)

**واختلف الناس فيه هل هو من الملائكة أم من الجن، فذهب إلى الثاني جماعة مستدلين بقوله تعالىٰ: "الا ابليس كان من الجن –إلى قوله– وخلق الجان من مارج من نار" وهو قد خلق مما خلق الجن كما يدل عليه قوله تعالى حكاية عنه: انا خير منه خلقتني من نار وخلقته من طين".** (روح المعاني، سورة البقرة، تحت رقم الآية: ٣٤، مكتبه زكريا ١/ ٣٦٥، تفسير قرطبي، سورة البقرة، الآية: ٣٤، مكتبه دارالكتب العليمة بيروت ١/ ٢٠٢، تفسير كبير ٢/ ٢١٣، آكام المرجان في أحكام الجان/ ١٨٩)

**اور شیطان کی ذریت اور اولاد میں سے کوئی بھی ایمان نہیں لایا۔**

**المسئلة مستفادة من الآية: اَفَتَتَّخِذُوْنَهُ وَذُرِّيَّتَهُ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِيْ وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ .** [سورة الكهف، آيت: ٥٠]

**والشياطين العصاة من الجن، وهم ولد إبليس.** (آكام المرجان في أحكام الجان/ ١١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵؍ رجب ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٥/ ٦٨١٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
۵؍۷؍١٤٢١ھ

# جنات میدانِ حشر میں کس شکل میں ہوں گے؟

**سوال** [٢٠٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جنات حشر کے میدان میں کس شکل وصورت میں ہوں گے؟ مومن جنات کا حال کیا مومن مسلمان کی طرح ہوگا یا کچھ اور ہی کیفیت اس کے لئے خاص ہے؟

المستفتی: مسیح الزماں، کلکتہ بنگال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اس بارے میں یقینی طور پر کوئی وضاحت قرآن وحدیث میں نہیں ہے؛ البتہ شبلی بغدادیؒ نے اپنی کتاب ''آکام المرجان فی احکام الجان'' میں ابن ابی الدنیا وغیرہ سے یہ نقل کیا ہے: کہ قیامت کے دن جنات اس شکل میں ہوں گے کہ انسان ان کو دیکھیں گے، مگر وہ انسانوں کو نہیں دیکھ سکیں گے، یعنی دنیا کے اعتبار سے ان کا معاملہ برعکس ہوگا۔

**وذهب الحارث المحاسبي إلى أن الجن الذين يدخلون الجنة يوم القيامة نراهم فيها ولا يروننا عكس ما كانوا عليه في الدنيا.** (آكام المرجان في أحكام الجان، ص: ٥٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴۲۰/۲/۲۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/۶۰۵۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۰/۲/۲۸ھ

# ہمزاد کیا ہے؟

**سوال** [٢٠٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ہمزاد کی حقیقت کیا ہے؟

المستفتی: مفتی نعمت اللہ صاحب، جنرل اسٹور چوک، گونڈہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حدیث پاک میں آتا ہے کہ ہر انسان کے ساتھ ایک شیطان پیدا ہوتا ہے، اسی کو عوام الناس ''ہمزاد'' کہتے ہیں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۳/ ۴۳۲، جدید ڈابھیل ۲۰/ ۳۶)

**عن عبداللّٰہ بن مسعود رضی اللّٰہ عنہ قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ: ما منکم من أحد إلا وقد وکل اللّٰہ بہ قرینہ من الجن، قالوا: وإیاک یا رسول اللّٰہ؟ قال: وإیاي إلا أن اللّٰہ أعانني علیہ، فأسلم فلا یأمرني إلا بخیر.** (مسلم، کتاب صفة المنافقین، باب تحریش الشیطان وأن مع کل إنسانا قرینا، النسخة الهندیة ۲/ ۳۷٦، بیت الأفکار، رقم: ۲۸۱٤، سنن دارمي، دارالمغني ۳/ ۱۷۹۸، رقم: ۲۷۷٦، صحیح ابن خزیمة، المکتب الإسلامي ۱/ ۳٥۲، رقم: ٦٥۸، مسند أحمد ۱/ ۳۸٥، رقم: ۳٦٤۸، ۳۷۷۸، ۳۸۰۲) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| | |
|---|---|
| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللّٰہ عنہ | الجواب صحیح: |
| ۲۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۸۴) | ۲۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ |

## جنات وشیاطین میں فرماں برداری اور نافرمانی کا مادہ

**سوال** [۲۱۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک عالم صاحب نے ترجمہ قرآن شریف کرنے کے دوران فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو پیدا فرمایا اور ان کے اندر نافرمانی کا مادہ پیدا نہیں فرمایا، شیاطین کو پیدا فرمایا، ان کے اندر اطاعت وفرماں برداری کا مادہ پیدا نہیں فرمایا۔ سائل نے ان سے سوال کیا کہ جب شیاطین کے اندر فرماں برداری کا مادہ پیدا نہیں فرمایا تو پھر وہ مجرم کب ہوئے؟ عالم صاحب نے جواباً فرمایا کہ یہ تقدیری مسئلہ ہے، پھر کسی وقت گفتگو کیجئے۔ میرے علم میں یہ بات ہے کہ انسان اور جنات دونوں مکلّف

ہیں اور شیاطین بھی جنات ہیں، جن جنات نے کفر اختیار کیا وہ شیاطین ہیں اور جنہوں نے اسلام قبول کرلیا وہ مؤمن و مسلم جنات ہیں۔

(۱) عالم صاحب کا جواب صحیح ہے یا غلط؟ (۲) میرے علم کی بات صحیح ہے یا غلط؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آپ کا یہ قول صحیح ہے کہ انسان اور جنات دونوں مکلّف ہیں۔ اور شیاطین بھی جنات میں سے ہیں اور جنات میں سے جنہوں نے کفر اختیار کیا وہ شیاطین ہیں اور جنہوں نے اسلام قبول کیا وہ مؤمن جنات ہیں۔ اور عالم صاحب کا یہ کہنا کہ یہ تقدیری مسئلہ ہے یہ اس اعتبار سے صحیح ہوسکتا ہے کہ خدا کی نافرمانی کرنے والوں کے لئے سزا وعذاب کو ثابت کرنے میں محققین نے مسئلۂ تقدیر کو چھوڑ کر کافی لمبی لمبی بحثیں کی ہیں؛ البتہ ان کا یہ کہنا کہ شیاطین میں فرماں برداری کا مادہ نہیں پیدا فرمایا ہے، یہ قول قابل اشکال ہے۔

**وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلآئِكَةِ اسْجُدُوْا لِآدَمَ فَسَجَدُوْا اِلَّا اِبْلِیْسَ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّهٖ.** [سورة الكهف: ٥٠]

**أي لعلته كينونته من الجن؛ لأن الوصف فرق بينه وبين الملائكة لأنهم امتثلوا لا بر ولا عصا هو.** (تفسير أضواء البيان ٤/ ١١٩)

**أنه ليس من الملائكة؛ لأنه أخبر أنه من الجن. الخ** (أحكام القرآن للجصاص، سورة الكهف، تحت رقم الآية: ٥٠، مكتبه سهيل اكيڈمي لاهور ٣/ ٢١٥، زكريا ٣/ ٢٨٠)

**والذي عليه الجمهور أنهم مكلفون مخاطبون مثابون على الطاعات معاقبون على المعاصي الخ.** (قسطلاني ٥/ ٢٤٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵؍ صفر ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۵/ ۱۶۱۴۱)

# جنات کی صحبت سے حمل قرار پانے کے متعلق چند سوالات

**سوال** [٢١١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں:
''فتاوی محمودیہ قدیم ١٨/، باب الاشتات، جدید ڈابھیل ٢٠/ ٣٠'' میں اس طرح لکھا ہوا ہے:
سوال ٣٠٧: جنات کی صحبت سے عورت کو حمل قرار پاسکتا ہے یا نہیں؟
الجواب: جنات کی صحبت سے بھی استقرار حمل ہوکر بچہ پیدا ہوسکتا ہے۔ حدیث شریف میں ہے:

**إن فيكم مغربين، قيل: وما المغربون؟ قال: الذي تشرك فيهم الجن.**

(فتاوی محمودیه ١٨/ باب الحظر والإباحة، جدید ڈابھیل ٢٠/ ٣٠)

سوال نمبر ٤٤٨: بغیر دعا کے مجامعت کرنے سے شیطان بھی مجامعت کرتا ہے، کیا یہ درست ہے؟
الجواب: بغیر دعا کے مجامعت کرنے سے شیطان بھی مجامعت کرتا ہے، ان دونوں سوالوں کے جوابات سامنے رکھتے ہوئے، چند مسائل دریافت طلب ہیں:
(١) پہلے سوال کے جواب میں جو حدیث نقل کی ہے، یہ کس کتاب میں ہے؟ اس حدیث کا ترجمہ اور مطلب کیا ہے؟
(٢) جنات کی صحبت سے استقرار حمل خرق عادت ہے یا فطری ہے؟
(٣) یہ بات شادی شدہ اور کنواری دونوں طرح کی عورتوں کو شامل ہے، یا صرف شادی شدہ کو؟ دوسرے سوال کے جواب سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ شادی شدہ عورت سے بغیر دعا کے مجامعت کرنے سے شیطان بھی مجامعت کرتا ہے، اس سے تو شیطان کی صرف شرکت ثابت ہوتی ہے؛ لیکن پہلے سوال کے جواب سے تو مطلق معلوم ہوتا ہے۔
(٤) کنواری عورتوں سے جن کی صحبت سے حمل قرار پاکر بچہ پیدا ہوسکتا ہے، تو کیا انسان کا بچہ ہوگا یا جن کا بچہ ہوگا؟ اس سے کنواری عورتوں کی عصمت پر جو حرف آتا ہے عوام اس کا یقین نہیں کرے گی، تو اس کو کیسے دور کیا جائے گا؟
المستفتی: جمیل احمد قاسمی، بازار پہاڑی دروازہ نگینہ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** (١) یہ حدیث شریف ''ابوداؤد شریف جلد ثانی، ص: ٦٩٦ ،**باب في المولود يؤذن في أذنه**'' کے تحت نقل کی گئی ہے۔ حدیث شریف کے الفاظ یہ ہیں: **عن عائشة رضـ قالت: قال لي رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم: هل رأى فيكم المغربون؟ قلت: وما المغربون؟ قال: الذي يشترك فيهم الجن.** (أبوداؤد، كتاب الأدب، باب ماجاء في المولود يؤذن في أذنه، النسخة الهندية ٢/ ٦٩٦، دارالسلام، رقم: ٥١٠٧)

ترجمہ: یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے وہ فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے ارشاد فرمایا: کہ تم میں مغربون دیکھے گئے ہیں؟ تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ ''مغربون'' کون لوگ ہیں؟ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کہ وہ لوگ ہیں جن میں جنات شریک ہوجاتے ہیں۔ اور حدیث شریف کا مطلب یہ ہے کہ مغربون سے مراد وہ لوگ ہیں جو جماع کے وقت ذکر اللہ یعنی مسنون دعا پڑھنا بھول جاتے ہیں اور جنات وشیطان ان کے ساتھ جماع میں شریک ہوجاتے ہیں۔ دوسرا مطلب محدثین نے یہ بیان کیا ہے کہ مغربون سے مراد وہ لوگ ہیں جو انسان وجنات کے نطفۂ مشترک سے پیدا ہوتے ہیں؛ اس لئے اس میں اجنبی رگ جن کی داخل ہوکر مشترک ہوگئی۔ (بذل المجهود شرح ابوداؤد، كتاب الأدب باب ماجاء في المولود يؤذن في أذنه، مكتبه يحيى سهارنپور ٥/ ٣٠٢، دار إحياء التراث العربي ١٣/ ٥٠٠، عون المعبود، كتاب الأدب، باب ماجاء في المولود يؤذن في أذنه، مكتبه دارالكتاب العربي بيروت ٤/ ٤٨٨)

اس حدیث شریف میں بغیر دعا کے جماع کرنے سے جو خرابی پیدا ہوتی ہے، اس کو ظاہر کرکے دعا پڑھنے کی ترغیب دی گئی ہے۔

(٢) قاضی بدرالدین ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ الشبلی المتوفی ٧٢٩ھ نے اپنی کتاب ''آکام المرجان فی غرائب الاخبار واحکام الجان'' میں ایک واقعہ نقل کیا ہے کہ قبیلۂ بجیل کی ایک

باندی سے ایک جن نے زنا کیا اور اس زنا سے باندی کو استقرار حمل ہو گیا، اس کے بعد جن نے اس باندی سے نکاح کا پیغام دیا، تو باندی کے مالک نے محض حرام اولاد سے بچنے کے لئے جن سے اس باندی کا نکاح کر دیا۔ کتاب کی عبارت اس طرح ہے:

**حدثنا الأعمش، حدثني شيخ من بجيل، قال: علق رجل من الجن جارية لنا، ثم خطبها إلينا، وقال: إني أكره أن أنال منها محرما، فزوجناها منه الخ.** (آكام المرجان في غرائب الأخبار وأحكام الجان/ ٨٢)

مذکورہ عبارت سے معلوم ہوا کہ جنات کی صحبت سے استقرار حمل فطری ہے، خرق عادت نہیں ہے۔

(۳) یہ بات کنواری اور شادی شدہ دونوں عورتوں کو شامل ہے، شادی شدہ عورت میں بوقت جماع دعا نہ پڑھنے کی وجہ سے اور کنواری میں جن کے لڑکی پر عاشق ہو جانے اور اس سے جماع کرنے کی وجہ سے۔

(۴) کنواری اور بے شوہر عورتوں کو جنات کی صحبت سے حمل قرار پا سکتا ہے۔ اور بچہ انسان ہی شمار ہوگا، اس میں عام طور پر عورت بے اختیار اور مجبور ہوتی ہے؛ اس لئے شرعاً عورت پر کوئی اتہام و الزام اور سزا مرتب نہ ہوگی۔

**عن طارق بن شهاب، قال عمر: إن المرأة متعبدة فحملت، فقال عمر: أراها؟ قالت: من الليل تصلي فخشعت، فسجدت، فأتاها غاو من الغواة فتحشهما فائتة فحدثته بذلک سواء فخلى سبيلها.** (مصنف عبدالرزاق، المجلس العلمي ٧/ ٤٠٩، رقم: ١٣٦٦٤)

عورت چونکہ خود اپنی پاکدامنی کو چاہتی ہے؛ لیکن عوام اس کا اعتبار نہیں کرے گی؛ اس لئے ابتداء حمل میں اسقاط کرا دے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵؍ محرم الحرام ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۴۶۳۸۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۱/۱/۲۵ھ

## چاند، سورج گھومتے ہیں یا زمین گھومتی ہے؟

**سوال** [٢١٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا چاند پر زمین ہے؟ اور کوئی مخلوق خدا رہتی ہے یا نہیں؟ ایسے ہی سورج پر ان دونوں کے بارے میں تفصیل سے آگاہ کریں، جیسے کہ آج کل سائنس کا کہنا ہے کہ چاند پر بھی انسان رہتے ہیں۔ اور زمین گول ہے، یا چپٹی؟ سورج چاند گھومتے ہیں یا زمین گھومتی ہے؟

المستفتی: محمد عثمان فینسی کارنر، راجستھان

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آنجناب نے چاند، سورج اور زمین سے متعلق سوال کیا ہے، زمین کے بارے میں تجربات سے معلوم ہوا ہے کہ زمین گول ہے، اگر آپ ہوائی جہاز سے دلی سے پچھّم کی طرف سفر کریں گے، تو امریکہ ہوکر پھر ادھر سے جاپان اور چین ہوکر گھوم کر دہلی پہنچ سکتے ہیں، یہ زمین کے گول ہونے پر دلیل وتجربہ ہے، اب رہی یہ بات کہ زمین گھومتی ہے یا نہیں؟ اس کا علم مجھے نہیں، ہاں البتہ چانداور سورج کا گھومنا اور چلنا قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔

**هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَآءً وَالْقَمَرَ نُوْرًا وَقَدَّرَهُ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ.** [یونس: ٥]

اب رہا آنجناب کا سوال کہ چانداور سورج پر کوئی مخلوق رہتی ہے یا نہیں اس کا جواب یہ ہے کہ احقر ابھی چاند اور سورج پر نہیں جا سکا، اگر کبھی اتفاقاً جانا ہوا تو واپس آکر بتلاؤں گا کہ وہاں کوئی مخلوق ہے یا نہیں؟ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ ربیع الاول ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٦/ ٧٥٦٩)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٥/ ٣/ ١٤٢٣ھ

# فلک اطلس، فلک ثابتہ

**سوال** [۲۱۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) فلک اطلس کے لغوی معنی ہیں: عرش۔ واضح ہو کہ اطلس درم بے سکہ کو کہتے ہیں، پس جس طرح درم بے سکہ نقوش حرف سے سادہ ہوتا ہے، یہ نواں آسمان ستاروں سے سادہ اور خالی ہے۔

(۲) فلک ثابتہ: آٹھواں آسمان جس پر وہ ستارے ہیں، جن میں حرکت نہیں ہوتی، اس آسمان کو شرع میں کرسی کہتے ہیں اور حکماء فلک البروج۔ اس بات کو لے کر تمام دلیلیں پیش ہونے لگیں کہ سات آسمان ہیں، یہ غلط ہے؛ لہٰذا آپ اس کا صحیح طریقہ سے خلاصہ فرمادیں۔

المستفتی: نورالدین گردھر پور، بریلی شریف

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** سوال نامہ میں آٹھ آسمان اور نو آسمان کی جو بات کہی گئی ہے اور اس کے اوپر جو دلیل و ادلہ کی بات کہی جارہی ہے، ان سب پر اللہ کا کلام فائق ہے۔ اور قرآن کریم کی نص قطعی کے مقابلہ میں دوسری باتوں کا ہم اعتبار نہیں کرسکتے، اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں متعدد مقام میں سات ہی آسمان کا ذکر فرمایا ہے اور آٹھ آسمان یا نو آسمان سے متعلق کوئی بات ہم کو قرآن وحدیث میں نہیں ملی؛ اس لئے ہم سات ہی آسمان کی بات کرسکتے ہیں، ان کے علاوہ آٹھ یا نو آسمان سے متعلق کسی طرح گفتگو کرنے سے قاصر ہیں۔ قرآن کی آیتیں ملاحظہ فرمائیے:

**تُسَبِّحُ لَهُ السَّمٰوَاتُ السَّبْعُ وَالْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهِنَّ.** [بني إسرائيل: ٤٤]

**قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ.** [المؤمنون: ٨٦]

**اَللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ وَّمِنَ الْاَرْضِ مِثْلَهُنَّ.** [الطلاق: ١٢]

**الَّذِىْ خَلَقَ سَبْعَ سَمٰوَاتٍ طِبَاقًا.** [الملك: ٣]

قرآن کریم کے اس قدر نص قطعی کے مقابلہ میں آٹھ آسمان اور نو آسمان کی بات ہم نہیں کریں گے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲ رشعبان ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۱۵۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۱/۸/۴ھ

## خانہ کعبہ کا رابعہ بصریہ کی تعظیم میں اٹھ کر ان کے پاس آنا

**سوال** [۲۱۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت رابعہ بصریہؒ کے بارے میں ہے کہ جب وہ بیت اللہ شریف حج کے لئے جارہی تھیں، تو خانہ کعبہ ان کی تعظیم میں اٹھ کر ان کے پاس آگیا؟

المستفتی: شفیع احمد اعظمی، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: خانہ کعبہ کا حضرت رابعہ بصریہؒ کی تعظیم میں اپنی جگہ سے اٹھ کر رابعہ بصریہ کے پاس پہنچ جانے کی بات بالکل غلط اور نصوص قرآنیہ کے خلاف ہے، اگر ایسا ممکن ہوتا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بیت اللہ شریف کی زیارت سے محروم ہوکر حدیبیہ سے واپس جانا نہیں پڑتا؛ بلکہ بیت اللہ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے استقبال وتعظیم کے لئے حدیبیہ پہنچ جاتا۔ اور اللہ نے قرآن کریم میں فرمایا ہے کہ بیت اللہ کی زیارت کے لئے دنیا کے گوشہ گوشہ سے اور دور دور سے لوگ حاضر ہوتے رہیں گے، نہ کہ بیت اللہ اپنی جگہ سے کہیں جائے گا، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: **وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِلنَّاسِ وَاَمْنًا**. [البقرة: ١٢٥] فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵ ذیقعدہ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۷۰۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۴/۱۱/۱۵ھ

# ۱۲/ باب ما یتعلق بالأنبیاء

## کیا حضور ﷺ حضرت آدم علیہم السلام کی خلقت سے قبل نبی تھے؟

**سوال** [۲۱۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا حضور پرنور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ حضرت آدم علیہ السلام کی خلقت سے پہلے نبی تھے؟ یا چالیس سال بعد آپ ﷺ کو نبوت ملی؟ اس چالیس سال میں ہم آپ ﷺ کو کیا مانیں؟

المستفتی: محمد ناظم مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جی ہاں آپ ﷺ حضرت آدم علیہ السلام کی خلقت سے پہلے نبی تھے اور چالیس سال کی عمر میں جس میں ظاہری طور پر نبوت ملی اس عرصہ میں بھی آپ ﷺ کو نبی مانا جائے گا، مگر چالیس سال کی عمر سے پہلے یعنی نبوت کے اعلان سے پہلے ایمان لانا لازم نہیں تھا، اعلان کے بعد لازم ہوا۔

**عن العرباض بن سارية، عن رسول الله صلى الله عليه وسلم أنه قال: إني عند الله خاتم النبيين، وأن آدم عليه السلام لمنجدل في طينة.**

(مسند أحمد بن حنبل ٤/ ١٢٧، رقم: ١٧٢٨٠، ١٧٢٨١، ٤/ ١٢٨، رقم: ١٧٢٩٥، مسند البزار ١٠/ ١٣٥، رقم: ٤١٩٩، صحيح ابن حبان، ذكر كتبة الله جل وعلا عنده محمدا صلى الله عليه وسلم خاتم النبيين ٦/ ٨٢، رقم: ٦٤٠٤، المعجم الكبير للطبراني ١٨/ ٢٥٢، رقم: ٦٢٩، ٦٣٠، ٦٣١، المستدرك على الصحيحين للحاكم، قديم ٢/ ٦٥٦، جديد ٤/ ٥٦٥، رقم: ٤١٧٥، مشكوة شريف، ص: ٥١٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/۳/۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/۵۶۷۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۳/۲/۱۴۱۹ھ

# حضور ﷺ کے متعلق اہل دیوبند کا عقیدہ

**سوال** [٢١٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ دیوبندیوں کا عقیدہ حضور ﷺ کے بارے میں کیا ہے؟ وہ حضور ﷺ کی نبوت میں شک کرتے ہیں یا نہیں؟ کیا وہ حضور ﷺ کی شان میں گستاخی کرتے ہیں، وہ حضور ﷺ کو سچا رسول مانتے ہیں کہ نہیں؟ کیا آپ ﷺ کو گاؤں کا چودھری مانتے ہیں؟ آخر دیوبندیوں کا عقیدہ کیا ہے؟ نیز اگر کوئی شخص گستاخی کرتا ہوا اور حضور ﷺ کی نبوت میں شک کرتا ہوں، حضور ﷺ کو گاؤں کا چودھری سمجھتا ہو تو اس کے بارے میں کیا حکم ہے؟

المستفتی: احسان موضع نرکھیڑہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: دیوبندیوں کا عقیدہ حضور ﷺ کے بارے میں یہ ہے کہ حضور ﷺ اللہ کے سچے پکے رسول ہیں، آپ تمام انبیاء اور رسولوں کے سردار ہیں، آپ کے بعد قیامت تک کوئی نبی آنے والا نہیں ہے، آپ تمام انسان وجنات سب کے لئے رسول بنا کر بھیجے گئے ہیں، جو شخص دیوبندی علماء کے بارے میں یہ کہتا ہے کہ آپ کی نبوت میں شک کرتے ہیں وہ جھوٹا ہے؛ بلکہ دیوبندی کا عقیدہ یہ ہے کہ جو بھی سرور کائنات، فخر موجودات ﷺ کی شان میں گستاخی کرے گا یا نعوذ باللہ آپ کو گاؤں کا چودھری کہے گا وہ ایمان سے خارج ہوگا۔

**لو عاب النبي صلى الله عليه وسلم بشيء من العيوب يكفر.**

(الفتاوى التاتارخانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل السابع، مكتبه زكريا ٧/ ٣٠٣، رقم: ١٠٥٤٨، فتاوى بزازية على هامش الهندية، كتاب ألفاظ تكون إسلاما أو كفرا، الفصل الثالث في الأنبياء، مكتبه زكريا جديد ٣/ ١٨٢، وعلى هامش الهندية ٦/ ٣٢٧، خلاصة الفتاوى، اشرفيه ديوبند ٤/ ٨٥)

جب حضور ﷺ کا نام مبارک کان میں پڑ جائے تو کم از کم ایک دفعہ درود شریف پڑھنا

واجب ہے، آپ ﷺ پر ایک دفعہ درود شریف پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ دس مرتبہ رحمت نازل فرماتا ہے۔ اور دیوبندیوں کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ اولیاء عظام برحق ہیں، مگر اولیاء کی شان انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کی شان کے برابر نہیں ہے، آپ ﷺ کی شان کے برابر کسی بھی مخلوق کی شان نہیں ہوسکتی۔ اور جو شخص کسی انسان اور امتی کو آپ ﷺ کی شان کے برابر سمجھے گا اس کا ایمان برباد ہے، یہی دیوبندیوں کا عقیدہ ہے۔

**عن أنس بن مالک رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من صلى علي صلوة واحدة صلى الله عليه عشر صلوات، وحطت عنه عشر خطيئات، ورفعت عشر درجات.** (نسائي شريف، كتاب الصلاة، باب الفضل في الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ١/ ١٤٥، دارالسلام، رقم: ١٢٩٧، شعب الإيمان، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٢١٠، رقم: ١٥٥٤)

**وإن محمد عبده المصطفى ونبيه المجتبى ورسوله المرتضى، وإنه خاتم الأنبياء، وإمام الأتقياء وسيد المرسلين وحبيب رب العالمين، وكل دعوى النبوة بعده فغوي وهوى، وهو المبعوث إلى عامة الجن وكافة الورى بالحق والهدى، وبالنور والضياء.** (شرح العقيدة الطحاوية، دارالكتب العلمية بيروت ١٤٩ تا ١٦٦)

**وأفضل الأنبياء محمد عليه السلام.** (شرح العقائد، مكتبه نعيميه ديوبند: ١٤٠)

**الولي لا يبلغ درجة الأنبياء؛ لأن الأنبياء معصومون مكرمون بالوحي مامورون بتبليغ الأحكام وإرشاد الأنام بعد الاتصاف بكمالات الأولياء العظام.** (شرح العقائد، مكتبه نعيميه ١٦٥، شرح فقه أكبر، مكتبه اشرفى ديوبند ١٤٨)

**ولا نفضل أحدا من الأولياء على أحد من الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ونقول: نبي واحد أفضل من جميع الأولياء.** (العقيدة الطحاوية/ ١٤٥، العقيدة الطحاوية، دارالكتب العلمية بيروت/ ٢٩٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/ جمادی الثانیہ ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۳۶۱)

## کیا حضور ﷺ اللہ تعالیٰ کے مجبور محض اور محتاج بندے ہیں؟

**سوال** [۲۱۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے مجبور محض اور محتاج بندے ہیں یا نہیں؟

المستفتی: محمد یونس ملک مال پور، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت سید الکونین ﷺ اللہ تبارک وتعالیٰ کے پیدا کردہ مقبول ترین اور سچے رسول ہیں، تمام انبیاء کے سردار ہیں، اللہ کے دربار میں آپ ﷺ مجبور اور محتاج ہیں، اللہ کے حکم کے تابع ہیں اور آپ ﷺ اللہ کی مرضی کے خلاف کوئی عمل نہیں کرتے تھے، ہمیشہ اللہ کو خوش کرنے کی کوشش فرماتے تھے۔

**قُلْ لَا اَمْلِکُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰہُ وَلَوْ کُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَکْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ وَمَا مَسَّنِیَ السُّوْءُ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَبَشِیْرٌ لِقَوْمٍ یُؤْمِنُوْنَ.** [الأعراف: ۱۸۸]

**اِنَّکَ لَا تَهْدِیْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ یَهْدِیْ مَنْ یَشَآءُ.** [قصص: ۵۶]

**قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِثْلُکُمْ یُوْحٰی اِلَیَّ اَنَّمَا اِلٰهُکُمْ اِلٰهٌ وَاحِدٌ.** [الکهف: ۱۱۰]

**عن ابن عباس سمع عمر رضی اللّٰہ عنہ یقول علی المنبر: سمعت النبي ﷺ یقول: لا تطروني کما أطرت النصاری ابن مریم، فإنما أنا عبدہ، فقولوا: عبداللّٰہ ورسولہ.** (صحیح البخاري، کتاب الأنبیاء، باب قول اللّٰہ: "واذکر فی الکتاب مریم"، النسخة الهندیة ۱/ ۴۹۰، رقم: ۳۳۲۹، ف: ۳۴۴۵، مسند البزار، مکتبة العلوم والحکم ۱/ ۲۹۹، رقم: ۱۹۴) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ رجب ۱۴۲۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۸۵۱۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۵/۸/۲۹ھ

## امہات المؤمنین تمام مؤمنین کی مائیں اور حضور ﷺ روحانی باپ ہیں

**سوال** [٢١٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (١) کیا ازواج مطہرات تمام مؤمن مرد اور مؤمن عورتوں کی مائیں ہیں یا صرف عورتوں کی ہیں، مردوں کی نہیں؟

(٢) کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہم سب کے روحانی باپ ہیں کہ نہیں؟

المستفتی: محمد شعیب گودھنا، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (١) ازواج مطہرات تمام مؤمن مردوں اور عورتوں کی مائیں ہیں، اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا:

**اَلنَّبِیُّ اَوْلَی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهُ اُمَّهَاتُهُمْ.** [الأحزاب: ٦]

(٢) جی ہاں روحانی باپ ہیں، جب ازواج مطہرات ہماری مائیں ہیں، تو آپ ﷺ بھی ہمارے روحانی باپ ہیں، نیز قرآن مقدس میں حضرت ابراہیم علیہ الصلاۃ والسلام کو امت محمدیہ کا روحانی باپ قرار دیا گیا ہے؛ لہٰذا بلا شبہ آپ ﷺ اپنی امت کے روحانی باپ ہیں۔

**مِلَّةَ اَبِیْكُمْ اِبْرَاهِیْمَ هُوَ سَمَّاكُمُ الْمُسْلِمِیْنَ.** [الحج: ٧٨]

**ویسمی کل من کان سببا في إیجاد شيء أو إصلاحه، أو ظهوره آبا، ولذلک سمی النبي ﷺ أبا المؤمنین، قال اللّٰہ تعالیٰ: ﴿النَّبِیُّ اَوْلَی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهُ اُمَّهَاتُهُمْ﴾.** [الأحزاب: ٦] **وفي بعض القراء ات: وهو أب لهم.** (روح المعاني، الأحزاب: ٣، ٤٣، زکریا ٢٢/ ٤٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٣/١/١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/٦٤٠٦)

## حضور ﷺ کو اپنا بڑا بھائی ماننا

**سوال** [۲۱۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا بڑا بھائی ماننا کیسا ہے؟

المستفتی: محمد قاسم مدھوبنی (بہار)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق صرف یہ عقیدہ رکھنا کہ وہ بھائی کے درجہ میں ہیں صحیح نہیں ہے؛ بلکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کی طرف سے بھیجے ہوئے نبی ہیں، اس کا اعتقاد رکھنا ہر مسلمان پر فرض ہے؛ البتہ باعتبار بشریت بنص حدیث حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بھائی کہنے کی گنجائش معلوم ہوتی ہے، مگر عرفاً اس کو معیوب سمجھا جاتا ہے۔

**عن أبي هريرة رضي الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم أتى المقبرة، فقال: السلام عليكم دار قوم مؤمنين، وإنا إنشاء الله بكم لاحقوق، وددت أنا قد رأينا إخواننا، قالوا: أولسنا إخوانكم يا رسول الله؟ قال: أنتم أصحابي، وإخواننا الذين لم يأتوا بعد. الحديث** (مسند إمام أحمد بن حنبل ۲/ ۳۰۰، رقم: ۷۹۸۰، ۲/ ۴۰۸، رقم: ۹۲۸۱، مسلم شريف، باب استحباب إطالة الغرة ......، النسخة الهندية ۱/ ۱۲۶، بيت الأفكار، رقم: ۲۴۹، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۱۵/ ۷۰، رقم: ۸۳۰۰، مشكوة ۱/ ۴۰)

**عن عائشة رضى الله عنها أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كان في نفر من المهاجرين والأنصار، فجاء بعير، فسجد له، فقال اصحابه: يا رسول الله! تسجد لک البهائم والشجر، فنحن أحق أن نسجد لک؟ فقال: اعبدوا ربكم واكرموا أخاكم.** (مسند أحمد بن حنبل ۶/ ۷۶، رقم: ۲۳۹۵)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸؍ رجب ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۵۳۷)

# امتی کا آپ ﷺ کو ’’بھائی‘‘ کہنا

**سوال** [۲۲۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: عن أبي هريرة –رضي الله عنه– أن رسول الله صلى الله عليه وسلم أتـى الـمقبرة، فقال: السلام عليكم دار قوم مؤمنين، وإنا إن شاء الله بكم لاحـقـون، وددت أنـا قد رأينا إخواننا، قالو: أو لسنا إخوانكم يا رسول الله؟ قـال: أنتـم أصـحـابـي، وإخـواننا الذين لم يأتوا بعد، فقالوا: كيف تـعـرف مـن لـم يـات بـعـد من أمتک يا رسول الله؟ فقال: أرأيت لو أن رجـلا لـه خيـل غُـرٌّ مـحجلة بين ظهري خيل دهم بهم ألا يعرف خيله، قالوا: بلى يا رسول الله قال: فإنهم يأتون غراً محجلين من الوضوء، وأنا فرطهم على الحوض. (مشكوة، ١/ ٧٠، مسلم ٢/ ٢٢٩، مسند أحمد ١٧/ ٢٥٥، مؤطا مالك ١/ ٧٥، نسائي ١/ ٢٦٢)

سوال: کیا مذکورہ بالا حدیث کے پیش نظر حضور اکرم ﷺ کو کوئی امتی محبت وعقیدت کو ملحوظ رکھتے ہوئے اپنا بھائی کہہ سکتا ہے؟ کیا نبی ﷺ کو بھائی کہنے والا شخص کافر یا واجب القتل یا کسی بھی اعتبار سے قابل ملامت ہے؟ جب کہ قرآن کریم میں سورۂ شعراء آیت نمبر ۱۰۲، ۱۲۳، ۱۴۲، ۱۶۱ رمیں خود اللہ تبارک وتعالیٰ نے حضرت صالح، حضرت ہود، حضرت لوط اور حضرت نوح علیہم السلام کو اپنی اپنی قوموں کا بھائی کہہ دیا ہے۔ برائے کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل ومفصل جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: ساجد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت سید الکونین خاتم الانبیاء ﷺ کا خود کو اپنی امت کا بھائی کہنا آپ ﷺ کے الفاظ کے ساتھ احادیث شریفہ میں موجود ہے؛ لیکن سوال نامہ میں امتی کا آپ ﷺ کو اپنا بھائی کہنے کا مسئلہ ہے، اس سلسلے میں قرآن کریم کی

آیات سے جواز کی بات معلوم ہوتی ہے، چنانچہ قرآن کریم میں سورۂ اعراف آیت: ۶۵/ پر حضرت ہود علیہ الصلاۃ والسلام کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی قوم کا بھائی قرار دیا ہے، اسی طرح سورۂ اعراف آیت: ۷۳/ میں حضرت صالح علیہ الصلاۃ والسلام کو اپنی قوم کا بھائی قرار دیا ہے، اسی طرح سورۂ اعراف، آیت: ۸۵ میں حضرت شعیب علیہ الصلاۃ والسلام کو اپنی قوم کا بھائی قرار دیا ہے، اسی طرح سورۂ ہود اور سورۂ شعراء میں کئی آیتیں ایسی موجود ہیں جن میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے مذکورہ پیغمبروں کو اپنی اپنی قوم کا بھائی کہا ہے، تو ان آیتوں سے امتی کے لئے حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام کو اپنا بھائی کہنے کا جواز ثابت ہوتا ہے؛ لیکن جن علاقوں میں چھوٹوں کا بڑوں کو اور قابل احترام مشائخ کو بھائی کہنا معیوب اور ناگوار سمجھا جاتا ہو، ایسے علاقوں میں حضور ﷺ کو بھائی کہنے سے گریز کرنا چاہئے۔

**الأدب استعمال ما یحمد قولا وفعلا -إلی قوله- وقیل: هو تعظیم من فوقک، والرفق بمن دونک.** (فتح الباري، کتاب الأدب، باب البر والصلة، مکتبه الریاض ۱۰/ ۴۰۰، أشرفیه دیوبند ۱۰/ ۴۹۰، تحت رقم الحدث: ۵۹۷۰) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| --- | --- |
| ۱۵/ شعبان ۱۴۳۱ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۹/۱۰۱۷۳) | ۱۵/۸/۱۴۳۱ھ |

## حضور ﷺ کا نکاح کس نے پڑھایا؟

**سوال** [۲۲۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور اقدس جناب محمد رسول اللہ ﷺ کا نکاح کس نے پڑھایا تھا؟ اور آپ کی ازواج مطہرات کا نکاح ایک ہی شخص نے پڑھایا ہے یا الگ الگ؟ وضاحت کے ساتھ تحریر فرمائیں۔

المستفتی: عبدالمعبود ہلدور، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** کتابوں میں صرف حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے نکاح پڑھانے کے متعلق صراحت ملتی ہے کہ ان کا نکاح حضور ﷺ کے چچا ابوطالب نے پڑھایا تھا۔ اور دیگر ازواج مطہرات کے نکاح پڑھانے کی صراحت نہیں ملتی؛ البتہ نکاح کرانے کی صراحت ملتی ہے:

(۱) حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت ابوطالب نے پڑھایا ہے۔

(زرقانی، دارالکتب العلمیہ بیروت ۴/ ۳۶۵)

(۲) حضرت سودہ بنت زمعہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ان کے والد نے کرایا ہے۔

(اسدالغابہ، دارالفکر ۶/ ۱۹۰)

(۳) حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ان کے والد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کرایا ہے۔ (سیرت ابن ہشام ۴/ ۴۹۷)

(۴) حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا کا نکاح ان کے بھائی ابواحمد بن جحش نے کیا ہے۔ (سیرت ابن ہشام ۴/ ۴۹۸)

اس میں راجح یہ ہے کہ ان کا نکاح آسمان میں ہوا، جس کی صراحت قرآن کریم میں موجود ہے۔ اللہ تعالیٰ نے: ”زوجنکھا“ سے ارشاد فرمایا ہے۔

(۵) حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ان کے بیٹے سلمی بن ابوسلمی نے کیا ہے۔

(ابن ہشام ۴/ ۴۹۸)

(۶) حضرت حفصہ بنت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہا کا نکاح ان کے والد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کیا ہے۔ (ابن ہشام ۴/ ۴۹۸)

(۷) حضرت ام حبیبہ رضی اللہ عنہا کا نکاح شاہ حبشہ نے کیا ہے۔ (زادالمعاد ۱/ ۱۱۰)

(۸) حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا مال غنیمت کے طور پر حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کے حصہ میں گئی تھیں، تو انہوں نے ان سے بدل کتابت کا معاملہ کیا اور آپ ﷺ سے

بدل کتابت کے سلسلہ میں مدد طلب کی، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ کیا میں تم سے اس سے بہتر معاملہ نہ رکھوں؟ پھر ارشاد فرمایا: کہ میں تمہاری بدل کتابت ادا کردوں اور تم سے نکاح کرلوں، اس پر انہوں نے رضامندی ظاہر کی، تو یہ معاملہ ہی عقد نکاح کے قائم مقام ہوگیا۔ (البدایہ والنہایہ، دارالفکر ۴/ ۱۵۹)

(۹) حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کو مال غنیمت میں سے آپ نے مال صفی کے طور پر منتخب فرمالیا تھا اور انسان کی آزادی کو مہر قرار دے کر ان کو اپنے نکاح میں لے لیا اور یہی ان کا نکاح ہوا، کسی تیسرے نے ان کا نکاح نہیں کرایا، یہاں تک کہ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کو محسوس بھی نہ ہوا کہ آپ ﷺ نے ان کو نکاح میں لیا ہے یا باندی بنایا ہے، بعد میں جب پردہ کا حکم فرمایا تب صحابہ کو نکاح کا علم ہوا۔ (بخاری شریف، کتاب المغازی، باب غزوۃ ذات القرالخ، النسخۃ الہندیہ ۲/ ۶۰۶، رقم: ۴۰۶۰، ف: ۴۲۱۳)

(۱۰) حضرت زینب بنت خزیمہ رضی اللہ عنہا کا نکاح قبیصہ ابن عمرو نے کیا ہے۔ (سیرت ابن ہشام ۴/ ۵۰۰)

(۱۱) حضرت میمونہ بنت حارث رضی اللہ عنہا کا نکاح آپ ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے کرایا ہے۔ (ابن ہشام ۴/ ۵۰۰)

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴ ؍ربیع الثانی ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۰۵)

## آپ ﷺ کا ختنہ ہوا تھا یا نہیں؟

**سوال** [۲۲۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور ﷺ کا ختنہ ہوا یا نہیں؟ ہوا تو ان کا ختنہ کس نے کیا؛ کیوں کہ جب آپ ﷺ چھوٹے تھے، اس وقت آپ ﷺ کے خاندان والے کافر تھے۔ اور اگر نہیں ہوا تو امت پر سنت کیوں ہے؟ اور اگر آپ ﷺ نے خود کیا تو قرآن وحدیث کی روشنی میں سمجھائیں۔

المستفتی: طاہر علی خان، بنگال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** صحیح اورراجح قول یہ ہے کہ حضور ﷺ کا ختنہ ہوا، آپ ﷺ کے جدامجد حضرت عبدالمطلب نے ولادت کے ساتویں روز آپ ﷺ کا ختنہ کرایا، جیسا کہ عرب میں دستور تھا کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اورحضرت اسماعیل علیہ السلام کی سنت کے مطابق مولود کا ساتویں روز ختنہ کراتے تھے، جس کی اتباع کا اس امت کوحکم دیا گیا ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱۵/ ۱۵۳، جدید ڈابھیل ۴/ ۴۷۸، و۱۱/ ۶۱، الرحیق المختوم ۱/ ۸۳، سیرۃ مصطفیٰ ۱/ ۶۷)

**وقال بعض المحققين من الحفاظ: الأشبه بالصواب أنه لم يولد مختونا.** (شامي، كتاب الخنثى، مسائل شتى، زكريا ١٠/ ٤٨٢، كراچى ٦/ ٧٥٢)

**قد اختلف فيه على ثلاثة أقوال: أحدها: أنه ولد مختونا مسرورا، ويروى في ذلك حديث لا يصح، ذكره أبو الفرج ابن الجوزي في الموضوعات، وليس فيه حديث ثابت، وليس هذا من خواصه، فإن كثيراً من الناس يولد مختونا –إلى ان قال– عن ابن عباس رضـ أن عبدالمطلب ختن النبي ﷺ يوم سابعة، وجعل له مادوبة وسماه محمدا.** (زاد المعاد ١/ ٨١، كذا في الخصائص الكبرى ١/ ٥٣، البداية والنهاية، دارالفكر ٢/ ٢٦٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/ ۷/ ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۴۱۰۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲/ ۷/ ۱۴۱۵ھ

## وفات کے بعد حضور ﷺ کو کس طرح غسل دیا گیا؟

**سوال** [۲۲۲۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور ﷺ کو غسل کس نے دیا تھا؟ کپڑا ولباس سمیت یا لباس کے علاوہ اور

کفن کی کیا نوعیت ہوئی ؟ یعنی کس طرح لباس مبارک اتارا تھا، تر لباس مبارک پر کفن کو زیب تن فرمایا تھا؟ تفصیل کے ساتھ جواب سے مطلع فرمائیں۔

المستفتی: حافظ رئیس احمد شیر کوٹ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** وفات کے بعد حضور اقدس ﷺ کو حضرت علی رضی اللہ عنہ اور عباس رضی اللہ عنہ نے غسل دیا اور فضل بن عباس، قثم بن عباس، اسامہ بن زید اور شقران ان کے ساتھ کروٹ بدلنے اور پانی دینے کی خدمت انجام دے رہے تھے۔ آپ ﷺ کو اسی لباس اطہر میں غسل دیا گیا جس میں آپ ﷺ کی وفات ہوئی، اس کے بعد اس لباس کو اتار کر تین کفن کے کپڑے زیب تن کئے گئے۔

**إن علي بن أبي طالب والعباس بن عبدالمطلب، والفضل بن العباس، وقثم بن العباس وأسامة بن زيد وشقران مولى رسول الله ﷺ هم الذين ولوا غسله –إلى قوله– قالت عائشة: فقالوا: إلى رسول الله ﷺ فغسلوه وعليه قميصه يصبون الماء فوق القميص ويد لكونه والقميص دون أيدهم، قال ابن إسحاق: فلما فرغ من غسل رسول الله ﷺ كفن في ثلاثة أثواب.** (سيرة ابن هشام/ ٦٦٢، أصح السير/ ٥٤١، سيرة المصطفى ٢/ ٣٤٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/۶/۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۴۹۲۸)

## حضور پاک ﷺ کی نمازِ جنازہ میں کیا پڑھا گیا؟

**سوال** [۲۲۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور پاک ﷺ کی نماز جنازہ میں کیا پڑھا گیا، جب کہ امیر المؤمنین سیدنا

صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کہ آپ ﷺ بخشے بخشائے ہیں، آپ ﷺ کی نماز جنازہ میں یہ دعا پڑھنے سے منع فرمایا، پھر آپ ﷺ کی نماز جنازہ میں کیا پڑھا گیا؟

المستفتی: عبدالمعید فرخ آبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور ﷺ کے جنازہ میں الگ الگ لوگوں نے نماز پڑھی، کسی ایک نے امامت نہیں فرمائی۔ اور آپ ﷺ کی نماز میں تکبیروں کے ساتھ دعائیں بھی پڑھی گئیں اور دعائیں اس لئے نہیں پڑھی گئیں کہ بخشش ہوجائے؛ بلکہ اس لئے پڑھی گئیں کہ اس سے حضور ﷺ کی ایک سنت کی ادائے گی ہوجائے اور اس سے آپ کی روح کو تسکین حاصل ہوجائے اور درجات بلند ہوجائیں، جیسا کہ آپ کے لئے درود پڑھا جاتا ہے۔ (ابن ماجہ شریف، باب ذکر وفاتہ ودفنہ ﷺ: ۱۱۷)

**عن ابن عباسؓ لما فرغ من جهازه یوم الثلثاء وضع علی سریره في بیته، ثم دخل الناس علی رسول اللّٰہ ﷺ إرسالا یصلون علیه حتی إذا فرغوا ادخلوا النساء حتی إذا فرغوا ادخلوا الصبیان، ولم یؤم الناس علی رسول اللّٰہ ﷺ أحد، ثم دفن رسول اللّٰہ ﷺ وسط اللیل من لیلة الأربعاء.** (ابن ماجه، باب ذکر وفاته ودفنه ۱۱۸، دارالسلام، رقم: ۱۶۲۸، شمائل ترمذي/ ۲۷، تاریخ طبري ۲/ ۲۳۹، مجمع الزوائد، دارالکتب العلمیة بیروت ۲/ ۳۷، أسد الغابة، دارالفکر ۱/ ۴۱)

**قال: یدخل قوم فیکبرون ویدعون ویصلون. الحدیث** (شمائل ترمذي شریف، النسخة الهندیة ۲۷، السنن الکبری للنسائي، دارالکتب العلمیة بیروت ۶/ ۳۹۵، رقم: ۷۰۸۱)

**واختلف هولاء في علة ذلک، فقیل لفضیلته.** (حاشیة ابن ماجة/ ۱۱۷) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰/۱۱/۱۴۲۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/۸۹۵۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۰/۱۱/۱۴۲۶ھ

# آپ ﷺ کی نماز جنازہ کس طرح ادا کی گئی؟

**سوال** [٢٢٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: نبی کریم سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی اور کتنے آدمی شریک جماعت تھے؟ اور جنازہ کی نماز کہاں کس جگہ پڑھائی گئی؟ کیا مرد عورتیں سب نے مل کر پڑھی تھی یا صرف مردوں نے؟ نماز جنازہ کیا ایک مرتبہ ہوئی یا کئی بار ہوئی؟ اور کس سن اور کس دن کہاں جنازہ رکھ کر نماز پڑھائی گئی؟ اور جس نے پڑھائی ہے اس کا نام تحریر فرمائیں۔

المستفتی: محمد یونس مدرس مدرسہ اسلامیہ عربیہ
اشرف العلوم، موضع حجرا، ہردوئی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آپ ﷺ کی وفات ١٢/ ربیع الاول بروز پیر کو ہوئی۔ اور آپ ﷺ پر تمام صحابہ وصحابیات بچے اور غلام سبھوں نے نماز جنازہ انفراداً حجرۂ شریفہ میں ادا فرمائی، چنانچہ ایک جماعت حجرۂ شریفہ میں داخل ہوتی اور جب یہ فارغ ہوکر نکلتی تو دوسری جماعت داخل ہوتی اور یہ سلسلہ منگل سے لے کر بدھ کی رات تک جاری رہا، اس کے بعد تدفین عمل میں آئی؛ لیکن کسی نے کسی کی امامت نہیں کی، ہاں البتہ نماز جنازہ اس طرح سے پڑھی گئی کہ پہلے اہل بیت، پھر مہاجرین، پھر انصار، پھر عورتیں، پھر بچے، پھر غلاموں نے نماز جنازہ ادا فرمائی۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ٤/ ٢١٧، سیرۃ المصطفی ٣/ ١٨٧)

**عن ابن عباس رضي الله عنه فلما فرغ من جهازه يوم الثلثاء وضع على سريره في بيته، ثم دخل الناس على رسول الله ﷺ إرسالا يصلون عليه حتى إذا فرغوا ادخلوا النساء حتى إذا فرغوا ادخلوا الصبيان، ولم يؤم الناس على رسول الله ﷺ أحد ...... ثم دفن رسول الله ﷺ وسط لليل من ليلة الأربعاء. الحديث** (ابن ماجة، باب ذكر وفاته

ودفنه صلى الله عليه وسلم ۱/ ۱۱۸، دارالسلام، رقم: ۱۶۲۸، شمائل ترمذي، النسخة الهندية ۲۷، تاريخ الطبري ۲/ ۲۳۹، مجمع الزوائد، دارالكتب العلمية بيروت ۲/ ۳۷، أسد الغابة، دارالفكر ۱/ ٤۱) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱/ جمادی الثانی ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۶۷۵۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۱/ ۶/ ۱۴۲۱ھ

## کیا کفار بھی حضور ﷺ کی امت ہیں؟

**سوال** [۲۲۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا کفار بھی حضور ﷺ کی امت ہیں؟ اور جس طرح مسلمانوں کو حضور ﷺ کا امتی کہا جاتا ہے، کیا کافروں کو بھی کہا جائے گا؟ جواب سے مطلع فرمائیں۔

المستفتی: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آپ ﷺ کی بعثت قیامت تک کے لئے عام ہے اور قیامت تک آنے والے تمام انسان آپ ﷺ کے امتی ہیں؛ لہٰذا اس کے تحت کفار بھی آئیں گے، امت کی دو قسمیں ہیں: امت دعوت، غیر مسلم کو کہا جاتا ہے، جن کے اوپر حضور ﷺ پر ایمان لانا لازم ہے۔ اور امت اجابت: ان لوگوں کو کہا جاتا ہے، جنہوں نے اسلام قبول کرلیا ہے؛ لہٰذا کافروں کے لئے حضور ﷺ پر ایمان لانے کے اعتبار سے ان کو بھی حضور ﷺ کی قوم اور حضور ﷺ کا امتی کہا جاسکتا ہے۔ اور آخرت میں نجات کے اعتبار سے صرف مسلمانوں کو امت محمدیہ کہا جاتا ہے؟ تو دونوں کی حیثیت الگ الگ ہے، مگر دونوں ہی دنیا کے اندر حضور ﷺ کے امتی ہیں، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا:

**وَمَا اَرْسَلْنَاکَ اِلَّا کَافَّةً لِلنَّاسِ بَشِیْرًا وَّنَذِیْرًا.** [سورة السباء: ۲۸]

**قُلْ يَا اَيُّهَا النَّاسُ اِنِّیْ رَسُوْلُ اللّٰہِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعًا.** [سورة الأعراف: ١٥٨]

**وعن أبي هريرة رضي الله عنه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: فضلت على الأنبياء بست: أعطيت جوامع الكلم، ونصرت بالرعب، وأحلت لي الغنائم، وجعلت لي الأرض مسجدا وطهورا، وأرسلت إلى الخلق كافة، فختم بي النبيون.** (مسلم شريف، كتاب المساجد، ومواضع الصلاة، النسخة الهندية ١/ ١٩٩، بيت الأفكار، رقم: ٥٢٣، سنن ترمذي، أبواب السير، باب ماجاء في الغنيمة، النسخة الهندية ١/ ٢٨٣، دارالسلام، رقم: ١٥٥٣، صحيح ابن حبان، دارالفكر ٣/ ٢٨١، رقم: ٢٣١٣، مشكوة شريف/ ٥١٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٩/صفر ١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/٦٠٤٢)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٩/٢/١٤٢٠ھ

## شبِ معراج میں اقتداء کرنے والے انبیاء علیہم السلام کی تعداد

**سوال** [٢٢٧]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: شبِ معراج میں مسجد اقصیٰ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے سوا لاکھ انبیاء علیہم السلام نے نماز پڑھی، یا کچھ کم زیادہ نے؟

المستفتی: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** بعض احادیث میں صراحت ہے کہ شب معراج میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام انبیاء کی امامت فرمائی اور انبیاء علیہم السلام کی تعداد کے بارے میں احادیث مختلف ہیں، ان میں سے ایک روایت ایک لاکھ چوبیس ہزار کی بھی ہے، اس روایت کے اعتبار سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج میں پورے ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء علیہم السلام کی امامت فرمائی ہے۔

أخرج أحمد عن ابن عباس –رضي الله عنه– حديثا طرفه هذا: قال: فلما دخل النبي صلى الله عليه وسلم المسجد الأقصىٰ، قام يصلي، ثم التفت، فإذا النبيون أجمعون يصلون معه. (مسند أحمد ١/ ٢٥٧، رقم: ٢٣٢٤، تفسير ابن كثير ٣/ ٢٣)

عن أبي ذر –رضي الله عنه– قال: فقلت يارسول الله؟ كم النبيون؟ قال: مائة ألف وأربعة وعشرون ألف نبي. الحديث (مستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ٤/ ١٥٦١، رقم: ٤١٦٦)

وقدر روى بيان عددهم في بعض الأحاديث على ما روى أن النبي عليه السلام سئل عن عدد الأنبياء، فقال: مائة ألف وأربعة وعشرون ألفا. وفي رواية: مائتا ألف وأربع وعشرون ألفا، والأولىٰ أن لايقتصر على عدد في التسمية. (شرح عقائد، مكتبه نعيميه ديوبند: ١٣٨)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴/ ذیقعدہ ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۲۰۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴/ ۱۱/ ۱۴۳۱ھ

## حضرت مریم وآسیہ علیہا السلام کی حضور ﷺ سے جنت میں شادی

**سوال** [۲۲۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: فرعون کی بیوی آسیہ اور حضرت عیسیٰ کی والدہ محترمہ بی بی مریم علیہا السلام کیا یہ خاتون سرکار مدینہ کی بیوی جنت میں ہوں گی؟ جیسا کہ تفسیر ابن کثیر میں لکھا ہے، آیا یہ بات کہاں تک ازروئے شرع درست ہے؟ جواب عنایت فرمائیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حدیث ضعیف اور بعض آثار سے معلوم ہوتا ہے کہ

جنت میں حضور ﷺ کی زوجیت میں آپ کی ازواج مطہرات کے علاوہ مریم بنت عمران وکلثوم اخت موسیٰ اورآسیہ فرعون کی بیوی بھی آئیں گی۔

**عن أبي أمامة قال: سمعت رسول اللّٰہ ﷺ یقول لعائشة: أشعرت أن اللّٰہ عز وجل زوجني في الجنة مریم بنت عمران، وکلثوم أخت موسیٰ، وامرأة فرعون.** (المعجم الکبیر للطبراني، دار احیاء التراث العربي ۸/ ۲۵۸، رقم: ۸۰۰۶، مجمع الزوائد، دارالکتب العلمیة بیروت ۹/ ۲۱۸)

اس روایت میں ایک راوی خالد بن یوسف ضعیف ہیں۔

**وجاء في بعض الآثار: أن مریم وآسیة زوجا رسول اللّٰہ ﷺ في الجنة.** (روح المعاني، سورة التحریم: ۱۲ جز: ۲۸، مکتبه زکریا ۱۵/ ۱٦٥، تفسیر ابن کثیر/ ۳۹۰، سورة التحریم)

**وأخرج الطبراني عن سعد بن جنادة، قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ: إن اللّٰہ زوجني في الجنة بنت عمران، وامرأة فرعون، وأخت موسیٰ.**

(الدر المنثور، سورة التحریم: ۱۲، دار الکتت العلمیة، بیروت ٦/ ۳۷۸، المعجم الکبیر للطبراني، دار احیاء التراث العربي ٦/ ٥۲، رقم: ٥٤۸٤) فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللّٰہ عنہ

۲۷/۵/۱۴۱۴ھ

(الف فتویٰ نمبر: ۳۴۸۴/۳۹)

## جنت میں حضور اکرم ﷺ سے حضرت مریم وغیرہ کا نکاح

**سوال** [۲۲۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حدیث میں حضور ﷺ کی شادی حضرت مریم، حضرت آسیہ اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بہن سے ہوگی، یہ مسئلہ بنگلور سے عروج ہند رسالہ میں یہ بات منظر عام پر آئی ہے؛ لہٰذا یہ بات صحیح ہے تو جواب صحیح اور مدلل عنایت فرمائیں۔

**”عن سعد بن جنادة قال: قال رسول الله ﷺ: إن الله عز وجل قد زوجني في الجنة مريم بنت عمران وامرأة فرعون وأخت موسیٰ.**

(رواه الطبراني كذا في مجمع الزوائد ٩/ ٢١٨)

اورانہوں نے جرح وتنقید کے ساتھ بہت تفصیل سے یہ بات لکھی ہے۔ اور تمام کتابوں کا حوالہ بھی دیا ہے؛ لہٰذا اس کا جواب بہت جلدی دینے کی کوشش کریں گے۔

المستفتی: محمد اشفاق قاسمی امام مسجد پارشواروا،
تعلقہ خانہ پور، ضلع بلگام سمرنائک

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** سوال نامہ میں درج شدہ حدیث شریف سند صحیح کے ساتھ احقر کی نظر سے کہیں نہیں گذری، یہ حدیث شریف متعدد صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین سے مروی ہے۔ حضرت ابن عباس، حضرت ابن عمر، حضرت ابوامامہ، حضرت ابن ابی داؤد، حضرت عبادہ بن الصامت رضوان اللہ علیہم اجمعین سے بھی مروی ہے۔ اور ہر سند میں بعد کے راویوں کے سلسلہ میں محدثین نے کلام کیا ہے؛ بلکہ حضرت عبادہ رضی اللہ عنہ والی حدیث کو موضوع کہا گیا ہے، چنانچہ علامہ ابن کثیر نے ”البدایہ والنہایہ“ میں مذکورہ تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کی نسبت سے سند میں نقل کر کے فرمایا کہ یہ تمام سندیں محل نظر ہیں، حتی کہ حضرت عبادہ والی حدیث ابوزرعہ سے موضوع نقل فرمایا ہے۔

**ولكن هذا السياق بهذه الزيادات غريب جدا، وكل من هذه الأحاديث في أسانيدها نظر –قوله– عن عبادة بن الصامت عن النبي ﷺ بمثله، وهذا منكر من هذا الوجه بل هو موضوع، رواه أبو زرعة الحديث.** (البداية والنهاية، باب ذكر جماعة من أنبياء بني إسرائيل، قصة عيسى بن مريم الخ، مكتبه دارالفكر بيروت ٢/ ٦٢)

اس لئے یہ حدیث شریف باب احکام میں مستدل نہیں بن سکتی؛ البتہ فضائل اعمال میں اس کی گنجائش ہے۔

نوٹ :- ''عروج ہند'' رسالہ کی بابت صحت وعدم صحت کا فیصلہ اس کو دیکھ کر کیا جا سکتا ہے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۶۹۹)

## پیر کو ''سید الکونین'' کہنا

**سوال** [۲۳۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا کوئی شخص اپنے پیر یا دادا پیر کو ''سید الکونین'' کہہ سکتا ہے یا نہیں؟ جب کہ سید الکونین صرف سرور دو عالم ﷺ کو ہی کہا جا سکتا ہے؟ جو شخص ایسا کرتا ہے اس کے لئے کیا حکم ہے؟

المستفتی: خاکسار محمد سلیم

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ''کونین'' کے معنی: دنیا وآخرت۔ اور ''سید الکونین'' کے معنی ہیں: دنیا وآخرت کے سردار اور قائد۔ اس کے مصداق آنحضرت خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ کوئی دوسرا نہیں ہوسکتا، اس کے لائق صرف آپ ﷺ کی ذات گرامی ہے، آپ ﷺ کے امتی میں سے کسی کو سید الکونین کہنا انتہائی ضلالت وگمراہی ہے۔

**عن أبي سعید قال: قال رسول اللہ ﷺ: أنا سید ولد آدم یوم القیامة، ولا فخر.** (ترمذي شریف، أبواب المناقب، باب بلا ترجمة، النسخة الهندیة ۲/ ۲۰۲، دارالسلام، رقم: ۳۱۴۸، سنن ابن ماجه، باب ذکر الشفاعة، النسخة الهندیة ۱/ ۲۹، دارالسلام، رقم: ۴۳۰۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴/ ۵/ ۱۴۳۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۴۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۴/ ۵/ ۱۴۳۲ھ

## معجزۂ شق القمر کیسے ہوا؟

**سوال** [۲۳۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: معجزۂ شق القمر کا ثبوت تو نص سے ثابت ہے، سیر وتاریخ کی کتاب میں جو لکھا ہے، آپ ﷺ نے انگلی سے اشارہ کیا تو چاند کے دوٹکڑے ہوگئے، آیا یہ کسی حدیث میں موجود ہے یا نہیں؟ میرے پاس جتنی کتب احادیث ہیں سب میں تلاش کے باوجود نہ مل سکا، تحقیق فرما کر مطلع فرمائیں گے۔

المستفتی: محمد فاروق مدرس مدرسہ رحیمیہ مدینۃ العلوم جامع مسجد قاضی باڑہ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفیق**: انگشت مبارک کا اشارہ کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں ہے، یہ سب غیر معتبر باتیں ہیں، ہاں البتہ کفار نے حضور ﷺ سے سوال کیا تھا، جس پر آپ ﷺ نے اللہ سے دعا کی تھی، جس سے چاند دوٹکڑے ہوگیا تھا۔

**قال المشرکون للنبي: إن کنت صادقا فشق لنا القمر، فقال: إن فعلت تؤمنون؟ قالوا: نعم، وکانت لیلة الجمعة، فسأل الله تعالیٰ فانشق فرقتین، نصف علی الصفا، ونصف علی قعیقعان الخ.** (عمدة القاري، سورة اقتربت الساعة، باب وانشق القمر، مکتبه دار احیاء التراث العربي، بیروت ۱۹/ ۲۰۶، زکریا ۱۳/ ۳۶۲، تحت رقم الحدیث: ٤٨٦٤، خصائص کبری ۱/ ۱۲۵)

**وقد شاع أن النبي ﷺ أشار إلی القمر بسبابته الشریفة، فانشق ولم أره في خبر صحیح.** (تفسیر روح المعاني، سورة القمر: ٦، جز: ۲۷، مکتبه زکریا ۱۵/ ۱۱۵) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰/ شعبان ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۱۹۲۱)

## مکرم، معظم، قبلہ وکعبہ، حضور پرنور اور مختار کل وغیرہ تعظیماً لکھنا

**سوال** [۲۳۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بعض لوگ اپنے سے زیادہ عمر کے لوگوں کو یا بزرگ یا پھر کسی ذی منصب آدمی کے لئے مندرجہ ذیل الفاظ بطور تعظیم کے استعمال کرتے ہیں، کیا یہ شرعاً درست ہے؟ وہ الفاظ یہ ہیں: ''قبلہ وکعبہ''، ''مکرم ومعظم''، ''حضور پرنور''، ''مختار کل'' وغیرہ

المستفتی: محمد جاوید عالم مدرسہ شاہی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ''مکرم ومعظم'' لکھنا جائز ہے اور اکابر کا معمول ہے۔ ''قبلہ وکعبہ'' لکھنا بلا تاویل مکروہ تحریمی ہے، تاویلاً خلاف اولیٰ ہے۔ ''حضور پرنور'' لکھنا بھی مکروہ ہے؛ کیوں کہ حضور ﷺ کے لئے خاص ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی ۴/ ۴۶۰) اور ''مختار کل'' لکھنا حرام وناجائز ہے؛ کیوں کہ یہ صفت خداوندی ہے، یہ ''علی کل شی قدیر'' کا مرادف ہے، جو محض خدائی صفت ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹؍ جمادی الاول ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۲۲۰۸)

## کیا حضور ﷺ کی عمر کے ۲۷؍ سال معراج میں گذرے ہیں؟

**سوال** [۲۳۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا یہ بات صحیح ہے کہ جب آپ ﷺ کے پاس قبض روح کے لئے ملک الموت آئے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ میری کل عمر ۹۰؍ برس کی ہے اور ابھی میری عمر سے ۶۳؍ سال گذرے ہیں، ۲۷؍ برس کہاں گئے؟ تو ملک الموت نے جواب دیا کہ ۲۷؍ برس آپ کی عمر کے معراج میں گذرے ہیں؟ کیا واقعی کسی حدیث یا تاریخ میں ایسا ذکر ہے؟ اگر نہیں ہے تو

ایسا کہنے والے کے لئے کیا حکم ہے؟ اور عدم صحت کی صورت میں سننے والوں پر کوئی گناہ ہے یا نہیں؟ براہ کرم حقیقت سے آگاہ فرمائیں۔ اللہ آپ کو اجر عطا فرمائے گا۔

المستفتی: محمد صدیق، کیراف محمد یامین باربر، قریب مدرسہ نوریہ محلّہ بندوق چیان، دھام پور، ضلع بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** یہ کسی صحیح حدیث یا معتبر کتاب میں نظر سے نہیں گذرا، آپ ان سے اس کا حوالہ طلب فرمائیں کہ کہاں سے بیان کر رہے ہیں؟ سننے والوں پر کوئی گناہ تو نہیں؛ لیکن اس طرح غیر مستند باتوں پر یقین بھی نہیں کرنا چاہئے، جن وعظ کی کتابوں میں اس قسم کی باتیں موجود ہیں وہ غیر مستند ہیں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٩ر رمضان المبارک ١٤١٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٨٧٢/٢٤)

## کیا انبیاء علیہم السلام وارث ہوتے ہیں؟

**سوال** [٢٣٤]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: انبیاء علیہم السلام وارث ہوتے ہیں یا نہیں؟ اگر وارث نہیں ہوتے ہیں، تو ان آیات کی توجیہ کیا کی جائے گی، جیسا کہ باری تعالیٰ کا ارشاد ہے:

”وورث سليمان داؤد. يرثني ويرث من آل يعقوب“

اسی طرح وارث نہ بننے کی کیا وجہ ہے؟ آیا اس لئے کہ انبیاء علیہم السلام اپنی قبروں میں حیات ہیں، قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (١) حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام نہ مال کے

وارث بنتے ہیں اور نہ مال کا کسی کو وارث بناتے ہیں؛ بلکہ حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کی دولت علم اور نبوت ہے۔ اور حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام اس بے مثال دولت کا وارث بناتے ہیں اور وارث بنتے ہیں، نیز سوال نامہ میں جن دو آیتوں کا ذکر کیا گیا ہے، ان میں علم اور نبوت کی وراثت مراد ہے، مالی وراثت مراد نہیں ہے، جس کی صراحت خود حدیث پاک میں واضح طور پر موجود ہے۔

**سمعت رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول: …… وإن العلماء ورثة الأنبياء، وإن الأنبياء لم يورثوا دينارا ولا درهما، ورثوا العلم، فمن أخذه أخذ بحظ وافر.** (أبو داؤد شريف، كتاب العلم، باب فضل العلم، النسخة الهندية ۲/ ۵۱۳، دارالسلام، رقم: ۳۶۴۱، سنن دارمي، دارالمغني ۱/ ۳۶۱، رقم: ۳۵۴، ترمذي، أبواب العلم، باب ماجاء في فضل الفقه على العبادة، النسخة الهندية ۲/ ۹۷، دارالسلام، رقم: ۲۶۸۲، ابن ماجه، باب فضل العلماء والحث على طلب العلم، النسخة الهندية ۲۰، دارالسلام، رقم: ۲۲۴، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ۱۰/ ۸۰، رقم: ۴۱۴۵، صحيح ابن حبان، دارالفكر ۱/ ۲۸۹، رقم: ۸۸)

**عن عائشة أن النبي صلی اللہ علیہ وسلم قال: لا نورث ما تركنا صدقة، فهذا عام في جميع الأنبياء عليهم الصلاة والسلام، ولا يعارضه قوله تعالىٰ: "وورث سليمان داؤد"** [النمل: ۱۶] **؛ لأن المراد إرث النبوة والعلم والحكم، وكذلك قوله تعالىٰ: "يرثني ويرث من آل يعقوب"** [المريم: ۶] (عمدة القاري، كتاب الفرائض، باب قول النبي صلى اللّٰه عليه وسلم: "لا نورث ما تركنا صدقة"، دار إحياء التراث العربي ۲۳/ ۲۳۲، زكريا ۱۶/ ۸، روح المعاني، سورة النمل: ۱۷، ۱۱/ ۲۵۵، زكريا)

(۲) انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام اپنی قبروں میں باحیات ہیں؛ اس لئے وارث نہ بننے کی بات نہیں ہے؛ بلکہ حقیقی طور پر مالی وراثت حضرات انبیاء کی نہیں ہوتی ہے، ورنہ حضرات

شہداء کے بارے میں بھی اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن میں فرمایا: ''**بل احیاء ولکن لاتشعرون**'' [البقرة: ۱۵٤] اوران شہداء کے اعزاء ان کے مال کے وارث بنتے ہیں؛ لہٰذا حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کے اپنی قبروں میں باحیات ہونے کی وجہ سے وارث نہ ہونے کی بات نہیں ہے؛ بلکہ حضرات انبیاء مال کا وارث ہی کسی کو نہیں بناتے، اس لئے کہ مال ان کی اصلی دولت نہیں ہے؛ بلکہ ان کی اصلی دولت علم اورنبوت ہے۔ اوران چیزوں کا وارث حضرات انبیاء بناتے ہیں، اسی وجہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''**العلماء ورثة الأنبیاء**'' (سنن ابن ماجه، باب فضل العلماء والحث علی طلب العلم، النسخة الهندية ۲۰، دارالسلام، رقم: ۲۲۲، سنن أبي داؤد، کتاب العلم، باب فضل العلم، النسخة الهندية ۲/ ۵۱۳، دارالسلام، رقم: ۳٦۱۱، سنن ترمذي، باب ماجاء في فضل الفقه علی العبادة، النسخة الهندية ۲/ ۹۷، دارالسلام، رقم: ۲٦۸۲) (علماء ہی انبیاء کے وارث ہوتے ہیں) اس لئے کہ علم ہی انبیاء کی دولت ہے، جیسا کہ سوال (۱) کے ذیل میں دلائل لکھے جاچکے ہیں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
یکم شعبان ۱۴۲۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۹۱۲۷)

## کیا حضور ﷺ پر زکوۃ فرض نہیں تھی؟

**سوال** [۲۳۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: فرضیت زکوۃ کے لئے جو نصاب شریعت میں متعین ہے، کیا وہ نصاب اگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہوتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر زکوۃ فرض نہ ہوتی؟ گزارش ہے کہ تفصیلی جواب عطا فرمائیں؛ کیوں کہ قبوری شریعت کے مالکان اعلیٰ حضرت بریلوی کی ذریت نے اس مسئلہ کو بڑے زوروشور سے اچھالا ہے اور تقریباً ہر جلسہ میں اس مسئلہ کو اڑا رہے ہیں اوراس کے لئے دو عقلی دلیلیں ذکر کرتے ہیں:

(۱) زکوۃ مال کا میل کچیل ہوتا ہے اور نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام کا مال بالکل پاک صاف، دودھ سے زیادہ صاف؛ لہٰذا آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر زکوۃ نہیں۔

(۲) پوری کائنات نبی کریم علیہ الصلاۃ والسلام کی غلام ہے اور غلام کا مال اپنا مال ہوتا ہے، نتیجہ یہ ہوگا کہ اپنے جیب سے مال نکال کر خود اپنے ہی جیب میں مال ڈالنا لازم آئے گا؛ لہٰذا معلوم ہوا کہ نبی آخر الزماں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر زکوۃ کبھی نہیں، اگر یہ دلیلیں درست ہیں تو الحمد للہ ورنہ ان دلیلوں کا تشفی بخش رد فرمائیں اور قرآن وسنت وائمہ اربعہ و متفق علیہ علماء کی روشنی میں مسئلہ کی وضاحت فرمائیں، عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: محمد اشتیاق نور، بھاگلپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** شریعت مقدسہ کے ہر احکام پر ہمیشہ سب سے پہلے صاحب شریعت سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے عمل فرمایا ہے، نماز، روزہ، حج، زکوۃ یہ اسلام کے ارکان اور اساس ہیں، ان میں سے ہر ایک پر شدت کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پاک ذات نے عمل فرمایا ہے، تو اگر نماز، روزہ، حج آپ کی ذات اقدس پر فرض ہوئے ہیں، تو مالک نصاب ہونے کے بعد زکوۃ کے فرض ہونے پر کیوں اشکال ہے؟ سب کا حکم قرآن مقدس کے ذریعہ سے نازل ہوا ہے، جس طرح قرآن کریم نے نماز، روزہ، حج کا پابند بنایا ہے، اسی طرح زکوۃ کا بھی پابند بنایا ہے، اب رہی مال کے پاک صاف ہونے کی وجہ سے اشکال؟ تو اس طرح کا اشکال نماز، روزہ، حج کے فرض ہونے پر بھی ہوتا ہے، کہ اللہ تعالیٰ نے دنیا ہی میں آپ سے سوال وجواب نہ ہونے اور جنت کے مقام محمود کی گارنٹی دے دی ہے، تو پھر نماز، روزہ، حج کی فرضیت اور پابندی کیوں ہوئی؟ تو جس طرح نماز، روزہ، حج کا حکم تھا اسی طرح زکوۃ کا بھی حکم رہا ہے۔ اور یہ جو کہا گیا ہے کہ ساری کائنات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی غلام ہے اور غلام کا مال اپنا مال ہوتا ہے، تو ایسی دلیل پیش کرنے والے نے کبھی یہ بھی سوچا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم

جب ان غلاموں سے کوئی چیز خریدتے تھے تو پوری قیمت دے کر ہی لیا کرتے تھے تو آپ ﷺ کیوں قیمت دے کر لیتے تھے، جب غلاموں کا مال اپنا ہی مال ہوتا ہے؟ اور قیمت دے کر خریدنے کی ذخیرۂ حدیث میں بےشمار روایات موجود ہیں۔ حدیث کی کتابوں کو دیکھ لیں، ہم یہاں ایک روایت نقل کر دیتے ہیں۔

**عن أنس بن مالک رضی قال: نهينا أن نسأل –إلى– فجاء رجل من أهل البادية، فقال: يا محمد! أتانا رسولک، فزعم لنا أنک تزعم أن الله أرسلک، قال: صدق –إلى– قال: وزعم رسولک أن علينا خمس صلوات في يومنا وليلتنا، قال: صدق، قال: فبالذي أرسلک آلله أمرک بهذا؟ قال: نعم، قال: وزعم رسولک أن علينا زكوة في أموالنا، قال: صدق، قال: فبالذی أرسلک آلله أمرک بهذا؟ قال: نعم. الحديث** (مسلم شريف، كتاب الإيمان، باب بيان أركان الإسلام، النسخة الهندية ١/ ٣١، بيت الأفكار، رقم: ١٢، ترمذي، أبواب الزكوة، باب ماجاء إذا أديت الزكوة، النسخة الهندية ١/ ١٣٤، دارالسلام، رقم: ٦١٩، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٣/ ٣٢٢، رقم: ٦٢٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ ذی الحجہ ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۵۰۶۶)

## کیا حضور ﷺ پر مہر دینا واجب تھا؟

**سوال** [۲۳۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (سورۂ احزاب، آیت نمبر: ۵۰) مورخہ ۱۹/ جون ۱۹۸۸ء کو یہ جو آزاد بہنوں کا مسئلہ میں نے آپ کے سامنے رکھا تھا اور آپ نے شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ کی تفسیر پڑھ کر پل بھر میں حل کر دیا تھا، حقیقت میں یہ مسئلہ اتنا آسان نہیں جو

چٹکی بجا کر حل ہوجائے، اگر ایسا ہوجاتا تو امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو آپسی اختلاف کی بدولت تباہ وبرباد ہے، ایک ہوجاتی، دنیا کی حاکم ہوجاتی، جس دن یہ مسئلہ حل ہوجائے، یقین مانیں اس دن اماموں کی کھڑی کی ہوئیں فقہاء کی دیواریں ڈھ جائیں گی اور دنیا کا تختہ پلٹ جائے گا۔ تفسیر شیخ الہند جو آپ نے پڑھ کر سنائی وہ قطعی صحیح نہیں، انصاف نہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بلامہر عورتیں یا بیویاں جائز اور حلال تھیں، اگر ایسا ہوتا تو آیت ابتداء میں یہ نہ کہتی کہ: ﴿يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ إِنَّا أَحْلَلْنَا لَكَ أَزْوَاجَكَ اللَّاتِي آتَيْتَ أُجُورَهُنَّ﴾ [الأحزاب: ٥٠] ''اے نبی ہم نے حلال کی تمہاری بیویاں جن کے مہر تم نے ادا کردیئے''۔ اس پہلے فقرے سے صاف واضح ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے وہی بیویاں حلال تھیں جن کے مہر انہوں نے ادا کردیئے؛ اور مہر ادا کئے بنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے کوئی بیوی حلال نہیں؛ بلکہ حرام ہے، نبی کے لئے وہ بیویاں جن کا مہر آپ نے ادا نہیں کیا، بیویاں چاہے ملکیت میں ہوں یا آزاد بہنیں ہوں، یا پھر مومن عورت بیوی بنانے کے لئے مہر کا ادا کرنا نبی کے لئے ضروری ہے؛ لہٰذا کسی حالت میں نبی کے لئے بلامہر عورتیں جائز اور حلال نہیں حرام ہیں، اس میں ملکیت ہے اور یہ کہ ﴿خَالِصَةً لَكَ مِنْ دُونِ الْمُؤْمِنِينَ﴾ سے ملحق فقرے ﴿وَامْرَأَةً مُؤْمِنَةً إِنْ وَهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ إِنْ أَرَادَ النَّبِيُّ أَنْ يَسْتَنْكِحَهَا﴾ [الأحزاب: ٥٠] اور مومن عورت (اگر ان میں سے) جو ہبہ کردے اپنا نفس نبی کو اگر ان میں سے جن سے نبی ارادہ کرے نکاح کا (حلال ہیں) یہ فقرہ مہروں کے متعلق ہرگز نہیں ہے، ''وهبت نفسها'' مہر ومہروں کی ادائے گی کو ہرگز نہیں کہتے؛ بلکہ نفس کے ہبہ کو کہتے ہیں؛ لہٰذا کسی بھی عالم کا یہ کہنا قطعی غلط اور بے بنیاد ہوگا کہ نبی کو مہر ادا کئے بغیر کوئی عورت حلال ہے، اللہ رب العالمین کو ''وهبت نفسها'' کے بجائے وہبت اجورہن' استعمال کرنے میں کوئی مجبوری نہ تھی۔ اور ''وهبت نفسها'' میں حکمت ہے۔

اورآیت مندرجہ بالاسورۂ احزاب کی ایک مکمل آیت ہے؛ لہٰذا ”خَالِصَةً لَکَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِیْنَ“ اوپر والے ہر فقروں سے تعلق رکھتا ہے،اس آیت میں واضح طور پر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اجازت ہے کہ وہ اپنی ملکیت یا آزاد بہنوں یا مومن عورت سے نکاح کرنا چاہیں تو وہ نکاح کرسکتے ہیں، یہ خاص اجازت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ہے،اور مومن مسلمانوں کو نہیں حرام ہے،مسلمانوں کے لئے ملکیت اورآزاد بہنوں کے سلسلہ میں یہ شرط ہے کہ ملکیت وہ ہوں جو جہاد میں ہاتھ لگی ہوں اورآزاد بہنیں، وہ ہوں جو آپ کے ساتھ ہجرت کی ہوئی ہوں،سوال ہوا کہ اگر خاصلۃ والی بات آیت وآیت کے ہر فقرے سے متعلق ہے تو مسلمانوں کوملکیت اورمومن عورتوں سے نکاح کرنا حرام ہوجائے گا،سوال صحیح ہوگا؛لیکن الجھن نہیں کیوں کہ” خالصۃ“ والی بات اللہ فوراً کہتا ہے:

﴿قَدْ عَلِمْنَا مَا فَرَضْنَا عَلَيْهِمْ فِيْ اَزْوَاجِهِمْ وَمَا مَلَكَتْ اَيْمَانُهُمْ﴾ [الأحزاب: ٥٠] واضح ہے۔اورحکمت اس میں اشارہ ہے،سورہ نساء کی طرف:

﴿حرمت علیکم امهاتکم واخواتکم﴾ [النساء: ٢٣] کی طرف۔

میں نے آپ سے مصلحتاً جرح نہیں کی؛ اس لئے جرح نہیں کی کیوں کہ جو حضرات (جنید صاحب وحاجی مختار صاحب) میرے ساتھ تھے،ان دونوں کی نظر میں آپ بہت بڑے ولی ہیں۔اور مجھے یقین ہے کہ اس بات کا علم آپ کوبھی ہے، ان کے عقیدت مندانہ لہجے عمل سے آپ کیا ہیں اللہ بہتر جانے؛ لیکن آپ بہت کام کے ہیں، مجھے آپ کی سخت ضرورت ہے، جیسے موسیٰ کو ہارون کی ضرورت تھی،آپ دنیا کا تختہ پلٹ سکتے ہیں،بنی نوع انسان کو گمراہی سے بچاسکتے ہیں،اب وقت ہے قرآن واسلام کی اصلیت واضح کردینے کا۔فی امان اللہ آپ کا مدثر (مہدی) جواب کا منتظر۔

## جواب ازمفتی الطاف الرحمٰن صاحب حیات العلوم مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن علیہ الرحمہ کی تفسیر

صحیح اور حق ہے، ایک ذی علم کے لئے عظیم فہم وادراک کی ضرورت ہے، آپ نے در اصل قرآن کی آیت کی تفسیر اپنی رائے سے کی ہے، جو کہ صریح البطلان ہے۔ اور آپ نے اپنے زور قلم میں فقہاء کرام وائمۂ عظام کو مورد الزام ٹھہرایا، یہ آپ کی انتہائی گستاخی اور بے ادبی ہے، ان ائمۂ کرام وفقہاء عظام کی توہین، فی الحقیقت دین مبین کی توہین ہے، بظاہر آپ کے قلم سے مترشح ہو رہا ہے کہ آپ قرآنیہ فرقہ سے یا اس سے متاثر ہیں۔ اور حدیث وفقہ کے جو کہ ہمارے دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کا بڑا سرمایہ ہے، جس کے بغیر دین مکمل نہیں۔ اس حدیث وفقہ کے آپ منکر ہیں- العیاذ باللہ- فہم قرآن کے لئے مختلف علوم وفنون کی ضرورت ہے، وہ علوم در اصل خادم قرآن اور وسیلۂ علم قرآن ہیں، جن میں لغت، صرف، نحو، بلاغت، ادب، حدیث، فقہ وتاریخ وغیرہ شامل ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان علوم سے آپ کو بالکل مس اور لگاؤ نہیں۔ اور آپ اتنے بڑے جری ہو گئے کہ آپ نے اپنی ذہن سے قرآن کا مفہوم سمجھ لیا، جب کہ صحابۂ کرام، تابعین اور تبع تابعین وائمۂ کرام وفقہاء عظام اور اسلاف محتاج ہیں، قرآن پاک کے سمجھنے میں حدیث پاک اور ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے، بہر حال زیادہ تفصیل میں نہیں جاتا، اولاً آپ تائب ہو جایئے کہ آئندہ اپنی رائے سے قرآن پاک کی تفسیر نہیں کروں گا؛ بلکہ محمد الرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رائے کو مقدم سمجھوں گا اور صحیح سمجھوں گا، اس کے بعد میں آپ کو واضح کرنا چاہتا ہوں کہ قرآن پاک میں جو لفظ ''**وهبت نفسها**'' آیا ہے، اس میں ہبہ کا فاعل عورت کو مانا گایا۔ اور ''ہبہ'' کے اصطلاحی معنی یہ ہیں: ''**الهبة تمليك العين بلا عوض**'' جس کے معنی ہیں: کسی چیز کا مالک بنانا بغیر کسی عوض اور بدلہ کے۔ لہٰذا جب ہبہ کے مفہوم میں ہی عوض نہیں ہے، تب پھر کسی طرح سے اس کے دوسرے معنی اپنی عقل سے مہر کے نکالنا صحیح ہوگا؟

دوسرے یہ کہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی کچھ خصوصیات ہیں جو کہ آپ کی ذات کے لئے مخصوص ہیں، اس میں سے یہ بھی ہے، مثلاً آپ کے لئے اور آپ کے خاندان والوں

کے لئے زکوۃ کا حرام ہونا۔ اور آپ کی میراث کا وارثین میں تقسیم نہ ہونا، آپ کے لئے چار سے زائد بیویوں کا حلال ہونا، بیویوں کے درمیان باری کا ضروری نہ ہونا، اپنے نفس کو ہبہ کرنے والی عورت سے بلا مہر نکاح کرنا وغیرہ وغیرہ۔ یہی وجہ ہے کہ ۷اھ میں حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا نے اپنے آپ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ہبہ بغیر مہر کے کیا، مگر آپ نے اپنی شان عالی کی بنا پر بعد میں بغیر ان کی خواہش اور مطالبہ کے ان کو مہر عطا فرمایا۔ امید ہے کہ آپ ان جوابات سے مطمئن ہوں گے، ورنہ خدا آپ سے خود پوچھ لے گا اور جواب طلب کرے گا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

مفتی الطاف الرحمٰن

۱۴۰۸/۱۱/۱۷ھ

## جواب از مفتی شبیر صاحب، مفتی مدرسہ شاہی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالی

**الجواب وبالله التوفيق:** ''ہبہ'' کے معنی عربی زبان میں بلاعوض مالک بنانے اور اختیار میں دے دینے کے ہیں۔

''**الهبة تمليك العين بلا عوض**'' (قواعد الفقه، أشرفي ديو بند ٥٥٠)

''**الهبة تمليك في الحياة بغير عوض**'' (لغة الفقهاء، كراچی ٤٩٢)

اور باب نکاح میں عورت کے اپنی ذات کو مرد کے اختیار میں دینے کے عوض میں جو متعین مقدار مال مرد کی طرف سے عورت کو دیا جاتا ہے، اس کو مہر کہتے ہیں۔ اب قرآن کریم میں ''**وهبت نفسها**'' کا معنی جب ہی صحیح ہوسکتا ہے کہ جب بلا مہر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ملک نکاح میں دینا مراد ہو، اب آیت کریمہ کے دونوں ٹکڑوں میں تطبیق کی صورت یوں ہوگی کہ جن بیویوں سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نکاح فرمایا ہے وہ دو قسم پر ہیں:

(۱) وہ بیویاں جن سے آپ نے ازخود اقدام کر کے نکاح فرمایا ہے، انہوں نے اپنے کو آپ کے ہاتھ ہبہ نہیں کیا۔

(۲) وہ مومنہ بیوی جنہوں نے اپنی ذات کو آپ کے ہاتھ ہبہ کر دیا۔ اول الذکر بیویوں کے لئے آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر ان کا مہر ادا کرنا تمام مومنین کی طرح واجب تھا، اسی طرف اللہ تعالیٰ نے: ﴿يَا اَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّا اَحْلَلْنَا لَكَ اَزْوَاجَكَ اللّٰتِيْ اٰتَيْتَ اُجُوْرَهُنَّ﴾ [الأحزاب: ٥٠] کے ٹکڑے سے اشارہ فرمایا ہے۔ اور موخر الذکر بیویوں کے لئے مہر ادا کرنا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر واجب نہیں تھا، یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی باب نکاح میں سات خصوصیات میں سے ایک خصوصیت ہے، اسی کو اللہ تعالیٰ نے: ﴿وَامْرَاَةً مُّؤْمِنَةً اِنْ وَّهَبَتْ نَفْسَهَا لِلنَّبِيِّ اِنْ اَرَادَ النَّبِيُّ اَنْ يَّسْتَنْكِحَهَا خَالِصَةً لَّكَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ [الأحزاب: ٥٠] کے ٹکڑے سے بیان فرمایا ہے، اسی طرح آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نکاح خاص طور پر مومنہ عورتوں کے ساتھ صحیح تھا، کافرہ، کتابیہ کے ساتھ نہیں، بخلاف عام مومنین کے کہ ان کے لئے کافرہ کتابیہ کے ساتھ نکاح صحیح اور درست ہے؛ اس لئے الجھن میں پڑنے کی ضرورت نہیں ہے۔

**فلما أخبر في هذه الآية أن ذلك كان خالصا له دون المؤمنين مع إضافة لفظ الهبة إلى المرأة دل ذلك على أن ما خص به النبي صلى الله عليه وسلم من ذلك، إنما هو استباحة البضع بغير بدل؛ لأنه لو كان المراد اللفظ لما شاركه فيه غيره؛ لأن ما كان مخصوصا به وخالصا له، فغير جائز أن تقع بينه وبين غيره فيه شركة حتى يساويه فيه إذا كانت مساواتهما في الشركة تزيل معنى الخلوص والتخصيص.**

(أحكام القرآن للجصاص، سورة الأحزاب، ٥٢، مكتبه سهيل اكيڈمی لاهور ٣/ ٣٦٦)

**مزید تفصیل ذیل کے حوالوں میں مطالعہ فرمائیں:** (أحكام القرآن للعلامه تهانوی ٥/ ٤٤٦، أحكام القرآن للجصاص، سورة الأحزاب، ٥٢، مطبه سهيل اكيڈمی لاهور ٣/ ٣٦٥، معارف

القرآن، سورة الأحزاب، ٥٢، مکتبہ اشرفی دیوبند ٧/ ١٨٦ تا ٧/ ١٩٥، تفسیر روح المعاني، سورة الأحزاب، ٥٢، جز: ٢٢، مکتبہ زکریا ١٢/ ٩٤، تفسیر خازن، سورة الأحزاب: ٥٢، مطبع دارالمعرفة بيروت ٣/ ٤٧٣، مدارك ٣/ ٤٧٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٣/ ذی الحجہ ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ١٠١٤/٢٤)

## کیا حضور ﷺ پر عورتوں سے پردہ فرض تھا؟

**سوال** [٢٣٧]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور اکرم ﷺ سے عورتوں کو پردہ ضروری اور فرض تھا یا نہیں؟

المستفتی: اقبال شیرکوٹ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضور اکرم ﷺ پر عورتوں سے پردہ فرض تھا یا نہیں؟ اسی طرح عورتوں پر حضور ﷺ سے پردہ فرض تھا یا نہیں؟ اس بارے میں کوئی صریح روایت بندہ کی نظر سے نہیں گذری؛ البتہ پردہ کا مدار فتنہ پر ہے۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا وہم وگمان بھی نہیں ہوسکتا؛ اس لئے آپ ﷺ پر پردہ فرض ہونے کی بات سمجھ میں نہیں آتی؛ البتہ اتنی بات صراحت سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ بیعت کے وقت عورتوں سے مصافحہ نہیں فرماتے تھے۔

**فقال رسول الله ﷺ: إني لا أصافح النساء، إنما قولي لمائة امرأة كقولي لامرأة واحدة. الحديث** (نسائي شريف، كتاب قسم الفيء، باب بيعة النساء، النسخة الهندية ٢/ ١٨٣، دار السلام، رقم: ٤١٨٦، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ٨/ ٢٤٨١، رقم: ٦٩٤٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٦/ ذیقعدہ ١٤١٧ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٥٠٣٣/٣٢)

## حضور ﷺ کے معجزات سے متعلق چند سوال وجواب

**سوال** [٢٣٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (الف) جو شخص آپ کا صرف ایک معجزہ، معجزۂ قرآن کو ماننے اور باقی سب معجزات کا انکار کرے، ایسا شخص شرعاً کیسا ہے، فاسق، فاجر، بدعتی؟

(ب) معجزات کا اعتقاد رکھنا حق ہے، ضروری ہے، اس کی کیا دلیل ہے؟ قرآن کی کوئی آیت یا حدیث نبوی یا اجماع امت؟

(ج) معجزات کو ماننا، تسلیم کرنا شرعاً فرض ہے یا واجب یا سنت؟ کیا واقعۂ معراج بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ ہے؟ دوران تحریر اگر کوئی خطا ہوئی ہو تو معاف فرمادیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (ا) قرآن کریم کے علاوہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے بے شمار معجزات صادر ہوئے ہیں، جو صحیح ترین احادیث صحیحہ سے ثابت ہیں، جیسا کہ بخاری ومسلم کی متعدد روایات میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی انگلیوں کے پوروں سے پانی کا چشمہ جاری ہونا اور صحابہ کی جم غفیر کا اس پانی سے اپنی ضرورت پوری کرنا ثابت ہے، اس طرح کے معجزہ کا انکار کرنا سخت ترین گمراہی اور ضلالت کا باعث ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عطش الناس يوم الحديبية، والنبي ﷺ بين يديه ركوة، فتوضأ، فجهش الناس نحوه قال: مالكم؟ قالوا: ليس عندنا ماء نتوضأ ولا نشرب إلا ما بين يديك، فوضع يده في الركوة، فجعل الماء يثور بين أصابعه كأمثال العيون، فشربنا وتوضأنا، قلت: كم كنتم؟ قال: لو كنا مائة ألف لكفانا، كنا خمس عشرة مائة.** (بخاري شريف، كتاب المناقب، باب علامات النبوة في الإسلام، النسخة الهندية ١/ ٥٠٥، رقم: ٣٤٥١، ف: ٣٥٧٦، مسلم

شريف، كتاب الفضائل، باب في معجزات النبي صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ٢/ ٢٤٦، بيت الأفكار، رقم: ٢٢٧٩)

(۲) معجزات نبوی کا انکار کرنا بڑی جسارت کی بات ہے، جن معجزات کا ثبوت قرآن مقدس سے اور احادیث متواترہ سے ہے، ان کا انکار موجب کفر ہے، ایسے لوگوں کو اپنے ایمان کی خیر منانی چاہئے۔

**وخبر المعراج، أي بجسد المصطفى يقظة إلى السماء، ثم إلى ماشاء الله تعالىٰ في المقامات العلى حق، أي حديثه ثابت بطرق متعددة، فمن رده أي ذلك الخبر ولم يؤمن بمقتضى ذلك الأثر فهو ضال مبتدع، أي جامع بين الضلالة والبدعة. وفي كتاب الخلاصة: من أنكر المعراج ...... إلى قوله ...... فهو كافر.** (شرح فقه أكبر، مكتبه اشرفى ديوبند ١٣٥)

(۳) معجزات کا ثبوت برحق ہے اور اس کا اعتقاد رکھنا ہر مسلمان کے ذمہ واجب ہے۔

**قد ظهر على يديه صلى الله عليه وسلم بعض المعجزات ثابت بالتواتر المعنوي فلا بد من اعتقاد ثبوت معجزات النبي صلى الله عليه وسلم في الجملة.** (تكملة فتح الملهم، كتاب الفضائل، باب في المعجزات، مكتبه اشرفيه ديوبند ٤/ ٤٧٤)

**والمعراج حق، وقد أسرى بالنبي صلى الله عليه وسلم وعرج بشخصه في اليقظة إلى السماء، ثم إلى حيث شاء الله من العلا، وأكرمه الله بما شاء، وأوحى إليه ما أوحى ماكذب الفؤاد ما رأى، فصلى الله عليه وسلم في الآخرة والأولى.** (شرح العقيدة الطحاوية، المكتبة الإسلامي، بيرت/ ٢٢٣)

(۴) واقعۂ معراج کا ثبوت احادیث صحیحہ اور سنت متواترہ سے ہے، اور اس کا ذکر مختلف احادیث اور سیر کی کتابوں میں موجود ہے۔ اور اس کا انکار کرنا کفر اور گمراہی ہے۔

**والمعراج لرسول الله عليه السلام في اليقظة بشخصه إلى السماء، ثم إلى ما شاء الله تعالىٰ من العلى حق، أي ثابت بالخبر المشهور حتى أن منكره يكون مبتدعا (وتحته في هامشه) أي خارجا**

عن السنة يضلل، ولا يكفر في إنكار المعراج على التفصيل المذكور، وأما إنكار نفس المعراج فهو كفر بلا شبهة. (شرح عقائد مع هامشه، مكتبه نعيميه ١٤٣، شرح فقه أكبر، مكتبه اشرفى ديوبند ١٣٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍محرم الحرام ۱۴۳۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۹۷۳۷/۳۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۹/۱/۵ھ

## عبد اللہ طارق کے چند اعتراضات کے جوابات

**سوال** [۲۳۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) بیت المقدس کی طرف رخ کرکے آپ ﷺ نے کوئی نماز نہیں پڑھی؟

(۲) مذہب لیٹرین (بیت الخلاء) کا نام ہے۔

(۳) قرآنِ کریم کے ہم تک آنے میں شبہات ہیں۔

سید عبد اللہ طارق نام کے ایک صاحب شہر مرادآباد میں اپنی تفاسیر کے ذریعہ ان خیالات کا اظہار کررہے ہیں، سی ڈی پیش خدمت ہے، جواب سے نوازیں۔

المستفتی: زبیر احمد محلہ نئی بستی مرادآباد

باسمہٖ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) سائل نے سوال نامہ میں لکھا ہے کہ عبد اللہ طارق نے اپنے بیان میں یہ بات صراحت سے بیان کی ہے کہ بیت المقدس کی طرف رخ کرکے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی نماز نہیں پڑھی، اس نے اگر واقعۃً یہ بات کہی ہے تو اس کی یہ بات انتہائی گمراہ کن ہے، اور اسلامی واقعات اور سیرتِ رسول وحدیثِ رسول کو مسخ کرکے رکھ دینے کی بات ہے، اور بخاری شریف کی صحیح اور صریح روایات کا صاف انکار ہے؛ کیوں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ہجرت کے بعد سولہ یا سترہ مہینے تک بیت المقدس کی طرف رخ کرکے نماز پڑھنا صحیح اور صریح احادیثِ شریفہ سے ثابت

ہے،اور جب سورۂ بقرہ کی آیت شریفہ:﴿قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْهِکَ فِی السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّيَنَّکَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا، فَوَلِّ وَجْهَکَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ. [البقرة: ۱٤٤]﴾ نازل ہوئی،تو اس آیتِ شریفہ کے نازل ہونے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیت المقدس کی طرف رخ کرکے نماز پڑھنا چھوڑ دیا،اور بیت اللہ شریف کی طرف رخ کرکے نماز پڑھنے کا سلسلہ شروع فرمادیا، اور یہ حدیث شریف بخاری شریف میں حسب ذیل پانچ مقامات پر موجود ہے۔(بخاری شریف (۱) کتاب الایمان، باب الصلاۃ من الایمان ......۱/۱۰رقم: ۴۰ (۲) کتاب الصلاۃ، باب التوجہ نحو القبلۃ ۱/۵۷ رقم: ۳۹۷ف:۳۹۹ (۳) کتاب التفسیر، باب قولہ:”سیقول السفهاء من الناس“ ۲/۶۴۴ رقم:۴۳۰۱ف:۴۴۸۶ (۴) کتاب التفسیر، باب قول:”ومن حيث خرجت فول وجهک شطر المسجد“ الخ ۲/۶۴۵ رقم:۴۳۰۷ف:۴۴۹۲ (۵) کتاب أخبار الأحاد، الباب الأول ۲/۱۰۷۷رقم:۶۹۶۲ف:۷۲۵۲ )اور مسلم شریف میں ایک مقام پر دو حدیثیں ہیں۔(مسلم شریف، کتاب المساجد، باب تحویل القبلۃ ۱/۲۰۰ رقم: ۵۲۵-۵۲۷ ) اور ترمذی شریف، کتاب التفسیر، سورۃ البقرۃ ۲/۱۲۵رقم :۲۹۶۲ پر موجود ہے،جن حضرات کو دیکھنا ہو ان مقامات پر ملاحظہ فرمائیں۔ عبداللہ طارق کی تقریر میں ان صریح اور صحیح حدیثوں کا صاف انکار ہے۔اب مسلمان اس شخص کے بارے میں خود فیصلہ کریں کہ یہ اسلامی تاریخ کے بارے میں محض جاہل ہے اور جہالت ہی کی وجہ سے اس نے یہ بات کہی ہے؟ یا کسی اسلام دشمن تنظیم کا ایجنٹ ہے جو صحیح حدیثوں کے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کرکے حدیث کی کتابوں کو ناقابل اعتبار قرار دینا چاہتا ہے،اور مسلمانوں میں گمراہی پھیلانا چاہتا ہے؟اور شریعتِ اسلامیہ میں ایسے آدمی کی گمراہی میں کوئی شک نہیں ہے۔

(۲) سوال نامہ کی تحریر کے ساتھ عبداللہ طارق کی سی ڈی بھی سنی گئی جسے سن کر اندازہ ہوا کہ یا تو یہ شخص نرا جاہل ہے جسے قرآن وسنت عربی واردو لغات اور تاریخ سے کچھ بھی

واقفیت نہیں یا پھر یہ کسی اسلام دشمن ایجنسی کا شاطر ایجنٹ ہے جو نہایت چابک دستی سے ناواقف عوام وخواص کے دلوں میں دین ومذہب اور قرآنِ کریم کے بارے میں تشکیک پیدا کرنا چاہتا ہے، اس کے بیانات میں خود تضاد ہے، ایک طرف پکے مؤمن ہونے کا مدعی ہے اور بار بار اپنے ایمان کی پختگی کی بات دہراتا ہے، اور دوسری طرف یہ نقل کرتا ہے کہ مسلمانوں کی باتیں صرف ہوائی ہیں، ان کے پاس کوئی تصدیق شدہ قرآن موجود نہیں ہے، حالاں کہ قرآنِ مقدس کے بارے میں مسلم عوام کو شکوک وشبہات میں مبتلا کرنا بجائے خود ایسا جرم ہے جو نظرانداز نہیں کیا جا سکتا، اور اس کا اپنی تقریر میں یہ کہنا کہ (ماسٹر کاپی) حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے جو نسخہ لیا تھا اس کا ان کو واپس کرنا ثابت نہیں ہے، حالاں کہ بخاری شریف ٢/٧٤٦ میں صراحت کے ساتھ صحیح حدیث شریف موجود ہے کہ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے پاس سے جو نسخہ لیا تھا وہ ان کو واپس کر دیا تھا، پھر اس نسخہ کے بارے میں یہ کہنا کہ ماسٹر کاپی واپس کرنا ثابت نہیں ہے، یہ دعویٰ انتہائی جاہلانہ اور گمراہ کن ہے، ملاحظہ ہو بخاری شریف کے الفاظ:

**رَدَّ عُثْمَانُ الصُّحُفَ إِلٰى حَفْصَةَ وَأَرْسَلَ إِلٰى كُلِّ أُفُقٍ بِمُصْحَفٍ مِّمَّا نَسَخُوْا.** (بخاری شریف، کتاب فضائل القرآن، باب جمع القرآن، النسخة الهندية ٢/٧٤٦، رقم: ٤٧٩٦، ف: ٤٩٨٧)

نیز عبد اللہ طارق کا زور دے کر یہ کہنا کہ: ''یہ ممکن ہی نہیں کہ غلطی رہ نہ جائے ان چھ کے چھ ہاتھ سے لکھنے والوں سے بالکل حرف بحرف صحیح ہو، ایسا نہیں ہوسکتا، غلطی کا رہ جانا ہنڈریڈ پرسنٹ یقینی ہے''، یہ بات سن کر یقیناً سننے والے قرآنِ کریم کے بارے میں شک میں مبتلا ہوں گے، حالاں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ سے لے کر آج تک قرآنِ کریم کے ہزارہا نسخے ہاتھ سے لکھے گئے ہیں، اور آج بھی دنیا کے اندر سیکڑوں سائز میں قرآنِ کریم دستیاب ہیں، کوئی چھوٹا، کوئی درمیانی، کوئی بڑا اور کوئی بہت بڑا،

ان سب کی کتابت دورِ صحابہ سے لے کر آج تک مسلمانوں نے اپنے ہاتھ سے کی ہے، دنیا کی بڑی سے بڑی طاقت ان مختلف نسخوں کے درمیان ایک لفظ کا فرق بھی ثابت نہیں کرسکتی، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ سے لے کر آج تک لاکھوں حفاظ ہر زمانہ اور ہر دور میں موجود رہے کوئی بھی حافظ کسی بھی نسخے میں ایک لفظ کا فرق بھی نہیں دکھا پایا، نیز آج بھی عرب وعجم میں قرآنِ مقدس ہاتھوں سے لکھا جارہا ہے، مگر کوئی بھی نسخہ چھپ کر کے آچکا ہو اور اس میں کسی لفظ کا فرق رہ گیا ہو، اور مسلمانوں نے اس کو قبول کیا ہو، دنیا کی کوئی طاقت اس کو ثابت نہیں کرسکتی، پھر حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے قرآنِ کریم کا نسخہ تیار کرنے کے لئے جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بورڈ قائم کیا تھا یہ وہ صحابہ تھے جن سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم قرآن لکھایا کرتے تھے، اور وہ سب خود بہترین قسم کے حافظ تھے، جن کو کاتبین وحی سے موسوم کیا جاتا تھا، ان مقدس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہاتھوں سے لکھے ہوئے قرآن میں ہنڈریڈ پرسنٹ یقینی طور پر غلطی رہ جانے کو بتانا، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر بڑا بدترین الزام ہے، اور دین کے ساتھ استخفاف ہے، جس سے کفر کا خطرہ ہے، فقہاء لکھتے ہیں:

**إِذَا أَنْكَرَ آيَةً مِنَ الْقُرْآنِ أَوِ اسْتَخَفَّ بِالْقُرْآنِ أَوْ بِالْمَسْجِدِ أَوْ بِنَحْوِهِ مِمَّا يُعَظَّمُ فِي الشَّرْعِ أَوْ عَابَ شَيْئاً مِنَ الْقُرْآنِ أَوْ خَطِّيَ أَوْ سَخِرَ بِآيَةٍ مِنْهُ كُفْرٌ.** (مجمع الأنهر، كتاب السير والجهاد، باب المرتد ألفاظ الكفر أنواع، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ۲/ ۵۰۷، هنديه، كتاب السير، الباب التاسع، مطلب موجبات الكفر أنواع، زكريا جديد ۲/ ۲۷۹، قديم ۲/ ۲۶۶)

لہٰذا یہ شخص یا تو واقعی جاہل ہے جس کو دین اسلام سے کسی طرح کی واقفیت نہیں ہے یا کسی اسلام دشمن تنظیم کا ایجنٹ ہے جس کا مقصد مسلمانوں کو دین کے متعلق شکوک وشبہات میں مبتلا کرنا ہے؛ لہٰذا مسلمانوں کے لئے اس کی مجلسوں میں شرکت کرنا قطعاً جائز نہیں ہے، اور ایسے دریدہ دہن شخص سے اس وقت تک بائیکاٹ کر لینا لازم

ہے، جب تک وہ علی الاعلان اپنی حرکتوں سے توبہ نہ کرے اور صدق دل سے معافی نہ مانگے۔

(۳) اس نے اپنی تقریر کے درمیان ''مذہب'' کو بے دھڑک لیٹرین کہہ دیا ہے، اور ساتھ میں یہ بھی دعویٰ کیا ہے کہ: ''ٹائٹل بدل دیا گیا ہے، ٹائٹل آپ کو دیا گیا لیٹرین اور شوچالے''، اور استدلال میں ابوداؤد شریف کا حوالہ دیا ہے، اس کی حقیقت یہ ہے کہ ابوداؤد کی ایک حدیث شریف جس میں بطور کنایہ کے قضائے حاجت کے لئے جانے کی جگہ کو راوی نے ''مذہب'' سے تعبیر کردیا ہے، جب کہ قضائے حاجت کے لئے جانے کی جگہ کو صراحت کے ساتھ استعمال کرنا اور صراحت کے ساتھ کہنا معیوب سمجھا جاتا ہے، جیسا کہ ہمارے عرف میں بھی مہذب مجمع میں بیت الخلاء اور لیٹرین کے لفظ کی جگہ پر قضائے حاجت بولا جاتا ہے، اور بعض علاقوں میں جہاں جنگلوں میں قضائے حاجت کی جاتی ہے، تو بولا جاتا ہے کہ فلاں میدان کو گئے ہیں، اور بعض علاقوں میں بولا جاتا ہے کہ فلاں جنگل کو گئے ہیں، اور شہروں میں بولا جاتا ہے کہ قضائے حاجت کو گئے ہیں، اسی طرح راوی نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب واحترام میں قضائے حاجت کو جانے کے لئے کنایہ کے طور پر لفظ ''مذہب'' استعمال فرمایا ہے، یعنی ''جانے کی جگہ'' تشریف لے گئے ہیں، پھر عبداللہ طارق کا ''مذہب'' کو مجمع عام میں ''لیٹرین اور شوچالے'' کہہ دینا انتہائی جہالت اور اشتعال انگیز ہے، یہ نہ تو پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کا قول ہے اور نہ ہی عربی زبان میں یہ لفظ اس معنی کے لئے خاص ہے، چناں چہ دنیا کی کسی بھی ڈکشنری میں لفظ ''مذہب'' کا ترجمہ ''لیٹرین یا شوچالے'' نہیں لکھا گیا ہے، جو اہل علم سے مخفی نہیں ہے؛ بلکہ ''مذہب'' کے معنی عربی زبان میں قرآن وحدیث کے تفصیلی دلائل کو عملی جامہ پہنانے کے لئے احکامِ شرعیہ کے استنباط کرنے میں متعینہ طریقہ اختیار کرنے کے ہیں، ملاحظہ فرمائیں:

**اَلْمَذْهَبُ: طَرِيْقَةٌ مُعَيَّنَةٌ فِيْ اسْتِنْبَاطِ الْأَحْكَامِ الشَّرْعِيَّةِ الْعَمَلِيَّةِ مِنْ أَدِلَّتِهَا التَّفْصِيْلِيَّةِ.** (معجم لغة الفقهاء، كراچی ۴۱۹)

مگر اس شخص نے لفظ ''مذہب'' کو لیٹرین اور شوچالے کہہ کر شاطرانہ طور پر اس لفظ کے موقع محل پر پردہ ڈال کر اس کو دین سے جوڑ دیا، اور اسی طرح پوری تقریر میں خود ساختہ بے دلیل اور لچر اصطلاحات پیش کر کے حاضرین کا ذہن بگاڑنے میں کوئی کسر نہیں چھوڑی، نیز اس کا یہ کہنا کہ ''نام آ گیا مذہب ٹائٹل تک بدل دیا گیا، ٹائٹل آپ کو دیا گیا لیٹرین شوچالے، اور مسلمانوں کے پاس نہیں ہے کچھ، ہوا میں ہے سب، اور دین اور ریجنل نہیں بچا''۔ یہ مذہب اسلام کا مذاق اڑا کر کے دین و اسلام میں شکوک وشبہات پیدا کرنا ہے، اس لئے مسلمانوں کے لئے اس کی مجلسوں میں شرکت کرنا قطعاً جائز نہیں۔ اور جو اس کی باتوں پر یقین کرے گا اس کے بھی ایمان کا خطرہ ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| | |
|---|---|
| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| ۱۲؍محرم الحرام ۱۴۳۴ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفر لہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۴۰/۱۰۹۳۳) | ۱۲/۱/۱۴۳۴ھ |

## حضور ﷺ کے پیشاب، خون اور دیگر فضلات کا حکم

**سوال** [۲۴۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور ﷺ کا پیشاب پاک تھا یا ناپاک؟ اہل سنت والجماعت کا اس بارے میں کیا عقیدہ ہے؟ حضرت مولانا عبدالشکور صاحب دین پوریؒ کی کتاب ''خطبات دین پوری'' (ناشر مکتبہ نعیمیہ دیوبند) میں ایک واقعہ لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ یہ پیشاب پھینک دو، ام ایمن رضی اللہ عنہا نے پیشاب پھینکا نہیں؛ بلکہ پی لیا۔ حضور ﷺ کے پوچھنے پر ام ایمن رضی اللہ عنہا نے بتایا کہ میں نے پیشاب پھینکا نہیں بلکہ پی لیا، تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر نہ پیتی تو اچھا تھا۔ اور اگر تو نے پی لیا تو جب تک زندہ رہے گی، تیرے پیٹ میں کوئی بیماری نہیں ہوگی، تو حضور ﷺ کے

پیشاب کے پاک ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں کس حدیث میں ہے؟

المستفتی: ضیاء الرحمٰن نہر وگلی۲ چوہان بانگر نیوسیلم پور، دہلی ۵۳

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور ﷺ کا پیشاب خون اور دیگر تمام فضلات پاک ہیں، یہی حضرت امام ابوحنیفہؒ اور جمہور امت کا مسلک ہے۔ ام ایمن جو آپ ﷺ کی خدمت میں رہا کرتی تھیں، انہوں نے آپ ﷺ کا پیشاب پی لیا تھا، پینے کے بعد آپ ﷺ سے ذکر کیا، تو آپ ﷺ نے تبسم فرمایا اور کہا کہ اب تمہیں کبھی پیٹ میں درد لاحق نہ ہوگا۔ (الاصابہ فی تمییز الصحابہ، دار الکتب العلمیۃ بیروت ۸/ ۳۰۷، مجمع الزوائد، دار الکتب العلمیۃ بیروت ۸/ ۲۷۱، اسد الغابہ، دار الفکر ۶/ ۳۰۳، مدارج النبوۃ ۱/ ۵۱، حیاۃ الصحابہ ۲/ ۵۸۱)

**عن أم أیمن رضی اللّٰہ عنہا قالت: قام النبي ﷺ من اللیل إلی فخارۃ من جانب البیت، فبال فیہا، فقمت من اللیل وأنا عطشي، فشربت من في الفخارۃ، وأنا لا أشعر، فلما أصبح النبي ﷺ قال: یا أم أیمن! قومي إلی تلک الفخارۃ؟ فاہریقی ما فیہا، قلت: قد واللّٰہ شربت ما فیہا، قال: فضحک رسول اللّٰہ ﷺ حتی بدت نواجذہ، ثم قال: أما انک لا یفجع بطنک بعدہ أبدا.** (المستدرك، کتاب معرفة الصحابة، مکتبه نزار مصطفی الباز ۷/ ۲٤۷۰، رقم: ٦۹۱۲)

لہٰذا سوال نامہ میں جس واقعہ کا ذکر ہے وہ صحیح ہے، اسی طرح حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے پچھنے کا خون پی لیا تھا، اس پر آپ ﷺ نے فرمایا کہ تمہیں دوزخ کی آگ نہیں چھوئے گی، نیز ایسے ہی حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کے والد حضرت مالک بن سنان رضی اللہ عنہ نے غزوۂ احد کے دن آپ ﷺ کے زخموں کے خون کو اپنے منہ سے چوس کر زبان سے صاف کیا تھا، اس پر حضور ﷺ نے فرمایا: جو شخص خواہش رکھتا ہے کہ وہ کسی جنتی شخص کو دیکھے تو وہ انہیں دیکھ لے۔

(مجمع الزوائد، دار الکتب العلمیۃ بیروت ۸/ ۲۷۱، مدارج النبوۃ ۱/ ۵۱، حیاۃ الصحابہ ۲/ ۵۸۱)

اسی وجہ سے حضور اکرم ﷺ کا پیشاب، خون اور دیگر تمام فضلات حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ اور حضرات جمہور امت کے نزدیک پاک ہیں۔

**فأبو حنيفة ...... وهو يقول: بطهارة بوله وسائر فضلاته.** (عمدة القاري، كتاب الطهارة، باب فضل وضوء الناس، مكتبه دار إحياء التراث العربي بيروت ٣/ ٧٩، زكريا ٢/ ٥٤٣)

**صحح بعض أئمة الشافعية طهارة بوله ﷺ وسائر فضلاته، وبه قال أبو حنيفة.** (شامي، كتاب الطهارة، باب الأنجاس، مطلب في طهارة بوله صلى الله عليه وسلم كراچی ١/ ٢١٨، زكريا ١/ ٥٢٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۸؍ربیع الاول ۱۴۲۱ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۵/۶۵۳۲) | ۱۴۲۱/۳/۹ھ |

## کیا حضور ﷺ کا خون اور فضلات پاک تھے؟

**سوال** [۲۴۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) کیا حضور ﷺ کے جسم اطہر سے بہتا ہوا خون پاک ہے؟

(۲) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فضلات، پاخانہ، پیشاب پاک ہیں؟

المستفتی: شفیق احمد گودھنا، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** (۱) راجح قول کے اعتبار سے حضور علیہ الصلاۃ والسلام کے بدن سے نکلا ہوا خون پاک ہے۔

**قال بعض شراح البخاري: في بوله ودمه وجهان والأليق الطهارة.** (عمدة القاري، كتاب الطهارة، باب الماء الذي يغسل به شعر الإنسان، مكتبه دارإحياء التراث العربي بيروت ٣/ ٣٥، زكريا ٢/ ٤٨١، إمداد الأحكام ١/ ٣٥٠)

(۲) حضور علیہ السلام کے تمام فضلات راجح قول کے اعتبار سے پاک ہیں۔

**صحح بعض أئمة الشافعية طهارة بوله ﷺ وسائر فضلاته، وبه قال أبو حنيفة.** (شامي، كتاب الطهارة، باب الأنجاس، مطلب في طهارة بوله صلى الله عليه وسلم زكريا ۱/ ۵۲۲، كراچی ۱/ ۲۱۸، إمداد المفتيين ۲/ ۲٦٦، مرقاة، كتاب الطهارة، باب أحكام المياه، فضلاته عليه السلام، ملتانی ۲/ ۵۳، إمداد الأحكام ۱/ ۳۵۰)
فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۰/ صفر ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵٦۴۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۹/۲/۲۰ھ

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ

**سوال** [۲۴۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور ﷺ کا سایۂ اصلی تھا یا نہیں؟ حدیث کی روشنی میں صحیح بات کیا ہے بتائیں؟

المستفتی: محمد نبی قاسمی، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** صحیح حدیث شریف میں اس بات کا واضح ثبوت موجود ہے کہ حضور ﷺ کا اصلی سایہ موجود تھا۔ حدیث شریف ملاظہ فرمائیے:

**عن عائشة أن بعير الصفية اعتل وعند زينب فضل من الإبل، فقال رسول الله ﷺ: لزينب أن بعير صفية قد اعتل فلو أنك أعطيتها بعيرا، قالت: أنا أعطى تلك اليهودية، فتركها، فغضب رسول الله ﷺ شهرين، أو ثلاثا حتى رفعت سريرها، وظنت أنه لا يرضى عنها، قالت: فإذا أنا بظله يوما بنصف النهار، فدخل رسول الله ﷺ فأعادت سريرها.**

(مسند أحمد ٦/ ٢٦١، رقم: ٢٦٧٨٠، ٦/ ١٣٢، رقم: ٢٥٥١٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/ صفر ۱۴۲٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۸۹۲۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲٦/۸/۳ھ

## سایۂ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی حقیقت

**سوال** [۲۴۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اس سوال سے مقطوع ایک سوال خدمت اقدس میں ہے، کیا حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ تھا یا نہیں تھا؟

المستفتی: عبیداللہ خان بختیارنگری محلّہ مولوی گنج، گنگا پرشا درروڈ تحصیلدار والی مسجد کے برابر میں

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: بعض ضعیف روایات میں حضور ﷺ کے سایہ نہ ہونے کا ذکر موجود ہے؛ لیکن وہ سب روایات ناقابل اعتبار ہیں؛ اس لئے کہ صحیح اور معتبر روایات میں صاف الفاظ کے ساتھ آپ ﷺ کا سایہ ہونا ثابت ہے۔ ''مسند امام احمد بن حنبل'' میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بسند صحیح ایک لمبی روایت موجود ہے، اس کا ایک ٹکڑا نقل کیا جاتا ہے:

**قالت: فبینما أنا یوما بنصف النهار إذا أنا بظل رسول اللہ ﷺ مقبل. الحدیث** (مسند إمام أحمد بن حنبل ٦/ ١٣٢، رقم: ٢٥٥١٦، ٦/ ٢٦١، رقم: ٢٦٧٨٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ جمادی الثانی ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۷/ ۲۷۲۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱/ ۷/ ۱۴۱۲ھ

## کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ تھا؟

**سوال** [۲۴۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: لوگوں میں مشہور ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہیں تھا، کیا یہ درست

ہے؟ یا عام انسانوں کی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی سایہ تھا؟ روایات کے حوالہ سے جواب عنایت فرمائیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** عام انسانوں کی طرح آپ ﷺ کا بھی سایہ تھا، جو صحیح حدیث سے ثابت ہے، عام لوگوں میں جو مشہور ہے کہ آنحضرت ﷺ کا سایہ نہیں تھا وہ غلط مشہور ہے۔ (مستفاد: فتاوی دار العلوم ١٨/ ٢٦١)

**فلما كان شهر ربيع الأول دخل عليها فرأت ظله، فقالت: إن هذا ظل رجل وما يدخل على النبي ﷺ، فمن هذا؟ فدخل النبي ﷺ.**

(مسند أحمد قديم ٦/ ١٣٢، رقم: ٢٥٥١٦)

**عن عائشة رضـ أن بعير الصفية اعتل وعند زينب فضل من الإبل، فقال رسول الله ﷺ لزينب: أن بعير صفية قد اعتل فلو أنك أعطيتها بعيرا، قالت: أنا أعطى تلك اليهودية، فتركها، فغضب رسول الله ﷺ شهرين، أو ثلاثا حتى رفعت سريرها، وظنت أنه لا يرضى عنها، قالت: فإذا أنا بظله يوما بنصف النهار، فدخل رسول الله ﷺ فأعادت سريرها.** (مسند أحمد ٦/ ٢٦١، رقم: ٢٦٧٨٠، إمداد الفتاوى ٤/ ٥٧، تفسير هدايت القرآن، سورة الكهف ٥/ ٢٤٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٩/١/١٤٣٥ھ
الف فتوی رجسٹر خاص

## کیا حضور ﷺ کا سایہ تھا؟

**سوال** [٢٤٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا حضور ﷺ کا سایہ تھا جیسا کہ ہم خالی انسانوں کا ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ''خصائص کبریٰ'' اور ''فتح العزیز'' وغیرہ کی نہایت ضعیف اور کمزور روایات میں حضور ﷺ کا سایہ نہ ہونا مروی ہے؛ لیکن مسند احمد بن حنبل میں دو جگہ صحیح اور مرفوع متصل سند کے ساتھ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی روایت موجود ہے، جس میں حضرت زینب رضی اللہ عنہا اور حضرت صفیہ رضی اللہ عنہا کے واقعہ کے تحت حضور ﷺ کا عام انسانوں کی طرح سایۂ مبارک کا ہونا صراحت کے ساتھ ثابت ہے؛ اس لئے اعتماد اور اعتقاد یہی ہونا چاہئے کہ حضور ﷺ کا حقیقی سایۂ مبارک موجود تھا۔ اور صحیح روایت کے مقابلہ میں ضعیف روایت پر اعتقاد کرنا جائز نہیں۔ حدیث ملاحظہ ہو:

**عن عائشة –رضي الله عنها– أن رسول الله ﷺ كان في سفر له، فاعتل بعير لصفية، وفي إبل زينب فضل، فقال لها رسول الله ﷺ: إن بعيراً لصفية اعتل فلو أعطيتها بعيرا من إبلك، فقالت: أنا أعطى تلك اليهودية، قال: فتركها رسول الله ﷺ ذا الحجة والمحرم شهرين، أو ثلاثة لا يأتيها قالت: حتى يئست منه وحولت سريرى قالت: بينما أنا يوما بنصف النهار إذ أنا بظل رسول الله ﷺ مقبل.**

(مسند أحمد ٦/ ١٣٢، رقم: ٢٥٥١٦، ٦/ ٢٦١، رقم: ٢٦٧٨٠)

اسی طرح صحیح ابن خزیمہ اور مستدرک حاکم کی روایت میں خود آں حضور ﷺ کے الفاظ اپنے اور مومنین کے سایہ کو دیکھنے سے متعلق وارد ہوئے ہیں۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**عن أنس بن مالک قال: صلينا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم صلاة الصبح، قال: فبينما هو في الصلاة مديده، ثم أخرها، فلما فرغ من الصلاة، قلنا: يا رسول الله! صنعت في صلاتک هذه ما لم**

تصنع في صلاة قبلها؟ قال: إني رأيت الجنة قد عرضت علي، ورأيت فيها دالية، قطونها دانية، حبها كالدباء، فأردت أن أتناول منها، فأوحي إليها أن استأخرى. فاستأخرت، ثم عرضت علي النار بيني وبينكم ”حتى رأيت ظلي وظلكم“، فأومات إليكم أن استأخروا، فأوحي إلي أن أقرهم فإنک أسلمت وأسلموا، وهاجرت وهاجروا، وجاهدت وجاهدوا، فلم أر لی عليكم فضلا إلا بالنبوة. (صحيح ابن خزيمة ١/ ٤٤٨، رقم: ٨٩١، المستدرك على الصحيحين للحاكم، قديم ٤/ ٥٠٣، جديد، مكتبه نزار مصطفى الباز، رقم: ٨٤٠٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/۳/۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/۵۶۷۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۳/۲/۱۴۱۹ھ

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ تھا یا نہیں؟

**سوال** [۲۴۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ تھا یا نہیں؟ مدلل تحریر فرمائیں۔

المستفتی: امداد الحق بیر بھومی، ۱۶؍ جمادی الاول ۱۴۱۱ھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور ﷺ کے سایۂ مبارک کے بارے میں علماء نے مختلف اقوال نقل فرمائیں ہیں۔ قاضی عیاض ”شفاء“ میں اور علامہ سیوطیؒ نے ”خصائص کبریٰ“ میں اور ”فتح العزیز“ و”مدارج النبوۃ“ وغیرہ میں آپ ﷺ کا سایہ نہ ہونا نقل فرمایا ہے؛ لیکن عدم سایہ پر کوئی صحیح روایت مروی نہیں ہے۔ جب کہ ”مسند امام احمد بن حنبل“ میں صحیح سند کے ساتھ آپ ﷺ کا سایۂ مبارک ہونا مروی ہے کہ حضرت

زینب رضی اللہ عنہا کا ایک لمبا واقعہ ہے، اس میں حضور ﷺ کا دوپہر کے وقت تشریف لانا اور سایۂ مبارک ہونا صاف لفظوں میں موجود ہے۔

**عن عائشة رضـ أن بعير الصفية اعتل وعند زينب فضل من الإبل، فقال رسول الله ﷺ لزينب: أن بعير صفية قد اعتل فلو أنك أعطيتها بعيرا، قالت: أنا أعطى تلك اليهودية، فتركها، فغضب رسول الله ﷺ شهرين، أو ثلاثا حتى رفعت سريرها، وظننت أنه لا يرضى عنها، قالت: فإذا أنا بظله يوما بنصف النهار، فدخل رسول الله ﷺ فأعادت سريرها.** (مسند أحمد ٦/ ٢٦١، رقم: ٢٦٧٨٠، إمداد الفتاوى ٤/ ٥٧، تفسير هدايت القرآن، سورة الكهف ٥/ ٢٤٦)

اور ''حاوی الارواح الی بلاد الافراح'' جلد اول، باب اول ۴۲، میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے حضور ﷺ کا اپنا سایۂ مبارک کو خود ملاحظہ فرمانا ثابت ہے۔

**لقد رأيت ظلي. الحديث.** (بحواله فتاوى محموديه قديم ١/ ١٠٩، جديد ڈابھيل ٤/ ٤٨٠)

لہٰذا یہی صحیح ہے کہ آپ ﷺ کا سایۂ مبارک تھا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ جمادی الاول ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/۲۲۲۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۱/۵/۱۹ھ

## کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے نور ہیں

**سوال** [۲۴۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے نور ہیں، یا ہماری طرح بشر ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے میرے نور کو خلق فرمایا، کیا یہ حدیث سے ثابت ہے؟ اس نور کے کیا معنی ہیں؟

المستفتی: محمد ناظم مرادآبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ایک کمزور قسم کی روایت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ملتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

**أول ما خلق الله نور محمد صلى الله عليه وسلم.** (عمدة القاري، كتاب بدء الخلق، باب ماجاء في قول اللّٰه: وهو الذى يبدأ الخلق، مكتبه دار احياء التراث العربي ۱۵/ ۱۰۹، زكريا ۱۰/ ۵۴۳)

اور دوسری طرف قرآن کریم کے نص قطعی میں اللہ تعالیٰ کے ارشاد: "**انما انا بشر مثلکم**" (سورۃ الکہف: ۱۱۰) میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم ہوا ہے کہ لوگوں کے درمیان اعلان کردیں کہ میں بھی تم تمام لوگوں کی طرح ایک بشر اور انسان ہوں۔ اب دونوں قسم کی نصوص میں تطبیق یوں ہے کہ نور محمدی صلی اللہ علیہ وسلم سے مراد نور نبوت اور منصب نبوت ہے، جس کے ذریعہ سے جن وانس کو ہدایت کی روشنی ملی ہے، اس سے مراد ہرگز یہ نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا جسم اطہر جسم بشری نہیں تھا؛ بلکہ عین جسم نوری تھا۔

**قال: والأولى أن يقال: هى مستعارة للعلم والهداية، كما قال الله تعالىٰ: فهو على نور من ربه.** (فتح الباري، كتاب الدعوات، باب الدعاء إذا نتبه من الليل، مكتبه دار الريان للتراث بيروت ۱۱/ ۱۱۸، اشرفي ديوبند ۱۱/ ۱۴۲)

ورنہ ایک کمزور روایت کی بنا پر قرآن کریم کی ایک نص قطعی کا معنی بدل دینا لازم آئے گا، جو کسی حال میں جائز نہیں، اسی وجہ سے تو آپ کا عام انسانوں کی طرح جسمانی سایۂ مبارک کا ہونا صحیح روایت سے ثابت ہے۔

**وفي حديث طويل: قالت: فبينما أنا يوما بنصف النهار، إذا أنا بظل رسول الله ﷺ مقبل. الحديث** (مسند أحمد ٦/ ١٣٢، رقم: ٢٥٥١٦)

اور اب رہی یہ بات کہ رات کے وقت چہرۂ انور کی روشنی سے سوئی کا تلاش کرلینا یہ

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ تھا، یہ ہمیشہ نہیں ہوتا تھا؛ بلکہ کبھی کبھی ہوتا تھا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٦/٣/١٤١٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٣/ ٥٦٧٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٣/٣/١٤١٩ھ

## کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سراپا نور ہیں؟

**سوال** [٢٤٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم سراپا نور ہیں؟

المستفتی: شفیق احمد گودھنا، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: نور کے معنی لغت میں ''روشنی'' کے ہیں، چنانچہ اللہ پاک نے قرآن مقدس میں ارشاد فرمایا ہے: ''**هُوَ الَّذِىُ جَعَلَ الشَّمُسَ ضِيَاءً وَّالُقَمَرَ نُورًا**'' (سورة یونس: ٥) اور روشنی چونکہ خود بھی ظاہر ہوتی ہے اور دوسری چیزوں کو بھی ظاہر کرنے والی ہوتی ہے۔ اور حضرات انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام خود بھی ہدایت یافتہ ہوتے ہیں اور دوسروں کو بھی ہدایت کی راہ دکھلانے والے ہوتے ہیں؛ اس لئے ان کو نور کہا جاتا ہے، جہاں جہاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نور سے تعبیر کیا گیا ہے وہاں یہی مراد ہے، جیسا کہ سورہ ''احزاب'' میں فرمایا گیا ہے: ''**وَدَاعِيًا اِلَى اللهِ بِاِذُنِهٖ وَسِرَاجًا مُّنِيُرًا**''. [الأحزاب: ٤٦]

حاصل یہ نکلا کہ از راہ ہدایت حضور علیہ السلام کی ذات ہمارے لئے سراپا نور ہے، ورنہ ماہیت اور حقیقت کے اعتبار سے آپ انسان ہیں، جیسا کہ قرآن مقدس کی متعدد آیات میں اس کا تذکرہ ہے:

**قُلُ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِّثُلُكُمُ يُوُحٰى اِلَيَّ اَنَّمَا اِلٰهُكُمُ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ فَمَنُ كَانَ**

يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖٓ اَحَدًا.

[سورة الكهف، آيت: ١١٠]

قَالُوْا مَا اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى بَشَرٍ مِّنْ شَيْءٍ. [سورة الأنعام، آيت: ٩١]

وَلَئِنْ اَطَعْتُمْ بَشَرًا مِّثْلَكُمْ اِنَّكُمْ اِذًا لَّخَاسِرُوْنَ. [سورة المؤمنون: ٣٤]

اورفن عقائد کی مشہور کتاب ''شرح عقائد'' میں ہے:

**وقد أرسل اللّٰه تعالىٰ رسلا من البشر إلى البشر، مبشرين لأهل الإيمان والطاعة بالجنة والثواب.** (شرح عقائد، نعیمیه دیوبند ٩٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

٢٠/ صفر ١٤١٩ھ

(الف فتویٰ نمبر: ٣٣/ ٥٦٤٨)

## کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نور ہیں؟

**سوال** [٢٤٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید کہتا ہے کہ حضور ﷺ نور ہیں۔ اور آیت قرآنی اور احادیث نبویہ سے استدلال کرتا ہے۔ دلیل آیت قرآنی: ''**يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ**'' کو پیش کرتا ہے۔ اور ''**اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ**'' سے استدلال کرتا ہے۔ اور حدیث نبوی: ''**أول ما خلق اللّٰه من نوري**'' سے اپنے عقیدہ کو ثابت کرتا ہے۔ اور ایک حدیث استدلال میں پیش کرتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''**يا جابر! إن اللّٰه قد خلق قبل الأشياء نور نبيك من نوره**''.

لہٰذا ان تمام آیات کریمہ اور احادیث نبویہ سے معلوم ہوتا ہے کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نور ہیں، تو زید کا یہ استدلال وعقیدہ اور عمل کیسا ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل واضح فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں۔ بینوا توجروا

المستفتی: محمد انیس لکھیم پوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم اسی طرح دیگر انبیاء کرام علیہم الصلاۃ والسلام کا بشر ہونا قطعی ہے۔ قرآن وحدیث سے ثابت ہے، اس کا منکر نص قرآنی اور احادیث شریفہ کا منکر ہے۔ باری تعالیٰ نے قرآن کریم میں جگہ جگہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی بشریت کا اعلان کیا ہے۔ اور احادیث مبارکہ میں بھی اس کا بیان موجود ہے۔ آیات کریمہ ملاحظہ فرمائیے: (١) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**قُلْ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ يُوحَى اِلَيَّ.** [سورة الكهف، آيت: ١١٠]

**قَالَتْ لَهُمْ رُسُلُهُمْ اِنْ نَحْنُ اِلَّا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ.** [سورة إبراهيم: ١١]

**قُلْ سُبْحَانَ رَبِّيْ هَلْ كُنْتُ اِلَّا بَشَرًا رَسُوْلًا.** [بني إسرائيل: ٩٣]

اور اب احادیث شریفہ ملاحظہ فرمائیں:

(١) آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کوئی مرتبہ نماز میں سہو ہوگیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں بھی ایک بشر ہی ہوں، جیسے تم بھولتے ہو میں بھی بھولتا ہوں، میں بھول جاؤں تو یاد دلایا کرو۔

**إنما أنا بشر مثلكم أنسىٰ كما تنسون، فإذا نسيت فذكروني.**

(بخاري شريف، باب التوجه نحو القبلة حيث كان، النسخة الهندية ١/ ٥٨، رقم: ٣٩٩، ف: ٤٠١)

(٢) حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ دو فریق اپنا جھگڑا لے کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، آپ نے فرمایا: "**إنما أنا بشر**" میں ایک بشر ہی ہوں، میرے پاس لوگ اپنا جھگڑا لے کر آتے ہیں، ممکن ہے کہ ایک فریق اپنے دلائل صفائی سے پیش کرنے میں چالاک اور چرب زبان ہو، میں سمجھ جاؤں کہ اس نے سچ کہا ہے اور اس بنا پر میں اس کے حق میں فیصلہ کردوں (مگر یاد رکھ) اس طریقہ سے جس کو بھی لاعلمی میں دوسرے کا حق دلوا دوں تو وہ (اس کے لئے) جہنم کا ایک ٹکڑا ہے، چاہے تو اس کو لے لے یا اس کو چھوڑ دے۔

**عن أم سلمة زوج النبي ﷺ عن رسول الله ﷺ أنه سمع خصومة بباب حجرته، فخرج إليهم، فقال: إنما أنا بشر، وأنه يأتيني الخصم، فلعل بعضكم أن يكون أبلغ من بعض فاحسب أنه قد صدق وأقضي له بذلك، فمن قضيت له بحق مسلم، فإنما هي قطعة من النار، فليأخذها أو فليتركها.** (بخاري شريف، كتاب المظالم، باب إثم من خاصم في باطل، النسخة الهندية ۱/ ۳۳۲، رقم: ۲۳۹٤، ف: ۲٤٥۸)

(۳) حضرت رافع بن خدیج رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے تو مدینہ کے لوگ کھجور کی تابیر کیا کرتے تھے (یعنی اس تصور کی بنا پر کہ کھجوروں میں نر اور مادہ ہوتے ہیں، ایک کا قلم دوسرے میں لگاتے تھے) آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: کہ یہ کیا کرتے ہو؟ حضرات انصار نے جواب دیا کہ یہی طریقہ ہے۔ اور ایسے ہی ہم کیا کرتے ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے امید ہے کہ ایسا نہ کرو، تو بہتر ہوگا، چنانچہ حضرات انصار نے یہ عمل چھوڑ دیا (مگر) اس سال کھجور کی پیداوار کم ہوئی۔ راوی کہتے ہیں: لوگوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ذکر کیا، تو آپ نے فرمایا: ”إنما أنا بشر“ میں ایک بشر ہی ہوں، جب دین کے معاملہ میں کسی بات کا حکم کروں تو اس کو لو اور اس پر عمل کرو (وہ منجانب اللہ ہوگا) اور جب میں اپنی رائے سے کوئی بات بتاؤں تو میں ایک بشر ہی ہوں (اس میں غلطی بھی ہوسکتی ہے اور اس میں آپ حضرات کو بھی رائے دینے کا حق ہے)

**عن رافع بن خديج قال: قدم النبي ﷺ المدينة وهم يؤبرون النخل، فقال: ما تصنعون؟ قالوا: كنا نصنعه، قال: لعلكم لو لم تفعلوا كان خيرا، فتركوه، فنقصت، قال: فذكروا ذلك له، فقال: إنما أنا بشر إذا أمرتكم بشيء من أمر دينكم فخذوا به، وإذا أمرتكم بشيء من رأيي، فإنما أنا بشر.** (مشكوة شريف / ۲۸، صحيح ابن حبان، دارالفكر بيروت ۱/ ۸۲، رقم: ۲۳)

(۴) حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث مروی ہے، جس کا ایک ٹکڑا یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع سے فارغ ہوکر ''غدیر خم'' کے پاس پہنچ کر یہ خطبہ دیا: اما بعد! لوگو سن لو! میں بھی ایک بشر ہوں، ہوسکتا ہے کہ میرے رب کا قاصد میرے پاس آئے اور میں اس کو لبیک کہہ دوں، میں تمہارے درمیان دو اہم چیزیں چھوڑے جا تا ہوں:

**قال: قام رسول الله صلى الله عليه وسلم يومًا فينا خطيبا بماء يدعى خما، بين مكة والمدينة، فحمد الله وأثنى عليه، ووعظ وذكر، ثم قال: أما بعد! ألا! أيها الناس! فإنما أنا بشر يوشک أن يأتي رسول ربي فأجيب، وأنا تارک فيكم ثقلين.** (مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب من فضائل على بن أبي طالبؓ، النسخة الهندية ٢/ ٢٧٩، بيت الأفكار، رقم: ٢٤٠٨)

ان تمام آیات قرآنی اور احادیث مبارکہ سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام بشر ہیں؛ لہٰذا زید کا نبی علیہ السلام کے بارے میں بشریت کا انکار کرنا اہل سنت والجماعت کے عقیدہ کے خلاف ہے۔ اور وہ تمام آیات کریمہ جن میں آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کو نور سے تعبیر کیا گیا ہے، وہ اس بنا پر ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ سے نوع انسانی کو کفر وشرک کی ظلمت وتاریکی کی حالت میں آفتاب وماہتاب کی روشنی کی طرح ایمان کی نورانی روشنی ملتی ہے؛ لہٰذا ان آیتوں کا مطلب یہ ہرگز نہیں ہے کہ آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم بشر نہیں ہیں؛ بلکہ بشر ہوتے ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے آفتاب وماہتاب کی طرح ہدایت کی روشنی نوع انسانی کو حاصل ہوتی ہے۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۲/ ۳۸۹ تا ۳۹۲، جدید زکریا ۳/ ۴۷ تا ۴۹) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ<br>یکم رجب ۱۴۲۱ھ<br>(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۶۸۰۴) | الجواب صحیح:<br>احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ<br>۱/ ۷/ ۱۴۲۱ھ |
|---|---|

# حضور ﷺ کا مرض الموت میں دو روز قبل اپنی وفات کی خبر دینا

**سوال** [۲۵۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک شخص نے دوران وعظ مسجد میں یہ بات بیان کی کہ حضور علیہ الصلاۃ والسلام جب مرض الموت میں بیمار ہوئے تو آپ ﷺ نے وفات سے دو دن قبل فرمایا: کہ میں دو دن اور زندہ رہوں گا، کیا واقعی آپ ﷺ نے دو دن پہلے وفات کی اطلاع دی ہے؟ اگر یہ صحیح ہے؟ تو براہ کرم اس کا حوالہ تحریر فرمادیں۔ اور اگر ایسا نہیں ہے، تو ایسا کہنے والے کے لئے شریعت کا کیا حکم ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفیق**: اس کا حوالہ کسی معتبر کتاب میں احقر کی نظر سے نہیں گذرا، ایسا کہنے والے کے لئے اس وقت کوئی حکم لگایا جاسکتا ہے، جب کہ اس سے اس بات کا حوالہ معلوم کرلیا جائے، کہ وہ بات کہاں ہے، بعض واعظین وعظ کی کتابوں میں اس طرح کی باتیں لکھتے ہیں، جو معتبر نہیں ہیں، ہاں البتہ وفات سے پہلے مرض الوفات میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے کان میں سرگوشی کے دوران یہ فرمایا ہے کہ اسی مرض میں دنیا سے رحلت فرماجاؤں گا۔ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے بتلایا کہ میرے اہل وعیال میں سے سب سے پہلے تم ہی مجھ سے ملاقات کروگی۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عن عائشةؓ قالت: دعا النبي صلی اللّٰه علیه وسلم فاطمة ابنته في شكواه التي قبض فیها، فسارها بشيء، فبكت، ثم دعاها فسارها، فضحكت، قالت: فسألتها عن ذلك، فقالت: سارني النبي صلی اللّٰه علیه وسلم فأخبرني أنه یقبض في وجعه الذي توفی فیه، فبكیت، ثم سارني فأخبرني أني أول أهل بیته أتبعه فضحكت.** (صحیح البخاري، کتاب

فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه و سلم مناقب فاطمة رضي الله عنها، النسخة الهندية ١ / ٥٣٢، رقم: ٣٦٣٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹؍رمضان المبارک ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۸۷۱)

## نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی سے حیاتِ قبر کا انکار ثابت نہیں ہوتا

**سوال** [۲۵۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک مقرر نے بعد خطاب درمیان دعا اس قسم کے کلمات ادا کئے: ”اے اللہ! تو نے اپنے نبی کو اپنے پاس بلالیا، تیرے وعدہ کے مطابق تیرے نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی، اگر تیرے نبی زندہ ہوتے تو ہم ان کو وسیلہ بنا کر تجھ سے دعا کرتے؛ لیکن جب وہ نہ رہے تو ہم براہ راست تجھ ہی سے دعا کرتے ہیں“ مقرر مذکور نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کا انکار کیا ہے، جو آپ کو بعد وصال حاصل ہے، جب کہ کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ نبی کی زندگی بعد وفات امر اجماعی ہے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ مقرر مذکور پر شریعت مطہرہ کا کیا حکم ہے؟ ایسا عقیدہ رکھنے والا خارج از اسلام ہے یا نہیں؟ نیز ایسے مقرر کی تقریر سننا یا تقریر کے لئے مدعو کرنا کیسا ہے؟ کتب معتبرہ سے ایسا تفصیلی جواب عنایت فرمائیں کہ حق عیاں ہوجائے۔

المستفتی: شبیر احمد، بنگلور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: مقرر مذکور نے اثنائے دعا اس طرح کے جو کلمات ادا کئے ہیں کہ ”نبی مر گئے، امت یتیم ہوگئی، اگر تیرے نبی زندہ ہوتے تو ہم ان کو وسیلہ بناتے“ بظاہر اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ مقرر نے دنیا سے وصال فرما جانے کو مراد لیا ہے، حیات قبر کا انکار نہیں کیا ہے۔ اور دنیا سے گذر جانے اور چلے جانے کے لئے خود

قرآن واحادیث میں آپ کے لئے لفظ موت کا استعمال کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا: ''اِنَّکَ مَیِّتٌ وَاِنَّھُمْ مَیِّتُوْنَ'' [الزمر: ٣٠] اس آیت کریمہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کرکے فرمایا گیا ہے کہ آپ بھی مرنے والے ہیں اور آپ کے دشمن واحباب بھی مرنے والے ہیں۔ اوراس آیت میں ضمناً یہ بھی بتلایا گیا کہ افضل الخلائق اورسید المرسلین ہونے کے باوجود حضور صلی اللہ علیہ وسلم بھی موت سے مستثنیٰ نہیں ہیں، تاکہ آپ کی وفات کے بعد لوگوں میں اختلاف پیدا نہ ہو۔ (مستفاد: معارف القرآن، سورۃ الزمر: ٣٠، مکتبہ اشرفی دیوبند ٧/ ٥٥٦)

''اِنَّکَ مَیِّتٌ وَاِنَّھُمْ مَیِّتُوْنَ'' وهو خطاب للنبي ﷺ أخبره بموته وموتهم -إلى- الرابع: لئلا يختلفوا في موته كما اختلفت الأمم في غيره.

(تفسير قرطبي، مكتبه دارالكتب العلمية، بيروت، المجلد الثامن من الجزء ١٥/ ١٦٥)

لہٰذا مذکورہ مقرر کے الفاظ مفسرین کی تفسیر کے مخالف نہیں ہیں۔ اور قبر کی زندگی کا بھی انکار ثابت نہیں ہوتا ہے؛ اس لئے مقرر مذکور پر کوئی سخت احکام نافذ نہیں کئے جائیں گے۔ اور بعد الوفات وسیلہ کو ناممکن سمجھنا مقرر کی ناواقفیت پر مبنی ہے۔ حضور ﷺ کی وفات کے بعد بھی حضور ﷺ کو وسیلہ بنا کر دعا کرنا سلف سے ثابت ہے۔

ويجوز التوسل إلى الله تعالىٰ والإستغاثة بالأنبياء والصالحين بعد موتهم. (بريقة ١/ ٢٧٠، بحواله تسكين الصدور، مطبع لاهور: ٤٣٥)

عن أبي أمامة بن سهل بن حنيف، عن عمه عثمان بن حنيف، أن رجلا كان يختلف إلى عثمان بن عفان في حاجة، وكان عثمان لا يلتفت إليه ولا ينظر في حاجته، فلقي بن حنيف، فشكى ذلک إليه، فقال عثمان بن حنيف: إيت الميضاة، فتوضأ، ثم ائت المسجد فصلّ فيه ركعتين، ثم قل: اللهم إني أسئلک أتوجه إليک بنبينا محمد نبى الرحمة يا محمد إني أتوجه بک إلى ربي فتقضي لي في حاجتي.

(المعجم الكبير، دار احياء التراث العربي ٩/ ٣١، رقم: ٨٣١١)

**قال أبو بكر: علمني رسول الله صلى الله عليه وسلم هذا الدعاء: فقال: قل: اللهم إني أسئلك بمحمد نبيك وبإبراهيم خليلك.**
**الحديث** (جمع الفوائد ٢/ ٢٦٤)

اور احادیث مبارکہ میں خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق لفظ ''موت'' استعمال کیا ہے۔

**إن أبا بكر رضـ قبل النبي ﷺ بعد ما مات.** (وحديث آخر) **عن عائشة قالت: كنت مستندة النبي ﷺ إلى صدري، أو قالت: إلى حجري، فدعا بطست ليبول فيه، ثم بال، فمات ﷺ.** (شمائل ترمذي، النسخة الهندية ٢٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۷/ رجب ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۵۲۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۷/ ۷/ ۱۴۱۴ھ

## کیا حضور پاک ﷺ مٹی میں مل گئے ہیں- العیاذ باللہ-

**سوال** [۲۵۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: زید کا کہنا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر کے مٹی میں مل گئے، آپ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب تحریر کریں۔

المستفتی: محمد رضوان الحق

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** آقائے نامدار علیہ الصلاۃ والسلام وفات پاکر قبر اطہر میں تشریف لے گئے، جیسے عام لوگ قبر میں جاکر مٹی بن جاتے ہیں، آقائے نامدار، تاجدار مدینہ علیہ الصلاۃ والسلام کا حال ایسا نہیں ہے؛ بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم قبر میں جاکر صحیح وسالم زندہ ہیں۔ اور آپ کا جسد اطہر مٹی پر حرام ہے، اگر زید مٹی میں ملنے سے

یہ مراد لیتا ہے کہ قبر میں تشریف فرما ہیں،تو صحیح ہے۔اوراگر یہ مراد لیتا ہے کہ عام لوگوں کی طرح مٹی میں مل گئے ہیں،تو یہ غلط ہے۔

**عن أنس بن مالک رضي الله عنه قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: الأنبياء أحياء في قبورهم يصلون.** (مسند أبو يعلى موصلي، دارالكتب العلمية بيروت ٣/ ٢١٦، رقم: ٣٤٢٥، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٣/ ٦٣، رقم: ٦٣٩١، ١٣/ ٢٩٩، رقم٦٨٨٨، حياة الأنبياء للبيهقي/ ٣، مجمع الزوائد ٨/ ٢١١)

**إن الله حرم على الأرض أن تأكل أجساد الأنبياء.** (زاد المعاد ١/ ٣٦٥، نسائي شريف، كتاب الجمعة، إكثار الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم يوم الجمعة، النسخة الهندية ١/ ٢٠٤، دارالسلام، رقم: ١٣٧٥، ابن ماجة شريف، فرض الجمعة، باب في فضل الجمعة، النسخة الهندية ١/ ٧٦، دارالسلام، رقم: ١٠٨٥، ١٦٣٦، ١٦٣٧، أبو داؤد شريف، كتاب الصلاة، باب تفريع أبواب الجمعة، النسخة الهندية ١/ ١٥٠، دارالسلام، رقم: ١٠٤٧، ١٥٣١، سنن دارمي، دارالمغني ٢/ ٩٨١، رقم: ١٦١٣، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٨/ ٤١١، رقم: ٣٤٨٥، صحيح ابن خزيمة، المكتب الإسلامي ٢/ ٨٣٩، رقم: ١٧٣٣، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ١/ ٤٠٥، رقم: ١٠٢٩، ٨٦٨١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٦ / جمادی الثانی ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣۵/ ٦٧٩١)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢١/٦/٢٦ھ

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پردہ فرمانے کے بعد دنیا میں کسی سے ملاقات کے لئے آنا

**سوال** [٢۵٣]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں:
(الف) حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کیا بعد وفات اپنی قبر سے اٹھ کر دنیا میں تشریف لا کر کسی اللہ کے نیک بندے کو پانی پلا جائیں یہ ممکن ہے؟ ایسا عقیدہ رکھنا شرک تو نہیں؟

(ب): ایسے جبرئیل علیہ السلام کسی غیر نبی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی کو پانی پلا جائیں یا کچھ اور کام کر جائیں، کیا ایسا ہوسکتا ہے؟ اگر ہاں تو فبہا ورنہ ایسا عقیدہ رکھنے والا گنہگار ہوگا یا نہیں؟

المستفتی: قاری عبدالرحمٰن شیرکوٹ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا بعد الوفات دنیا میں تشریف لا کر کسی کی ضرورت پوری کرنے کے سلسلے میں بندہ کو کوئی صریح روایت نہیں مل سکی؛ اس لئے بندہ اس سلسلے میں کچھ لکھنے سے قاصر ہے؛ البتہ حضرت جبرئیل علیہ السلام کا دنیا میں تشریف لانا حدیث صحیح سے ثابت ہے، چنانچہ بحکم خدا کسی خاص شخص کی اعانت ومدد کر سکتے ہیں۔

**عن أنس بن مالک –رضي اللہ عنه– قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم: إذا کان لیلة القدر نزل جبرئیل علیه السلام في کبکبة من الملائکة.**

(شعب الإیمان، باب في الصیام: في لیلة العیدین ویومهما، دارالکتب العلمیة بیروت ٣/ ٣٤٣، رقم: ٣١٧١٧، مشکوۃ شریف ١/ ١٨٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

## کیا حضور اکرم ﷺ کے والدین مؤمن تھے؟

**سوال [٢٥٤]:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ نبی علیہ الصلاۃ والسلام کے والدین خدا کو ماننے والے، صاحب ایمان مسلمان تھے یا نہیں؟ یا غیر مسلم تھے، بتوں کو پوجتے تھے یا نہیں؟

المستفتی: محمد محسن، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اس سلسلہ میں ائمہ اور فقہاء کے درمیان اختلاف

چلا آرہا ہے، حضرت حافظ ابن حجرؒ وغیرہ کی رائے یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اعزاز میں آپ کے والدین کو دوبارہ زندگی عطا فرمائی تھی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لاکر بحالت ایمان وفات پائے۔

**كما في الشامي: ألا ترى! أن نبينا عليه الصلاة والسلام قد أكرمه الله تعالىٰ بحياة أبويه له حتى آمنا به، كما في حديث صحيح، صححه القرطبي.** (شامي، كراچی ٤/ ٢٣١، زكريا ٦/ ٣٦٩)

اورحضرت امام اعظمؒ اور ملا علی قاریؒ کی رائے یہ ہے کہ بحالت کفر وفات پائے۔

**كما في فقه الأكبر للإمام الأعظم أبي حنيفة وشرحه للعلامة ملا علي قاري: ووالدا رسول الله صلى الله عليه وسلم ماتا على الكفر هذا رد من قال: أنهما ماتا على الإيمان، أو ماتا على الكفر، ثم أحياهم الله تعالى، فماتا في مقام الإيقان.** (شرح فقه أكبر، مكتبه اشرفی ديوبند، ص: ١٣٠)

**ثم الجمهور على أن والديه صلى الله عليه وسلم ماتا كافرين، وهذا الحديث أصح ماروي في حقهما.** (بذل المجهود، كتاب الجنائز، باب زيارة القبور، مكتبه يحيى سهارنپور ٤/ ٢١٤، دارالبشائر الإسلامية ١٠/ ٥٢٤، مرقاة المفاتيح، كتاب الجنائز، باب زيارة القبور، الكلام على إيمان والديه عليه الصلاة والسلام، مكتبه إمداديه ملتان ٤/ ١١٣)

**عن أنس أن رجلا قال: يا رسول الله! أين أبي؟ قال: في النار، فلما قفى دعاه، فقال: إن أبي وأباک في النار.** (مسلم شريف، كتاب الإيمان، باب بيان أن من مات على الكفر، فهو في النار، النسخة الهندية ١/ ١١٤، بيت الأفكار، رقم: ٢٠٣)

لہٰذا اس سلسلہ میں کف لسان ہی بہتر ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| --- | --- |
| ۸؍ رمضان المبارک ۱۴۰۷ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۳۰/ ۲۰۵) | ۱۰/ ۹/ ۱۴۰۷ھ |

## حضور ﷺ کی خدمت میں سلام بھیجنا اور مدینہ بلوانے کی درخواست کروانا

**سوال** [٢٥٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک زائر حرم سے بندے نے عرض کیا کہ بارگاہ رسالت میں میری جانب سے صلوۃ وسلام پیش کر دینا، بعدہ جائز ہوتو یہ بھی عرض کر دینا کہ آ قا بلا لو؛ تو یہ طریقہ جائز ہے یا نہیں؟ مثلاً بارگاہ رسالت میں یہ عرض کرنا یارسول اللہ! رب العالمین سے دعا فرما دیجئے کہ عبدالعزیز بن حبیب اللہ کو مدینہ منورہ کی سکونت عطا فرما دے، یا مدینہ منورہ کی زیارت نصیب فرمائے، یا حج بیت اللہ کی سعادت نصیب فرمائے۔

المستفتی: عبداللہ برتن بازار

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: یہ طریقہ بھی جائز ہے، جب کہ شرک کا اشتباہ نہ ہو کہ توسل وطلب از صالحان ودوستان خدا در حالت حیات کنند وآں جائز است باتفاق پس آں چرا جائز نباشد وفرق نیست در ارواح کاملاں درحین حیات وبعد از ممات۔

(فتاوی عزیزی ٢/ ١٠٨، فتاوی رشیدیہ قدیم: ١٠٢، جدید زکریا: ٧٤)

سوال از انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام واولیاء کرام وشہداء عظام وصلحاء عالی مقام بعد موت شاں استمداد بایں طور کہ یا فلاں از حق تبارک وتعالیٰ حاجت مرا بخواہ وشفیع من شو، ودعاء برائے من بخواہ دراست یانے جواب اگر استمداد بایں طریق است کہ در سوال مذکوراست، پس ظاہرا جواز است امیرانکہ درمیصورت شرک نمی آید مانند استمداد از صلحاء بدعاء والتجاء درحال حیات الخ۔ (فتاوی عزیزی ١/ ٨٩)

**نسألک أن تسأل اللہ تعالیٰ أن لا یقطع آثارنا من زیارۃ حرمک، وأن یعیدنا سالمین غانمین. الخ.** (وفاء الوفاء ٣/ ٤٥٢، بحواله تسكين الصدور، مطبع لاهور: ٣٧٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢/ شعبان ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ٨٣٢)

## حضور ﷺ کی خدمت میں سلام بھیجنا اور حاجت براری کے لئے دعا کرانا

**سوال** [٢٥٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: سائل چند زائرین مدینہ منورہ سے یا چند ساکنان مدینہ منورہ سے زبانی یا تحریری یہ عرض کرے کہ آپ صاحبان بارگاہ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں میری جانب سے درود وسلام پیش کریں، بعدہ یہ عرض کریں کہ یارسول اللہ! اللہ سے دعا فرمایئے کہ اللہ رب العالمین عبدالعزیز بن حبیب اللہ مرادآبادی کی تمام جائز دعائیں قبول فرمائے اور تمام جائز تمنائیں قبول فرمائے، کیا یہ شرعا جائز ہے؟

المستفتی: عبدالعزیز، بازار برتن مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جائز ہے۔ (مستفاد: فتاوی رشیدیہ قدیم ١٠٢، جدید زکریا: ٤٧، فتاوی عزیزی ١/ ٨٩، ٢/ ١٠٨)

**نسألک أن تسأل اللّٰہ تعالیٰ أن لا یقطع آثارنا من زیارة حرمک، وأن یعیدنا سالمین غانمین إلی أوطاننا، وأن یبارک لنا فیما وهب لنا، وأن یرزقنا الشکر علی ذلک. الخ.** (وفاء الوفاء ٢/ ٤٥٢، بحواله تسکین الصدور، مطبع نصرة العلوم گوجرانوالا: ٣٧٥)

**السلام علیک یا رسول اللّٰہ! من فلان بن فلان یستشفع بک إلی ربک.** (غنیة خاتمة في زیارة قبر الرسول، جدید ٣٧٩، قدیم ٢٠٤)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٩ محرم الحرام ١٤٠٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ١٠٥٦)

# اجتماعی طور پر ''یا نبی سلام علیک'' پڑھنے کی شرعی حیثیت

**سوال** [۲۵۷]: کیافرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اگر محلّہ کے چندآدمی ایک ساتھ بیٹھ کر بآواز بلند ایک طرز میں یہ درود پڑھیں تو کیسا ہے:

**یا نبي سلام علیک، یا رسول سلام علیک، یا حبیب سلام علیک.**

المستفتی: محمد جمال الدین متعلم مدرسہ شاہی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: یہ الفاظ درود شریف کے لئے حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام، خلفاء راشدین، صحابہ کرام، ائمۂ مجتہدین اور سلف صالحینؒ سے ثابت نہیں ہیں۔ اوراس کو درود شریف کہنا بھی عربی محاورہ اورعربی زبان کے اعتبار سے درست نہیں ہے؛ اس لئے کہ اس کی عبارت عربی زبان اورعربی محاورہ کے اعتبار سے غلط ہے؛ کیوں کہ ''**سلامُ علیک**'' کی عبارت عربی زبان کے اعتبار سے غلط ہے؛ بلکہ ''**السلامُ علیک**'' یا ''**سلامٌ علیک**'' کے الفاظ صحیح ہیں؛ اس لئے مذکورہ عبارت کو درود شریف کہنا محل تردد ہے، نیز ایک ساتھ بآواز بلند صحیح درود شریف کا پڑھنا بھی دور نبوت، خلفاء راشدین، دور صحابہ، دور تابعین، تبع تابعین اور ائمۂ مجتہدین اور سلف صالحین سے ثابت نہیں ہے؛ اس لئے اس کو مسلمانوں میں رائج نہیں کرنا چاہئے۔ اورجن الفاظ کے بارے میں لکھا گیا ہے، زمانے کے مبتدعین ان الفاظ کو پڑھتے وقت کھڑے ہوجاتے ہیں، اگر کھڑے ہونے کا مطلب یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ہوئے ہیں، یا قبر اطہر میں رہ کر ان کی باتیں سن رہے ہیں، تو یہ خطرناک عقیدہ ہے، اس سے توبہ کرنا لازم ہے۔ حدیث میں آتا ہے کہ: ''آپ قبر اطہر میں رہ کر دور سے درود شریف خود نہیں سنتے ہیں؛ بلکہ آپ تک پہنچانے کے لئے مستقل ایک فرشتہ

متعین ہے، جو نام ونسب کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا تا ہے"۔ اگر یہ بدعت مروجہ نہ ہوتو ذکر ولادت شریفہ عبادت ہے۔

**عن عمار بن ياسر رضى الله عنه قال: قال رسول الله ﷺ: إن الله وكل بقبري ملكا، أعطاه الله أسماء الخلائق فلا يصلي علي أحد إلى يوم القيامة إلا أبلغني باسمه واسم أبيه هذا فلان بن فلان قد صلى عليك.**

(البحر الزخائر المعروف بمسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٤/ ٢٥٥، رقم: ١٤٢٥)

**وقوله: إذا مت فليس أحد يصلي علي صلاة إلا قال يا محمد صلى عليك فلان بن فلان، قال: فيصلي الرب تبارك وتعالىٰ على ذلك الرجل لكل واحدة عشرا.** (الترغيب والترهيب، كتاب الذكر والدعاء، الترغيب في إكثار الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٢٦)

**عن أبي هريرة ؓ قال: قال رسول الله ﷺ: من صلى علي عند قبري سمعته، ومن صلى على نائيا أبلغته.** (شعب الإيمان، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٢١٨، رقم: ١٥٨٣)

**عن ابن مسعود -رضي الله عنه- قال: قال رسول الله ﷺ: إن لله ملائكة سياحين في الأرض يبلغوني من أمتي السلام.** (نسائي، كتاب الصلاة، باب التسليم على النبي صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ١/ ١٤٣، دارالسلام، رقم: ١٢٨٢، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٥/ ٣٠٨، رقم: ١٩٢٥، مصنف عبدالرزاق، المجلس العلمي ٢/ ٢١٥، رقم: ٣١١٦)

**والإحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة، فهو جائز، بل مندوب، كسائر أذكاره، والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفرا.** (إمداد الفتاوى ٦/ ٣٢٧)

**ونظير ذلك فعل كثير عند ذكر مولده ﷺ، ووضع أمه له من**

**القیام، وهو أیضا بدعة لم یرد فیه شيء. الخ** (الفتاوی الحدیثة ۱۱۲/ بحواله محمودیه ڈابھیل ۳/ ۱۶۶) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ محرم الحرام ۱۴۲۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۷/ ۸۶۶۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۶/۱/۱۹ھ

## روضۂ اقدس پر ہلکی آواز سے درود پڑھنا

**سوال** [۲۵۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اگر کوئی شخص روضۂ اقدس کے قریب کھڑے ہوکر اپنے دل میں درود وسلام پڑھے، یا اتنی آہستہ آواز میں پڑھے کہ قریب کا آدمی بھی آواز نہ سن سکے، تو کیا آنحضرت ﷺ بذات خود یہ درود وسلام سنتے ہیں یا فرشتے پہنچاتے ہیں؟ بآواز بلند سلام پڑھنے کی بات سمجھ میں آتی ہے؛ لیکن آہستہ یا دل میں پڑھنے کی بات سمجھ میں نہیں آتی۔

**المستفتی:** محمد صداقت بدایوں

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** خود حضور ﷺ کا ارشاد مبارک ہے کہ جو شخص میری قبر اطہر کے پاس درود وسلام کا نذرانہ پیش کرتا ہے، میں خود اس کو سن کر اس کا جواب دیتا ہوں۔ اور جو دور سے درود پڑھتا ہے، فرشتے میرے پاس پہنچاتے ہیں۔

**من صلی علي عند قبري سمعته، ومن صلی علي نائیا بلغته.** (إعلاء السنن، کتاب الحج، باب زیارة قبر النبي صلی اللّٰہ علیه وسلم، دارالکتب العلمیة بیروت ۱۰/ ۵۵۱، شرح زرقاني، دارالکتب العلمیة بیروت ۱۲/ ۲۰۳، شعب الإیمان، دارالکتب العلمیة بیروت ۲/ ۲۱۸، رقم: ۱۵۸۳)

**عن ابن مسعودؓ قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ: إن للّٰہ ملائکة سیاحین في الأرض یبلغوني من أمتي السلام.** (نسائي، کتاب الصلاة، باب

التسليم على النبي صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ١/ ١٤٣، دارالسلام، رقم: ١٢٨٢، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٥/ ٣٠٨، رقم: ١٩٢٥، مصنف عبدالرزاق، المجلس العلمي ٢/ ٢١٥، رقم: ٣١١٦)

لہٰذا اگر کوئی شخص روضۂ اطہر کے پاس کھڑے ہوکر ایسی ہلکی آواز سے درود وسلام پڑھتا ہے کہ دوسرا سن بھی نہ سکے تب بھی حضور ﷺ اس کو سنتے اور جانتے ہیں؛ کیوں کہ آپ ﷺ اپنی قبر اطہر میں زندہ ہیں اور پڑھنے والوں کو دیکھتے ہیں اور جانتے ہیں۔

**ويلازم الأدب والخشوع والتواضع غاض البصر في مقام الهيبة، كما كان يفعل بين يديه في حياته، إذ هو حي ويستحضر علمه بوقوفه بين يديه وسماعه لسلامه، كما هو فى حال حياته، إذ هو لا فرق بين موته وحياته في مشاهدته لأمته ومعرفته بأحوالهم ونياتهم وعزائهم وخواطيرهم، وذلک عنده جلي أي ظاهر لاخفاء به باطلاع الله تعالىٰ على ذلک.** (شرح زرقاني، دارالكتب العلمية ١٢/ ١٩٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹؍صفر المظفر ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۵۶۳۹/۳۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۹/۲/۲۰ھ

## بارگاہ رسالت میں درود وسلام کے علاوہ دوسری دعائیں کرنا

**سوال** [۲۵۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) کہ جس کو اللہ رب العزت زیارت روضۂ اطہر کی سعادت عطا فرمائے وہ درود وسلام کے علاوہ دعائے خیر کی درخواست بھی بارگاہ رسالت میں شرعاً عرض کرسکتا ہے یا نہیں؟

(۲) یہ معلوم ہوا کہ بارگاہ رسالت میں دوسرے کی جانب سے صلوۃ وسلام پڑھ سکتا ہے؛

لیکن پھر وہی نمبر ۱ والی بات کہ دوسرے کی جانب سے دعا خیر کی درخواست مختصر یا تفصیل سے عرض کرسکتا ہے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** بارگاہ رسالت میں درود وسلام کے علاوہ دوسری دعائیں بھی اپنی اور دوسرے کی جانب سے عرض کرنا جائز ہے۔

وتبلغه سلام من أوصاك، فتقول: السلام علیک یا رسول الله من فلان بن فلان یتشفع بک إلی ربک، فاشفع له، وللمسلمین، ثم تصلی علیه وتدعو بما شئت عند وجهه الکریم مستدبر القبلة. الخ

(مراقي الفلاح مع حاشیة الطحطاوي، کتاب الحج، فضل في زیارة قبر النبي صلی الله علیه وسلم، قدیم: ۴۰۷، جدید دارالکتاب دیوبند ص:۷۴۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۲؍شعبان ۱۴۰۸ھ

(الف فتویٰ نمبر: ۸۳۲/۲۴)

## روضۂ اقدس پر بذریعۂ فون سلام پیش کرنا

**سوال** [۲۶۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: زید ہندوستان میں رہتا ہے اور زید کا ایک دوست بکر مدینہ منورہ میں ہے، بکر مدینہ منورہ میں روضۂ اقدس پر حاضر ہوکر اپنے دوست زید سے ہندوستان میں بذریعۂ موبائل فون رابطہ کرتا ہے۔ اور بکر اپنے موبائل فون کا اسپیکر آن کر دیتا ہے اور زید سے کہتا ہے کہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنا سلام پیش کردو، اسپیکر آن کرنے کے بعد موبائل فون سے نشر ہونے والی آواز خاصی بلند ہوتی ہے، تو کیا اس صورت میں زید کا سلام خدمت نبوی میں پیش ہوجائے گا؟ اور کیا اس کو بھی وہی فضیلت حاصل ہوگی جو حاضر خدمت ہوکر سلام پیش کرنے والے کو حاصل ہوتی ہے؟

المستفتی: تسلیم احمد تمباکو والان مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** موبائل کے واسطے سے خدمت رسالت میں سلام پہنچانے کی جو شکل سوال نامہ میں پیش کی گئی ہے، اس کو اگر لاؤڈ اسپیکر کے ہارن کی آواز کے درجہ میں قرار دیا جائے تو یہ کہنا ممکن ہے کہ براہ راست اس کا سلام خدمت رسالت میں پہنچ رہا ہے؛ لیکن یہ ایک ڈرامائی شکل ہے، جو خدمت رسالت کے لئے سخت بے ادبی ہے، نیز کسی بھی بڑی شخصیت کو بہت دور سے پکار کر سلام کرنے کو دنیا کا ہر شخص بے ادبی اور توہین سمجھتا ہے، تو حضرت سید الکونین خاتم الانبیاء علیہ الصلاۃ والسلام کی شان میں کتنی بڑی بے ادبی اور توہین ہے، ہر مسلمان سمجھ سکتا ہے؛ اس لئے اس طریقہ سے موبائل آن کر کے خدمت رسالت میں سلام پیش کرنا جائز نہیں ہوگا۔ اور خدمت رسالت میں حاضری کی فضیلت ایسی صورت میں کسی طرح حاصل نہیں ہوگی؛ اس لئے کہ حاضری کی فضیلت اسی وقت حاصل ہوسکتی ہے کہ جب براہ راست خدمت رسالت میں حاضری ہوجائے؛ لہٰذا سوال نامہ میں جو شکل پیش کی گئی ہے، اس میں نہ حاضری کا ثبوت ہے اور نہ ہی اس سلام کا اعتبار ہوگا؛ لہٰذا سلام پہنچانے کا وہی مسنون طریقہ صحیح اور درست ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے کہ کسی کے واسطے سے سلام پہنچایا جائے، یا اپنے طور پر درود وسلام پڑھے اور اللہ کے مقرر کردہ فرشتوں کے واسطے سے خدمت رسالت میں سلام پہنچ جائے۔

**عن عمار بن ياسر رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن الله وكل بقبري ملكا، أعطاه الله أسماء الخلائق فلا يصلي علي أحد إلى يوم القيامة إلا أبلغني باسمه واسم أبيه هذا فلان بن فلان قد صلى عليك.**

(البحر الزخائر المعروف بمسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٤/ ٢٥٥، رقم: ١٤٢٥)

**وقوله: إذا مت فليس أحد يصلي علي صلاة إلا قال يا محمد صلى عليك فلان بن فلان، قال: فيصلي الرب تبارك وتعالىٰ على**

**ذلک الرجل لکل واحدة عشرا.** (الترغيب والترهيب، كتاب الذكر والدعاء، باب الترغيب في إكثار الصلاة على النبي صلى الله عليه وسلم، مكتبة دارالكتب العلمية بيروت ۲/ ۳۲٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۱۱/۷/۱۴۲۷ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۸/۹۰۵۱) | ۱۰/۷/۱۴۲۷ھ |

## دوران صلاۃ حضور ﷺ کا خیال آنے سے نماز فاسد نہیں ہوتی

**سوال** [۲٦۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ نماز کے درمیان حضور پاک علیہ الصلاۃ والسلام کا نام نامی واسم گرامی آنے پر خیال اگر آئے تو نماز میں خلل ہوگا یا نہیں؟ بینوا توجروا

المستفتی: افتخار عادل کرولہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** نماز کے اندر عظمت باری تعالیٰ مقصود ہوتی ہے، کسی اور کی عظمت داخل صلوۃ جائز نہیں ہے۔ اور خدا کی ذات کے بعد پوری کائنات میں آپ ﷺ کی ذات عالی سے بڑھ کر کسی کی بھی ذات باعظمت نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ کے بعد سب سے بڑی عظمت والی ذات آپ ﷺ کی ذات عالی ہے، اسی پر ہمارا ایمان اور اسی پر ہمارا یقین ہے؛ لہٰذا نماز کے اندر حضور ﷺ کی ذات عالی کے علاوہ کسی اور مخلوق کا خیال آجائے اور اسی پر دھیان جم جائے تو خدا کی ذات کی عظمت سے دھیان ہٹ کر اس مخلوق کی ذات کی عظمت کی طرف منتقل نہیں ہوگا؛ لیکن اگر اس کے برخلاف آپ ﷺ کی ذات عالی پر دھیان جم جائے تو لازمی بات ہے کہ ایماندار اور مسلمان کا دھیان خدا کی عظمت سے ہٹ کر آپ ﷺ کی ذات عالی کی

عظمت کی طرف منتقل ہو جائے گا، جب آپ ﷺ کی ذات عالی کی عظمت خیال میں جم جائے گی ،تو خدا کی ذات کی عظمت جو نماز میں مقصود ہوتی ہے وہ باقی نہیں رہتی؛ اس لئے نماز کے اندر خرابی آتی ہے۔ اور آپ ﷺ کی ذات عالی کے علاوہ کسی اور مخلوق کا خیال جم جائے تو چونکہ اس کی عظمت نہیں ہوتی ہے؛ اس لئے نماز خراب نہیں ہوتی ہے، یہ اصل بات ہے۔ اور جو لوگ حقیقت سے ہٹ کر ظاہری سطح پر خالی الذہن مسلمانوں کو تردد میں ڈالتے ہیں، اس کے ذمہ دار خود وہی لوگ ہوں گے یا ان کے دلوں میں آپ ﷺ کی عظمت ہوتی ہی نہیں ہے، جس مسلمان کے دل میں آپ ﷺ کی عظمت پوری طریقہ سے ہوگی، اس کی نماز کا خطرہ ہے، کوئی اعتراض کرسکتا ہے کہ ''التحیات'' کے اندر آپ ﷺ کا نام مبارک آتا ہے، تو نماز کیوں نہیں فاسد ہوتی ؟ تو اس کا جواب یہ ہے کہ خیال آنا ممنوع نہیں ہے؛ بلکہ خیال کو جما لینا ممنوع ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/ ربیع الثانی ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۱۸)

## نماز میں حضور ﷺ کا خیال آنا مفسد صلاۃ نہیں؟

**سوال** [۲۶۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضور اقدس ﷺ کا نماز میں خیال آنے سے نماز ہوگی یا نہیں؟

المستفتی: محمد خلیل الرحمٰن عیدگاہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: صوفیاء وسالکین کے یہاں ایک درجہ ہے، جس کو ''صرف ہمت'' کہتے ہیں، یعنی جب کسی چیز کا دھیان آجائے تو بس اسی پر دھیان جما رہے کسی اور چیز کی اس میں گنجائش باقی نہ رہے، تو جس کو صرف ہمت کا درجہ حاصل

ہوجائے وہ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں دھیان دے گا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم وعظمت دل میں جم جائے گی اور نماز میں صرف اللہ کی تعظیم وعظمت لازم ہے، اس میں کسی غیر کی شرکت جائز نہیں؛ لہٰذا اب اگر صرف ہمت کے درجہ پر پہنچنے کے بعد نماز میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا دھیان آجائے اور اسی پر دل جما لیا جائے، تو دھیان تعظیم خداوندی سے ہٹ کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منتقل ہوجائے گا، تو اس صورت میں نماز فاسد ہوجائے گی؛ لہٰذا ''التحیات'' پر جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آجائے تو اس پر دھیان جمانا جائز نہیں ہوگا۔ اور اگر کسی کو صرف ہمت کا درجہ حاصل نہیں ہے، تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دھیان آجانے سے اس کی نماز فاسد نہیں ہوگی؛ بلکہ ایمان تازہ ہوگا۔ اور تعظیم خداوندی میں کوئی فرق نہیں آئے گا۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ١/١٦٣، جدید محمودیہ، ڈابھیل ٦/ ٦٢٩) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٢/ صفر ١٤٠٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ١١٢٧)

## کیا حضرت تھانویؒ نے نماز میں حضور ﷺ کے خیال آنے کو مفسد صلوۃ لکھا ہے؟

**سوال** [٢٦٣]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بریلوی حضرات کہتے ہیں کہ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ نے ''بہشتی زیور'' میں یا اور کسی کتاب میں لکھا ہے کہ نماز میں اگر حضور ﷺ کا خیال آجائے تو نماز نہیں ہوگی۔ اور اگر نماز میں گدھے کا دھیان آجائے تو نماز ہوجائے گی۔ اس سلسلہ میں کیا مسئلہ ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے

''بہشتی زیور'' یا کسی بھی کتاب میں یہ مضمون نہیں لکھا ہے؛ البتہ حضرت شاہ اسماعیل شہیدؒ کی طرف یہ قول منسوب کرتے ہیں۔ اور حضرت شاہ صاحبؒ نے یہ نہیں فرمایا کہ آنحضرت ﷺ کا محض خیال آجانا نماز میں مفسد ہے؛ بلکہ آپ کا مقصود یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ کا ایسا دھیان نہ جما لیا جائے کہ نعوذ باللہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے دھیان ہٹ کر رسول اللہ ﷺ کی طرف ہوجائے، اس کی تفصیل یہ ہے کہ نماز میں صرف خدا تعالیٰ کی عظمت مقصود ہوتی ہے، ساتھ میں کسی دوسرے کی عظمت جائز نہیں ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے بعد پوری کائنات میں سب سے زیادہ عظمت والی ذات سرور کائنات محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات عالی ہے، اسی پر ہمارا ایمان اور ہمارا یقین ہے؛ لہٰذا نماز میں اگر آپ ﷺ کی ذات عالی کا دھیان آجائے اور اس کی طرف قوت دھیان جما لیا جائے تو مؤمن کامل کا دھیان اللہ تعالیٰ سے ہٹ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت کی طرف منتقل ہوجاتا ہے، یہی نماز کے اندر خرابی کا باعث بنتا ہے؛ کیوں کہ عبادت غیر اللہ کے لئے ہوجاتی ہے، اس کے برخلاف آپ ﷺ کی ذات اقدس کے علاوہ کسی اور کی ذات اتنی بڑی باعظمت نہیں ہے کہ اس کی طرف دھیان جما لینے سے اللہ تعالیٰ کی عظمت میں کوئی فرق آتا ہو؛ لہٰذا اگر نماز میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کے علاوہ کسی دوسری مخلوق کا خیال آجائے گا تو نماز میں خرابی نہیں آئے گی؛ اس لئے کہ دوسری مخلوق کی ذات اتنی بڑی باعظمت نہیں ہے، جس کی وجہ سے عظمت خدا سے دھیان منتقل ہوسکتا ہو۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱/۱۶۳، جدید ڈابھیل ۶/ ۶۲۹) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴۱۹/۸/۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۵۸۸۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۹/۸/۱۰ھ

## نماز میں حضور ﷺ کے خیال آنے کی شرعی حیثیت

**سوال** [۲۶۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ نماز میں اگر حضور ﷺ کا خیال آجائے تو نماز فاسد ہو جاتی ہے یا نہیں؟ بریلوی حضرات کہتے ہیں کہ دیوبندی کا یہ عقیدہ ہے کہ نماز فاسد ہو جاتی ہے۔

المستفتی: جسیم احمد سرس موں گڈر، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** نماز میں اللہ تعالیٰ کی عظمت مقصود ہوتی ہے اور پوری کائنات میں اللہ تعالیٰ کے بعد سب سے زیادہ باعظمت حضور ﷺ کی ذات بابرکت ہے۔ اور دوسرے انسان اور دوسری مخلوق کی کوئی ایسی عظمت نہیں ہے۔ اور جب مؤمن کامل آپ ﷺ کی ذات ستودہ پر خیال جمالے گا، تو عظمت باری تعالیٰ سے دھیان بالکل ہٹ جائے گا اور آپ ﷺ کے علاوہ کسی دوسری مخلوق پر دھیان جمانے سے عظمت باری تعالیٰ پر کوئی اثر ہی نہیں پڑتا اور ایمان کامل کا یہی تقاضہ بھی ہے۔ اور جس کا ایمان ناقص ہوگا، اس کو یہ کیفیت حاصل ہی نہیں ہوسکتی؛ لہٰذا مؤمن کامل کا دھیان جب حضور ﷺ کی ذات میں جم جائے اور اسی میں بالکل کھو جائے تو عظمت خدا سے دھیان منتقل ہو کر پوری طرح عظمت رسول اللہ ﷺ میں بس جاتا ہے۔ اور یہ مقصد صلوۃ کے خلاف ہے؛ اس لئے نماز میں خلل آجاتا ہے۔ اور جس کا ایمان ناقص ہو اس کو یہ مقام حاصل نہیں ہوسکتا۔ اور شاہ اسماعیل شہیدؒ نے جس کتاب میں اس کو ذکر فرمایا ہے، وہ تصوف کی کتاب ہے۔ اور اہل تصوف ہی اس کو سمجھ سکتے ہیں۔ کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ ''التحیات'' میں ''السلام علیک ایہا النبی'' میں بھی حضور ﷺ کا دھیان آتا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ ایک ہے دھیان آنا اور دوسرا ہے دھیان جمانا، تو دھیان کا آنا برا نہیں ہے؛ بلکہ دھیان کو جما لینے کی ممانعت ہے، جس کو ''صرف ہمت'' سے تعبیر کیا جاتا ہے؛ اس لئے ''التحیات'' کے مسئلہ کو لے کر کے ''صرف ہمت'' کے مسئلہ پر کوئی اشکال نہیں ہونا چاہئے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/۱۱/۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/۵۹۱۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۲/۱۱/۱۴۱۹ھ

# نماز میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خیال آنا

**سوال** [٢٦٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بحالت نماز حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا دل میں خیال آنا، کیا نماز کو فاسد کر دیتا ہے؟ مالہ وما علیہ تفصیلی جواب تحریر فرمائیں۔ بینوا

المستفتی: عبدالغفور، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: کائنات میں اللہ کی ذات کے بعد سب سے زیادہ عظمت والی ذات سرور کائنات محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات عالی ہی ہے؛ لہٰذا جو شخص حضور ﷺ کی ذات اقدس کو اللہ کے بعد سب سے زیادہ عظمت والی نہیں مانے گا، اس کا ایمان خطرہ میں ہوگا، نیز جس شخص کا دھیان آپ ﷺ کی ذات عالی پر جم جائے، پھر آپ کی ذات کی وجہ سے پوری کائنات کو بھول نہ جائے اس کا ایمان بھی کامل نہیں ہوسکتا؛ بلکہ اس کا ایمان ناقص ہی ہوگا۔

اب سنو! نماز میں صرف خدا کی عظمت مقصود ہوتی ہے، اب اگر نماز میں حضور ﷺ کی ذات اقدس پر کوئی مؤمن کامل دھیان جمالے گا تو خدا کی عظمت سے ہٹ کر رسالت مآب ﷺ کی عظمت پر منتقل ہو جائے گا، مگر اس کے برخلاف آپ ﷺ کے علاوہ کسی اور مخلوق کا دھیان آجائے اور اس پر دھیان جما بھی لیا جائے تو بھی عظمت خدا میں کوئی فرق نہیں آسکتا، جس شخص کے دل ودماغ میں آپ ﷺ کی ذات عالی کی عظمت اس درجہ کی نہ ہو کہ دھیان جمالینے کے باوجود ذات عالی کی عظمت شان کی وجہ سے خدا کی عظمت سے دھیان نہ ہٹے وہ حضور ﷺ کی محبت میں کامل نہیں ہے، ہاں البتہ دھیان آکر گذر جائے تو کوئی بات نہیں، جیسا کہ ''التحیات'' میں دھیان آکر گذر جایا کرتا ہے، یہی ہمارا عقیدہ ہے کہ اللہ کی ذات کے بعد سب سے زیادہ عظمت والی ذات سرور

کائنات ﷺ کی ذات اقدس ہی ہے۔ اور شاہ اسماعیل شہیدؒ کی کتاب ’’صراط مستقیم‘‘ میں خود اس کی صراحت موجود ہے، دیکھئے: (صراط مستقیم/۹۳، مبطع احمد لاہور)

لہٰذا دھیان آکر گذر جانے سے نماز میں کوئی خرابی نہیں آتی، ہاں البتہ دھیان جما لینے میں خدا کی عظمت میں فرق آجاتا ہے۔ بعض لوگ سادہ خالی الذہن مسلمانوں کو الٹا سمجھا کر ذہن خراب کرتے رہتے ہیں، اس کے ذمہ دار وہی لوگ ہوں گے، قیامت کے دن سرکار دو عالم ﷺ کے سامنے اس کا فیصلہ ہوگا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ شعبان ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۵۴۱۶/۳۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۸/۸/۱۶ھ

# نبی ﷺ کی ذات مبارک سے متعلق چند سوالات کے جوابات

**سوال** [۲۶۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: احقر کو مندرجہ ذیل عنوانات سے متعلق احادیث کی ضرورت ہے؛ اس لئے آپ سے درخواست ہے کہ باحوالہ تحریر فرما کر شکریہ کا موقع دیں۔

(۱) جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا واجب القتل ہے؟

(۲) انبیائے کرام معصوم ہوتے ہیں۔

(۳) جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب نہیں ہیں۔

(۴) جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم حاضر وناظر نہیں ہیں۔

المستفتی: مبارک حسین، مدرسہ بدر العلوم بیرپور تھان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** (۱) نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں اور آپ

کے بعد جو بھی نبوت کا دعویٰ کرنے والا ہے، وہ واجب القتل ہے؛ لیکن اس قتل کا انجام اسلامی حکومت اپنے زیر انتظام دے سکتی ہے، اسود عنسی نے نبوت کا جھوٹا دعویٰ کیا، حضرت فیروز دیلمی رضی اللہ عنہ نے اسے قتل کیا۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**قال ابن عباس: ذكر لي أن رسول الله ﷺ، قال: بينا أنا نائم أريت أنه وضع في يدي سواران من ذهب، ففظعتهما وكرهتهما، فأذن لي فنفختهما فطارا، فأولتهما كذابين يخرجان، قال عبيد الله: أحدهما العنسي الذي قتله فيروز باليمن، والآخر مسيلمة.** (بخاري شريف، كتاب المغازي، باب قصة الأسود العنسي ٢/ ٦٢٩، رقم: ٤٢٠٢، ف: ٤٣٧٨)

**وتحته في فتح الباري: وكان الأسود قد خرج بصنعاء، وادعى النبوة.** (فتح الباري، كتاب المغازي، باب قصة الأسود العنسي، بيروت ٧/ ٦٩٥)

مسیلمہ کذاب نے بھی نبوت کا دعویٰ کیا، اس کو جنگ یمامہ میں حضرت وحشیؓ نے قتل کیا۔

**قوله: ولئن أدبرت ليعقرنک الله: أي إن أدبرت عن طاعتي ليقتلنک الله ...... وقتله الله تعالىٰ يوم اليمامة، وهذا من معجزات النبوة.**

(تكمله فتح الملهم، كتاب الرويا، باب رؤيا النبي ﷺ، مكتبه أشرفيه ٤/ ٤٦٦)

**(۲)** انبیاء کرام کا معصوم ہونا سب کے نزدیک مسلم ہے، مگر اس سلسلہ میں صاف الفاظ کے ساتھ کوئی صریح حدیث احقر کو دستیاب نہیں ہوسکی؛ البتہ بعض تفسیر کی کتابوں میں انبیاء علیہم السلام کے معصوم ہونے کی صراحت موجود ہے۔

**قَالَ اِنِّیُ جَاعِلُکَ لِلنَّاسِ اِمَامًا قَالَ وَمِنُ ذُرِّیَّتِیُ قَالَ لَا یَنَالُ عَهُدِیُ الظّٰلِمِیُنَ.** [سورة البقرة: ١٢٤]

**وفيه دلالة على عصمة الأنبياء عن الكبائر قبل البعثة، ثم قال بعده: فالحق أن المراد بالظلم خلاف العدل، فكل نبي معصوم عن الكبائر من الذنوب.** (أحكام القرآن ١/ ٤٧)

اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ایک قول بھی موجود ہے: **قال أبو بكر الصديق رضی الله عنه: ...... إن كان لمعصوما من الشيطان، وإن كان لينزل عليه الوحي من السماء.** (مسند إمام أحمد بن حنبل ١/ ٤٤، رقم: ٨٠)

(٣-٤) عالم الغیب اور حاضر و ناظر کا مسئلہ دونوں ایک ہی ہیں؛ اس لئے ایک ہی حدیث شریف سے دونوں مسئلوں پر استدلال کیا جاتا ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ: وہ شخص جھوٹا اور کذاب ہے جو حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام کے عالم الغیب ہونے کا دعویٰ کرتا ہو۔ ملاحظہ فرمایئے:

**عن عائشة -رضي الله عنها- قالت: من حدثك أن محمدا رأى ربه فقد كذب، وهو يقول: لا تدركه الأبصار، ومن حدثك أنه يعلم الغيب فقد كذب، وهو يقول: لا يعلم الغيب إلا الله.** (بخاري شريف، كتاب التوحيد، باب قول الله عالم الغيب فلا يظهر على غيبه أحدا ٢/ ١٠٩٨، رقم: ٧٠٨٣، ف: ٧٣٨٠)

**قالت: ومن زعم أنه يخبر بما يكون في غدٍ فقد أعظم على الله الفرية، والله يقول: قُلْ لَا يَعْلَمُ مَنْ فِيْ السَّمَاوَاتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ.**
(مسلم شريف، كتاب الإيمان، باب معنى قول الله تعالى: ولقد رأه نزلة أخرى ١/ ٩٨)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ١٣/ ربیع الاول ١٤٢٥ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ٧/ ٨٢٩٣) | ١٣/ ٣/ ١٤٢٥ھ |

## حضرت آدم وحوا علیہما السلام سے توالد وتناسل کے جاری ہونے والے سلسلہ کی حقیقت

**سوال** [٢٦٧]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت آدم کے بارے میں سنا ہے کہ ان کی بائیں پسلی سے حضرت حوا پیدا

ہوئیں اور پھر حضرت حوا سے ایک بچہ صبح اور ایک بچہ شام پیدا ہوا کرتا تھا، جن میں ایک لڑکا اور ایک لڑکی ہوا کرتی تھی۔ اور دونوں کی آپس میں شادی ہوجایا کرتی تھی، اس طرح سے نسل انسانی چلی۔ کیا یہ بات درست ہے؟ اگر غلط ہے تو پھر صحیح کیا ہے؟

المستفتی: حافظ محمد فرحت، استاذ مدرسہ تجوید القرآن سہانہ، بلند شہر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت آدم علیہ السلام کی پیدائش کے بعد ان کی بائیں پسلی سے حضرت حوا علیہا السلام کو پیدا کیا گیا اور پھر ان دونوں سے نسل انسانی کے توالد وتناسل کا سلسلہ جاری ہوگیا، ارشاد خداوندی ہے:

**وَخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيرًا وَنِسَآءً.** (سورة النساء، آیت:۱، مستفاد: معارف القرآن، مکتبہ اشرفی دیوبند ۲/ ۲۷۹)

**وهي قد خلقت من ضلع آدم عليه السلام الأيسر.** (روح المعاني، سورة النساء: ۱، مکتبہ زکریا ۳/ ۲۸۵)

**واستوصوا بالنساء خيرا، فإنهن خلقن من ضلع. الخ الحديث**

(بخاری، کتاب النکاح، باب الوصاية بالنساء، النسخة الهندية ۲/ ۷۷۹، رقم: ۴۹۹۱، ف: ۵۱۸۶)

**إن حواء خلقت من ضلع آدم الأقصر الأيسر وهو نائم.** (فتح الباري، كتاب النكاح، باب الوصاة بالنساء، مکتبہ دارالريان للتراث بيروت ۹/ ۱۶۲، دارالفکر ۹/ ۲۵۳، اشرفیہ دیوبند ۹/ ۳۱۵، تحت رقم الحدی: ۵۱۸۶)

اور سوال نامہ میں حضرت حوا کے پیٹ سے ایک صبح اور ایک شام بچہ ہونے کا ذکر غلط ہے، نیز ایک بطن سے جو بچے پیدا ہوتے تھے، انہیں میں آپس میں شادی ہونے کی بات بھی غلط ہے؛ بلکہ صحیح صورت حال یہ تھی کہ حضرت حوا کے پیٹ میں ایک ساتھ دو دو بچوں کا استقرار ہوتا تھا، ایک لڑکی ایک لڑکا اور ان دونوں کی پیدائش انسانی طبیعت کے مطابق مدت حمل میں ہوا کرتی تھی۔ اور ایک حمل سے جو بچے پیدا ہوا کرتے تھے، ان کو

حقیقی بھائی بہن قرار دیا جاتا تھا؛ لہٰذا ان دونوں میں نکاح جائز نہیں تھا؛ پس ان دونوں کی شادی دوسرے بطن سے ہونے والے بچوں سے ہوتی تھی، پہلے بطن کا لڑکا دوسرے بطن کی لڑکی اور دوسرے بطن کا لڑکا پہلے بطن کی لڑکی ان میں آپس میں شادی ہوا کرتی تھی۔ (مستفاد: معارف القرآن، سورۃ المائدۃ: ۳۱، مکتبہ اشرفی دیوبند ۳/۱۱۲)

**أنه کان لا یولد لآدم علیه السلام مولود إلا ولد معه جاریة، فکان تزوج غلام هذا البطن جاریة هذا البطن الآخر، وتزوج جاریة هذا البطن غلام هذا البطن الآخر، جعل افتراق البطون بمنزلة افتراق النسب للضرورة.** (روح المعاني، سورة المائدة: ۲۷، مکتبه زکریا ٤/ جز: ٦/ ١٦٣، ٦/ ١١١، مختصر تفسیر ابن کثیر ١/ ٥٠٦، تفسیر قرطبي، سورة المائدة: ۲۷، مکتبه دارالکتب العلمیة ٦/ ٨٨، تفسیر خازن، سورة المائدة، ذکر قصة القربان و سببه، مکتبه دارالمعرفة بیروت ١/ ٤٥٤، صفوة التفاسیر ١/ ٣٣٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱/ جمادی الاول ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/۶۶۵۹)

## حضرت آدم علیہ الصلاۃ والسلام کے نبی ہونے کی دلیل

**سوال** [۲٦۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت آدم علیہ السلام نبی یا رسول تھے یا نہیں؟ قرآن مقدس میں حضرت آدم علیہ السلام کے نبی ہونے کی کوئی دلیل ہو تو تحریر فرما دیجئے اور حدیث صحیح بھی تحریر فرما دیجئے۔

المستفتی: مولانا احسان الحق قاسمی سیتاپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت آدم علیہ السلام کا نبی ہونا صحیح حدیث شریف

سے ثابت ہے۔ مسند امام احمد بن حنبل میں صراحت کے ساتھ واضح الفاظ میں موجود ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ سب سے پہلے نبی کون ہیں؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ سب سے پہلے نبی حضرت آدم علیہ السلام ہیں۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عن أبي ذر –رضي الله عنه– قال: أتيت رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو في المسجد، فجلست، فقال: يا أباذر! هل صليت؟ قلت: لا، قال: قم فصل، قال: فقمت فصليت، ثم جلست، فقال: يا أبا ذر! تعوذ بالله من شر شياطين الإنس والجن، قال: قلت: يا رسول الله! وللإنس شياطين؟ قال: نعم، قلت: يا رسول الله! الصلاة، قال: خير موضوع، من شاء أقل ومن شاء أكثر، قال: قلت: يا رسول الله! فالصوم، قال: فرض مجزئ وعند الله مزيد، قلت: يا رسول الله! فالصدقة، قال: أضعاف مضاعفة، قلت: يا رسول الله! فأيها أفضل؟ قال: جهد من مقل أو سر إلى فقير، قلت: يا رسول الله! أي الأنبياء كان أول؟ قال: آدم، قلت: يا رسول الله! أونبي كان يا رسول الله؟ فقال: نعم، نبي مكلم، قال: قلت: يا رسول الله! كم المرسلون؟ قال: ثلاثة مائة وبضعة عشر جما غفيرا، وقال مرة: خمسة عشر، قال: قلت: يا رسول الله! أيما أنزل عليك أعظم؟ قال: آية الكرسي، "اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ".** (مسند أحمد ٥/ ١٧٨، رقم: ٢١٨٧٩، ٢١٨٨٥)

قرآن مقدس کی آیت شریفہ سے بھی حضرت آدم علیہ السلام کے نبی ہونے کا ارشارہ ملتا ہے، اگر چہ عبارت النص نہیں ہے؛ لیکن قرآن مقدس کے اشارۃ النص سے آدم علیہ السلام کا نبی ہونا ثابت ہے، آیت کریمہ ملاحظہ فرمایئے:

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى اٰدَمَ وَنُوْحًا وَّآلَ اِبْرَاهِيْمَ وَآلَ عِمْرَانَ عَلَى الْعَالَمِيْنَ. [سورة آل عمران: ٣٣] فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١/ شعبان ١٤٣٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٤١/ ١٢١٨٢)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١١/ ٨/ ١٤٣٦ھ

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ختنہ کی حقیقت

**سوال** [٢٦٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: واقعہ مشہور ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سے ختنہ کی ابتدا اس طرح ہوئی کہ ان کی دو بیویاں تھیں، ایک بیوی سے زیادہ محبت تھی، دوسری بیوی نے حسد میں اپنی سوکن کی ناک کاٹ ڈالی، تاکہ خوبصورتی میں کمی آجائے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی محبت کم ہوجائے؛ لیکن اس سے خوب صورتی بڑھ جاتی ہے اور اس طرح سے ان سے محبت اور زیادہ ہوجاتی ہے۔ دوسری دفعہ کان کاٹ ڈالی، اس سے اور زیادہ خوبصورتی بڑھ جاتی ہے، اور ان کی محبت میں اضافہ ہوجاتا ہے، عاجز آکر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عضو مخصوص کے سرے کو کاٹ ڈالتی ہے، اس طرح سنت ابراہیمی اور عورتوں کے کان ناک میں سوراخ کرنے کا رواج پایا، تو یہ واقعہ کہاں تک صحیح ہے؟ جواب باصواب سے مطمئن فرمائیں۔

المستفتی: محمد صابر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** سوال میں مذکورہ واقعہ من گھڑت ہے، اس کی کوئی اصل نہیں ہے؛ بلکہ صحیح یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو ختنہ کرنے کا حکم فرمایا، جس کی وجہ سے حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خود اپنا ختنہ اپنے ہاتھوں سے کیا۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ١٤/ ٤٠١، جدید ڈابھیل ٤/ ٥١٤)

**أن رسول الله ﷺ قال: اختتن إبراهيم عليه السلام بعد ثمانين سنة، واختتن بالقدوم مخففة.** (بخاري شريف، كتاب الاستيذان، باب الختان بعد ما كبر، النسخة الهندية ٢/ ٩٣١، رقم: ٦٠٥٥، ف: ٦٢٩٨، مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب من فضائل إبراهيم الخليل، النسخة الهندية ٢/ ٢٦٥، بيت الأفكار، رقم: ٢٣٧٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴؍ ربیع الثانی ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۶۶۲۰/۳۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۱/۴/۲۴ھ

## کیا شاہد یوسف نے شیر خوارگی کی حالت میں گواہی دی؟

**سوال** [۱۷۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: آپ کی تصنیف ''انوار ہدایت'' میں ص: ۲۱۰؍ پر تین شیر خوار بچوں کا ذکر ہے، جنہوں نے ماں کی گود میں کلام کیا، معلوم یہ کرنا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی پاکدامنی کی شہادت جس بچہ نے دی تھی، اس کی کیا عمر تھی؟ اس بچہ کا تذکرہ بھی تو احادیث میں آیا ہوگا؟ اس کے بارے میں کیا تحقیق ہے؟

المستفتی: محمد یونس

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آنجناب نے ''انوار ہدایت'' کے اس مسئلہ پر اشکال کیا ہے، جس میں تین بچوں کے شیر خواری کی حالت میں گویائی کا ذکر ہے۔ اور یہ لکھا ہے کہ ان میں شاہد یوسف کا ذکر نہیں، درحقیقت بات یہ ہے کہ جن تین بچوں کا ہم نے ''انوار ہدایت'' کے اندر ذکر کیا ہے، ان کا شیر خواری کی حالت میں گفتگو کرنا صحیح روایات سے ثابت ہے، کسی کا ان میں اختلاف نہیں ہے۔ اور شاہد یوسف کے بارے میں بڑا اختلاف ہے، بعض لوگوں نے شیر خوار بچہ ہونے کا دعویٰ کیا ہے، جیسا

کہ حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ، سعید بن جبیر اور ضحاک رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ کا قول ہے؛ لیکن اکثر محدثین شاہد یوسف کے صبی ہونے کے منکر ہیں؛ بلکہ وہ ایک رجل حکیم تھے۔ اور بادشاہ کے وزراء ان سے مشورہ لیا کرتے تھے، جیسا کہ ''تفسیر قرطبی، تفسیر خازن، تفسیر کبیر'' وغیرہ میں اس کی وضاحت ہے۔

**الرابع: أنه رجل حكيم ذو عقل كان الوزير يستشيره في أموره، وكان من جملة أهل المرأة، وكان مع زوجها إلى قوله: هذا قول الحسن، وعكرمه وقتادة والضحاك ومجاهد أيضا، والسدى قال: كان ابن عمها، وروى عن ابن عباس وهو الصحيح في الباب.** (تفسير قرطبي، سورة يوسف: ۲۹، مكتبه دار الكتب العلمية ۹/ ۱۱٤، تفسير خازن، سورة يوسف ذكر قصة ذهاب اخوة يوسف بيوسف عليه السلام، مكتبه دارالمعرفة بيروت ۳/ ۱۵، تفسير كبير ۱۸/ ۱۲۳)

احقر نے ''انوار ہدایت'' میں شاہد یوسف کو صبی کی گویائی کے بارے میں؛ اس لئے ذکر نہیں کیا کہ اس میں اس طرح کا اختلاف ہے۔ نیز ''تفسیر روح المعانی، سورۃ یوسف: ۲۸، مکتبہ زکریا جزو: ۱۲، ۷/ ۳۳۱'' میں گیارہ بچوں کا ذکر ہے، جو حسب ذیل ہیں:

(۱) حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم (۲) حضرت یحییٰ علیہ السلام (۳) حضرت عیسیٰ علیہ السلام (۴) حضرت ابراہیم علیہ السلام (۵) حضرت مریم علیہا السلام (۶) وہ بچہ جس نے جریج کی برأت کی گواہی دی تھی (۷) شاہد یوسف (۸) اصحاب اخدود کے واقعہ میں گفتگو کرنے والا بچہ (۹) وہ بچہ جس کے سامنے ایک باندی کا گذر ہوا، جس کو زانیہ کہا جارہا تھا، وہ کچھ نہیں بول رہی تھی، اس بچہ نے اس کی برأت کی گواہی دی (۱۰) زمانۂ فرعون میں ماشطہ کا بچہ (۱۱) وہ بچہ جس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دور میں گفتگو کی، ان کا ذکر صاحب روح المعانی نے اشعار میں کیا ہے:

**تكلم في المهد النبي محمد ☆ ويحيى وعيسىٰ والخليل ومريم**

ومبری جریج ثم شاهد یوسف ☆ وطفل لذي الأخدود يرويه مسلم
وطفل عليه مر بالأمة التي ☆ يقال لها تزني ولم تتكلم
وماشطة في عهد فرعون طلفها ☆ وفي زمن الهادي المبارک يختم

(روح المعانی، سورۂ یوسف، زکریا، جز١٢، ج٧، ٢/ ٣٣١-٣٣٢) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٤٢٣/٢/١٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٧٥٠٢/٣٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢٣/٢/١٤ھ

## جناتوں کے نبی جن ہوتے تھے یا انسان؟

**سوال** [١٧١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (١) ہمارے یہاں سرہند حضرت مجدد الف ثانیؒ کے یہاں بار بار حاضری دینے والوں کا ایک سوال ہے، جس کو دار الافتاء بھیجا جا رہا ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام سے پہلے جو جنات دنیا میں رہتے تھے، ان کی اصلاح وہدایت کے لئے کیا نبی جنات ہی میں سے آتے تھے یا وہ سب جنات بے ایمان سرکش باغی تھے؟

(٢) اگر حضرت آدم علیہ السلام سے پہلے جنات میں نبی ان ہی کی قوم میں سے آئے ہیں، تو ان کی کتاب یا ان کا کلمہ کیا تھا؟

(٣) انسانی سلسلہ شروع ہونے کے بعد انسانوں میں انبیاء علیہم السلام آتے رہے، کیا یہی انبیاء جنات کے لئے بھی تھے، یا جنات کے انبیاء الگ ان کی ہی قوم میں سے بھیجے گئے؟

المستفتی: حاجی محمد حنیف، مقیم حال جگت پوری، دہلی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (١) حضرت آدم علیہ السلام سے پہلے روئے زمین پر جو جنات آباد تھے، ان کی ہدایت کے لئے ان ہی میں کا نبی اور رسول بھیجا جاتا تھا

یا نہیں؟ اس سلسلہ میں قرآن وحدیث کے نصوص مختلف ہیں، اسی کے نتیجہ میں علماء کے درمیان اختلاف ہے، بعض علماء کہتے ہیں کہ انبیاء علیہم السلام کو مبعوث کرنے کا سلسلہ انسانوں سے شروع ہوا ہے، یہی جمہور کا قول ہے۔ اور بعض دوسرے علماء نے یہ بیان فرمایا ہے کہ قرآن کریم کی آیت **"يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ اَلَمْ يَأْتِكُمْ رُسُلٌ مِنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيَاتِيْ وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا"** [سورة الأنعام: ۱۳۰] سے معلوم ہوتا ہے کہ جناتوں میں بھی نبی آیا کرتے تھے اور جو نبی آتے تھے، ان ہی کی قوم سے آیا کرتے تھے، اس اختلافی مسئلہ کے بارے میں ہم اپنی طرف سے کوئی فیصلہ کن بات نہیں کر سکتے، جتنا ہم کو معلوم ہوا اتنا ہی لکھ دیا ہے۔

**وخلقة الجن كان أسبق من آدم عليه السلام، وكانوا مكلفين لكونهم من ذوى العقول، ولقوله تعالى: "لأملئن جهنم من الجنة والناس" -إلى قوله- فهذه الآية تدل على أنه كان قبل آدم عليه السلام من الجن رسلا إليهم.** (تفسير مظهري، سورة الأنعام، ذكر الرسل من الجن وذكر مذهب أهل الهند، مكتبه زكريا ديوبند جديد ۳/ ۳۱۳، قديم ۳/ ۲۸۹)

**إذا المشهور أنه ليس من الجن رسل وأنبياء.** (تفسير روح المعاني، سورة الأنعام: ۱۳۱، الجزء الثامن، مكتبه زكريا ۵/ ۴۱)

**الجمهور على أنه لم يكن من الجن نبي** (الأشباه والنظائر ۲/ ۵۸۵)

(۲) جن لوگوں کے قول کے مطابق جنات میں نبی اور رسول تشریف لائے ہوئے ہیں، ان کے حساب سے کتاب اور کلمہ بھی ہوں گے؛ لیکن ہم کو یہ معلوم نہیں ہے کہ ان کی کتاب کیا تھی اور ان کا کلمہ کیا تھا؟ لیکن اتنی بات تو لازمی ہے کہ ہر نبی کا کلمہ اللہ کی وحدانیت کا ہوتا ہے، مگر تفصیل ہم کو معلوم نہیں۔

(۳) انسانی سلسلہ شروع ہونے کے بعد نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم تک انسانوں میں انبیاء علیہم السلام کو مبعوث کئے جانے کا سلسلہ جاری رہا ہے، مگر جناتوں میں بھی ان

ہی میں سے انبیاء اور رسل کے مبعوث کئے جانے کا سلسلہ نہیں رہا ہے، جب کہ علماء کی ایک دوسری جماعت اس بات کی قائل ہے کہ انسانوں سے پہلے اور انسانوں کے بعد جناتوں میں نبی اور رسول مبعوث کئے جانے کا سلسلہ اسی طرح جاری رہا ہے جیسا کہ انسانوں میں رہا ہے۔ اور یہ سلسلہ حضرت خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری سے پہلے پہلے تک جاری رہا ہے۔ اور جب آپ ﷺ کو مبعوث فرمایا تو انسان وجنات ہر ایک کے لئے آپ ﷺ کو نبی بنا کر مبعوث کیا گیا ہے، پھر آپ ﷺ کے بعد انسان وجنات کسی سے بھی کوئی نبی ورسول تشریف لانے والے نہیں ہیں۔

**اختلفوا في أن الجن هل أرسل إليهم منهم؟ فسئل الضحاك عنه، فقال: بلى –إلى قوله– فإنه لم يبعث إلى كافتهم إلا خاتم الرسل عليه السلام.** (تفسير مظهري، سورة الأنعام، ذكر الرسل من الجن......، مكتبه زكريا جديد ۳/ ۳۱۳، قديم ۳/ ۲۸۹، مستفاد: معارف القرآن، مكتبه اشرفی دیوبند ۳/ ۴۵۵)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۹۶۱۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۹/۷/۱۴۲۹ھ

## کیا حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت عزرائیل علیہ السلام کی آنکھ پھوڑ دی تھی؟

**سوال** [۲۷۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: مشہور ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی روح قبض کرنے کے لئے حضرت عزرائیل علیہ السلام آئے، تو موسیٰ علیہ السلام نے حضرت عزرائیل علیہ السلام کو ایسا تھپڑ مارا کہ ایک آنکھ پھوٹ گئی۔

المستفتی: شفیع احمد اعظمی، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: یہ واقعہ صحیح حدیث سے ثابت ہے۔

**عن أبي هريرةؓ قال: أرسل ملك الموت إلى موسیٰ، فلما جاءه صكه ففقأ عينه، فرجع إلى ربه، فقال: أرسلتني إلى عبد لا يريد الموت، قال: فرد الله إليه عينه. الحديث** (مسلم شريف، باب فضائل موسى عليه السلام، طبع هندي ٢/ ٢٦٧، بيت الأفكار، رقم: ٢٣٧٢، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٧/ ٦٨، رقم: ٩٥٩٢، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ٤/ ١٥٣٩، رقم: ٤١٠٧) **فقط واللہ** سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| الجواب صحیح: | کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ |
|---|---|
| احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ | ۱۵/ ذیقعدہ ۱۴۱۴ھ |
| ۱۵/۱۱/۱۴۱۴ھ | (الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۷۰۷) |

## کیا حضرت خضر علیہ السلام زندہ ہیں؟

**سوال** [۲۷۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت خضر جو موسیٰ علیہ السلام کے زمانہ میں تھے، وہ آج کل بھی زندہ ہیں یا نہیں؟ یا یہ ایک منصب ہے، جو اللہ کے بندے کی موت کے بعد دوسرے خضر کو دے دیا جاتا ہے؟ ایک بزرگ نے بتایا کہ وہی زندہ ہیں، مگر سلیم قاسمی نے کہا کہ وہ نہیں ہیں؛ بلکہ جیسے قطب وابدال ہوتے رہتے ہیں، ایسے ایک کے بعد ایک خضر ہوتے رہتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کے تکوینی انتظام یا اللہ جس کی مدد کرانا چاہیں پیدا کرتے رہتے ہیں۔ جواب تحریر فرمائیں۔

المستفتی: سید کلیم الدین شاہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت خضر علیہ السلام کے دنیا میں موجود ہونے

کے بارے میں محدثین ومفسرین کا اختلاف ہے۔بعض محدثین نے اس بات کا انکار کیا ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام دنیا میں موجود ہیں؛ بلکہ وہ دنیا سے گذر چکے؛ لیکن جمہور علماء اس بات کے قائل ہیں کہ حضرت خضر جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ تھے وہ زندہ ہیں، ہمارے درمیان موجود ہیں۔

**جمهور العلماء على أنه حي موجود بين أظهرنا، وذلك متفق عليه عند الصوفية، وأهل الصلاح والمعرفة.** (نووي، كتاب الفضائل، باب من فضائل الخضر ۲/ ۲٦۹، فتح الباري، كتاب الأنبياء، باب حديث الخضر مع موسىٰ عليه السلام، مكتبه دارالريان للتراث بيروت ٦/ ٥٠٠، دارالفكر ٦/ ٣٣٤، اشرفيه ديوبند ٦/ ٥٣٦، رقم: ٣٤٠٠، تفسير ابن كثير ٣/ ١٣٦، روح المعاني، سورة الكهف: ٦٥، الجزء الخامس عشر، مكتبه زكريا ٩/ ٤٦٤)

اور ''مستدرک حاکم'' میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ایک روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جنازہ میں حضرت خضر علیہ السلام نے شرکت فرمائی۔ اور اس پر حضرت ابوبکر وعلی رضی اللہ عنہما نے فرمایا: **نعم هذا أخو رسول الله ﷺ الخضر عليه السلام.** (المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ٥/ ١٦٥٩، رقم: ٤٣٩٢، روح المعاني، سورة الكهف: ٦٥، الجزء الخامس عشر، مكتبه زكريا ٩/ ٤٦٥)

اور ''جمع الفوائد'' میں ہے:

**لما قبض النبي ﷺ وقعد أصحابه حزانا يبكون حوله، فجاء رجل طويل صبيح –إلى– فقال أبوبكر: هذا الخضر أخ النبي ﷺ. الحديث** (جمع الفوائد ١/ ٢٤١، رقم: ٢٦٣٧، ومثله في دلائل النبوة للبيهقي ٧/ ٢٦٩)

اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت خضر علیہ السلام اب بھی دنیا میں زندہ ہیں، اور ہمارے درمیان موجود ہیں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵؍ محرم الحرام ۱۴۲۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۹۴۲۰/۳۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۹/۱/۱۳ھ

## حضرت ایوب علیہ السلام کے جسم میں کیڑے نہ پڑنے سے متعلق تحقیقی فتویٰ

**سوال** [٢٧٤]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: سیدنا حضرت ایوب علیہ السلام کے جسم میں کیڑے پڑے تھے یا نہیں؟ اور کتنے دنوں تک پڑے رہے اور کتنے دنوں میں صحت ملی تھی؟ یہ واقعہ صحیح ہے یا غلط؟ بعض علماء کہتے ہیں کہ یہ قصہ بیان کرنا ٹھیک نہیں ہے، تو اگر یہ قصہ صحیح ہے تو ان کی حیات کے بارے میں بیان کیوں نہ کیا جائے؟ جب کہ مثال یہ دی جاتی ہے کہ ایوب علیہ السلام سے بہت کچھ امتحان ہوئے اور بہت دن بیمار رہے؛ لیکن نماز کبھی بھی نہیں چھوڑی، تو یہ مثال دینا ٹھیک ہے یا نہیں؟

المستفتی: مولوی محمد فاروق، سیتاپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قرآن اور حدیث میں حضرت ایوب علیہ الصلاۃ والسلام کے مصیبت اور بلا میں مبتلا ہونے کا اجمالی ذکر موجود ہے، ان کو کافی تکلیفیں اٹھانی پڑیں، راجح قول کے مطابق تیرہ سال تک آزمائش اور مصیبت میں مبتلا رہے، اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ان کو اس مصیبت سے نجات عطا فرمائی ہے؛ لیکن ان کے بدن میں کیڑے پڑ جانے سے متعلق کسی صحیح روایت سے ثابت نہیں ہے؛ بلکہ بعض روایات میں اس کا انکار موجود ہے۔ اور جن روایات میں کیڑے پڑنے کا ذکر ہے وہ نہایت کمزور اور اسرائیلی روایات میں سے ہیں؛ اس لئے ان روایات پر نہ اعتماد کرنا چاہئے اور نہ ہی عوام میں ایسی روایات بیان کرنی چاہئے۔ اور جن علماء نے ایسی روایات بیان کرنے کی نکیر فرمائی ہے وہ درست ہے۔

قال ابن العربي القاضي أبو بكر: ولم يصح عن أيوب عليه السلام في أمره إلا ما أخبرنا الله عنه في كتابه في آيتين. الأولى قوله تعالیٰ: ﴿وَاَيُّوْبَ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗۤ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ. الأنبياء: ٨٣﴾ والثانية:

**انِّی مَسَّنِی الشَّیُطَان بِنُصبٍ وعَذَاب. الآية. وأما النبي ﷺ فلم يصح عنه أنه ذكره بحرف واحد إلا قوله بينا أيوب يغتسل إذخر عليه رجل من جراد من ذهب. الحديث** (بخاري شريف، كتاب التوحيد، باب قول الله يريدون أن يبدل كلام الله، النسخة الهندية ٢/ ١١١٦، رقم: ٧١٩٣، ف: ٧٤٩٣)

**وإذ لم يصح عنه فيه قرآن ولا سنة إلا ما ذكرناه.** (تفسير قرطبي، سورة ص: ٤١، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ١٥/ ١٣٧، بخاري شريف، كتاب التوحيد، باب قول الله يريدون أن يبدل كلام الله، النسخة الهندية ٢/ ١١١٦، رقم: ٧١٩٣، ف: ٧٤٩٣)

**وأصح ما ورد في قصته ما أخرجه ابن أبي حاتم وابن جريج، وصححه ابن حبان والحاكم من طريق نافع بن يزيد عن عقيل عن الزهري عن أنس ''إن أيوب عليه السلام ابتلی، فلبث في بلائه ثلاث عشرة سنة''.** (فتح الباري، كتاب الأنبياء، باب قول الله: ''وَاَيُّوُبَ اِذُ نَادیٰ رَبَّهٗ اَنِّیُ مَسَّنِیَ الضُّرُّ''، مكتبه دارالريان للتراث ٦/ ٤٨٤، دارالفكر ٦/ ٤٢١، أشرفيه ديوبند ٦/ ٥٢٠، تحت رقم الحديث: ٣٣٩١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٧/ رجب ١٤٢٢ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٦/ ٧٣٤٠)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢٢/٨/٣ھ

## کیا حضرت زلیخا زانیہ تھیں؟ - العیاذ باللہ -

**سوال** [٢٧٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک عالم صاحب نے اپنی تقریر میں یہ بات کئی مرتبہ قرآن کا ترجمہ کرتے ہوئے فرمائی کہ حضرت زلیخا زانیہ تھی، زانیہ نبی کی بیوی نہیں ہوسکتی، نہ جانے کتنوں سے اس نے زنا کیا ہوگا۔ گزارش یہ ہے کہ یہ بتایا جائے ایسے شخص کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہیں؟ اور ایسے عالم کو مستقل امام بنایا جاسکتا ہے یا نہیں؟ اس کی امامت درست ہے یا نہیں؟

المستفتی: عبد العزیز دولھا پور، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت زلیخا کے -العیاذ باللہ- زانیہ ہونے کا ثبوت کسی بھی صحیح روایت یا تفسیر میں نہیں ہے۔ نیز قرآن کریم میں ''**وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ وَهَمَّ بِهَا لَوْ لَا اَنْ رَّأٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ الآية**'' سے واضح ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے دل میں بھی وسوسہ آ گیا تھا، مگر اللہ تعالیٰ نبی کی حفاظت کسی بھی ذریعہ سے فرماتے ہیں کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی شکل ان کے سامنے ممثل کردی گئی، یا ان کا منصب نبوت ان کے سامنے برہان اور حجت بن کر آ گیا تھا، نیز اکثر مفسرین نے یہ بھی لکھا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی شادی حضرت زلیخا کے ساتھ ہوگئی تھی اور یہ بات بھی بنص قرآن ثابت ہے کہ کسی نبی کے نکاح میں زانیہ عورت نہیں آ سکتی۔

**اَلْخَبِيْثَاتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثَاتِ وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ. الآية**

لہٰذا جس نے بھی حضرت زلیخا کو زانیہ کہا ہے وہ صحیح نہیں ہے، اس کو ایسی بے ثبوت باتوں سے توبہ کرلینی چاہئے، اگر کہنے والے نے کہیں سے سن کر یا کسی کتاب میں دیکھ کر نقل کردیا ہے تو وہ فاسق نہیں ہے، مگر اس کا محض بے ثبوت ہونا معلوم ہوجانے کے بعد پھر کبھی بیان نہ کرنا لازم ہے، اس کے بعد اگر پھر بھی زانیہ ہونے کا الزام لگائے گا تب فسق کا حکم لگایا جاسکتا ہے اور اسی وقت امامت کا مسئلہ بھی پیش کیا جاسکتا ہے۔

**أخرج غير واحد عن ابن عباس رضى الله عنه ما زنت امرأة نبي قط**

(روح المعاني، سورة التحريم: ١٠، الجزء الثامن والعشرون، مكتبه زكريا ١٥/ ٢٤١)

**أخرج ابن عساكر عن أشرس الخراساني رضى الله عنه يرفعه إلى النبي صلى الله عليه وسلم أنه قال: ما بغت امرأة نبي قط.** (الدر المنثور، سورة التحريم: ١٠، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ٦/ ٣٧٧)

**ما بغت امرأة نبي قط، وهذا إجماع من المفسرين فيما ذكر القشيري.** (تفسير قرطبي، سورة التحريم: ١٠، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ١٨/ ١٣١)

**إنـه لـما مات زوجه امرأته زليخا فوجدها عذرا؛ لأن زوجها كان لا يأتـي الـنسـاء، فـولـدت ليـوسف عـليه السلام رجلين، وهما أفرايم ومنشا.** (البداية والنهاية، ذكر ما وقع من الأمور العجيبة في حياة إسرائيل، مكتبه دارالفکر بیروت ١/ ٢١٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ جمادی الاول ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/۵۳۰۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۵/۵/۱۴۱۸ھ

## حضرت داؤد علیہ السلام کی امت کو کیا کہتے ہیں؟

**سوال** [۲۷٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت موسیٰ علیہ السلام کی امت کو یہودی اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی امت کو نصاریٰ کہتے ہیں، تو حضرت داؤد علیہ السلام کی امت کو کیا کہتے ہیں؟

المستفتی: ضیاء الرحمٰن قاسمی خانپور، بلندشہر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضرت داؤد علیہ السلام کو بنی اسرائیل میں مبعوث کیا گیا؛ اس لئے حضرت داؤد علیہ السلام کی امت کا نام بنی اسرائیل ہے، جس کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے سورۂ ''بقرہ'' آیت: ۲۴۶ تا ۲۵۱/ میں بنی اسرائیل کے ایک لمبے واقعہ کے تحت مفصل طریقہ پر ذکر فرمایا ہے، جس میں بنی اسرائیل کے لشکر کے ساتھ طالوت کے زیر تحت حضرت داؤد علیہ السلام نے جالوت کو قتل کر دیا اور اسی بنی اسرائیل کو یہودی بھی کہا جاتا ہے۔ اور پھر اخیر میں جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام تشریف لائے اور بنی اسرائیل اور دیگر اقوام میں سے جو لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان لائے ان کو نصاریٰ کہتے ہیں، تو معلوم ہوا کہ جس طرح موسیٰ علیہ السلام کی قوم بنی اسرائیل اور یہود

تھی، اسی طرح حضرت داؤد علیہ السلام کی قوم بھی بنواسرائیل اور یہود ہے۔ مزید تفصیل مذکورہ آیتوں کی تفسیر میں (معارف القرآن، مکتبہ اشرفی دیوبند ۱/۲۵۲، بیان القرآن ۱/۱۴۶، روح المعانی، مکتبہ زکریا ۲/ ۲۴۷، تفسیر مظہری، مکتبہ زکریا قدیم ۱/ ۳۴۶، جدید ۱/۳۸۲) وغیرہ تفسیر کی ہر کتاب میں دیکھی جاسکتی ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰/۴/۱۴۲۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۸۰۲۴)

## فرعون کے ماتحت لوگوں کو امت کہنا

**سوال** [۲۷۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا فرعون کے ساتھیوں کو یعنی جو لوگ فرعون کی بات مانتے تھے، یہ کہا جاسکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرعون کی امت کو سخت عذاب دے گا؟

المستفتی: قاری محمد حنیف، لال مسجد سرائے ترین سنبھل، ضلع مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: فرعون کی امت کہنا درست نہیں؛ بلکہ فرعون کی قوم کہنا درست ہے؛ اس لئے کہ عرف اور محاورہ میں بادشاہ کی رعایا کو بادشاہ کی قوم کہا جاتا ہے، امت نہیں۔ اور جس قوم کی طرف کسی نبی کو مبعوث کیا جاتا ہے، اس قوم کو عرف ومحاورہ میں اس نبی کی امت کہا جاتا ہے، ہاں البتہ امت بمعنی جماعت کے بھی ہیں، اس معنی کر کسی نے قوم فرعون کو فرعون کی امت کہہ دیا ہے، تو اس سے فرعون کی جماعت مراد ہوگی، تو یہ بھی کسی حد تک صحیح ہے؛ لہٰذا لغت کے اعتبار سے صحیح کہا جاسکتا ہے، محاورہ کے اعتبار سے نہیں۔ اور فرعون کی قوم پر اللہ کے یہاں سخت عذاب کا ہونا قرآن کریم سے ثابت ہے:

النَّارُ يُعْرَضُوْنَ عَلَيْهَا غُدُوًّا وَعَشِيًّا وَيَوْمَ تَقُوْمُ السَّاعَةُ اَدْخِلُوْا اٰلَ فِرْعَوْنَ اَشَدَّ الْعَذَابِ. [سورۃ المؤمن: ٤٦] فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٧ محرم الحرام ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٦/ ٧٤٨٢)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٧/١/ ١٤٢٣ھ

## شداد کے زمانہ کے نبی کا نام اور شداد کی بنائی ہوئی جنت کا مقام

**سوال** [٢٧٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: فرعون کے زمانہ میں حضرت موسیٰ علیہ السلام، نمرود کے زمانہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نبی تھے، تو شداد کے زمانہ کے نبی کا نام کیا تھا؟ نیز شداد نے جنت کہاں بنوائی تھی؟ اور اس وقت وہ جنت موجود ہے یا نہیں؟

المستفتی: ضیاء الرحمٰن قاسمی خانپور، بلندشہر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** تفسیر کبیر کی روایت کے مطابق شداد عاد کا بیٹا تھا اور قوم عاد میں حضرت ہود علیہ السلام کو نبی بنا کر بھیجا گیا؛ لہٰذا ممکن ہے کہ شداد کے زمانہ کے نبی حضرت ہود علیہ السلام ہوں، نیز شداد نے جنت کہاں بنوائی تھی؟ تو اس سلسلہ میں روایات مختلف ہیں۔ ''تفسیر کبیر'' اور ''قرطبی'' کی روایت کے مطابق جنوبی یمن کے ساحلی علاقہ ''عدن'' کے جنگلات میں بنوائی تھی، جب کہ ''الاعلام بحوالہ التیجان'' کی روایت کے مطابق ''سد مارب'' میں جہاں بلقیس کی حکومت تھی بنوائی تھی۔

**المسألة الثانية روی أنه كان لعاد ابنان شداد وشديد، فملكا وقهرا، ثم مات شديد وخلص الأمر لشداد، فملك الدنيا ودنت له ملوكها، فسمع بذكر الجنة، فقال: أبني مثلها، فبنى إرم في بعض صحاری عدن.** (تفسیر کبیر ٣١/ ١٦٨، روح المعانی سورۂ فجر، زکریا ١٦/ ٢٢٢)

**ولما رجع إلى اليمن مضى إلى مارب فبنى فيه قصرا بجانب السدّ لم يكن في الدنيا مثله.** (الإعلام ۳/ ۱۵۹)

اوراس وقت ''ارم'' (جنت) کا کوئی نام ونشان نہیں پایا جاتا۔(مستفاد: تاریخ اسلام اکبرشاہ ۱/ ۴۷) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰/۴/۱۴۲۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۸۰۲۴)

## کیا بھلائی کی طرف بلانے والے کو نبی یا ولی کہا جا سکتا ہے؟

**سوال** [۲۷۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اگر کوئی شخص کتاب کے اندر ایسی بات لکھے: کہ جو شخص لوگوں کی بھلائی کے لئے اطلاع دیتا ہے، یا بھلائی کرتا ہے اور بھلائی کی طرف بلاتا ہے، تو اس شخص کو ''نبی'' یا ''ولی'' کہا جاتا ہے یا نہیں؟ اس کتاب میں لکھا ہے کہ اس شخص کو نبی اور ولی دونوں کہا جاتا ہے، تو اس کا اس طرح لکھنا صحیح ہے یا نہیں؟

المستفتی: مولانا شجاع الحق، عبد العزیز

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ''نبی'' اس شخص کو کہا جاتا ہے، جس کو اللہ تعالیٰ نے احکام کی تبلیغ کے لئے اپنے بندوں کے پاس بھیجا ہو اور اس کے پاس اللہ کی طرف سے وحی آتی ہو۔ نبیوں کا سلسلہ حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوکر نبی آخر الزماں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو چکا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آسکتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی شخص کتنی بھی عبادت وریاضت کرلے اور کتنے بھی اوصاف وکمالات حاصل کرلے وہ نبی نہیں ہوسکتا؛ لہٰذا سوال میں جو اوصاف ذکر کئے گئے ہیں، ان اوصاف کا حامل ولی تو ہوسکتا ہے؛ لیکن نبی نہیں ہوسکتا۔ اور یہ کہنا

کہ کتاب کے اندر لکھا ہے کہ ''اس شخص کو نبی اور ولی دونوں کہا جاتا ہے'' حضرت سید الکونین علیہ السلام کے بعد اس طرح کسی کو نبی کہنے کی بناء پر دائرہ اسلام سے خارج ہوجانے کا خطرہ ہے۔

**النبي من أوحی إلیه وحیا خاصا من اللّٰه تعالیٰ بتوسط ملک، أو بإلهام في قلبه أو بالرؤیا الصالحة، وقد ختمت النبوة وانقطع الوحي بخاتم الأنبیاء محمد صلی اللّٰه علیه وسلم.** (قواعد الفقه، اشرفی دیوبند ٥٢١، لغة الفقهاء، کراچی ٤٧٤)

**الولي لا یبلغ درجة الأنبیاء؛ لأن الأنبیاء معصومون مامونون عن خوف الخاتمة، مکرمون بالوحي حتی في المنام وبمشاهدة الملائکة الکرام، مأمورون بتبلیغ الأحکام وإرشاد الأنام بعد الإتصاف بکمالات الأولیاء العظام.** (شرح فقه أکبر، الولي لا یبلغ دردجة النبي، مکتبه أشرفی دیو بند ١٤٨)

**إذا رأی منکرا معلوما من الدین بالضرورة فلم ینکره ولم یکره، ورضي به واستحسنه کان کافرا.** (مرقاة المفاتیح، کتاب الأدب، باب الأمر بالمعروف، الفصل الأول، من رأی منکرا فلیغیره بیده، مکتبه إمدادیه ملتان ٩/ ٣٢٨) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۶ /ربیع الثانی ۱۴۲۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۹۵۸۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۹/۴/۲۸ھ

## کیا عورت نبی ورسول ہوسکتی ہے؟

**سوال** [۲۸۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا عورت نبی ورسول ہوسکتی ہے؟

المستفتی: محمد اشرف قاسمی، مدرس عربی کالج بنگلور، کرناٹک

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** امام ابن کثیر نے جمہور علماء کا یہی قول نقل فرمایا ہے

کہ اللہ تعالیٰ نے کسی عورت کو نبی یا رسول نہیں بنایا۔ بعض لوگوں نے حضرت مریم علیہا السلام کے بارے میں نبی ہونے کا قول نقل کیا ہے، مگر جمہور علماء کے نزدیک ان کی بزرگی اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک بڑا درجہ ہونا ثابت ہوتا ہے۔ نبی یا رسول ہونا ثابت نہیں۔ (مستفاد: معارف القرآن، مکتبہ اشرفی دیوبند ۵/۱۵۹)

**قال تعالى: وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ اِلَّا رِجَالًا نُوْحِيْ اِلَيْهِمْ.** [سورة یوسف، آیت: ۱۰۹]

**وأجمعوا على عدمها لها.** (حاشية على الترمذي مع العرف الشذي ۲/ ٥)

**يخبر تعالیٰ أنه إنما أرسل رسله من الرجال لا من النساء، وهذا قول جمهور العلماء -إلى- ويبقى الكلام في أن هذا هل يكفي في الإنتظام في سلك النبوة بمجرده أم لا؟ الذى عليه أهل السنة والجماعة وهو الذي نقله الشيخ أبو الحسن الأشعري عنهم: أنه ليس في النساء نبية. الخ** (مختصر تفسير ابن كثير دارالقرآن الكريم، بيروت ۲/ ۲٦٥)

**قال الحسن نظرا إلى هذه الآية لم يبعث الله نبيا من بدو ولا من الجن ولا من النساء.** (تفسير مظهري، سورة يوسف: ۱۰۹، مكتبه زكريا قديم ٥/ ۲۰۷، جديد ٥/ ۷٥)

**قال العبد الضعيف: استدل الجمهور به على تخصيص الرسالة بالرجال.** (مسائل السلوك على بيان القرآن تاج پبلشرز دهلی ۲/ ٤٠)

**فقد اتفق الأكثرون على أن أم موسىٰ عليه السلام ما كانت من الأنبياء والرسل -إلى- فكيف تصلح للنبوة، ويدل عليه قوله تعالى: "وَمَا اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا نُوْحِيْ اِلَيْهِمْ"** [الأنبياء: ۷] **وهذا صريح في الباب.** (التفسير الكبير للإمام الرازي، بيروت ۲۲/ ٥١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵/ جمادی الثانی ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۴۰۴۵)

## مہاتما گاندھی کو نبی کہنا

**سوال** [۲۸۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک شخص نے علی الاعلان اپنے عام خطاب میں مہاتما گاندھی کو نبی کریم ﷺ کی طرح ایک نبی بتلایا - العیاذ باللہ - نیز یہ بھی کہا کہ آئندہ بھی نہ جانے اس طرح کے نبی آئیں گے یا نہیں؟ ایسے شخص کے متعلق شرعی حکم سے مطلع فرمائیں۔

المستفتی: محمد قاسم لوہاروی گنگوہ، سہارنپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: جو شخص مہاتما گاندھی یا اور کسی نبی کے آنے کا عقیدہ رکھے وہ اسلام سے خارج ہے، اس کے اوپر لازم ہے کہ تجدید نکاح اور تجدید ایمان دونوں کرے اور کبھی ایسا عقیدہ اپنے اندر آنے نہ دے۔

**مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِنْ رِجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ.** [سورة الأحزاب: ٤٠]

**عن أبي هريرة رضـ أن رسول الله ﷺ قال: إن مثلي ومثل الأنبياء من قبلي كمثل رجل بنى بيتا، فأحسنه وأجمله إلا موضع لبنة من زاوية، فجعل الناس يطوفون به، ويعجبون له، ويقولون: هلا وضعت هذه اللبنة؟ قال: فأنا اللبنة، وأنا خاتم النبيين.** (صحيح البخاري، كتاب المناقب، باب خاتم النبيين، النسخة الهندية ١/ ٥٠١، رقم: ٣٤١٠، ف: ٣٥٣٥، مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب ذكر كونه صلى الله عليه وسلم خاتم النبيين، النسخة الهندية ٢/ ٢٤٨، بيت الأفكار، رقم: ٢٢٨٦، سنن ترمذي، أبواب الأمثال، باب ماجاء مثل النبي والأنبياء، النسخة الهندية ٢/ ١١٣، دارالسلام، رقم: ٢٨٦٢، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٥/ ٣٧، رقم: ٨٢٣٣)

**فإذا آمن بأنه رسول، ولم يؤمن بأنه خاتم الرسل ما ينسخ دينه إلى يوم القيامة لايكون مؤمنا.** (بزازية على هامش الهندية، كتاب ألفاظ تكون إسلاما أو كفرا، الفصل الثالث في الأنبياء، مكتبه زكريا جديد ٣/ ١٨٢، وعلى هامش الهندية ٦/ ٣٢٧)

**يحكم بها حتى تبين زوجته منه ويجب تجديد النكاح.**

(البحرالرائق، كتاب السير، باب المرتدين، مكتبه رشيديه كوئٹه ٥/ ١٢٦، زكريا ٥/ ٢١٣)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ٦٦٨٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۸/۵/۱۴۲۱ھ

## گوتم بدھ کو نبی کہنا

**سوال** [۲۸۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک شخص گوتم بدھ کو نبی کہہ رہا ہے، دوسرا انہیں ہندو کہتا ہے، صحیح کیا ہے؟

المستفتی: محمد راغب

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** تمام انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام پر اجمالاً ایمان لانا ہر ایک مسلمان پر ضروری ہے اور جن کی نبوت کا ثبوت قرآن وحدیث سے ثابت نہیں ہے، ان کو نبی نہیں کہہ سکتے۔ اور چونکہ گوتم بدھ کی نبوت کا تذکرہ قرآن پاک اور احادیث شریفہ میں کہیں بھی نہیں ہے؛ اس لئے گوتم بدھ کو نبی نہیں کہا جا سکتا۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۸/ ٦۰، جدید ڈابھیل ۱/ ۴۴۸، امداد الفتاوی، مکتبہ زکریا ٦/ ۱۱٦)

**كل من لم تجمع الأمة على نبوته لا يضره أن يجحد نبوته.**

(الفتاوی التاتارخانیة، کتاب أحکام المرتدین، الفصل السابع فیما یعود إلی الأنبیاء، کوئٹه ۵/ ۴۷۸، زکریا ۷/ ۳۰۲، رقم: ۱۰۵۴۶، الهندیة، زکریا جدید ۲/ ۲۷۵، قدیم ۲/ ۲۶۳، المحیط البرهاني، المجلس العلمي ۷/ ۴۰۸، رقم: ۹۲۱۶) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۷؍ جمادی الثانی ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۳/۷۷۰۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۳/۶/۱۷ھ

## ہندوؤں کے ''وید'' آسمانی کتاب ہیں یا نہیں؟

**سوال** [۲۸۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہندوؤں کے ''وید'' آسمانی کتاب ہیں یا نہیں؟ اگر آسمانی کتاب نہیں ہیں، تو اس کی دلیل کیا ہے؟

المستفتی: محمد رضوان قاسمی، امام جامع مسجد بھوجپور، غازی آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفیق**: اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے کتاب رسول کو دی جاتی ہے اور جن لوگوں کی طرف یہ ''وید'' منسوب ہیں، ان کے نبی ہونے کے متعلق کوئی دلیل شرعی موجود نہیں ہے؛ لہٰذا ان ویدوں کے متعلق جب تک کوئی دلیل شرعی نہ ہو ان کے آسمانی کتاب ہونے یا نہ ہونے کے بارے میں کوئی حتمی اور یقینی بات کہنا درست نہ ہوگا؛ اس لئے کہ آسمانی کتاب ہونے کے لئے دلیل شرعی کا ہونا لازم ہے۔ اور شریعت میں ویدوں کے بارے میں کسی قسم کی وضاحت نہیں، نہ اس بات کی وضاحت ہے کہ یہ کتابیں آسمانی ہیں اور نہ اس بات کی وضاحت ہے کہ یہ کتابیں فلاں فلاں نبی پر نازل ہوئیں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/۴/۳۷۴، جدید ڈابھیل ۱/۴۵۳)

**ومنهم من لم نقصص: الاقتصار ینافي التردید، ولا یؤمن أن یدخل فیهم من لیس منهم، أو یخرج من هو فیهم.** (حاشیة شرح عقائد، مکتبه نعیمیه دیوبند ۱۳۸)

**كل من لم تجمع الأمة على نبوته لا يضره أن يجحد نبوته.**

(الفتاوى التاتارخانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل السابع فيما يعود إلى الأنبياء، كوئٹه ٥/ ٤٧٨، زكريا ٧/ ٣٠٢، رقم: ١٠٥٤٦، الهندية، زكريا جديد ٢/ ٢٧٥، قديم ٢/ ٢٦٣، المحيط البرهاني، المجلس العلمي ٧/ ٤٠٨، رقم: ٩٢١٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴/ جمادی الثانی ۱۴۲۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۹۰۴۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۸/ ۶/ ۱۴۲۷ھ

## رام جی اور کرشن رسول ہیں یا نہیں؟

**سوال** [۲۸۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا رام چندر جی اور کرشن جی کا رسول ہونا شریعت مطہرہ کی رو سے ثابت ہے؟ اور کیا مسلمان اس کو اسلامی عقیدے میں شامل کر سکتے ہیں؟ براہ کرم جواب قرآن وحدیث کی روشنی میں مرحمت فرمائیں۔

المستفتی: مشتاق احمد ۱۳۲۲ کٹرہ گوکل شاہ ٹیا محل جامع مسجد، دہلی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: شرعاً ان کی نبوت ثابت نہیں ہے۔ اور نہ ہی نبوت کی علامات اور نشانات کا رام جی کے بارے میں پتہ چلتا ہے۔

**النبي من أوحى إليه وحيا خاصا من الله تعالىٰ بتوسط ملك، أو بإلهام في قلبه أو بالرؤيا الصالحة، وقد ختمت النبوة وانقطع الوحي بخاتم الأنبياء محمد صلى الله عليه وسلم.** (قواعد الفقه، اشرفی دیوبند ٥٢١، لغة الفقهاء، کراچی ٤٧٤)

**ومنهم من لم نقصص: الاقتصار ينافي الترديد، ولا يؤمن أن يدخل فيهم من ليس منهم، أو يخرج من هو فيهم.** (حاشية شرح عقائد،

مكتبه نعيميه ديو بند ١٣٨)

**كل من لم تجمع الأمة على نبوته لا يضره أن يجحد نبوته.**

(الفتاوى التاتارخانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل السابع فيما يعود إلى الأنبياء، كوئٹه ٥/ ٤٧٨، زكريا ٧/ ٣٠٢، رقم: ١٠٥٤٦، الهندية، زكريا جديد ٢/ ٢٧٥، قديم ٢/ ٢٦٣، المحيط البرهاني، المجلس العلمي ٧/ ٤٠٨، رقم: ٩٢١٦)

**فيجب الإيمان بالأنبياء والرسل مجملا من غير حصر لئلا يخرج أحد منهم، ولا يدخل أحد من غيرهم فيهم.** (مرقاة، باب بدء الخلق وذكر الأنبياء، الفصل الثالث، مكتبه إمداديه ملتان ١١/ ٤٣)

**پس کسانے کہ شری کرشن را نبی دانند خاطی ہستند چہ بر نبوت شری کرشن دلیلے در ادلۂ شرعیہ موجود نیست، وہم چنیں حال دیگر پیشوایان واوتاران ہنود ہست** ۔(كفاية المفتى، قديم ١/ ٩٩، جديد زكريا ١/ ١٤٨، مطول ١/ ٢٧٦، كتاب العقائد، باب أنبياء عليهم السلام) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍رجب ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۷۹۹)

## کیا ہندوؤں کو اہل کتاب کہا جا سکتا ہے؟

**سوال** [۲۸۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک شخص رام چندر کو اللہ کا رسول اور وید کو آسمانی کتاب بتاتا ہے، کیا اس شخص کے کہنے کے مطابق وید آسمانی کتاب ہے؟ اور رام چندر جی رسول ہیں؟ اور ہندوؤں کو اہل کتاب کہا جا سکتا ہے؟ اس بارے میں کیا اقدام اٹھانا چاہئے؟ قرآن اور حدیث کی روشنی میں مدلل وضاحت کے ساتھ تحریر فرمائیں، اس شخص کا فوٹو، نام اور تحریر

رقعہ کے ساتھ وابستہ ہے۔

المستفتی: معین الدین عرف پیارے میاں آغو انیور والے

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** قرآن وحدیث سے صراحتاً و دلالۃً کسی طرح بھی رام چندر جی کی رسالت اور وید کا آسمانی کتاب ہونا ثابت نہیں ہے؛ البتہ آیت قرآنی: **"لِكُلِّ قَوْمٍ هَادٍ"** [سورۃ الرعد: ٧] کی دلیل سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ ہندوستان میں بھی جو قوم شروع سے رہتی آئی ہے، ان میں بھی کوئی ہادی آئے ہوں اور آسمانی کتاب بھی اتری ہو، جو صرف امکان کی حد تک ہے، نہ رام چندر جی کی رسالت یقینی ہوسکتی ہے اور نہ وید کا آسمانی کتاب ہونا اور نہ ہندوؤں کو اہل کتاب تسلیم کرکے ان کی عورتوں سے نکاح اور ان کا ذبیحہ حلال ہوسکتا ہے۔ مدعی کا دعویٰ بلا دلیل ہے، مسلمانوں کو اس قسم کی مشتبہ باتوں سے دور رہنا چاہئے۔

**کل من لم تجمع الأمة علی نبوته لا یضره أن یجحد نبوته.**

(الفتاوی التاتارخانیة، کتاب أحکام المرتدین، الفصل السابع فیما یعود إلی الأنبیاء، کوئٹه ٥/ ٤٧٨، زکریا ٧/ ٣٠٢، رقم: ١٠٥٤٦، الهندیة، زکریا جدید ٢/ ٢٧٥، قدیم ٢/ ٢٦٣، المحیط البرهاني، المجلس العلمي ٧/ ٤٠٨، رقم: ٩٢١٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

١١/ رجب ١٤٠٨ھ

(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ٨٠٠)

## کیا رام چندر جی، لچھمن وغیرہ نبی ہیں؟

**سوال** [٢٨٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کسی مسجد کا امام عام مجلس کے سامنے یہ کہے کہ کافروں کے جو رام چندر، لچھمن دیوی دیوتا وغیرہ ہیں، ان کو برا نہیں کہنا چاہئے؛ کیوں کہ ہوسکتا ہے وہ نبی ہوں،

اسی وجہ سے برانہیں کہنا چاہئے؛ لہٰذا دارالافتاء میں یہ درخواست پیش ہے کہ اس مسئلہ کا جواب عنایت فرمائیں۔

(نوٹ) ان الفاظوں کے کہنے والے کو کیا کہا جائے، مومن کہا جائے یا کافر؟

المستفتی: محمد رئیس الدین پاکبڑہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جی ہاں اگر چہ رام چندر جی کا نبی ہونا کسی دلیل شرعی سے ثابت نہیں ہے؛ لیکن پھر بھی ان کو برا کہنا ممنوع ہے؛ البتہ ان کے ماننے والوں کا جو آواگون عقیدہ ہے اس کو برا کہا جاسکتا ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/۳۷۴، جدید ڈابھیل ۱/۴۵۳) مذکور امام کے مؤمن ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔

**کل من لم تجمع الأمة علی نبوته لا یضره أن یجحد نبوته.** (الفتاوی التاتارخانیة، کتاب أحکام المرتدین، الفصل السابع فیما یعود إلی الأنبیاء، کوئٹه ۵/ ۴۷۸، زکریا ۷/ ۳۰۲، رقم: ۱۰۵۴۶، الهندیة، زکریا جدید ۲/ ۲۷۵، قدیم ۲/ ۲۶۳، المحیط البرهاني، المجلس العلمي ۷/ ۴۰۸، رقم: ۹۲۱۶)

**فیجب الإیمان بالأنبیاء والرسل مجملا من غیر حصر لئلا یخرج أحد منهم، ولا یدخل أحد من غیرهم فیهم.** (مرقاة، باب بدء الخلق وذکر الأنبیاء، الفصل الثالث، مکتبه إمدادیه ملتان ۱۱/ ۴۳)

**پس کسانے کہ شری کرشن را نبی دانند خاطی ہستند چہ بر نبوت شری کرشن دلیلے در ادلۂ شرعیہ موجود نیست، وہم چنیں حال دیگر پیشوایان واوتاران ہنود ہست۔** (کفایت المفتی، قدیم ۱/ ۹۹، جدید زکریا ۱/ ۱۴۸، مطول ۱/ ۲۷۶، کتاب العقائد، باب أنبیاء علیهم السلام) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۰/ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/۳۱۹۰)

## ہولی کے موقع پر تعطیل اور رام کرشنا کا حکم

**سوال** [۲۸۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: گذشتہ بدھ کو صبح دس بجے کا وقت تھا، شیخ رشید علی ولد شیخ ہاشم علی، اصغر علی کے مکان پر پہنچے، وہاں شیخ جہانگیر سے ملاقات ہوئی، انہوں نے مجھ سے دریافت کیا کہ آج تمہاری چھٹی ہے؟ میں نے کہا کہ جی ہاں آج ہولی کی چھٹی ہے،تو جہانگیر کبیر نے کہا کہ آپ ہولی کو مانتے ہیں؟ میں نے کہا کہ ہولی میں ہمارا کارخانہ بندرہتا ہے؛ اس لئے کارخانہ کی چھٹی رہتی ہے اور ہولی کو چھٹی ماننے کے لئے مجبور ہوں اور کوئی بدن پر رنگ چھڑک دیتا ہے، جیسے غیر مسلم لوگ محرم یا عید کو مانتے ہیں، ویسے میں بھی ہولی کو مانتا ہوں، جب جہانگیر کبیر نے کہا: کیا تم نے کبھی رنگ کھیلا ہے؟ میں نے کہا نہیں، میں نے کبھی رنگ نہیں کھیلا ہے، یہ سن کر جہانگیر کبیر نے پھر سوال کیا کہ ہولی کے متعلق کچھ آپ کو معلومات ہے؟ میں نے کہا کہ جہاں تک مجھے گمان ہے کہ راؤما کرشنا کے ہولی کھیلنے کی وجہ سے ہولی کا ایجاد ہونا معلوم ہوتا ہے، جب جہانگیر کبیر نے کہا کہ تم شری کرشنا کا نام لے رہے ہو وہ تو ایک زانی ہے،تو ہم نے کہا کہ کسی کو غلط لفظ کے ساتھ بولنا جائز نہیں ہے؛ کیوں کہ غیر مسلم لوگ شری کرشن اور رام کو بھگوان مانتے ہیں، ہم لوگ اپنی نظر سے جہاں تک دیکھتے ہیں اور جانتے ہیں وہیں تک محدود ہیں، اس کے آگے کوئی لفظ کہنا ٹھیک نہیں ہے۔اور میں نے یہ بھی الفاظ کہے کہ: ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سارے جہاں کے پیغمبر ہیں، اسی طرح رام کرشنا غیر مسلموں کے پیغمبر ہیں۔ اور رام کرشنا ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبروں کے درمیان غیر مسلم کے پیغمبر بھی ہوسکتے ہیں۔ مندرجہ بالا مضمون میں شیخ رشید علی و جہانگیر کبیر کے سوال وجواب جو ہولی سے متعلق ہیں کی وجہ سے ان دونوں حضرات پر قرآن وحدیث کی روشنی میں کیا حکم لگے گا؟ جواب سے مستفید فرمائیں۔

المستفتی: شیخ عرفان علی، شیخ حیدر علی، مدنا پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ہولی کے رنگ وغیرہ سے حفاظت کے لئے چھٹی کرنا اور رنگوں سے حفاظت کے لئے ہولی کی رخصت کو تسلیم کرنا شرعاً بلا کراہت جائز اور درست ہے، اس سے مسلمانوں کے اسلامی عقائد میں کوئی فرق نہیں آتا ہے، نیز یہ کہنا کہ میں ہولی کو اسی طرح مانتا ہوں کہ جس طرح غیر مسلم ہماری عید وغیرہ کو مانتے ہیں، تو اس کا مطلب یہ ہے کہ نہ میں ہولی پر عقیدت رکھتا ہوں اور نہ ہی وہ احترام کرتا ہوں جو عید وغیرہ پر عقیدت اور اس کا احترام کرتا ہوں جیسا کہ غیر مسلم کو ہمارے عید وغیرہ پر عقیدت نہیں ہوتی ہے، بس صرف اتنا ہے کہ وہ ہماری عید کو ہمارے دھرم کی چیز جانتے ہیں اور ہم بھی ہولی کو ان کے دھرم کی چیز جانتے ہیں، اس سے عقیدہ پر کوئی فرق نہیں آتا ہے۔

**الضرر یدفع بقدر الإمکان.** (قواعد الفقه، اشرفی دیوبند ۸۸)

**(۲)** کسی کو بلا سند پیغمبر تسلیم کرنا درست نہیں ہے، چاہے راؤ ما کرشنا ہو یا کوئی دوسرا، ہاں البتہ غیر مسلم رام کرشنا کو اپنے دھرم میں پیغمبر جیسا مانتے ہیں؛ لیکن مسلمانوں کے لئے درست نہیں ہے کہ رام کرشنا کو پیغمبر مانیں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/۴۷۴، جدید ڈابھیل ۱/ ۴۵۳، کفایت المفتی قدیم ۱/ ۸۷، جدید زکریا ۱/ ۱۴۸، مطول ۱/ ۲۵۷)

نیز اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں اسلام دشمن غیر مسلم اور ان کے بڑوں کو گالی اور برا بھلا کہنے سے ممانعت فرمائی ہے؛ اس لئے رام کرشنا کو زانی یا اس جیسے دوسرے الفاظ سے یاد کرنا شرعاً جائز نہیں ہے۔

**وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًا بِغَيْرِ عِلْمٍ.**

[سورة الأنعام، آیت: ۱۰۷]

لہٰذا نہ شیخ رشید علی کا رام کرشنا کو پیغمبر کہنا درست ہے اور نہ ہی جہانگیر کبیر کا رام کرشنا کو برا کہنا جائز ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷؍ ذیقعدہ ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۵۱۲/۲۵)

# ١٣/ باب ما يتعلق بالصحابة

## صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین معیارِ حق ہیں؟

**سوال** [٢٨٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم معیار حق، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم معیار حق، بہت لوگ کہتے ہیں معیار حق ایک ہوتا ہے، دو نہیں ہوتے۔

المستفتی: غلام حسین انجینئر کھالا پار، مظفر نگر (یو پی) ٢٥١٠٠٢

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر تمام انبیاء علیہم السلام نے اللہ تعالیٰ کے دین متین کو بلا کسی کمی وزیادتی کے صحیح صحیح پہنچا دیا ہے، اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی آیت غلط طریقے سے منسوب نہیں کی اور یہی معیار حق کا مطلب ہے؛ لہٰذا آنحضور اور تمام انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام معیار حق ہیں، اسی طرح حضرات صحابہ نے بھی آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم سے دین کو صحیح اور ٹھیک طریقے سے نقل فرمادیا ہے؛ لہٰذا نقل دین میں صحابہ بھی معیار حق ہیں، جو لوگ معیار ایک ہونے کی دلیل سے حضرات صحابہ کو معیار حق نہیں مانتے ان سے دریافت کیا جائے کہ کیا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ دوسرے انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام برحق نہیں تھے؟ کیا معیار حق نہیں تھے؟ کیا اللہ پاک کے دین کو برحق طریقے سے نہیں پہنچایا؟ اگر یوں اشکال کیا جائے کہ انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام الگ الگ زمانہ میں آئے تھے، تو کیا حضرت ہارون اور موسیٰ علیہما السلام ایک زمانہ میں نہیں آئے تھے؟، اگر سب معیار حق تھے، تو تعدد کہاں سے آگیا؟ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۴/۴۴، جدید زکریا ۳/ ٦٧، فتاوی محمودیہ، قدیم ١/ ٢٩٢، جدید ڈابھیل ٢/ ٢٠٣)

**إذا رأيت الرجل ينقص أحدا من أصحاب رسول الله ﷺ ،فاعلم أنه زنديق، وذلك أن القرآن حق والرسول حق، وما جاء به حق، وما أدى ذلك إلينا إلا الصحابة، فمن جرحهم إنما أراد إبطال الكتاب والسنة، فيكون الجرح به أليق، والحكم عليه بالزندقة والضالة أقوم وأحق. الخ** (فتح المغيث /٣٧٥، مظاهر حق مطبوعه نولكشور ٤/ ٦٥٥)

**عن عبدالله بن عمر قال: قال رسول الله ﷺ:** ...... **كلهم في النار إلا ملة واحدة، قالوا: وما هي يا رسول الله! قال: ما أنا عليه وأصحابي.**

(ترمذي شريف، أبواب الإيمان، باب افتراق هذه الأمة، النسخة الهندية ٢/ ٩٣، دارالسلام، رقم: ٢٦٤١، المعجم الأوسط، دارالفكر ٣/ ٣٨٠، رقم: ٤٨٨٦، ٧٨٤٠، المعجم الكبير، دار احياء التراث العربي ١٤/ ٥٢، رقم: ١٤٦٤٦، المستدرك للحاكم، مكتبه نزار مصطفى الباز ١/ ١٨٩، رقم: ٤٤٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱؍ جمادی الثانی ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۷۵۶)

## حضور ﷺ کے بعد سب سے افضل کون ہیں؟

**سوال** [۲۸۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: شیعہ اثنا عشری اللہ کو وحدہ لاشریک لہ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو کائنات میں سب سے افضل مانتے ہیں۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد تمام صحابہ میں سب سے افضل حضرت علی رضی اللہ عنہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اختیار کردہ خلیفہ کو مانتے ہیں۔

المستفتی: احقر عبداللہ مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور اکرم ﷺ نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے ساتھ تعلق اور محبت کی بارہا ترغیب دی ہے؛ لیکن آپ ﷺ نے حضرت علی کو خلافت کے لئے اختیار فرمایا ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ آپ کے اختیار کردہ خلیفہ ہیں، یہ من گھڑت بات ہے، یہ اہل شیعہ کی اپنی طرف سے گھڑی ہوئی بات ہے۔ تفصیل میں نہ جاتے ہوئے صرف دو حدیثیں ہم آپ کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ حدیث نمبر (۱): بخاری شریف میں صاف اور واضح الفاظ میں یہ روایت موجود ہے کہ وفات سے تین دن پہلے حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے حضرت علی کا ہاتھ پکڑ کر کہا کہ اے علی! عبدالمطلب کی اولاد کی موت کی علامت میں پہچانتا ہوں، حضور ﷺ پر موت کے آثار مجھے نمایاں نظر آرہے ہیں کہ اللہ کی قسم تین دن بعد تم ڈنڈے کے غلام ہوجاؤ گے؛ لہٰذا تم میرے ساتھ حضور ﷺ کے پاس چلو اور آپ سے صاف طور پر معلوم کرلیا جائے کہ امور خلافت کس کو ملیں گے، اگر امور خلافت ہم کو ملنا ہے، تو لوگوں پر واضح ہوجائے گا۔ اور اگر دوسروں کو ملنا ہے، تو دوسروں کو ہمارے لئے وصیت فرمادیں گے کہ آنے والے خلیفہ ہمارے ساتھ اچھا برتاؤ کریں، تو اس پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ ہم نے اگر حضور ﷺ سے معلوم کرلیا اور آپ نے منع کردیا، تو ہمیشہ کے لئے خلافت ہمارے ہاتھ سے نکل جائے گی، تو شیعہ حضرات سے سوال یہ ہے کہ اگر حضرت علی کرم اللہ وجہہ آپ کے اختیار کردہ خلیفہ ہیں، تو پھر حضرت علی کو یہ خطرہ کیوں محسوس ہوا کہ حضور ﷺ حضرت علی کو خلافت کی ذمہ داری سے منع فرمادیں گے، اگر حضرت علی رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اختیار کردہ خلیفہ ہوتے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو یہ خطرہ ہرگز نہ ہوتا۔ اور حضرت عباس کے ساتھ حضور ﷺ کے دربار میں حاضر ہوکر سوال فرماتے اور معاملہ صاف فرمالیتے، مگر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دور دور تک اس کی امید بھی نہ تھی کہ حضور ﷺ خلافت ہم کو سونپیں گے؛ اس لئے حضور ﷺ

کے پاس تشریف لے جانے سے انکار فرمادیا؛ لہٰذا شیعہ حضرات کی طرف سے یہ بات محض گھڑی ہوئی ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ رسول اکرم ﷺ کے اختیار کردہ خلیفہ ہیں۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**أن عبد الله بن عباس أخبره أن علی بن أبي طالب خرج من عند رسول الله ﷺ في وجعه الذي توفی فيه، فقال الناس: يا أبا حسن كيف أصبح رسول الله ﷺ؟ فقال: أصبح بحمد الله بارئا، فأخذه بيده عباس بن عبد المطلب، فقال له: أنت والله بعد ثلاث عبد العصا، وإني والله لأرى رسول الله ﷺ سوف يتوفی من وجعه هذا إني لا عرف وجوه بني عبد المطلب عند الموت إذهب بنا إلی رسول الله ﷺ، فلنسئله فيمن هذا الأمر إن كان فينا علمنا ذلک، وإن كان في غيرنا علمناه، فأوصی بنا، فقال علی: إنّا والله لئن سألناها رسول الله ﷺ، فمنعناها لا يعطيناها الناس بعده، وإني والله لا اسئلها رسول الله ﷺ.**

(بخاري شريف، كتاب المغازي، باب مرض النبي ووفاته، النسخة الهندية ۲/ ۶۳۹، رقم: ۴۲۶۶، ف: ۴۴۴۷)

**حدیث نمبر دو:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی میں بارہا فرمایا میں عنقریب تمہارے درمیان سے پردہ کر کے جانے والا ہوں اور تمہارے ساتھ میری زندگی بہت کم ہے؛ لہٰذا میرے بعد تم ابو بکر اور عمر کی اقتدا کرنا اس روایت میں یہ بات صاف واضح ہے کہ حضور ﷺ کے فوراً بعد ابو بکر خلیفہ بننے والے ہیں اور پھر حضرت عمر خلیفہ بننے والے ہیں، ان دونوں کی اقتداء اور پیروی کرنا پوری امت پر لازم اور ضروری ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**عن حذيفة قال كنا جلوسا عند النبي ﷺ فقال: إني لا أدري ما بقائي فيكم فاقتدوا بالذين من بعدي، وأشار إلی أبي بكر وعمر.** (ترمذي

شريف، أبواب المناقب، مناقب أبي بكر الصديق، النسخة الهندية ٢/ ٢٠٧، رقم: ٣٦٦٣، ابن ماجه، فضل أبي بكر الصديق، طبع هندي ١/ ١٠، دارالسلام، رقم: ٩٧)

**عن حذيفة أن النبي ﷺ قال: اقتدوا بالذين من بعدي أبي بكر وعمر.** (مسند أحمد بن حنبل ٥/ ٣٨٢، رقم: ٢٣٦٣٤)

**وأفضل البشر بعد نبينا أبو بكر الصديقؓ، ثم الفاروقؓ، ثم عثمان ذو النورينؓ، ثم على المرتضىؓ، وخلافتهم على هذا الترتيب أيضا (وتحته في شرح العقائد) يعني أن الخلافة بعد رسول الله ﷺ لأبي بكرؓ، ثم لعمرؓ، ثم لعثمانؓ، ثم لعليؓ وذلک لأن الصحابة قد اجتمعوا يوم توفى رسول الله ﷺ في سقيفة بني ساعدة، واستقرر أيهم بعد المشاورة والمنازعة على خلافة أبي بكر، فأجمعوا على ذلک، وبايعه عليؓ على رؤس الأشهاد بعد توقف كان منه، ولو لم تكن الخلافة حقا له لما اتفق عليه الصحابة، ولنازعه عليؓ كما نازع معاويةؓ، ولاحتج عليهم لو كان في حقه نص كما زعمت الشيعة، وكيف يتصور في حق أصحاب رسول الله عليه السلام الإتفاق على الباطل، وترک العمل بالنص الوارد. الخ.** (شرح العقائد النسفية نعيمية / ١٥٠)

**ونثبت الخلافة بعد رسول الله ﷺ أولا لأبي بكر الصديق رضى الله عنه تفضيلا له وتقديما على جميع الأمة، ثم لعمر بن الخطاب رضى الله عنه ، ثم لعثمان رضى الله عنه، ثم لعلي بن أبي طالب رضى الله عنه.** (شرح العقيدة الطحاوية، المكتبة الإسلامي/ ٤٧١ تا ٤٨٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٦/ ربیع الثانی ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٣١٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٦/ ٤/ ١٤٢٥ھ

## کیا صحابہ حضور ﷺ کے بھائی نہیں ہیں؟

**سوال** [۲۹۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت طلحہ بن عبید اللہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں سفر پر روانہ ہوئے، قبورِ شہداء کا قصد تھا، حرۂ واقم سے اترے تو نشیب میں چند قبریں نظر آئیں، عرض کیا: اے اللہ کے رسول! کیا ہمارے بھائیوں کی قبریں یہی ہیں؟ فرمایا: یہ ہمارے اصحاب کی قبریں ہیں، شہدائے احد کے مقبرے پر پہنچے تو فرمایا: یہ رہیں ہمارے بھائیوں کی قبریں۔

**قال: خرجنا مع رسول الله ﷺ نريد قبور الشهداء حتى إذا أشرفنا على حرة واقم، فلما تدلينا منها، فإذا قبور بمحنية، قال: قلنا: يا رسول الله! أقبور إخواننا هذه؟ قال: قبور أصحابنا، فلما جئنا قبور الشهداء، قال: هذه قبور إخواننا.** (سنن أبي داؤد، كتاب المناسك، باب زيارة القبور ١/ ٢٧٩، دارالسلام، رقم: ٢٠٤٣)

قبور شہدائے احد کی زیارت کے لئے کوئی خاص دعا نہیں، وہی دعا کرنی چاہئے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زیارت قبور کے لئے سکھائی تھی۔ دعا حسب ذیل ہے:

**السلام عليكم أهل الديار من المؤمنين والمسلمين، وإنا إنشاء الله بكم لاحقون يرحم الله المستقدمين منكم والمستأخرين نسأل الله لنا ولكم العافية.** (صحيح مسلم، رقم: ٧٥، ٩٧٤، سنن ابن ماجة، رقم: ١٥٤٧)

تم پر سلامتی ہو اے مؤمنو! اور مسلمانوں کی بستی والوں ہم بھی انشاء اللہ تم سے آ ملنے والے ہیں، اللہ تعالیٰ تم میں سے پہلے جانے والو پر بھی رحم کرے اور بعد میں جانے والوں پر بھی، ہم اللہ تعالیٰ سے اپنے اور تمہارے لئے عافیت طلب کرتے ہیں۔

جناب عالی! حدیث بالا میں بھائیوں اور اصحاب میں واقع فرق وضاحت طلب ہے،

سیدھا سادھا اور قطعی غیر گنجلک سوال ہونے کی صورت میں امید ہے کہ سائل کو حاضری سے معاف فرمایا جائے گا۔

المستفتی: احمد یار بیگ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** صحابی ان کو کہا جاتا ہے جنہوں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت کا شرف حاصل فرمایا ہے۔ اور صحابی کی جمع صحابہ اور اصحاب دونوں آتی ہے۔ اور کبھی حضور صلی اللہ عیہ وسلم نے صحابہ کے بارے میں اخوان کا لفظ بھی استعمال فرمایا ہے؛ اس لئے کہ اصحابِ رسول دین کے اعتبار سے بھائی بھی ہیں؛ اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی کسی صحابی کے بارے میں ''اخی'' کا لفظ استعمال کیا اور کبھی کسی کی حمایت کے بارے میں ''اخوان'' کا لفظ استعمال کیا ہے۔ اور صحابہ کے بعد آنے والے لوگوں کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی بھی اصحابی کا لفظ استعمال نہیں فرمایا ہے؛ بلکہ ان کے لئے خاص طور پر ''اخوان'' کا لفظ استعمال فرمایا ہے؛ لہٰذا صحابی اور صحابہ کے الفاظ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت یافتہ خوش نصیب اور مقدس اصحاب رسول کے ساتھ خاص ہیں۔ اور ''اخوان'' کا لفظ عام خاص من وجہ کی حیثیت رکھتا ہے کہ یہ لفظ غیر صحابی کے لئے خاص طور پر استعمال ہوا ہے، جیسا کہ مسند امام احمد بن حنبل کی روایت میں ہے۔ اور کبھی صحابہ و غیر صحابہ دونوں کے لئے استعمال ہوا ہے، جیسا کہ ابوداؤد کی روایت میں ہے:

**الصحابي من لقي النبي مؤمنا، ومات على إيمانه.** (لغة الفقهاء، كراچی ٢٧١)

**عن ربيعة يعني ابن الهدير قال: ما سمعت طلحة بن عبيد الله يحدث عن رسول الله ﷺ حديثا قط غير حديث واحد، قال: قلت: وما هو؟ قال: خرجنا مع رسول الله ﷺ نريد قبور الشهداء حتى إذا أشرفنا على حرة واقم، فلما تدلينا منها، فإذا قبور بمحنية قال: قلنا: يا رسول الله! أقبور إخواننا هذه؟ قال: قبور أصحابنا، فلما جئنا قبور**

**الشهداء، قال: هذه قبور إخواننا.** (أبوداؤد شریف، کتاب المناسك، باب زیارة القبور، النسخة الهندیة ۱/ ۲۷۹، دارالسلام، رقم: ۲۰۴۳)

**عن أبي هريرة رضـ عن النبي صلى الله عليه وسلم أنه أتى المقبرة، فسلم على أهل المقبرة، فقال: سلام عليكم دار قوم مؤمنين وإنا إنشاء الله بكم لاحقون، ثم قال: وددت أنا قد رأينا إخواننا، قال: فقالوا يا رسول الله! ألسنا بإخوانك؟ قال: بل أنتم أصحابي، وإخواني الذين لم يأتوا بعد، وأنا فرطهم على الحوض.** (مسند الإمام أحمد بن حنبل ۲/ ۳۰۰، رقم: ۷۹۸۰، ۲/ ۴۰۸، رقم: ۹۲۸۱، نسائي، کتاب الطهارة، حلیة الوضوء، النسخة الهندیة ۱/ ۱۹، رقم: ۱۵۰، صحیح ابن خزیمة، المکتب الإسلامي ۱/ ۴۸، رقم: ٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۱۳۵)

## کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اصحاب صفہ کو تعلیم دی ہے اور حضرت انس خادم رسول ہیں

**سوال** [۲۹۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: دو شخص کے درمیان (ایک فاضل دیوبند، ایک عام آدمی) گفتگو شروع ہوئی، موضوع تھا صفہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھایا یا نہیں؟ اور حضرت انس رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شاگرد ہیں یا خادم؟

دوران بحث فاضل دیوبند نے کہا کہ باضابطہ طریقہ پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صفہ میں نہیں پڑھایا، ہاں اگر تم کہیں دکھادو گے تو تسلیم کرلیں گے۔

اور حضرت انس رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دس سال شبانہ روز خدمت گذاری کی ہے۔ اور خود حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میری والدہ نو سال کی عمر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت گذاری کے لئے چھوڑ آئی تھیں۔

اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلا ہوا ہر جملہ حدیث ہے۔ اور قرآن کی آیات جب حضرت جبرئیل علیہ السلام لاتے تھے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کاتبین وحی کو بلا کر لکھوادیا کرتے تھے، پھر بعد میں ان سب آیات کو یکجا کیا گیا ہے۔

واضح رہے کہ یہ گفتگورات میں ہوئی، صبح وہ دوسرا شخص میدان میں آیا اور مقتدیوں کی موجودگی میں جارحانہ انداز میں گویا ہوا کہ تو ایمان سے خارج ہوگیا، تو نے نبی پر بہتان باندھا ہے، توبہ کر، ورنہ مصلی کھینچ لوں گا اور پوری جہالت پر اتر آیا، جس کو میں قلم بند نہیں کرسکتا۔ مذکورہ تحریر کا مطالعہ فرمائیں اور مفتیان کرام بتلائیں کہ فاضل دیوبند کے کس جملہ سے نبی پر بہتان ثابت ہورہا ہے اور ایمان سے خارج ہوگیا؟ بینوا توجروا

المستفتی: عبدالغفار قاسمی موانہ، میرٹھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت انس رضی اللہ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خادم تھے یا شاگرد؟ اس سلسلہ میں وضاحت یہ ہے کہ بخاری شریف میں روایت ہے کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کے سوتیلے باپ ابوطلحہ ان کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کے لئے لائے اور یہ کہہ کر پیش فرمایا کہ یارسول اللہ! یہ انس ہوشیار بچہ ہے، آپ کو خدمت کے لئے ایسے بچہ کی ضرورت ہے؛ اس لئے میں پیارے انس کو آپ کی خدمت کے لئے دیتا ہوں، حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ نو دس سال کی عمر میں میرے والد نے مجھے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کے لئے پیش کردیا تھا، اس وقت سے لے کر حضور کے دنیا سے پردہ فرما کر تشریف لے جانے تک میں مسلسل حضور کی خدمت میں خادم کی حیثیت سے رہا؛ اس لئے حضرت انس رضی اللہ عنہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خادم یا خادم خاص کہنا کسی طرح گستاخی کی بات نہیں ہے اور کسی صحابی کے لئے حضور کا خادم ہوجانا باعث فخر ہوا کرتا تھا، ذلت ورسوائی ہرگز نہیں۔ اور اس اعتبار سے تمام صحابہ کرام کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا شاگرد قرار دینا درست ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے دینی فیض حاصل فرمایا کرتے تھے اور یہ کہا جاسکتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہر مجلس صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حق میں درس کی حیثیت رکھتی تھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم اکثر وبیشتر منبر پر یا مصلے پر تشریف فرما ہوکر خطبہ دیا کرتے تھے، اس کو درس سے بھی تعبیر کیا جاسکتا ہے؛ لیکن اس انداز سے مقام صفہ میں تشریف فرما ہوکر خطبہ دینے یا درس دینے کی بات ہم کو کسی حدیث میں نہیں ملی، اس وضاحت کے بعد یہ بات سمجھ لینی چاہئے کہ فاضل دیوبند یا کسی اور نے اگر یہ کہا ہو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صفہ میں بیٹھ کر باضابطہ درس نہیں دیا ہے، یا حضرت انس رضی اللہ عنہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خادم کہا ہو تو یہ کسی قسم کی گستاخی کی بات نہیں ہے؛ بلکہ صحیح اور درست ہے، ایسا کہنے والے کو ایمان سے خارج گردا ننا انتہائی جسارت کی بات ہے اور ایمان سے خارج کہنے والے کو چاہئے کہ جس کو ایسا کہا ہے اس سے معافی مانگے اور اللہ تعالیٰ سے توبہ کرے۔

**عن أنس بن مالک رضی اللہ عنہ عن أم سلیم أنها قالت: یا رسول اللّٰہ! أنس خادمک ادعو اللّٰہ له، قال: أللهم أکثر ماله وولده وبارک فیما أعطیته.**

(بخاري کتاب الدعوات، باب الدعاء بکثرة المال مع البرکة، النسخة الهندیة ۲/ ۹٤٤، برقم: ۶۱۳۳، ف: ۶۳۷۸، ترمذي، أبواب المناقب، مناقب أنس بن مالك، النسخة الهندیة ۲/ ۲۲۲، دارالسلام، رقم: ۳۸۲۹، مسند أحمد ۳/ ۲٤۸، رقم: ۱۳۶۲۹)

**عن أنس رضی اللہ عنہ قال: قدم رسول اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم المدینة لیس له خادم، فأخذ أبو طلحة بیدي، فانطلق بي إلی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم، فقال: یا رسول اللّٰہ! إن أنسا غلام کیس، فلیخدمک فخدمته في السفر والحضر الخ.** (بخاري، کتاب الوصایا، باب استخدام الیتیم في السفر والحضر، النسخة الهندیة ۱/ ۳۸۸، برقم: ۲۶۸۷، ص: ۲۷۶۸)

**عن أنس رضی اللہ عنہ قال: خدمت النبي صلی اللّٰہ علیه وسلم عشر سنین**

**بالمدينة.** (أبوداؤد، كتاب الأدب، باب في الحلم، النسخة الهندية ٢/ ٦٥٨، دارالسلام، رقم: ٤٧٧٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٠ ر رجب ١٤٣١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٩/٦/١٠١٣٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٠/٧/١٤٣١ھ

## صحابہ کرامؓ کی تنقیص اوران کی شانِ مبارک میں گستاخیاں

**سوال** [٢٩٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: صحابۂ کرام کی تنقیص کرنا کسی کو برا بھلا کہنا، کسی کو گھٹانا اور کسی کو بڑھانا، ان کی شان میں جومنہ میں آئے کہہ دینا کیسا ہے؟ جیسا کہ بعض فرق کا شیوا ہے۔

المستفتی: محمد حنیف گاؤں بیر پور تھان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کسی کی تنقیص کرنا برا بھلا کہنا، طعن وتشنیع کرنا ناجائز اور حرام ہے؛ بلکہ ان کو اپنے ایمان کی خبر لینا چاہئے، اور ایسے لوگوں کے لئے زندیقیت اور خارج اسلام ہونا ثابت ہے، نیز ایسے لوگوں کی توبہ بھی قبول نہیں ہوتی۔ (فتاوی رحیمیہ، قدیم ٤/ ٤٤، جدید زکریا ٣/ ٦٧)

**إذا رأيت الرجل ينقص أحدا من أصحاب رسول الله ﷺ فاعلم أنه زنديق، وذلک أن القرآن حق، والرسول حق، وما جاء به حق، وما أدى ذلک إلينا إلا الصحابة، فمن جرحهم إنما أراد إبطال الكتاب والسنة، فيكون الجرح به أليق، والحكم عليه بالزندقة والضلالة أقوم وأحق.** (فتح المغيث/ ٣٧٥، مظاهر حق ٤/ ٦٥٥، مطبوعه نولکشور)

**إعلم أن سب الصحابة من أكبر الفواحش، ومذهبنا ومذهب الجمهور أنه يعزر، وقال بعض المالكية: يقتل. وقوله: بأنه يقتل من**

سب الشيخين. وقوله: كل كافر تاب فتوبته مقبولة في الدنيا والآخرة إلا جماعة الكافر بسب النبي صلی اللہ علیہ وسلم وسب الشيخين أو أحدهما. الخ

(مرقاة، باب مناقب الصحابة، الفصل الأول، إمداديه ملتان ۱۱/ ۲۷۳، حاشية بخاري ۱/ ۵۱۵)

البتہ حضرات صحابہ کی فضیلت اور فرق مراتب حدیث وسنت سے ثابت ہے۔

وفي شرح السنة: قال أبو منصور البغدادي: أصحابنا يجمعون على أن أفضلهم الخلفاء الأربعة على الترتيب المذكور، ثم تمام العشرة، ثم أهل بدر، ثم أحد، ثم بيعة الرضوان، ومن له مزية من أهل العقبتين من الأنصار، وكذلك السابقون الأولون. الخ (مرقاة، باب مناقب الصحابة، الفصل الأول، مكتبه إمداديه ملتان ۱۱/ ۲۷۲، بذل المجهود، مكتبه يحيىٰ سهارنپور ۵/ ۱۹٦، دار احياء التراث العربي ۱۳/ ۳۸، حاشية مشكوة ۲/ ۵۵۳، نووي ۲/ ۲۷۲، حاشية بخاري ۱/ ۵۱۵)

وأفضل البشر بعد نبينا صلی اللہ علیہ وسلم أبوبكر الصديق رضی اللہ عنہ، ثم الفاروق رضی اللہ عنہ، ثم عثمان ذوالنورين رضی اللہ عنہ، ثم علي المرتضى رضی اللہ عنہ. (شرح العقائد النسفية ۱۴۸، ومثله في شرح العقيدة الطحاوية، بيروت ۴۷۱ تا ۴۸۵) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲/ جمادی الثانی ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۷۵۸)

## حضرت نعمان بن بشیرؓ کی کوئی نافرمان اولاد تھی؟ نیز نافرمان اولاد کو محروم کرنا

**سوال [۲۹۳]:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت نعمان بن بشیر کی اولاد میں سے کوئی نافرمان بھی تھی؟ جس کو نہ دینے کی بنا پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ناگواری کا اظہار کیا ہے، نیز یہ بات بھی ملحوظ رہے کہ جب سے میں نے اس کو الگ کیا ہے اس کی پڑھائی لکھائی اور جب اس کی اولاد پڑھنے

کے قابل ہوگئی، تو اس کی تمام اولاد کے تمام تعلیمی اخراجات میں نے ہی برداشت کئے تھے۔ اور جو جائیداد میں نے اس کو دی تھی اس کے علاوہ میرے دو مکان اور بھی ہیں، ان میں بھی اس وقت ان کا کاروبار ہے، اس کی ان نافرمانیوں کی وجہ سے اب میں یہ دونوں مکان بھی اس کو دینا نہیں چاہتا۔

المستفتی: ابوالحسن بارہ دری، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت نعمان بن بشیر کی اولاد کا مسئلہ نہیں تھا؛ بلکہ حضرت نعمان کے والد بشیر بن سعد کی اولاد کا مسئلہ تھا کہ حضرت نعمان بن بشیر کو ان کے والد نے دوسری اولاد کو نہ دے کر ان کو دینے کا ارادہ فرمایا تھا، اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دینا ہو تو سب کو برابر دو، اس بارے میں مسلم شریف ٢/ ٣٧ میں متعدد روایات موجود ہیں۔ اور حضرت بشیر بن سعد رضی اللہ عنہ کی اولاد یعنی حضرت نعمان بن بشیر کے بھائی بہنوں میں کوئی بھی نافرمان یا فاسق نہیں تھا؛ بلکہ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی صرف ایک بہن تھی، تو بیٹی کے باپ کی نافرمانی اور مقابلہ کا سوال ہی نہیں ہوتا۔ اور وہ صحابیہ تھیں۔ (مستفاد: أوجز المسالك، كتاب الأقضية، مالا يجوز من النحل، قديم ٥/ ٣٣١، دارالقلم ١٤/ ١٧١)

نیز حدیث نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ کی حدیث صرف استحباب پر محمول ہے، وجوب پر نہیں، ورنہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عاصم بن عمر کو اور حضرت عبداللہ بن عمر نے واقد بن عبداللہ کو دوسری اولاد کو نہ دے کر دیا ہے۔ اور عبدالرحمٰن بن عوف نے اپنی دوسری اولاد کو نہ دے کر اپنی بیوی ام کلثوم کی اولاد کو دیا ہے، یہ ساری احادیث ''اعلاء السنن ١٦/ ١٩'' اور ''طحاوی شریف ٢/ ٢٤٥'' میں سند کے ساتھ موجود ہے۔

(أوجز المسالك، كتاب الأقضية، مالا يجوز من النحل، قديم ٥/ ٣٣١،

دار القلم ١٤/ ١٧١) میں ایک کو زیادہ دینے یا دوسری اولاد کو نہ دے کر ایک کو دینے کے متعلق دس وجوہات نقل فرمائی ہیں۔ اور حضرت نعمان بن بشیر کی روایت کا جواب بھی دیا ہے۔ اور ''اعلاء السنن ١٦/ ٩١'' میں بھی بہت سے اسباب نقل فرمائے ہیں، ان میں فسق وسرکشی کو بھی نقل فرمایا ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/۷/۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/۳۲-۴۷۹۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۴/۴/۱۴۱۷ھ

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کا دیونی کے ساتھ کشتی لڑنا

**سوال** [۲۹۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جیسا کہ مشہور ہے کہ دیونی نے چیلنج کیا کہ جو مجھے پچھاڑے گا میں اس سے شادی کروں گی، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے کشتی لڑی اور جیتنے پر اس دیونی سے شادی کرلی، اس دیونی کے بطن سے محمد حنیف پیدا ہوئے۔

(۱) کیا یہ واقعہ صحیح ہے؟ (۲) کیا حضرت علی کشتی لڑا کرتے تھے؟ (۳) کیا کشتی کا اکھاڑا حضرت علی رضی اللہ عنہ کا تھا؟

المستفتی: شریف حسین، محلّہ سرائے

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** یہ واقعہ غلط اور من گھڑت ہے؛ بلکہ حضرت علی کرم اللہ جہہ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد باوقات مختلفہ آٹھ بیویاں کیں، ان میں سے پانچویں جنگ یمامہ کی فتح یابی پر بہت سی باندیاں ہاتھ آئی تھیں، تو تقسیم غنائم میں قبیلہ بنوحنفیہ کی ایک عورت بنام خولہ بنت جعفر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے حصہ میں آئیں، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کو آزاد کرکے نکاح کرلیا، ان کے بطن سے حضرت محمد بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیدا ہوئے جو عوام میں محمد بن الحنفیہ کے نام سے

مشہور رہیں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۵/ ۳۲۴، جدید ڈابھیل ۴/ ۵۴۶، تاریخ طبری ۴/ ۶۰۰، تاریخ الاسلام نجیب آبادی ۱/ ۵۱۸)

**وله محمد بن علي الأكبر الذي يقال له: محمد بن الحنفية أمه خوله بنت جعفر.** (تاريخ طبري ٤/ ١١٨)

**وأما ابنه محمد الأكبر فهو ابن الحنفية، وهي خوله بنت جعفر بن قيس سباها خالد أيام الصديق أيام الردة من بني حنيفة، فصارت لعلي بن أبي طالب، فولدت له محمد هذا.** (البداية والنهاية، دارالفكر ٥/ ٤٤٣)

(۲) حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف یہ نسبت بے اصل اور بے دلیل ہے کہ ہمارے زمانے کے پہلوانوں کی طرح کشتی لڑا کرتے تھے۔

(۳) اس کی بھی کوئی اصل نہیں ہے؛ بلکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ ایک بہترین عمدہ جنگ باز اسلامی سپہ سالار تھے، اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے کفار کی سرکوبی کرتے تھے، چنانچہ خیبر کی فتح یابی بھی ان ہی کے ہاتھ سے ہوئی۔

**علي بن أبي طالب الهاشمي رضى الله عنه -إلى- وكان قد اشتهر بالفروسية والشجاعة والإقدام -إلى- ومن خصائص عليؓ قوله صلى الله عليه وسلم يوم خيبر: لأدفعن الرأية غدا إلى رجل يحب الله ورسوله، ويحبه الله رسوله يفتح الله على يديه.** (الإصابة في تمييز الصحابة ٢/ ١٢٩٥، رقم: ٥٦٩٠) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ محرم الحرام ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۴۶۵)

## کیا حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کو حد زنا لگائی گئی؟

**سوال** [۲۹۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کتاب ''ریڈیائی تقریریں'' مصنف مولانا کبیر الدین فاران نے اپنی کتاب میں درج کیا ہے: حضرت عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے اپنے دور خلافت میں اپنے بیٹے کو حد زنا لگوائی، یعنی سو کوڑے زنا کے ثابت ہونے پر اور پچہتر یا اسی کوڑے لگنے پر ان کے صاحبزادے کی روح پرواز کر گئی، تو پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیس یا پچیس کوڑے ان کی نعش پر لگوائے۔ اور اس بات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ حد لگواتے ہوئے اگر ان کی جان نکل گئی تو مردہ پر ہی پوری حد لگائی جائے، اس کا کیا حکم ہے؟ حد پوری کی جائے یا چھوڑ دی جائے؟ اور یہ واقعہ صحیح ہے یا جھوٹ؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** مقررین حضرات سوال میں ذکر کردہ واقعہ جو حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کی طرف منسوب کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے بیٹے پر حد زنا لگوائی ہے، یہ غلط اور بہتان ہے۔ حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ ایک متقی پرہیز گار عالم فاضل انسان تھے، اللہ کا خوف ہمہ وقت رہتا تھا، ایک مرتبہ بغرض تجارت مصر گئے، وہاں انہوں نے نبیذ پی لی تھی (یعنی کھجور کا شربت) جو حلال ہے؛ لیکن گرمی کی شدت بڑھ جانے کی وجہ سے اس نبیذ میں سکر (نشہ) آ گیا تھا اور حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کو پینے کے بعد سکر کا احساس ہو گیا تھا، مگر غایت درجہ تقویٰ کی وجہ سے انہوں نے اپنے آپ کو مصر کے گورنر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے پاس حاضر کیا اور ان سے کہا کہ شراب کی حد جاری کریں، حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے ان سے تفصیلات معلوم کر کے اور ہلکی سی شراب کی حد جاری کرا دی، یہ بات حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوئی، انہوں نے فوراً عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کے پاس لکھا کہ ابوشحمہ کو میرے پاس بھیج دو، میں خود اس معاملہ کی تحقیق کرنا چاہتا ہوں؛ لہٰذا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے تحقیق کر کے دوبارہ نشہ کی حد جاری کرائی تھی، تا کہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ امیر المؤمنین کے لڑکے کے ساتھ رعایت کا معاملہ

ہوا، چنانچہ جب حد جاری ہوئی تو حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کا برا حال ہوگیا، سفر کی تکان اولوالعزم باپ کی ناراضگی اور کوڑوں کی مار نے انہیں بیمار کرڈالا اور اسی بیماری میں ان کا انتقال ہوگیا رضی اللہ عنہ۔ (فارق اعظم رضی اللہ عنہ ص: ۳۷) نیز ۸۰/ کوڑے لگانے کے بعد نعش پر بیس کوڑے لگانے کا واقعہ بھی غلط ہے۔

**وأخرج عبدالرزاق والبيهقي عن ابن عمر رضى الله عنهما، قال: شرب أخي عبدالرحمن، وشرب معه أبو سرعة عقبة بن الحارث، وهما بمصر في خلافة عمر رضى الله عنه فسكرا، فلما أصبحا انطلقا إلى عمرو بن العاص رضى الله عنه وهو أمير مصر، فقالا: طهرنا فإنا قد سكرنا من شراب شربناه -إلى- فلما قدم على عمر رضى الله عنه جلده وعاتبه لمكانه منه ثم أرسله، فلبث شهرا صحيحا، ثم أصابه قدره فمات، فيحسب عامة الناس أنه مات من جلد عمر، ولم يمت من جلد عمر.**

(حياة الصحابة عربي ٢/ ١٢٩، السنن الكبرى للبيهقي، دارالفكر ٨/ ٣١٢، ٣١٣، الإستيعاب، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٨٥، رقم: الترجمة: ٤١٥١، أسد الغابة، دارالفكر ٣/ ٣٧٤، رقم الترجمة: ٣٣٥٩، الإصابة فى تمييز الصحابة، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٤٨٦، رقم: ٥١٨٩، كنز العمال ١٢/ ٢٩٦، رقم: ٣٦٠٠٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/۲/۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/۴۶۹۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
۲۹/۲/۱۴۱۷ھ

## حضرت ابوشحمہؓ کا شراب پی کر بدکاری کرنے کے واقعہ کی تحقیق

**سوال** [۲۹۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بعض کتب میں حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کا واقعہ ہے کہ یہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے بیٹے ہیں، انہوں نے ایک مرتبہ شراب پی کر کسی عورت سے زنا کرلیا؛ لہٰذا

اس سے بچہ پیدا ہوگیا، عورت نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس دعویٰ کردیا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حد جاری کردی؛ لہٰذا اسی کوڑوں میں حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کا دم نکل گیا، قصہ طویل ہے۔ کیا ابوشحمہ رضی اللہ عنہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے کوئی بیٹے ہیں؟ اگر ہیں تو کیا یہ واقعہ صحیح ہے؟

المستفتی: محمد عثمان شیرکورٹ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کا جو واقعہ معتبر کتابوں میں ملتا ہے، وہ اس طرح ہے کہ ان کا نام عبدالرحمٰن تھا، وہ کسی کام سے مصر گئے ہوئے تھے، اور وہ بھی اللہ سے ڈرنے والے عالم فاضل متقی تھے اور مصر کے قیام کے دوران انہوں نے نبیذ پی لی تھی۔ اور نبیذ شرعاً حلال چیز ہے، مگر اس کو اگر دھوپ میں رکھ دیا جائے تو سکر آجاتا ہے۔ اور انہوں نے جو نبیذ پی تھی، اس میں تیز دھوپ کی وجہ سے قدرے سکر آگیا تھا، جس کے نتیجہ میں ان کو معمولی نشہ کا احساس ہوا اور چونکہ متقی تھے؛ اس لئے امیر مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے خود جاکر کہا کہ مجھے نشہ کی حد لگائیے، تو حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے ہلکی سی حد لگائی، مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم ہوگیا، تو ان کو مصر سے بلوا کر پھر سے حد جاری کی، تاکہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ امیر المؤمنین نے اپنے بیٹے کے ساتھ رعایت کی ہے۔ اور سفر کی تکان اولوالعزم باپ کی ناراضگی اور کوڑوں کی مار نے ان کو بیماری میں ڈال دیا، جس کی وجہ سے ایک ماہ کے بعد وہ اللہ کو پیارے ہوگئے تھے۔ اور واعظین جوان پر زنا کی تہمت لگاتے ہیں، اس کی کوئی اصل نہیں ہے، یہ ایک پاکباز اور پاکدامن متقی پر تہمت ہے۔ دیکھئے: (فاروق اعظم/ ۳۷)

**وعبدالرحمن بن الأوسط، هو أبو شحمة، هو الذي ضربه عمرو بن العاص بمصر في الخمر، ثم حمله إلى المدينة، فضربه أبوه أدب الوالد، ثم مرض ومات بعد شهر، وأما أهل العراق فيقولون: إنه مات تحت سياط عمر، وذلک غلط.** (الإستيعاب، دارالكتب العلمية بيروت ۲/

٣٨٥، رقم: الترجمة ١٤٥١، أسد الغابة في معرفة الصحابة ٣/ ٣٧٤، رقم الترجمة ٣٣٥٩، الإصابة في تمييز الصحابة، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٢٨٥، رقم: ٥١٨٩، السنن الكبرى للبيهقي، دارالفكر ٨/ ٣١٢، ٣١٣، حياة الصحابة عربي ٢/ ١٢٩، منتخب كنز العمال على هامش مسند أحمد ٤/ ٤٢٠ تا ٤٢٢، كنز العمال ١٢/ ٢٩٦، رقم: ٣٦٠٠٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٠/ ربیع الاول ١٤١٤ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٩/ ٣٣٥١)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٠/ ٣/ ١٤١٤ھ

## حضرت ابوشحمہؓ کے زنا کے واقعہ کی تحقیق

**سوال** [٢٩٧]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے کتنے صاحبزادے تھے؟ کیا ان میں سے کسی پر حد زنا جاری ہوئی ہے؟ ابوشحمہ کون ہیں، ان کے متعلق جو زنا کے ارتکاب کا واقعہ مشہور ہے، اس کی کیا حقیقت ہے؟ براہ کرم مفصل ومدلل جواب سے نوازیں۔

**المستفتي:** محمد وسیم اکرم قاسمی خادم مدرسہ مدینۃ العلوم نگینہ، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** (١) حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے سات صاحبزادے تھے: (١) عبد اللہ (٢) عبد الرحمٰن الاکبر، کنیت ابوعیسیٰ ہے (٣) عبید اللہ (٤) عاصم (٥) زید (٦) عبد الرحمٰن الاوسط، کنیت ابوشحمہ (٧) عبد الرحمٰن والد المجبر۔ (مستفاد: اسد الغابہ، دارالفکر ٣/ ٣٧٣، ٦/ ١٣٤، الاصابہ فی تمیز الصحابۃ، دارالکتب العلمیۃ بیروت ٤/ ٢٨٦، تاریخ اسلام ١/ ٣٦٨)

(٢) ابوشحمہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت عبد الرحمٰن الاوسط کی

کنیت ہے۔ (الاصابہ فی تمیز الصحابہ، دارالکتب العلمیۃ بیروت ۴/ ۲۸۶، اسد الغابہ، دارالفکر ۳/ ۳۷۳،، فاروق اعظم/ ۳۷، امداد المفتیین ۲/ ۲۶۹)

ان کی جانب جوزنا کا واقعہ مشہور ومعروف ہے، وہ کذب وافتراء اور محض موضوع روایات پر مبنی ہے، جس کی کوئی اصلیت معتبر کتب حدیث وتاریخ میں منقول نہیں؛ البتہ شرب نبیذ اوراس پر حد کاواقعہ ماثور ومنقول ہے۔ (تذکرۃ الموضوعات،حدیث ابی شحمہ)

**ولد عمر رضى الله عنه، وزناه وأقامه عمر عليه الحد وموته بطوله لا يصح، بل وضعه القصاص، والذي ورد ما روى أن عبدالرحمن الأوسط من أولاد عمرؓ، ويكنى أبا شحمة كان غازيا، مضى فشرب نبيذا فجاء إلى عمرو بن العاص رضى الله عنه، وقال: أقم علي الحد، فامتنع، فقال: إني أخبر أبي إذا قدمت إليه فضربه الحد في داره، فكتب إليه عمر يلومه، فقال: الا فعلت به ما تفعل بالمسلمين، فلما قدم على عمر ضربه، واتفق ان مرض فمات.** (تذكرة الموضوعات، للفتنى، دارالكتب العليمة بيروت ١/ ١٨٠)

(۳) صحیح واقعہ احادیث کی روشنی میں یہ ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ کے زمانۂ خلافت میں مصر میں میرے بھائی عبدالرحمٰن اوران کے ساتھ ابوسرعہ عقبہ بن حارث نے نبیذ پی لی تھی (جس کے پینے میں کوئی خاص بات نہ تھی؛ کیوں کہ اس زمانے میں نبیذ پینے کا عام رواج تھا جواز روئے شرع حلال ہے؛ لیکن کھجوروں کے پانی میں زیادہ دیر پڑا رہنے سے ان میں تخمیر پیدا ہوگئی تھی، جس کے پینے سے انہیں معمولی نشہ ہوگیا تھا۔ (ابوشحمہ اللہ سے ڈرنے والے عالم فاضل متقی وپرہیزگار بندے تھے، ان کے ساتھی ابوسرعہ بھی تقریباً اسی صفت سے متصف تھے، یہ بات ان کے تقویٰ اور پرہیزگاری کے خلاف تھی) اس لئے افاقہ کے بعد صبح کواز خود دونوں مصر کے گورنر حضرت عمرو بن العاص کی خدمت میں حاضر ہوئے اورعرض کیا کہ ہم کوسزا دے کر پاک کر دیجئے، ہم نے ایک ایسا مشروب پی لیا تھا، جس سے ہمیں نشہ

ہوگیا، ابن عمر کہتے ہیں کہ میں نے ان سے کہا کہ تم گھر چلو، میں تمہیں سزا دے کر پاک کردوں گا، مجھے یہ معلوم نہ تھا کہ یہ دونوں حضرت عمرو بن العاص کو اس واقعہ کی اطلاع کرچکے ہیں، پھر میرے بھائی نے مجھے بتایا کہ وہ امیر مصر کو اس قصہ کی خبر کرچکے ہیں، تو میں نے ان سے کہا کہ تم گھر چلو میں تمہارا سر مونڈ دوں گا، تاکہ تمام لوگوں کے سامنے تمہارا سر مونڈا جائے، اس زمانہ میں عام دستور یہ تھا کہ حد لگانے کے ساتھ سر کا حلق کر دیتے تھے، چنانچہ وہ دونوں گھر چلے گئے، میں نے اپنے بھائی کا سر اپنے ہاتھ سے حلق کیا، حضرت عمرو بن العاص نے ان پر نرمی سے حد جاری کی؛ لیکن حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو مدینۃ النبی میں کسی طرح اس واقعہ کا علم ہوگیا، تو انہوں نے حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کو لکھا کہ عبد الرحمٰن کو بلا کجاوہ کے اونٹ پر سوار کرکے میرے پاس روانہ کردو (یہ فوراً جلدی روانہ کرنے سے کنایہ ہے) میں خود اس معاملہ کی تحقیق کرنا چاہتا ہوں، چنانچہ عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے ایسا ہی کیا، جب وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس پہنچے تو انہوں نے تفصیل دریافت کرنے کے بعد اسی کوڑے حد لگائی (تاکہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ امیر المؤمنین کے بیٹے کے ساتھ رعایت ہوئی ہے) اس کے بعد عبد الرحمٰن الاوسط سخت بیمار ہوگئے اور تقریباً ایک ماہ زندہ رہے، پھر تقدیر الٰہی غالب آ گئی اور آپ اللہ کو پیارے ہوگئے، اس سے عام لوگ یہ سمجھ بیٹھے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے کوڑوں کی مار سے ان کا انتقال ہوگیا ہے؛ حالانکہ مذکورہ بالا تفصیلی واقعہ سے معلوم ہوا کہ ابوشحمہ اپنی طبعی موت سے اللہ کو پیارے ہوئے، نیز یہ بات ان پر زبردست کذب وافتراء اور غیر ذمہ دارانہ ہے کہ انہوں نے نعوذ باللہ زنا کا ارتکاب کیا تھا اور ان پر حد زنا لگائی گئی تھی، ایسی بے ثبوت اور بے سند باتیں نقل کرنے میں اللہ سے خوف کرنا چاہئے، یہ واقعہ صحیح سند کے ساتھ (کنز العمال، دارالکتب العلمیۃ بیروت ۱۲/ ۲۹۶، حدیث: ۲۶۰۰۹، الاصابہ فی تمیز الصحابہ، دارالکتب العلمیۃ بیروت ۴/ ۲۸۶، حدیث: ۵۱۸۹، السنن الکبری للبیہقی ۸/ ۳۱۲، ۳۱۳، منتخب کنز العمال علی ہامش مسند احمد بن حنبل ۴/ ۴۲۰ تا

۴۲۲، اسد الغابہ، دار الفکر ۳/ ۳۷۴، حیاۃ الصحابہ عربی ۲/ ۱۲۹، حیاۃ الصحابہ اردو ۲/ ۱۳۲، فاروق اعظم ۳۷) وغیرہ معتبر کتب میں معمولی تفاوت کے ساتھ مذکور ہے۔ عبارت ملاحظہ فرمایئے:

**عبدالرحمن بن عمر الأوسط أبو شحمة، وهو الذي ضربه عمرو بن العاص بمصر في الخمر، ثم حمله إلى المدينة، فضربه أبوه عمر بن الخطاب، أدب الوالد، ثم مرض، فمات بعد شهر.** (الأسد الغابة، دارالفكر ٣/ ٣٧٤، رقم: الترجمة ٣٣٥٩، الإستيعاب، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٨٥، رقم: ١٤٥١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۷/ صفر ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۴۹۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۷/ ۲/ ۱۴۲۱ھ

## کیا حضرت ابوشحمہؓ نے شراب پی تھی؟

**سوال** [۲۹۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بعض کتابوں میں ایک واقعہ آتا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ایک صاحبزادے ابوشحمہ نے ایک مرتبہ شراب پی کر ایک عورت سے زنا کرلیا، اس سے حمل رہا اور بچہ کی پیدائش کے بعد اس عورت نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی عدالت میں مقدمہ پیش کیا، آخر کار حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے لڑکے کو حد لگائی، اسی کوڑوں پر لڑکے نے دم توڑ دیا، اس میں تحقیق طلب بات یہ ہے، کیا یہ واقعہ صحیح ہے؟ ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کوئی صاحبزادے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہوئے ہیں یا نہیں؟

المستفتی: فخر الاسلام شیرکوٹ، ضلع بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت ابوشحمہ رضی اللہ عنہ کا جو واقعہ معتبر کتابوں

میں ملتا ہے، وہ اس طرح ہے کہ: ان کا نام عبدالرحمٰن تھا، وہ کسی کام سے مصر گئے تھے اور وہ اللہ سے ڈرنے والے متقی عالم فاضل تھے۔ اور مصر کے قیام کے دوران انہوں نے نبیذ پی لی تھی اور نبیذ شرعاً حلال چیز ہے، مگر اس کو اگر دھوپ میں رکھ دیا جائے تو سکر آجاتا ہے اور انہوں نے جو نبیذ پی تھی، اس میں تیز دھوپ کی وجہ سے قدرے سکر آگیا تھا، جس کے نتیجہ میں ان کو معمولی نشہ آگیا تھا اور چونکہ متقی تھے؛ اس لئے امیر مصر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے خود جا کر کہا کہ مجھے نشہ کی حد لگائیے، تو حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے ہلکی سی حد لگائی، مگر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم ہو گیا، تو ان کو مصر سے بلوا کر پھر سے حد جاری کی، تاکہ کوئی یہ نہ کہہ سکے کہ امیر المؤمنین نے اپنے بیٹے کے ساتھ رعایت کی ہے اور سفر کی تکان اور اولوالعزم باپ کی ناراضگی اور کوڑوں کی مارنے ان کو بیماری میں ڈال دیا، جس سے ایک ماہ کے بعد وہ اللہ کو پیارے ہو گئے تھے۔ اور واعظین جو ان پر زنا کی تہمت لگاتے ہیں اس کی کوئی اصل نہیں ہے، یہ ایک پاکباز اور پاکدامن متقی پر تہمت ہے۔ دیکھئے: (فاروق اعظم/ ۳۷)

**عن ابن عمر قال: شرب أخي عبدالرحمن –إلى– ثم جلدهم عمرو، فسمع بذلک عمر، فكتب إلى عمرو أن ابعث إلي بعبدالرحمن علي قتب ففعل ذلک، فلما قدم على عمر جلده وعاقبه لمكانه منه، ثم أرسله، فلبث شهرا صحيحًا، ثم أصابه قدره، فمات فيحسب عامة الناس إنما مات من جلد عمر، و لم يمت من جلد عمر، و سنده صحيح.** (هاشية مسند أحمد بن حنبل ٤/ ٤٢٢، أنظر للتفصيل حياة الصحابة ٢/ ١٢٩، ١٣٠، السنن الكبرى للبيهقي، دارالفكر ٨/ ٣١٢، ٣١٣، كنز العمال ١٢/ ٢٩٦، رقم: ٣٦٠٠٩، حياة الصحابه اردو ٢/ ١٣٢، الإستيعاب، دارالكتب العليمة بيروت ٢/ ٣٨٥، رقم: ١٤٥١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۸/ ۷/ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۵۴۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۸/ ۷/ ۱۴۱۴ھ

## کیا حضرت عمرؓ نے حضرت علیؓ کو وصیت لکھوانے سے روکا تھا؟

**سوال** [۲۹۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور ﷺ نے اپنے وصال کے وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ سے کہا تھا کہ کاپی اور قلم لاؤ میں کچھ لکھوا دوں، جس سے تم درستگی پر رہو اور آپس کے انتشار کا شکار نہ بنو، تو جیسے ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کاپی قلم لینے چلے، تو حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے روک دیا کہ اللہ کے رسول کی حالت ایسی ہے، نہ معلوم کیا لکھ دیں، تو شیعہ حضرات اس مسئلہ کو بہت اچھال رہے ہیں کہ اللہ کے رسول نے کتنی اچھی بات فرمائی تھی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اتنی بڑی سعادت سے امت کو محروم کر دیا، وہ کتنے بڑے ظالم ہوئے۔

المستفتی: نسیم احمد، امام نورانی مسجد، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت عمر رضی اللہ عنہ جلیل القدر صحابیٔ رسول ہیں، عشرہ مبشرہ میں سے ہیں، ان کے بارے میں ایسے الفاظ کہنا سخت گمراہی ہے، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ کی تکلیف کو دیکھتے ہوئے منع فرمایا تھا۔ اور وہ کوئی شرعی چیز نہیں تھی جس کا جاننا ضروری ہوتا، ورنہ تو اس کے کئی روز بعد تک حضور ﷺ باحیات رہے؛ لیکن کوئی بات نہ کہی اور نہ لکھوائی؛ بلکہ اگر شریعت کا اہم امر ہوتا، تو حضور ﷺ پیغمبر ہونے کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے منع کرنے کو نہ مانتے؛ بلکہ ضرور لکھواتے۔

**وقال الخطابي: لم یتوهم عمر الغلط فیما کان النبي ﷺ یرید کتابته، بل امتناعه محمول علی أنه لما رأی ما هو فیه من الکرب، وحضور الموت خشي أن یجد المنافقون سبیلا إلی الطعن فیما یکتبه وإلی حمله علی تلک الحالة التي جرت العادة فیها بوقوع بعض ما یخالف الإتفاق، فکان ذلک سبب توقف عمر لا أنه تعمد مخالفة قول النبي ﷺ، ولا جواز وقوع الغلط علیه حاشا وکلا.** (فتح الباري، کتاب

الـمغازي، باب مرض النبي ووفاته، مكتبه أشرفيه ديو بند ۸/ ۱۶۹، مكتبه دارالريان للتراث بيـروت ۷/ ۷٤۱، رقـم: ٤٤۳۲، عـمـدة القاري، كتاب العلم، باب كتابة العلم، مكتبه دار إحياء التراث العربي ۲/ ۱۷۱، زكريا ۲/ ۲٤۱) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹؍صفر ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۴۶۹۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۹/ ۲/ ۱۴۱۷ھ

## لکھنؤ کا مدح صحابہ کا جلوس

**سوال** [۳۰۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: لکھنؤ میں جلوس مدح صحابہ اور کثیر اسراف مال کے ساتھ جھنڈوں کا بنانا اور نکالنا جو مالی تباہی کا موجب ہوتا ہے، بدعت سئیہ مہلکہ ہے یا نہیں؟

المستفتی: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اگر حضرات صحابہ کی مذمت کرنے والوں کے مقابلہ میں بطور مظاہرہ کے جلوس نکالا جائے، جس سے صحابہ کی شان میں گستاخی کرنے والوں کے سامنے صحابہ اور اسلام کی عظمت وشوکت دلوں میں جم جائے، تو اس میں مال خرچ کرنا اور شوکت اسلام کے لئے جھنڈوں کا نکالنا اسراف اور تباہی کا سبب نہیں ہے؛ بلکہ عظمت اسلام کا سبب ہے۔ یہ اس صورت میں ہے جب کہ جلوس مدح صحابہ بارہ ربیع الاول کو نہ نکالا گیا ہو۔ حدیث میں آیا ہے:

**عن أبي سعيد خدري –رضي الله عنه– قال: قال النبي صلى الله عليه وسلم: لا تسبوا أصحابي، فلو أن أحدكم أنفق مثل أحد ذهبا ما بلغ مد أحدهم ولا نصيفه.** (بخاري، كتاب فضائل أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، باب قول النبي صلى الله عليه وسلم: لو كنت متخذا خليلا، طبع هندي ۱/ ۵۱۸،

رقم: ٣٥٤١، ف: ٣٦٧٣، مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب تحريم سب الصحابة، طبع هندي ٢/ ٣١٠، بيت الأفكار، رقم: ٢٥٤٠، ٢٥٤١)

**عن عبدالله بن مغفل قال: سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: الله الله في أصحابي لا تتخذوهم غرضا بعدي، فمن أحبهم فبحبي أحبهم، و من أبغضهم فبغضي أبغضهم. الحديث** (ترمذي، أبواب المناقب، باب ماجاء في من سب أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، طبع هندي ٢/ ٢٢٥، دارالسلام، رقم: ٣٨٦٢، صحيح ابن حبان ٦/ ٣٨٤، أبوداؤد، كتاب السنة، باب في النهي عن سب أصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ٢/ ٦٤٠، دارالسلام، رقم: ٤٦٥٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢ ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٣/ ٥٧١)

## امام اہل سنت ہال میں مدحِ صحابہ کی محفل کا انعقاد

**سوال** [١٠٣١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: امام اہل سنت والجماعت ہال میں تعیین تاریخ وتعیین خطیب کے ساتھ مجالس شہادت کے نام پر محفلیں منعقد کرنا اور مسلمانوں کو دعوت شرکت دینا اور آخری دن تمام شعراء کا مدح صحابہ ونعت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اشعار کا پڑھنا اور سننا اور اکثر رات تک اس کا منعقد رہنا بدعت ہے یا نہیں؟ اگر بدعت ہے تو کون سی بدعت ہے؟

المستفتی: عبدالرحمٰن موسیٰ، کیراف گوئل جنرل اسٹور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** ان مجالس کے انعقاد کا مقصد اکابر صحابہ اور شیخین اور حضرات حسنین وغیرہم کا صحیح صحیح تذکرہ کرنا اور وعظ وتذکیر ہے؛ اس لئے جائز ہے۔

(مستفاد: کفایت المفتی، قدیم ١/ ١٩٦، جدید زکریا ١/ ٢٤١، مطول ١/ ٢٩٩)

ومن أحسن القول في أصحاب رسول الله ﷺ وأزواجه الطاهرات من كل دنس، وذرياته المقدسين من كل رجس، فقد برئ من النفاق، وعلماء السلف من السابقين ومن بعدهم من التابعين أهل الخير والأثر وأهل الفقه والنظر لايذكرون إلا بالجميل، ومن ذكرهم بسوء فهو على غير السبيل. (شرح العقيدة الطحاوية، بيروت ٤٩٠-٤٩١)

عن عبدالله بن مغفل قال: سمعت رسول الله ﷺ يقول: الله الله في أصحابي لا تتخذوهم غرضا بعدي، فمن أحبهم فبحبي أحبهم، ومن أبغضهم فبغضي أبغضهم. الحديث (ترمذي، أبواب المناقب، باب ماجاء في من سب أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، طبع هندي ٢/ ٢٢٥، رقم: ٣٨٦٢، صحيح ابن حبان ٦/ ٣٨٤، أبوداؤد، كتاب السنة، باب في النهي عن سب أصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ٢/ ٦٤٠، دارالسلام، رقم: ٤٦٥٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴/ ربیع الاول ۱۴۱۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۵۷۱)

## جلوسِ محمدی ومدحِ صحابہ کا حکم

**سوال** [۳۰۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک بستی جس کا شمار قصبات میں ہے، یہاں کی آبادی تقریباً چالیس بیالیس ہزار کی ہے، جس میں ۴۰/ فیصد اہل سنت، پندرہ فیصد اہل تشیع اور ۴۵/ فیصد دیگر اقوام اہل ہنود ہیں، ابھی چند سالوں سے ماہ محرم میں مذہبی شہدائے اسلام کے نام سے پندرہ روزہ اجلاس منعقد ہورہے ہیں، جن میں بیرونی علمائے کرام تشریف لاتے ہیں اور اپنے خطیبانہ انداز میں مذہب شیعہ کے خدوخال واضح کرتے ہیں اور سنیوں سے اپیل کرتے ہیں کہ ان کے جلسہ وجلوس میں شرکت سے بالکلیہ پرہیز کریں اور گناہوں

سے بچیں، الحمدللہ اس سے سنیوں پر خاصا اثر ظاہر ہوا، ادھر شیعہ ماہ محرم میں روایتی جلوس اعزاز داری، تعزیہ وعلم کا اہتمام کرتے ہیں اور اس میں صحابہ کرام پر تبرا بھی کرتے ہیں، اکا دکا سنیوں کو گالم گلوج بھی کرتے ہیں، جس سے اکثر نزاع کی صورت بنی رہتی ہے، واضح ہو کہ آج سے تقریباً چار سال پہلے سے بارہ ربیع الاول کو جلوس محمدی و مدح صحابہ نکالا جاتا رہا ہے؛ لیکن اس کا کوئی خاص اہتمام نہیں کیا جاتا تھا، اس سلسلہ میں علماء اور سنجیدہ مزاج عوام اس کے مخالف رہے، یعنی نہ خود شرکت کی اور نہ شرکت کے لئے لوگوں کو ترغیب دلائی اور نہ کسی کو منع کیا؛ لیکن امسال جلوس میں شدت تھی، زور شور تھا، تو اکثر علماء نے یہ محسوس کیا کہ اگر جلوس محمدی و مدح صحابہ کو نہ روکا گیا تو اس سے ایک رسم بد کا اجراء ہو جائے گا، پھر اس کا بند کرنا مشکل ہوگا، اب اس میں علماء کے دو گروپ ابھر کر سامنے آئے، ایک جلوس کا حامی، دوسرا جلوس کا مخالف، اس سال جلوس نکالتے وقت چونکہ الیکشن کا دور تھا، اسی وجہ سے انتظامیہ نے جلوس نکالنے کی اجازت نہیں دی تھی، پھر بھی جبراً جلوس نکالا گیا، غیر قانونی طور پر جلوس نکالنے کی بنا پر انتظامیہ سے دھکا مکی بھی ہوئی اور جلوس میں شیعوں نے اپنی مسجد سے پتھراؤ بھی کیا، جواباً جلوس سے بھی پتھراؤ ہوا، انتظامیہ نے دونوں فریق کے کچھ آدمی حراست میں لے لئے تھے، ۴-۶ گھنٹہ کے بعد چھوڑ دیئے گئے، مزید اب تحریر یہ ہے کہ جلوس کے جواز وعدم جواز کے متعلق سنیوں کے دونوں گروپ میں شدت پیدا ہو گئی ہے، جواز اور عدم جواز کی مقامی علماء کی اکثریت عدم جواز کی قائل ہے، جن کے دلائل واقوال یہ ہیں:

(۱) اس جلوس میں غیروں کی طرح جا بجا سبیلیں قائم کر کے شربت پلایا جاتا ہے، جو کہ شعار اغیار ہے۔

(۲) انتظامیہ سے جلوس کی اجازت نہ ملنے کی صورت میں جبراً جلوس نکالنا اور قانون کو اپنے ہاتھ میں لینا شرعی نقطۂ نظر سے درست نہیں، مزید یہ کہ جلوس سے رضا خانیت کو تقویت مل رہی ہے اور وہ مسرور محظوظ نظر آتے ہیں اور ان میں سے بعض حضرات جلوس

کی قیادت بھی کرتے ہیں؛ لہٰذا جلوس نکالنے سے بدعات کو فروغ ملے گا اور دو محاذ سامنے آجائیں گے، پھر دونوں کا سدباب کرنا مشکل ہوگا؛ لہٰذا ایسا کام نہ کیا جائے جس سے دوسری بدعات کو فروغ ملے، نیز علامہ شاطبیؒ کا قول ہے کہ جائز چیز اگر کسی ناجائز چیز کی ترقی کا ذریعہ بنے تو اس کا جواز ختم ہوجاتا ہے۔

قائلین جواز کے دلیل: اس طرح کا جلوس لکھنؤ، کانپور، سیتاپور وغیرہ میں بارہ وفات کو نکالا جاتا ہے اور اس میں فکر دیوبند سے متعلق علماء شرکت کرتے ہیں۔ اور جلوس کی قیادت بھی کرتے ہیں؛ لہٰذا جلوس کا نکالنا بدعت نہیں ہے، نیز پہانی ضلع ہردوئی میں یہ جلوس شیعوں کے آٹھ ربیع الاول کو نکلنے والے جلوس کا رد ہے، جس میں وہ تبرا بھی کرتے ہیں اور ہمارا یہ جلوس مدح صحابہ بھی تو ہے، نہ کہ جلوس محمدی۔ اور یہاں اہل بدعت کی بھی وہ نوعیت نہیں ہے جو کانپور، لکھنؤ، سیتاپور وغیرہ میں ہے، اب وہاں اہل بدعت ہونے کے باوجود جلوس نکالا جاتا ہے؛ لہٰذا ہم بھی جلوس نکالیں گے؛ کیوں کہ وہاں نکیر نہیں کی جاتی ہے، یاد رہے کہ اس مرتبہ ایک تو انتظامیہ نے جلوس نکالنے کی اجازت نہیں دی، دوسرے یہ کہ شیعوں میں جذبات بھڑک اٹھے اور انہوں نے سنیوں پر جلوس کے استقبال کے لئے بنائے گئے گیٹوں اور پیڑوں کو توڑ پھوڑ ڈالا اور صحابہ کرام کے پتلے بنا کر ان پر پیشاب کیا اور تبرا بھی کیا، نیز سنیوں کی بہو بیٹیوں کو گندی گندی گالیاں دیں، اس سے شدید انتشار پھیل گیا اور ٹکراؤ کی بھی نوبت آگئی؛ لیکن پولیس کی بر وقت مداخلت سے معاملہ رفع دفع ہوگیا، ایسی صورت میں:

(۱) یوم بارہ وفات کو جلوس محمدی و مدح صحابہ نکالنا کیسا ہے؟ شرعی نقطۂ نظر سے کیا حیثیت رکھتا ہے؟

(۲) بارہ ربیع الاول کو مطلق جلوس مدح صحابہ نکالنا کیسا ہے؟

(۳) جلوس کا نکالنا نہ نکالنا الگ بات ہے؛ لیکن اگر جلوس پر قانونی پابندی لگا دی جائے تو جلوس نکالنا واجب یہ کہنا کیسا ہے؟

(۴) حامیٔ جلوس کا کہنا ہے کہ شیعہ صحابہ پر تبرا کرتے ہیں اور ان کے پتلے بنا کر بے

حرمتی کرتے ہیں، یہ صحابہ کے دشمن ہیں؛ اس لئے ہم ضداً جلوس نکالتے ہیں، تاکہ شیعوں کواسی شکل میں جواب دیں، ایسا کرنا کیسا ہے؟

(۵) اگر بارہ وفات کوجلوس محمدی و مدح صحابہ نکالنے کوکوئی فرض کفایہ سمجھے اور کہے تو اس کی کیا حقیقت ہے؟

المستفتی: منجانب: اراکین مجلس شوریٰ علماء پہانی، ضلع ہردوئی

## جواب منجانب دارالافتاء وقف دارالعلوم دیوبند

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جلوس محمدی وجلوس مدح صحابہ کا خیر القرون میں کوئی ثبوت نہیں ملتا اور نہ ہی یہ فرق باطلہ کے رد کا کوئی صحیح حل ہے؛ اس لئے جلوس محمدی یا مدح صحابہ درست نہیں ہے۔ حسب موقع سنجیدہ طریقہ پر اجلاس ہو اور حکمت ودانشمندی پر مشتمل وعظ وتقریر موقع بہ موقع اس طرح کے پروگرام ہوتے رہیں، تو انشاء اللہ تعالیٰ بڑا فائدہ سامنے آئے گا۔ فقط اللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: محمد احسان
نائب مفتی وقف دارالعلوم دیوبند

الجواب صحیح:
خورشید عالم، مفتی وقف دارالعلوم دیوبند

## دارالافتاء مدرسہ شاہی کا جواب

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** بارہ ربیع الاول کوجلوس مدحِ صحابہ یا جلوس محمدی کے نام سے جلوس نکالنے کو ہم درست نہیں سمجھتے ہیں، اگر یہ عبادت کی چیز اور اعمال صالحہ میں شامل ہوتی تو اس کا سلسلہ دور صحابہ سے شروع ہوجاتا، خلفاء راشدین کے زمانہ میں، پھر حضرات صحابہ کے دور میں اس کے بعد تابعین، تبع تابعین اور ائمۂ مجتہدین کے زمانے میں دور دور تک اس کا وہم وگمان تک نہیں تھا، بعد میں آہستہ آہستہ

اہل بدعت اس قسم کی چیزوں کی ایجاد کرتے چلے گئے۔ ۶۰۰ھ میں ملک اربل مظفر الدین اربلی نے مروجہ مجلس میلاد کی ایجاد کی۔

**أثبت فيه طريقة محفل الميلاد الرائج اليوم في البلاد، ولم يكن يليق بالمحدث أن يؤلف في مثل هذه البدعة، وإنما أحدثها صوفي في عهد الملك "إربل" سنة ست مائة، ولم يكن له أصل في الدين.**

(معارف السنن، أبواب العيدين، باب في التكبير في العيدين، بيان أول من أحدث طريقة محفل الميلاد، مكتبه أشرفيه ديوبند ٤/ ٤٣٧، البداية والنهاية، دارالفكر ١٣/ ١٤٥)

**عن المنذر بن جرير، عن أبيه، قال: كنا عند رسول الله ﷺ -إلى- من سن في الإسلام سنة سيئة كان عليه وزرها ووزر من عمل بها من بعده، من غير أن ينقص من أوزارهم شيء.** (مسلم شريف، كتاب الزكوة، باب الحث على الصدقة، النسخة الهندية ١/ ٣٢٧، بيت الأفكار، رقم: ١٠١٧)

پھر اس کے بعد اہل بدعت نے اس کو عبادت سمجھ کر ایسا رواج ڈال دیا کہ مسلم عوام کے ذہنوں میں اسی کو حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام سے خاص محبت کی علامت سمجھا جانے لگا، ایک زمانہ تک مروجہ مجلس میلاد علماء اہل حق واہل بدعت کے درمیان موضوع بحث بنی رہی، آخر کار بات وہیں کی وہیں رہ گئی، اہل حق اور اہل بدعت کے درمیان مروجہ مجلس میلاد ایک امتیازی علامت بن کر رہ گئی اور اہل بدعت کوئی بھی دینی مجلس یا دینی جلسہ اس کے بغیر مکمل نہیں سمجھتے ہیں، جس مجلس اور جس جلسہ میں کھڑے ہو کر میلاد خوانی نہ ہوگی، اس کو ناقص سمجھتے ہیں اور نہ کرنے والوں کو گستاخ رسول سمجھتے ہیں۔ اور اسی کی ایک کڑی ہندوستان کے بعض شہروں میں نو ایجاد جلوس محمدی یا بارہ ربیع الاول کا جلوس بڑی اہمیت کا حامل بنتا جا رہا ہے، ہمارے مرادآباد میں آج سے تیس پینتیس سال پہلے بریلوی عالم مولانا نذیر الاکرم نے اس کی ابتداء کی، اس کے بعد سے بارہ ربیع الاول کا جلوس ان کے یہاں بڑی اہمیت کا حامل ہے اور ہر سال ایک موضوع بحث بنا رہتا ہے اور یہ کوئی شرعاً عبادت نہیں ہے اور بعد میں جا کر عوام الناس اس کو اسلام کا

شعار اور اسلامی عبادت سمجھنے لگیں گے، جیسا کہ مروجہ مجلس میلاد کو عوام الناس عبادت سمجھتے ہیں اور غیر عبادت کو عبادت سمجھنا اور غیر شریعت کو شریعت سمجھنا ایک مستقل گناہ ہے، نیز استفتاء میں بعض چیزیں ایسی بھی لکھی گئیں ہیں، جن کی وجہ سے ایسا جلوس نکالنا درست نہیں ہے، جیسا کہ شیعوں کی طرف منسوب کر کے لکھا گیا ہے کہ صحابہ کرام کے پتلے بنا کر ان پر پیشاب کیا گیا، اس گستاخانہ حرکت کا سبب جلوس نکالنے والے لوگ بنے ہیں؛ اس لئے ایسا جلوس قطعاً نہیں نکالنا چاہئے، جو کلی یا جزئی طور پر سلف یا خلف کے لئے باعث توہین بنے اور مسلمانوں کے لئے آپس میں فتنہ اور اختلاف کا باعث بن جائے؛ اس لئے مروجہ مجلس میلاد کی طرح ہمارے نزدیک بارہ ربیع الاول کا جلوس بھی بدعت اور ممنوع ہوگا۔ اور لکھنؤ، کانپور، سیتاپور وغیرہ کے جلوس ہمارے لئے حجت شرعی نہیں ہیں۔ اور مسلمانوں میں صحابہ سے عقیدت پیدا کرنے کے لئے بہترین شکل یہ ہے کہ علاقہ میں مدح صحابہ کے نام سے بڑے پیمانے پر ایک جگہ جلسہ کیا جائے، اسی طرح سیرت رسول کے نام سے بڑے بڑے اجلاس منعقد کئے جائیں۔ اور مسلمانوں کو قرآن وحدیث، فقہ اور سیرت کے دلائل کی روشنی میں عظمت صحابہ سے روشناس کرایا جائے اور حکمت عملی اور دانشمندی سے موقع بموقع ہر محلّہ میں وعظ وتقریر کا سلسلہ جاری کیا جائے، انشاء اللہ تعالیٰ اس سے مثبت فائدہ مرتب ہوتا جائے گا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| --- | --- |
| ۱۲/ رجب المرجب ۱۴۲۵ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۸۴۸۲/۳۷) | ۱۲/۷/۱۴۲۵ھ |

## جلوسِ مداح صحابہ کا حکم

**سوال** [۳۰۴۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: قصبہ پہانی کی صورت حال: قصبہ ہذا میں عرصہ دراز سے شیعوں کی

زمینداری رہی ہے، اسی وجہ سے یہاں کے باشندگان پر خواہ ہندو ہوں یا سنی مسلمان ان کا غلبہ تھا، کبھی سنیوں کی ایک بڑی تعداد جلوس محرم داری میں شرکت اور تعزیہ داری کو عبادت سمجھتی تھی، حضرت شیخ الہندؒ، مولانا محمود حسنؒ، حضرت شیخ الاسلام سید حسین احمد مدنیؒ، حضرت سید فخر الدین صاحبؒ کے مخلص شاگردان، فضلاء دارالعلوم دیوبند، فضلاء مدرسہ شاہی مرادآباد، نیز حضرت محی السنہ مولانا شاہ ابرارالحق صاحبؒ وغیرہ کی مساعی جمیلہ سے اہل تشیع کی پوزیشن دن بدن کمزور ہونے لگی اور رفتہ رفتہ صورت حال تبدیل ہوگئی، اب فی الوقت سنی حضرات نہ تعزیہ داری وتعزیہ سازی کرتے ہیں۔ چند ناقابل ذکر افراد کو چھوڑ کر نہ ہی شیعوں کے جلوس میں شرکت کرتے ہیں اور بے شمار تعداد میں نکلنے والے شیعوں کے جلوس ۳/ یا ۴/ رہ گئے ہیں، سنیوں کے علاقہ میں شیعوں کے ذریعہ بنائے گئے، امام چوک بیشتر ختم ہوگئے ہیں اور مابقیہ ختم ہونے کے قریب ہیں۔ فی الوقت پہانی میں سنیوں کے دو فریق ہیں:

فریق اول: جمعیۃ علماء قصبہ پہانی ومجلس شوریٰ علمائے پہانی، جن کے اراکین اہل علم وتقویٰ اور ملک کے موقر اداروں کے اساتذہ کرام اور قصبہ پہانی کے معزز حضرات ہیں۔ واضح رہے کہ مجلس شوریٰ علماء پہانی کے سرپرست اعلیٰ محی السنہ حضرت مولانا شاہ ابرارالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ تاحیات اور حالت سفر میں حضرت والا نے ایک آٹھ رکنی کمیٹی برائے مشورہ تشکیل دی، جس کے ارکان یہ ہیں: (۱) مولانا مفتی شفقت اللہ صاحب (۲) مولانا افضال الرحمٰن صاحب (۳) مفتی عبیدالرحمٰن صاحب (۴) مفتی فہیم احمد صاحب (۵) مولانا احمد علی صاحب (۶) مولانا عبدالرؤف صاحب بستوی (۷) مولانا عبدالرؤف صاحب سنسارپوری (۸) مولانا فیض الحسن صاحب۔

فریق ثانی: انجمن خدام صحابہ، جس کے قائد صاحب نہ تو عالم ہیں اور نہ ہی حافظ اور نہ ہی کسی دنیوی اسکول وکالج کے تعلیم یافتہ۔

فریق ثانی انجمن خدام صحابہ کے متعلقین لکھنؤ اور کانپور کے جلوس کو نظیر بنا کر دو سال کے

عرصہ سے بارہ ربیع الاول کو جلوس محمدی وجلوس مدح صحابہ کے نکالنے پر اچانک مصر ہو گئے؛ بلکہ اس جلوس کو واجب کہنے لگے۔

فریق اول نے ”وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ“ پرعمل کرتے ہوئے بہت سمجھایا کہ اب شیعوں کا زور ختم ہو چکا ہے، ان کے جلوس بھی ٣،٤/ رہ گئے ہیں اور شیعوں کی چیرمینی بھی حکمت عملی سے ختم ہو جائے گی؛ لیکن اپنی اپنی چیرمینی کا خواب دیکھنے والے علماء بیزار افراد جلوس مدح صحابہ کے نکالنے کے لئے کسی بھی سطح پر جانے کے لئے تیار ہو گئے، نتیجہ یہ ہوا کہ قصبہ میں کشیدگی بڑھی، PAC لگائی گئی اور فائرنگ وخشت باری کی بھی بھیانک نوبت سامنے آئی۔ اس مختصر مذکورہ بالا صورت حال کے بعد دریافت طلب امر یہ ہے کہ:

(١) بارہ ربیع الاول کو جلوس مدحِ صحابہ کے نکالنے پر اصرار کرنا کیا صحیح ہے؟

(٢) جلوس مدح صحابہ کو مذکورہ بالا صورت حال کی روشنی میں ضروری اور واجب سمجھنا کیا درست ہے؟

(٣) نقض امن کر کے، حکومتی قانون کو توڑ کر مقامی انتظامیہ کی ہدایات نظرانداز کر کے مدح صحابہ کے نام سے جلوس نکالنا کیا مناسب ہے؟

(٤) جن اکابر نے لکھنؤ میں جلوس مدح صحابہ نکالنے کی اجازت دی وہی اکابر (حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ، حضرت مولانا عبدالسلام صاحب لکھنویؒ، حضرت مولانا حفظ الرحمٰن صاحب سیوہارویؒ، حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحبؒ سابق مہتمم دارالعلوم دیوبند وغیرہ) یہانی میں متعدد بار اس وقت بھی تشریف لائے جب یہاں پر اب کے مقابلہ میں شیعوں کا کہیں زیادہ غلبہ تھا اور ان اکابر نے یہانی میں کسی قسم کا جلوس نکالنے کی ضرورت محسوس نہ فرمائی، تو اب جب کہ شیعوں کا زور پہلے کے مقابلہ میں بہت حد تک گھٹ چکا ہے اور اہل سنت میں کافی حد تک سدھار آ چکا ہے، تو ایسی صورت میں جلوس مدح صحابہ نکالنے کے جواز پر ان مذکورہ اکابر کی طرف نسبت کرنا اور لکھنؤ وکانپور کو نظیر میں پیش کرنا کیا صحیح ہے؟

(۵) جن جلوسوں کا خاصہ نماز چھوڑنا، بے پردگی اور اسراف وفضول خرچی ہو، تو کیا ایسے جلوس تاریخ کے تعین کے بغیر باطل فرقوں کا زور توڑنے کے لئے نکالے جاسکتے ہیں؟ کیا شریعت میں کسی بھی طرح کی کوئی امکانی گنجائش ہے؟ تاریخ اسلام میں کسی بھی دور میں اس کی نظیر ملتی ہے؟ برائے مہربانی دلائل شرعیہ کی روشنی میں بیان فرمائیں۔

(٦) غیر مسلمین کے خالص مذہبی جلوس مثلاً رام نومی یا ددھ میں شرکت اگر اس لئے کی جائے کہ وہ ہمارے جلوس مدح صحابہ کے نکلوانے میں معاون ثابت ہوں گے، کیا غیر مسلمین کے ایسے خالص مذہبی جلوس میں شرکت کی شرعاً کوئی گنجائش ہے؟

(۷) شیعوں سے چیر مینی چھیننے کے لئے قطع نظر اس بات سے کہ وہ بعد میں اہل سنت کے پاس رہتی ہے، یا برادران وطن کے پاس جیسا کہ ماضی میں ان کے پاس رہ بھی چکی ہے، جلوس مدح صحابہ کا سہارا لینا کیا صحیح ہے؟

المستفتی: محمد ہاشم القاسمی، نائب صدر مجلس شوریٰ علمائے پہانی، محلّہ انصار گنج نئی بستی قصبہ پہانی، ضلع ہردوئی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قصبہ پہانی میں جلوس مدح صحابہ کے نام سے جلوس نکالنے سے متعلق پچھلے سال بھی ایک جواب لکھا گیا تھا اور قصبہ پہانی خود علماء کا ایک مرکز ہے، وہاں کے حالات اور وہاں کی نزاکت جس قدر وہاں کے علماء سمجھ سکتے ہیں، ہم نہیں سمجھ سکتے، نیز جلوس مدح صحابہ، نہ قرآن وحدیث سے منصوص ہے اور نہ ہی صحابہ، تابعین، تبع تابعین اور ائمۂ مجتہدین سے ثابت ہے؛ بلکہ مقامی حالات کے دائرہ کے ساتھ محدود چیز ہے، جس پر دور دراز کے رہنے والے علماء اور مفتیان حتمی طور پر شرعی حکم نہیں لگا سکتے۔ کانپور اور لکھنؤ کے جلوس مدح صحابہ پر دوسرے شہروں کو علی الاطلاق قیاس کرکے منطبق کرنا درست نہیں ہے، نیز جب قصبہ پہانی میں علماء حقہ کی مجلس شوریٰ موجود ہے، جس کے سرپرست اعلیٰ محی السنہ حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب نور اللہ

مرقدہ تھے، تو وہاں جلوس مدح صحابہ نکالنا مناسب ہے یا نہیں؟ اس کا فیصلہ مجلس شوریٰ اوراس کے سرپرست اعلیٰ کی رائے کی روشنی پر ہی کرنا مناسب ہوگا۔ اور مجلس شوریٰ جو فیصلہ کرے گی وہ تمام عوام خواص کو مان لینا چاہئے۔ سوال نامہ میں سوالیہ طور پر جو متعدد گوشے لکھے گئے ہیں، مجلس شوریٰ کے فیصلہ کے بعد ان گوشوں کے الگ سے جواب کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

**وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ.** [سورۃ شوریٰ: ۳۸] **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱/ رجب ۱۴۲۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۸۹۰۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۱/ ۷/ ۱۴۲۶ھ

## صحابہؓ پر زنا بالجبر اور ڈکیتی کا الزام لگانا - العیاذ باللہ -

**سوال** [۳۰۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) گزارش یہ ہے کہ کتاب بنام ''حقیقت نمبر۳'' مصنف شمع نیازی گندوی کے اندر مصنف صاحب خصوصاً حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ کو صحابہ کے دائرہ سے بالکل نکال رہے ہیں، اس کتاب کا برائے کرم مطالعہ فرما کر اس کا تسلی بخش جواب دیں اور یہ بھی فرمادیں کہ اس کتاب کا لکھنے والا دائرہ اسلام میں شمار کیا جاسکتا ہے یا نہیں؟ اور اس کو شائع کرنے والے اور اس کے پڑھنے والے بھی دائرہ اسلام میں شمار کئے جاسکتے ہیں یا نہیں؟ یقیناً آپ کو اس میں پریشانی ہوگی؛ لیکن گاؤں کی اصلاح کا یہی ایک ذریعہ ہے۔

(۲) ایک شخص خلاف شرع یعنی نماز وغیرہ نہیں پڑھتا تھا اور نہ ہی داڑھی رکھتا تھا اور اگر رکھتا بھی تھا، تو ایک مشت سے بہت ہی کم، تو اس کے انتقال کے بعد اس کا مزار، گنبد وغیرہ بنانا اور اس پر عرس وغیرہ لگانا اور اس میں شرکت کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اور جو لوگ

اس کام کے کرنے پر مصر ہیں، ان سے رشتہ داری، بھائی چارگی، اٹھنا بیٹھنا رکھنا درست ہے یا نہیں؟ واضح رہے کہ مندرجہ بالا کتاب کا یہ بھی معتقد تھا، جس کا انتقال ہو گیا ہے، خدا کرے آپ بخیر ہوں۔ آمین

المستفتی: قاری شمیم احمد صاحب، مدرس مدرسہ امدادیہ رام پور روڈ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** کتاب ''حقیقت نمبر۳'' کا مضمون نظر سے گذرا، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ، حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ، حضرت عکرمہ بن ابی جہل رضی اللہ عنہ پکے سچے صحابی رسول تھے، ان پر زنا بالجبر، ڈکیتی اور گناہ کبیرہ کا الزام سراسر غلط ہے، اس بدنصیب نے ڈکیتی کا خوبصورت نام غنیمت کو بتلایا ہے، تو کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دسیوں غزوات سے مال غنیمت حاصل فرمایا، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ بدنصیب شمع نیازی ڈکیتی اور گناہ کبیرہ کا الزام عائد کرسکتا ہے؟ اس محروم بارگاہ نے تو درپردہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ڈکیتی اور گناہ کبیرہ کا الزام لگایا ہے، ایسا شخص شرعاً خارج از اسلام اور مردود ہوتا ہے، جب تک توبہ کرکے باز نہ آوے، تب تک واجب القتل ہوتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابیٔ رسول چاہے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ ہوں یا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ، چاہے حضرت خالد بن ولید ہوں یا حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ ہوں، کسی کو بھی برا بھلا کہنا اور ان پر گناہ کبیرہ کا الزام موجب کفر ہے۔

**عن أبي سعید الخدري قال: قال النبي ﷺ: لا تسبوا أصحابي، فلو أن أحدکم أنفق مثل أحد ذهبا ما بلغ مد أحدهم ولا نصیفه.** (بخاري، کتاب فضائل أصحاب النبي صلی اللّٰه علیه وسلم، باب قول النبي: لو کنت متخذا خلیلا، طبع هندي ۱/ ۵۱۸، رقم: ۳۵۴۱، ف: ۳۶۷۳، مسلم شریف، کتاب الفضائل، باب تحریم سب الصحابة، طبع هندي ۲/ ۳۱۰، بیت الأفکار، رقم: ۲۵۴۰، ۲۵۴۱)

**عن عبداللّٰه بن مغفل قال: سمعت رسول اللّٰه ﷺ یقول: اللّٰه اللّٰه**

**في أصحابي لا تتخذوهم غرضا بعدي، فمن أحبهم فبحبي أحبهم، ومن أبغضهم فببغضي أبغضهم، ومن أذاهم فقد أذاني، ومن أذاني فقد آذى الله، ومن آذى الله فيوشك أن يأخذه.** (ترمذي، أبواب المناقب، باب ماجاء في من سب أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم، طبع هندي ۲/ ۲۲۵، دارالسلام، رقم: ۳۸۶۲، صحيح ابن حبان ٦/ ۳۸٤، أبوداؤد، كتاب السنة، باب في النهي عن سب أصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم ۲/ ٦٤۰، دارالسلام، رقم: ٤٦٥٨)

**من شتم أحدا من أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم أبا بكر أو عمر أو عثمان أو معاوية أو عمرو بن العاص، فإن قال: كانوا في ضلال قتل. الخ** (رسائل ابن عابدين، ثاقب بکڈپو دیوبند ۱/ ۳۰۸)

**ويكف عن ذكر الصحابة إلا بخير ...... فسبهم والطعن فيهم إن كان مما يخالف الأدلة القطعية فكفر.** (شرح عقائد، مكتبه نعيميه ۱٦۱)

**ونحب أصحاب رسول الله ﷺ ولا نفرط في حب أحد منهم، ولا نتبرأ من أحد منهم، ونبغض من يبغضهم، وبغير الخير يذكرهم، ولا نذكرهم إلا بخير، وحبهم دين وإيمان وإحسان، وبغضهم كفر ونقاق وطغيان.** (شرح العقيدة الطحاوية، بيروت/ ٤٦٧)

جوشخص مذکورہ کتاب حقیقت نمبر۳ کے مذکورہ مضامین کے مطابق مذکورہ صحابہ کے بارے میں ڈکیتی، زنا بالجبر اور گناہ کبیرہ کا معتقد ہو وہ مردود بارگاہ ہے، نیز اس نے در پردہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی گناہ کبیرہ اور ڈکیتی کا اعتقاد کیا ہے، اس مردود کے قبر پر جو مسلمان کارثواب سمجھ کر مذکورہ افعال کرتے ہیں، ان کو اس کی حقیقت سے روشناس کرایا جائے، تاکہ وہ توبہ کرکے باز آجائے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۸؍ذی الحجہ ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۵۵۲/۲۵)

# کیا شیخین ؓ کے ہاتھ پر بیعت نہ کرنے والے صحابہ غلطی پر تھے؟

**سوال** [۳۰۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: یہ معلوم کرنا ہے کہ جن صحابہ نے شیخین میں سے کسی کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی، وہ غلطی پر تھے یا نہیں؟ ان صحابہ کے نام یہ ہیں: (۱) عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ (۲) مقداد بن اسود رضی اللہ عنہ (۳) ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ (۴) سلمان فارسی رضی اللہ عنہ (۵) جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ (٦) ثابت ابوالطفیل رضی اللہ عنہ (۷) ابی ابن کعب رضی اللہ عنہ (۸) حذیفہ رضی اللہ عنہ (۹) بریدہ رضی اللہ عنہا (۱۰) سہل بن حنیف رضی اللہ عنہ (۱۱) عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ (۱۲) ابوالہیثم رضی اللہ عنہ (۱۳) خزیمہ بن ثابت رضی اللہ عنہ (۱۴) عامر بن واثلہ رضی اللہ عنہ (۱۵) حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ۔ کیا یہ اثنا عشریہ کا عقیدہ درست ہے یا نہیں؟

المستفتی: احقر عبداللہ لالباغ حسن پور، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: سوال نامہ میں جن صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں یہ لکھا گیا کہ ان حضرات نے حضرات شیخین ؓ یعنی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں سے کسی کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی تھی، اس دن کے بعد سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے کوئی فرد ایسا باقی نہیں تھا جس نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت نہ کی ہو، نیز حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے امیر المؤمنین بننے کے بعد کوئی صحابی ایسا باقی نہیں رہا تھا، جس نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کرنے سے انکار کیا ہو۔ سوال نامہ میں پندرہ صحابہ کرام کا ذکر ہے، ان میں سب سے پہلے حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کا ذکر کیا ہے، حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ وہ صحابی ہیں، جنہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت ہونے کے

بعد حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ کی جگہ کوفہ کا گورنر بنایا گیا۔ بخاری شریف میں صاف الفاظ میں موجود ہے کہ جب کوفہ والوں نے حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ کی شکایت کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت سعد بن وقاص رضی اللہ عنہ کو کوفہ سے بلا لیا اور ان کی جگہ حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو کوفہ کا گورنر بنا کر بھیجا، تو اگر حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت نہ کی ہوتی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے قابل اعتماد شخص کو کوفہ نہ بھیج کر حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کو کوفہ کیسے بھیج سکتے تھے؛ اس لئے جن پندرہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے میں یہ بات لکھی گئی ہے کہ انہوں نے شیخین میں سے کسی کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی ہے، سراسر غلط ہے۔ بخاری شریف کی حدیث ملاحظہ فرمائیے:

**عن جابر بن سمرة قال: شكى أهل الكوفة سعدا إلى عمر، فعزله واستعمل عليهم عمارا.** (بخاري شريف، كتاب الأذان، باب وجوب القراءة للإمام، النسخة الهندية ۱/ ۱۰٤، رقم: ۷٤٦، ف: ۷٥٥)

یہ حدیث کا مختصر ٹکڑا ہے، مکمل حدیث کے لئے (بخاری شریف ۱/۱۰۴) ملاحظہ فرمائیں۔

حضرت اویس قرنیؒ کے متعلق یہ لکھا گیا ہے کہ انہوں نے شیخین کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی، یہ بھی الزام ہے جو قطعاً درست نہیں ہے۔ حضرت اویس قرنیؒ کو شرف صحابیت حاصل نہیں ہے اور انہوں نے حضرت سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھا ہی نہیں ہے، تو پھر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کے انکار کا مسئلہ کہاں سے پیدا ہوتا ہے اور وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں مدینہ تشریف لائے تھے، انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانے میں یمن سے سفر کر کے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضری دی، اس موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں جو بشارتیں پیش کی تھیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کا تذکرہ فرمایا اور ان کا خیر مقدم فرمایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے بارے میں یہ

بھی فرمایا تھا کہ اویس قرنیؒ سے ملاقات ہو جائے تو ان سے مغفرت کی دعا کرانا، چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت اویس قرنیؒ سے مغفرت کی پیش کش بھی فرمائی، پھر شیعہ حضرات کا حضرت اویس قرنیؒ پر یہ الزام لگانا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت نہیں کی اور ان سے بغاوت کی، یہ شیعہ حضرات کی طرف سے بلا وجہ ان نیک نام نفوس قدسیہ کے اوپر الزامات ہیں۔ اویس قرنیؒ کی حدیث ملاحظہ فرمائیے:

**عن أسير بن جابر أن أهل الكوفة وفدوا إلى عمر، وفيهم رجل ممن كان يسخر بأويس، فقال عمر: هل ها هنا أحد من القرنيين؟ فجاء ذلك الرجل، فقال عمر: إن رسول الله صلى الله عليه وسلم قد قال: إن رجلا يأتيكم من اليمن يقال له: أويس، لا يدع باليمن غير أم له، قد كان به بياض فدعا الله فأذهبه عنه، إلا موضع الدينار أو الدرهم، فمن لقيه منكم فليستغفر لكم.** (مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب من فضائل أويس القرني، النسخة الهندية ۲/ ۳۱۱، بيت الأفكار، رقم: ۲۵۴۲، ۲۵۴۲، ۲۵۴۳) تفصیل کے لئے دیکھئے مسلم شریف ۲/۳۱۱،۳۱۲۔

**وقد اتفقت الصحابة رضى الله عنهم على بيعة الصديق في ذلك الوقت حتى علي بن أبي طالب والزبير العوام رضى الله عنهما، والدليل على ذلك ما رواه البيهقي حيث قال: لما توفى رسول الله ﷺ قام خطباء الأنصار فجعل الرجل منهم يقول: يا معشر المهاجرين! إن رسول الله ﷺ كان إذا استعمل رجلا منكم قرن معه رجلا منا، فنرى أن يلي هذا الأمر رجلان أحدهما منكم والآخر منا، قال: فتتابعت خطباء الأنصار على ذلك، فقام زيد بن ثابت: فقال: إن رسول الله ﷺ كان من المهاجرين، وأن الإمام يكون من المهاجرين، ونحن أنصاره كما كنا أنصار رسول الله ﷺ، فقام أبو بكر، فقال: جزاكم الله خيرا يا معشر الأنصار! وثبت قائلكم، ثم قال: أما لو فعلتم**

**غير ذلک لما صالحناكم، ثم أخذ زيد بن ثابتؓ بيد أبي بكرؓ، فقال: هذا صاحبكم فبايعوه، ثم انطلقوا، فلما قعد أبو بكر على المنبر نظر في وجوه القوم، فلم ير عليا رضی الله عنه فسأل عنه، فقام ناس من الأنصار فأتوا به، فقال أبو بكرؓ ابن عم رسول الله صلى الله عليه وسلم وختنه أردت أن تشق عصا المسلمين، فقال: لا تثريب يا خليفة رسول الله صلى الله عليه وسلم، فبايعه، ثم لم ير الزبيرؓ بن العوام فسأل عنه حتى جاء وا به، فقال ابن عمة رسول الله صلى الله عليه وسلم وحواريه: أردت أن تشق عصا المسلمين، فقال مثل قوله: لا تثريب يا خليفة رسول الله صلى الله عليه وسلم فبايعاه.** (السنن الكبرى للبيهقي، باب الأئمة من قريش، دارالفكر ١٢/ ٢٥٩، رقم: ١٧٠٠٦، البداية والنهاية، دارالفكر ٦/ ٣٠١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| الجواب صحیح: | کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ |
|---|---|
| احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ | ١٦/ ربیع الثانی ١٤٢٥ھ |
| ١٤٢٥/٤/١٦ھ | (الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٣١٧) |

# کیا حضرت عمار رضی اللہ عنہ کو قتل کرنے والا گروہ معیار حق نہیں؟

**سوال** [٣٠٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: صحیح بخاری میں ہے کہ ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ ایک روز حدیث بیان کرتے ہوئے مسجد کے ذکر پر پہنچے، کہنے لگے کہ ہم لوگ ایک ایک اینٹ اٹھا کر لائے اور حضرت عمار رضی اللہ دو دو اینٹیں اٹھا کر لائے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو دیکھ لیا اور فوراً ان کے جسم سے مٹی صاف کرتے ہوئے فرمایا: افسوس عمار کو ایک باغی گروہ قتل کرے گا، یہ باغی گروہ کون ہے، جس کی خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے؟ کیا پھر بھی صحابہ معیار حق ہیں؟ اور ایسے باغی لوگوں کو معیار حق اور "أصحابي كالنجوم" کے زمرہ میں سمجھنا کہاں تک درست ہے؟

المستفتی: عبداللہ لالباغ حسن پور، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** بخاری شریف کے اندر یہ حدیث شریف موجود ہے کہ مسجد نبوی کی تعمیر میں جب حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ دو دو پتھر اٹھا کر لارہے تھے، تو حضور ﷺ نے یہ فرمایا تھا کہ عمار کو ایک باغی جماعت قتل کرے گی، جو عمار کو جہنم کی طرف بلارہی ہوگی اور عمار ان کو جنت کی طرف بلارہے ہوں گے۔

**عن عكرمة قال: قال لي ابن عباس ولابنه علي: انطلقا إلى أبي سعيد فاسمعا من حديثه، فانطلقنا، فإذا هو في حائط يصلحه، فأخذه رداءه فاحتبى، ثم أنشأ يحدثنا حتى أتى على ذكر بناء المسجد، فقال: كنا نحمل لبنة لبنة وعمار لبنتين لبنتين، فرأه النبي صلى الله عليه وسلم، فجعل ينفض التراب عنه، ويقول: ويح عمار تقتله الفئة الباغية يدعوهم إلى الجنة ويدعونه إلى النار، قال: يقول عمار: أعوذ بالله من الفتن.** (بخاري شريف، كتاب الصلاة، باب التعاون في بناء المسجد، النسخة الهندية ١/ ٦٤، رقم: ٤٤٢، ف: ٤٤٧، وكذا في كتاب الجهاد، باب مسح الغبار عن الرأس ١/ ٣٩٤، رقم: ٢٧٢٨، ف: ٢٨١٢)

پھر حضرت علی اور معاویہ رضی اللہ عنہما کے درمیان جنگ صفین کے موقع پر حضرت عمار، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف سے مقابلہ کے لئے نکلے، تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت کے ہاتھوں حضرت عمار رضی اللہ عنہ شہید ہوگئے، جب حضرت معاویہ کی فوج کے ہاتھوں حضرت عمار رضی اللہ عنہ شہید ہوگئے تو بہت سے صحابہ نے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے لڑرہے تھے، ہتھیار ڈال دیئے کہ ہم ناحق پر ہیں، علی حق پر ہیں؛ اس لئے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ عمار کو باغی جماعت قتل کرے گی۔

**عن أبي بكر محمد بن عمرو بن حزم عن أبيه قال: لما قتل عمار بن ياسر دخل عمرو بن حزم على عمرو بن العاص، فقال: قتل عمار وقد قال رسول الله ﷺ: تقتله الفئة الباغية، فقام عمرو بن العاص،**

**فزعا یرجع حتی دخل علی معاویة، فقال له معاویة: ما شأنک؟ قال: قتل عمار، فقال معاویة: قد قتل عمار، فماذا؟ قال عمرو: سمعت رسول الله ﷺ یقول: تقتله الفئة الباغیة، فقال له معاویة: دحضت في بولک أو نحن قتلناه، إنما قتله علی وأصحابه جاء وا به حتی ألقوه بین رماحنا، أو قال: بین سیوفنا.** (مسند أحمد بن حنبل ٤/ ١٩٩، رقم: ١٧٩٣، الطبقات الکبری لابن سعد، دارالکتب العلمیة بیروت ٣/ ١٩١)

مگر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اجتہادی غلطی ہوگئی، وہ یہ سمجھ رہے تھے کہ حضرت عثمان کے خون کا بدلہ لینے میں حق بجانب ہیں، تمام صحابہ معیارِ حق ہیں، اگر کسی صحابی سے اجتہادی غلطی ہوجائے تو معیارِ حق کے منافی نہیں ہے۔ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس سلسلے میں معیارِ حق سے خارج نہیں کہا جاسکتا، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی جماعت واقعہ اور نفس الامر میں غلطی پر ضرور تھی، مگر یہ غلطی اور خطا اجتہادی غلطی تھی؛ کیوں کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ جو خلیفۃ المسلمین تھے، ان کو جو ظلماً قتل کیا گیا تھا، اس کا بدلہ لینے کے لئے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جنگ لڑنے میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور ان کی جماعت اپنے آپ کو برحق سمجھ رہی تھی، مگر اس خطا اجتہادی کی وجہ سے معیارِ حق سے خارج نہیں ہوسکتے۔

**عن عمرو بن العاص أنه سمع رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: إذا حکم الحاکم فاجتهد، ثم أصاب، فله أجران، وإذا حکم فاجتهد ثم خطأ، فله أجر.** (بخاري، کتاب الاعتصام، باب أجر الحاکم إذا اجتهد، النسخة الهندیة ٢/ ١٠٩٢، رقم: ٧٠٥٥، ف: ٧٣٥٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ ربیع الثانی ۱۴۲۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۷/ ۸۳۴۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۶/۴/۱۴۲۵ھ

## حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر اشکال کا جواب

**سوال** [۳۰۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حدیث: ۱۵۷۴ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ فرمایا کرتے تھے: علی سے کوئی منافق محبت نہیں رکھتا اور ان سے کوئی مؤمن بغض نہیں رکھتا، اس باب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بھی روایت ہے، یہ حدیث حسن ہے؟

حدیث: ۱۵۸۱ حضرت سعد بن ابی وقاص فرماتے ہیں کہ معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ نے مجھے حکم دیا اور کہا کہ تم ابوتراب یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گالیاں کیوں نہیں دیتے؟ اور برا بھلا کیوں نہیں کہتے؟ (کتاب الفضائل صحیح مسلم جلد دوم)

حدیث: ۲۲۶۵ حضرت معاویہ نے سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے کہا: کیا وجہ ہے کہ تم ابوتراب کو برا نہیں کہتے؟ حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا: میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو برا نہیں کہوں گا، جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گالیاں دیوے اور دلواوے، کیا از روئے حدیث اس کا ایمان ہے یا نہیں؟

المستفتی: مولانا اللہ دیئے موضع شہباز پور کلاں، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ دونوں اپنی اپنی جگہ مجتہد تھے اور ہر ایک اپنے اپنے اجتہاد کو صحیح اور حق پر سمجھ رہے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی چوں کہ اپنے اجتہاد کو صحیح اور حق پر سمجھ رہے تھے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بھی چونکہ اپنے اجتہاد اور موقف کو صحیح اور حق سمجھ رہے تھے؛ اس لئے انہوں نے حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے کہا کہ: **"مامنعک أن تسب أبا تراب"**.

(مسلم شریف، کتاب الفضائل، باب من فضائل علي بن أبي طالبؓ، النسخة الهندية ۲/ ۲۷۸، بیت الأفکار، رقم: ۲٤٠٤، ترمذي شریف، أبواب المناقب، باب مناقب علي بن أبي طالبؓ ۲/ ۲۱۳، دارالسلام، رقم: ۳۷۲٤)

اور ''سبّ'' کے معنی ہر جگہ گالی دینے کے لئے نہیں ہوتے ہیں؛ بلکہ اس کے معنی خطا پر تنبیہ کرنے اور اجتہاد میں غلطی پر آگاہ کرنے کے بھی آتے ہیں۔ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے جو حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے یہ کہا کہ ''**ما منعک أن تسب أبا تراب**'' تو اس کا معنی یہی ہے کہ اے سعد! آپ کو کون سی چیز اس بات سے روکتی ہے کہ آپ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو ان کی اجتہادی غلطی پر تنبیہ کریں اور کہہ دیں کہ آپ غلطی پر ہیں اور میرے اجتہاد کی اچھائی لوگوں کے درمیان ظاہر کریں، جیسا کہ تمام محدثین نے اس عبارت میں ''سبّ'' کا معنی یہی مراد لیا ہے۔

**ومنه ''ما منعک أن تسب أبا تراب'' هذا لا يستلزم أمر معاوية بالسب، بل سؤال عن سبب إمتناعه عنه أنه تورع أو إجلال أو غير ذلک، أو المعنى ما منعک أن تخطئه في إجتهاد، وتظهر للناس حسن إجتهادنا.** (مجمع بحار الأنوار، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٨٣، مكتبه دارالايمان المدينة المنورة ٣/ ١٤، نووي، كتاب الفضائل، باب من فضائل علي بن أبي طالبؓ ٢/ ٢٧٨، حاشية ترمذي، أبواب المناقب، باب مناقب علي بن أبي طالبؓ ٢/ ٢١٣)

اور سعد رضی اللہ عنہ کے نزدیک چونکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا اجتہاد صحیح اور حق پر تھا؛ اس لئے انہوں نے جواب دیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو غلطی پر نہیں کہہ سکتا؛ لہٰذا مذکورہ حدیث شریف سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو گالی دینا لازم نہیں آتا اور نہ ہی حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ایمان کے بارے میں کوئی تردد لازم آتا ہے۔

**ونحب أصحاب رسول الله ﷺ ولا نفرط في حب أحد منهم، ولا نتبرأ من أحد منهم، ونبغض من يبغضهم، وبغير الخير يذكرهم، ولا نذكرهم إلا بخير، وحبهم دين وإيمان وإحسان، وبغضهم كفر ونفاق وطغيان.** (شرح العقيدة الطحاوية، دارالكتب العلمية بيروت/ ٤٦٧)

**عن عمرو بن العاص، أنه سمع رسول الله ﷺ يقول: إذا حكم الحاكم فاجتهد، ثم أصاب فله أجران، وإذا حكم فاجتهد، ثم أخطأ، فله أجر.** (صحيح بخاري، كتاب الاعتصام، باب أجر الحاكم إذا اجتهد ۲/ ۱۰۹۲، رقم: ۷۰۵۵، ف: ۷۳۵۲) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۳/ جمادی الثانی ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۷۴۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۳/ ۶/ ۱۴۱۲ھ

## حضرت معاویہؓ کی امارت پر اشکال کا جواب

**سوال** [۳۰۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ''مسلم شریف ۲/ ۱۲۲، حدیث: ۹۱۴، کتاب الامارت'' میں ہے کہ اگر کسی نے امام سے بیعت کر لی ہو اور اس کے ہاتھ میں اپنا ہاتھ اور اپنے دل کا ثمرہ دے چکا ہو، تو بقدر امکان اس کی فرماں برداری کرے۔ اور اگر کوئی دوسرا شخص امام کا مقابل پیدا ہو جائے تو اس کی گردن مار دو۔ حدیث: ۹۳۵: رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر دو خلیفوں کی بیعت کی جاوے تو آخری خلیفہ کو قتل کر دو، تو معاویہ رضی اللہ عنہ فرمان رسول کے مطابق واجب القتل ہیں یا نہیں؟

المستفتی: مولانا اللہ دیئے، شہباز پور کلاں

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** سوال نامہ میں سائل نے جس حدیث شریف کی طرف اشارہ کیا ہے، وہ اپنی جگہ بالکل صحیح اور درست ہے؛ لیکن حدیث شریف کے مضمون میں گہری نظر ڈالنے کی ضرورت ہے کہ حدیث مذکور میں صاف طور پر اس کی صراحت ہے کہ اگر تم کسی ایک امیر کے ہاتھ پر بیعت کر لو اور پھر بعد میں تمہارے درمیان دوسرا امیر کھڑا ہو جائے اور پہلے امیر کے ہوتے ہوئے تم کو امیر ثانی کے ہاتھ پر

بیعت کرنے پر مجبور کیا جائے، تو دوسرے امیر کی گردن مار دو، تو اس حدیث شریف کے ذیل میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہرگز نہیں آسکتے؛ اس لئے کہ جن لوگوں نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی، انہوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خلیفہ تسلیم نہیں کیا تھا اور نہ ہی حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے تغلب کے ذریعہ سے شام اور اطراف شام میں اپنا قدم جما لیا تھا اور اہل شام نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر کے ان کو اپنا امیر تسلیم کرلیا تھا؛ لہٰذا حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے واقعہ میں ایک رعایہ کا دو امیر کے ہاتھ پر بیعت کرنا لازم نہیں آتا ہے اور اس طرح تغلب سے جو امیر بن جاتا ہے وہ شرعاً امیر شرعی ہوتا ہے۔ اور اس کی اطاعت واجب ہو جاتی ہے، نیز حضرت علی رضی اللہ عنہ کی حکومت شام پر کبھی نہیں ہو پائی۔

**وإنما تجب إطاعة المتغلب إذا لم يكن هناك إمام، ولعل مراد النووي رحمه الله أنه بإجتهاده رضى الله عنه تغلب بعد التحكيم على الشام، فكان حكمه حكم المتغلب في حق أهل الشام. الخ** (تكمله فتح الملهم، كتاب الاماة، باب وجوب الوفاء بالبيعة ٣/ ٣٣٨، رقم: ٤٧٤٠)

**إن البلاد التي ليست تحت حكم سلطان بل لهم أمير منهم مستقل بالحكم عليهم بالتغلب، أو باتفاقهم عليه يكون ذلك الأمير في حكم السلطان، فيصح منه تولية القاضي عليهم. الخ** (شامي، كتاب القضاء، مطلب في حكم تولية القضاء في بلاد تغلب عليها الكفار، زكريا ٨/ ٤٤، كراچی ٥/ ٣٦٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۶ ر رجب ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۷۵۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۶/ ۷/ ۱۴۱۲ھ

# ولی کو ”رضی اللہ عنہ“ کہنا

**سوال** [٣٠٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا کسی ولی کو ”رضی اللہ عنہ“ کہا جا سکتا ہے یا نہیں؟

المستفتی: خاکسار محمد عمیر ہاپوڑی، گڑھ مکتیشور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قرآن کریم میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے مؤمنین صالحین کے لئے ”رضی اللہ عنہم“ کا لفظ استعمال فرمایا ہے اور یہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ خاص نہیں؛ البتہ عرفاً یہ لفظ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے لئے مستعمل ہوتا ہے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ لفظ قرآن کریم میں ایک جگہ خاص طور پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہ کے لئے استعمال کیا گیا ہے:

**قال اللہ تعالیٰ: لَقَدْ رَضِیَ اللّٰہُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَکَ تَحْتَ الشَّجَرَۃِ.** [سورة الفتح: ١٨]

اور چونکہ صحابی کے ساتھ غیر صحابی کا التباس ہوتا ہے؛ اس لئے غیر صحابی کے لئے ”رضی اللہ عنہم“ کا لفظ استعمال کرنا نامناسب سمجھا جاتا ہے اور صحابہ کے لئے ”رضی اللہ عنہم“ اور غیر صحابی کے لئے ”رحمة اللہ علیه“ بولنے سے امتیاز رہتا ہے؛ لہٰذا اس امتیاز کو باقی رکھنا چاہئے۔

**جَزَاؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنَّاتُ عَدْنٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهَارُ خَالِدِیْنَ فِیْهَا اَبَدًا رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ذٰلِکَ لِمَنْ خَشِیَ رَبَّهٗ.** [البينة: ٨]

**يستحب الترضي والترحم على الصحابة والتابعين ومن بعدهم من العلماء والعباد وسائر الأخيار رضى الله عنهم أو رحمة الله عليه، ونحو ذلک، وأما ما قاله بعض العلماء: أن قوله: ”رضى الله عنهم“ مخصوصا بالصحابة، ويقال في غيرهم: ”رحمه الله“ فقط، فليس كما**

قال، ولا يوافق عليه بل الصحيح الذي عليه الجمهور إستحبابه.
(شامي، كتاب الخنثى، مسائل شتى، زكريا ١٠/ ٤٨٥، كراچی ٦/ ٧٥٣)

فهولاء أحق بالرضاء وغيرهم لا يلحق أدناهم، ولو أنفق ملأ الأرض ذهبًا ...... الأولى أن يدعو للصحابة بالترضي وللتابعين بالرحمة، ولمن بعدهم بالمغفرة والتجاوز. (شامي، كتاب الخنثى، مسائل شتى، زكريا ١٠/ ٤٨٥، كراچی ٦/ ٧٥٣)

ويستحب الترضي للصحابة، والترحم للتابعين ومن بعدهم من العلماء والعباد وسائر الأخيار، وكذا يجوز الترحم على الصحابة والترضي للتابعين ومن بعدهم من العلماء والعباد. (مجمع الأنهر، كتاب الخنثى، مسائل شتى، مكتبه دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٤٩١، مصري قديم ٢/ ٧٤٥)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ<br>۴/۵/۱۴۳۲ھ<br>(الف فتویٰ نمبر: ۱۰۴۰/۲۹) | الجواب صحیح:<br>احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ<br>۴/۵/۱۴۳۲ھ |
|---|---|

## کیا حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مہر نقد تھا؟

**سوال** [۳۱۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مہر نقد تھا یا نہیں؟

المستفتی: عبدالصمد رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کا مہر نقد تھا، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی زرہ چار سو اسی درہم میں فروخت کر کے اولاً مہر ادا فرمایا، اس کے بعد ان کے ساتھ شب زفاف ہوئی ہے۔

**عن علي قال: لما تزوجت فاطمة قلت: يا رسول الله! صلى الله عليه وسلم ما أبيع؟ فرسي أو درعي؟ قال: بع درعک، فبعتها بثنتى عشرة أوقية، فكان ذاک مهر فاطمة.** (مسند أبي يعلى الموصلي، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ٢٢٤، رقم: ٤٦٦، مجمع الزوائد، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٢٨٣، رقم: ٧٤٩٦)

**قلت: تزوجني فاطمة، قال: وعندک شيء؟ قلت: فرسي وبدني، قال: أما فرسک فلا بد لک منه، وأما بدنک فبعها، قال: فبعتها بأربع مائة وثمانين فجئت بها.** (صحيح ابن حبان، دارالفكر ٦/ ٢٧٥، رقم: ٦٩٥٣، المعجم الكبير للطبراني، داراحياء التراث العربي ٢٢/ ٤٠٨، رقم: ١٠٢١)

**عن علي رضـ قال: زوجنى رسول الله صلى الله عليه وسلم ابنته فاطمة على بدن من حديد حطمية وكان سلحنيها، وقال: ابعث بها إليها تحللها بها، فبعث بها إليها، والله ما ثمنها كذا وكذا، وأربع مائة درهم.**

(مجمع الزوائد، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٢٨٣، مسند أبي يعلى الموصلي، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ٢٣٨، رقم: ٤٩٩)

**فوالذي نفس على بيده أنها لخطمية ما قيمتها أربعة دراهم، فقلت: عندي، فقال: قد زوجتكها فابعث إليها بها، فاستحلها بها، فإن كانت لصداق فاطمة رضـ بنت رسول الله صلى الله عليه وسلم.**

(البداية والنهاية، دارالفكر ٣/ ٣٤٦، أسد الغابة، دارالفكر ٦/ ٢٢١، مسند أحمد ١/ ٨٠، رقم: ٦٠٣، أوجز المسالك ٤/ ٢٥٠، حياة الصحابة ٣/ ٣٢٧، إعلاء السنن، كتاب النكاح، باب استحباب تعجيل شيء من المهر عند الدخول، مكتبه دارالكتب العليمة بيروت ١١/ ١٠٢، رسالت مآب/ ١٥٦، سيرة مباركه/ ٣٦٦، سيرة المصطفى ٢/ ١٧٢)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱/ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۴۸۳۷)

# کیا حلیمہ سعدیہ مشرف بہ اسلام ہوئی تھیں؟

**سوال** [۳۱۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا حضرت حلیمہ سعدیہ (جنہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ پلایا تھا) مشرف بہ اسلام ہوئی تھیں یا نہیں؟

المستفتی: مولانا اسحاق سنبھلی سابق ایم پی سنبھل مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حلیمہ سعدیہ کے اسلام کے بارے میں احقر کے پاس جو کتابیں موجود ہیں، مثلاً علامہ سہیلیؒ کی ''سیرت ابن ہشام'' کی شرح ''الروض الانف'' اور علامہ زرقانیؒ کی ''المواہب اللدنیہ'' کی شرح ''شرح زرقانی'' اور ابن حجرؒ کی ''الاصابہ'' اور علامہ ابن اثیرؒ کی ''اسدالغابہ'' اور علامہ ابوعمرو قرطبیؒ کی ''الاستیعاب'' اور علامہ ابن کثیرؒ کی ''البدایہ والنہایہ'' وغیرہ ان سب کتابوں میں حلیمہ سعدیہ سے متعلق لمبی لمبی بحثیں موجود ہیں، مگر ان کے اسلام کے متعلق کسی نے بھی صراحت کے ساتھ نہیں لکھا ہے، بس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ان کے لئے چادر بچھا دینا اور ان کا چادر پر بیٹھ جانا صراحت سے لکھا ہے؛ البتہ علامہ زرقانیؒ نے ''شرح زرقانی'' کے اندر ابوبکر ابن العربیؒ کے حوالہ سے ایک اصول نقل فرمایا ہے کہ جس عورت نے بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ پلایا ہے وہ مشرف باسلام ہوچکی ہے۔

**إنه لم ترضعه مرضعة إلا أسلمت.** (شرح زرقاني ۱/ ۲۵۸)

اس عبارت سے واضح ہوتا ہے کہ حضرت حلیمہ سعدیہ مشرف باسلام ہوچکی تھیں، نیز علامہ زرقانیؒ نے یہ بھی نقل فرمایا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دس عورتوں نے دودھ پلایا ہے اور ان کو انہوں نے گنایا بھی ہے۔ (زرقانی، دارالکتب العلمیۃ بیروت ۱/ ۱۵۸ تا ۱/ ۲۶۲ تک) اس بارے میں مفصل بحث موجود ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱ر ربیع الثانی ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۱۰۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۱/۴/۱۴۲۰ھ

## ابوطالب کے ایمان کے بارے میں علماء امت کا مسلک

**سوال** [٣١٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ابوطالب کے بارے میں ان کے ایمان اورعذاب میں تخفیف کے بارے میں علمائے امت کا کیا مسلک ہے؟

المستفتی: مولانا اسحاق سنبھلی سابق ایم پی سنبھل مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت ابوطالب کے بارے میں ان کے بھائی حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت فرمایا کہ ابوطالب نے آپ کی دشمنوں سے حفاظت کرنے میں ہر طرح سے کوشش کی ہے اور بڑی بڑی مشقتیں اٹھائیں، تو کیا آخرت میں آپ سے ان کو نفع ملے گا؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جہنم کی آگ ان کے کعبین تک ہی پہنچے گی، اگر میری شفاعت نہ ہوتی تو وہ درک اسفل میں ہوتے، اس مضمون کی روایات بخاری شریف میں پانچ مقامات پر موجود ہیں: ١/ ٥٤٨، رقم: ٣٨٨٣ر میں دو حدیثیں، ٢/ ٩١٧، رقم: ٦٢٠٨، ٢/ ٩٧١، ٢/ ٩٧٢)

**عن عباس بن عبدالمطلب قال: يا رسول الله! هل نفعت أبا طالب بشيء؟ فإنه كان يحفظك ويغضب لك؟ قال: نعم هو في ضحضاح من النار، ولو لا أنا لكان في الدرك الأسفل من النار. الحديث** (بخاري، كتاب الأدب، باب كنية المشرك، النسخة الهندية ٢/ ٩١٧، رقم: ٥٩٦٧، ف: ٦٢٠٨، مسند بزار، مكتبة العلوم والحكم ٤/ ١٣٧، رقم: ١٣١١) **اور تخفیف عذاب میں علماء امت میں سے کسی کا اختلاف نہیں ہے۔** فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٤ر ربیع الثانی ١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/ ٦١١٢)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
١٤/ ٤/ ١٤٢٠ھ

## کیا حضرت فاطمہؓ، حضرت ابوبکرؓ سے ناراض تھیں؟

**سوال** [۳۱۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: دریافت طلب مسئلہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: فاطمہ میرے جسم کا ایک حصہ ہے، پس جس نے اسے غضبناک کیا، اس نے مجھے غضبناک کیا۔ اور صحیح بخاری کی روایت سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد میراث کے اپنے حصہ کا سوال کیا اور رسول اللہ ﷺ نے اس مال کو چھوڑا تھا جس کو اللہ رب العزت نے آپ کوفئی کے طور پر دیا تھا، تو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ ہم انبیاء کرام میراث نہیں چھوڑتے؛ بلکہ جو چھوڑتے ہیں وہ مال صدقہ ہے، فاطمہ رضی اللہ عنہا بنت رسول اللہ ﷺ غضبناک ہوگئیں اور اپنی وفات تک خلیفہ اول سے کلام ترک رکھا اور رسول اللہ ﷺ کی وفات کے بعد چھ ماہ زندہ رہیں۔ اس روایت کی روشنی میں ابوبکر رضی اللہ عنہ جنہوں نے حضرت فاطمہؓ کو غضبناک کیا ہے، ان کا کیا مقام ہوگا؟

المستفتی: احقر عبداللہ لالباغ مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: سوال نامہ میں الگ الگ دو موقعوں کی دو حدیثوں کو ایک ساتھ مخلوط کر کے نقل کیا گیا ہے، پہلی حدیث شریف جس میں اس بات کا ذکر ہے کہ حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام نے ارشاد فرمایا: کہ فاطمہ میرے جسم کا ایک حصہ ہے، جس نے اس کو ناراض کیا اس نے مجھے غضبناک اور ناراض کیا''۔ یہ حدیث شریف حضرت مسور بن مخرمہ رضی اللہ عنہ سے بخاری شریف میں متعدد مقامات پر موجود ہے؛ لیکن یہ ایک مکمل حدیث شریف کا ایک جزو ہے، جو شخص صرف اس جزو کو دیکھتا ہے وہ پوری

حقیقت سے واقف نہیں ہوسکتا؛ بلکہ یہ جس حدیث شریف کا جزو ہے اس کو مکمل دیکھنا ضروری ہے۔ اور وہ حدیث شریف جن مختلف الفاظ سے وارد ہے، ان پر بھی واقف ہونا ضروری ہے، اس کے بعد اصل حقیقت پر واقفیت ہوسکتی ہے، مکمل حدیث شریف یہ ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ابوجہل کی لڑکی سے نکاح کا ارادہ کرلیا تھا، جب آپ ﷺ نے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی زبان سے یہ سنا تو ممبر پر تشریف لے جا کر باقاعدہ حمد وثنا کے بعد خطبہ دیا اور نہایت غصہ کی حالت میں فرمایا کہ: میں اللہ کی حلال کردہ چیز کو حرام نہیں کرتا، یعنی متعدد نکاح کرنا حرام نہیں ہے؛ لیکن یہ بات بھی گوارہ نہیں کرتا کہ اللہ کے رسول کی بیٹی اور اللہ کے دشمن کی بیٹی ایک شخص کے پاس ایک ساتھ جمع ہوجائیں اور مجھے خطرہ ہے کہ دینی معاملہ میں فتنہ پیدا ہوجائے، اگر علی کو ابوجہل کی لڑکی سے نکاح کرنا ہے، تو پہلے میری بیٹی کو طلاق دے دیں، تاکہ ایسا نہ ہو کہ سوکنوں کے اختلاف کی وجہ سے فاطمہ کے توسط سے علی کے بارے میں مجھے شکوک وشبہات پیدا ہونے لگے، جو علی کے لئے ہلاکت اور فاطمہ کے لئے فتنہ کا سبب ہو۔

حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**إن علي بن أبي طالبؓ خطب بنت أبي جهل على فاطمة، فسمعت رسول الله ﷺ يخطب الناس في ذلك على منبره هذا، وأنا يومئذ لمحتلم، فقال: إن فاطمة مني وأنا أتخوف أن تفتن في دينها، ثم ذكر صهرا له من بني عبد شمس فأثنى عليه في مصاهرته إياه، قال: حدثني فصدقني ووعدني فوفى لي وأني لست أحرم حلالا ولا أحل حراما، ولكن والله لا تجتمع بنت رسول الله وبنت عدو الله أبدا.** (بخاري شريف، كتاب فرض الخمس، باب ماذكر من درع النبي ...... النسخة الهندية ١/ ٤٣٨، رقم: ٣٠١١، ف: ٣١١٠)

اس لئے میں علی کو اس سلسلہ میں اجازت نہیں دے سکتا اور اس موقع پر حضور نے فرمایا: فاطمہ میرے بدن کا جزو ہے، جو چیز اسے شکوک وشبہات میں ڈال سکتی ہے وہ مجھے بھی

شکوک وشبہات میں ڈال سکتی ہے اور جس چیز سے اس کو تکلیف ہوسکتی ہے، اس سے مجھے بھی تکلیف ہوسکتی ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیں:

**عن المسور بن مخرمة قال: سمعت رسول الله ﷺ يقول وهو على المنبر: إن بني هشام بن المغيرة استأذنوني في أن ينكحوا ابنتهم علي بن أبي طالب فلا آذن، ثم لا آذن، ثم لا آذن، ثم لا آذن إلا أن يريد ابن أبي طالب أن يطلق ابنتي وينكح ابنتهم، فإنما هي بضعة مني يريبني ما أرا بها، ويؤذيني ما آذاها.** (بخاري شريف، كتاب النكاح، باب ذب الرجل عن ابنة في الغيرة والانصاف، النسخة الهندية ٢/ ٧٨٧، رقم: ٥٠٣٤، ف: ٥٢٣٠)

اورمسوربن مخرمہ سے یہی حدیث شریف "**يؤذيني ما آذاها**" کی جگہ پر "**فمن أغضبها أغضبني**" کے الفاظ سے منقول ہے۔ ملاحظہ فرمایئے:

**فاطمة بضعة مني، فمن أغضبها أغضبني.** (بخاري، كتاب فضائل أصحاب النبي، باب مناقب قرابة رسول الله صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ١/ ٥٢٦، رقم: ٣٥٨١، ف: ٣٧٦٧)

دوسری حدیث شریف اس سے بالکل الگ موقع سے متعلق ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی میں بارہا یہ ارشادفرمایا تھا کہ ہم انبیاء کی جماعت ہیں، ہم دنیا کے مال ودولت کا کسی کو وارث نہیں بناتے ہیں، ہم جو کچھ چھوڑ کر جاتے ہیں وہ اللہ کی راہ میں صدقہ ہے۔ یہ حدیث شریف عام صحابہ کو عمومی طور پر معلوم تھی، مگر حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کو حضور کی وفات کے بعد اس کا خیال نہیں رہا، عام مسلمانوں کی طرح اپنے آپ کو بھی باپ کا وارث سمجھ لیا تھا، پھر جب حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو ابوبکر رضی اللہ عنہ نے وہ حدیث شریف یاد دلائی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ہم انبیاء کی جماعت ہیں، ہم اپنے مال کا کسی کو وارث نہیں بناتے ہیں، جو کچھ چھوڑ کر جاتے ہیں وہ اللہ کی راہ میں صدقہ ہے، تو حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے اس کے سننے

کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے اس سلسلہ میں کوئی گفتگو نہیں فرمائی، اس کی وجہ یہ تھی کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی ہونے کے باوجود وراثت کی حدیث ذہن میں نہیں رہی، جس کے نتیجہ میں حضور کے ارشاد کے خلاف حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے میراث کا مطالبہ فرمایا تھا؛ لیکن جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے میراث کی حدیث سنائی تو حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے اوپر سوال کے نتیجہ میں پانی پڑ گیا اور بہت شرمندہ ہوئیں، تو اس شرمندگی اور غیرت کی وجہ سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے کسی بھی موضوع پر بات نہیں فرمائی، یہی مطلب ہے بخاری شریف کی اس عبارت کا:

**”فوجدت فاطمة على أبي بكر في ذلك، فهجرته فلم تكلمه حتى توفيت.** (بخاري شريف، كتاب المغازي، باب غزوة خيبر، النسخة الهندية ۲/ ۶۰۹، رقم: ۴۰۸۲، ف: ۴۲۴۱)

جب حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے جواب میں اس سلسلہ میں حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے شرم و غیرت محسوس کی، تو اس طرح کے سوال کرنے سے ابوبکر کو چھوڑ دیا اور اس موضوع پر پھر کبھی گفتگو نہیں کی، یہاں تک کہ وفات پاگئیں، نیز امام بیہقی کی ”السنن الکبریٰ“ میں حضرت امام عامر شعبی سے ایک روایت واضح طور پر موجود ہے کہ جب حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا مرض میں مبتلا ہوگئیں، تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور حضرت علی اور فاطمہ رضی اللہ عنہما کی اجازت سے گھر میں تشریف لے گئے اور دوران گفتگو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے یہ فرمایا کہ میں نے جو کچھ بھی کیا ہے وہ اللہ کی مرضی اور اس کے رسول کی مرضی اور رائے آل رسول تمہاری مرضی اور خوشی کی ابتغاء اور جستجو کیا ہے، اس گفتگو کے دوران حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے خوشی و رضامندی کا اظہار فرمایا، جو صاف الفاظ سے مروی ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**عن الشعبي قال: لما مرضت فاطمة رضى الله عنها أتاها أبو بكر الصديق رضى الله عنه، فاستأذن عليها، فقال علي رضى الله عنه: يا فاطمة! هذا أبوبكر يستأذن عليك، فقالت: أتحب أن آذن له؟ قال: نعم، فآذنت له، فدخل عليها يترضاها، وقال: والله ما تركت الدار والمال والأهل والعشيرة إلا ابتغاء مرضاة الله ومرضاة رسوله ومرضاتكم أهل البيت، ثم ترضاها حتى رضيت. هذا مرسل حسن بإسناد صحيح.** (السنن الكبرى للبيهقي، باب بيان مصرف أربعة أخماس الفيء ...... دارالفكر ٩/ ٤٣٦، رقم: ١٣٠٠٥)

پھر اس کے بعد کسی کو یہ کہنے کا کیسے حق پہنچتا ہے کہ حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ناراض ہوگئی تھیں، پورے ذخیرۂ حدیث میں صاف الفاظ کے ساتھ کوئی ایسی روایت موجود نہیں ہے، جس میں حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کا حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے ناراض ہونا ثابت ہو، یہ محض اہل شیعہ کی طرف سے بدگمانی پیدا کرنے کی گندی حرکت ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۱۸؍ ربیع الثانی ۱۴۲۵ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۷/ ۸۳۳۹) | ۱۴۲۵/۴/۱۸ھ |

# ۱٤ / باب ما یتعلق بالتقلید

## اہل سنت والجماعت

**سوال** [۳۱۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) اہل سنت والجماعت میں دور حاضر کے تمام مسالک میں سے کون کون سے مسلک آتے ہیں؟

(۲) اہل سنت والجماعت ہونے کے لئے کون کون سے عقائد ضروری ہیں، کیا ان میں سے کسی ایک بھی عقیدہ کا انکار کر دینے سے مسلمان تو رہتا ہے؛ لیکن اہل سنت والجماعت سے خارج ہوجاتا ہے اور اسے گمراہ کہنا درست ہے؟

المستفتی: محمد شمس الحسن قصبہ سترکھ بارہ بنکی (یوپی)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اہل سنت والجماعت ان کو کہا جاتا ہے جو قرآن وحدیث، اجماع امت اور انہیں کی روشنی میں ائمۂ مجتہدین کے قیاس شرعی کو بھی حجت شرعیہ تسلیم کرتے ہیں اور جو ان چاروں چیزوں کو حجت شرعیہ تسلیم کرتے ہیں، وہی صحیح معنی میں قرآن وحدیث اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اور خلفائے راشدین کی سنتوں پر عمل کرتے ہیں اور دور حاضر میں یہ صرف ائمۂ اربعہ امام ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ میں سے کسی ایک کے مسلک پر عمل کرنے سے ثابت ہوتا ہے؛ اس لئے کہ یہ چاروں ائمہ قرآن وحدیث اور اجماع صحابہ وقیاس شرعی کو سامنے رکھ کر امت کے سامنے مسائل شرعیہ پیش فرماتے ہیں۔ اور دور حاضر میں مسلک حنفی میں سے دیوبندی مکتب فکر کے لوگ درحقیقت اہل سنت والجماعت کے مصداق ہوتے ہیں، مگر بریلویوں نے اپنی بدعت پر پردہ ڈالنے کے لئے اپنے آپ کو اہل سنت اور سنی ہونا عوام کے درمیان مشہور کر دیا ہے، جیسا کہ مودودیوں نے اپنی گمراہ کن باتوں

پر پردہ ڈالنے کے لئے اپنے آپ کو جماعت اسلامی ہونا مشہور کردیا ہے۔ اور غیر مقلدوں نے اپنی گمراہ کن حرکتوں پر پردہ ڈالنے کے لئے اپنے آپ کو اہل حدیث اور سلفی ہونا مشہور کردیا ہے۔

**فعليكم معاشر المؤمنين باتباع الفرقة الناجية المسماة بأهل السنة والجماعة ...... وهذه الطائفة الناجية قد اجتمعت اليوم في مذاهب أربعة: وهم الحنفيون، والمالكيون، والشافعيون، والحنبليون رحمهم الله، ومن كان خارجا من هذه الأربعة في هذا الزمان فهو من أهل البدعة والنار.** (طحطاوي على الدر المختار، كتاب الذبائح، المكتبة العربية، كوئٹه ٤/ ١٥٣)

**الدرس الخامس والتسعون في المذاهب المنتحلة إلى الإسلام في زماننا، أهل الحق منهم أهل السنة والجماعة، المنحصرون باجماع من يعتد بهم في الحنفية والشافعية والمالكية والحنابلة، وأهل الأهواء منهم غير المقلدين الذي يدعون اتباع الحديث وأنى لهم ذلك، وجهلة الصوفية وأشياعهم من المبتدعين، وإن كان بعضهم في زي العلم. والروافض والنيجرية الذين يضاهئون المعتزلة، فإياك وإياهم فتدنس بهواهم.** (مائة دروس ١٣٩، ١٤٠، بحواله غير مقلدين كے ٥٦/ اعتراضات كے جوابات، ص: ٦)

(۲) اہل سنت والجماعت ہونے کے لئے عقیدہ کے اعتبار سے امام طحاویؒ نے ''عقیدۃ الطحاوی'' میں جو عقائد لکھے ہیں، ان کا پابند ہونا لازم ہے، جو ان عقائد سے ہٹیں گے وہ گمراہ ہوں گے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵/ ربیع الاول ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۰۰۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۵/ ۳/ ۱۴۳۴ھ

## فرقۂ ناجیہ

**سوال** [۳۱۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ہرفرقہ اپنے کوناجی سمجھتا ہے، حقیقت میں ناجی فرقہ کون سا ہے؟

المستفتی: غلام حسین انجینئر کھالاپار، مظفرنگر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: درحقیقت فرقۂ ناجیہ اہل سنت والجماعت ہی ہے۔

حدیث شریف میں آیا ہے:

**وتفترق أمتي على ثلاث وسبعين ملة، كلهم في النار، إلا ملة واحدة، قالوا: من هي يا رسول الله؟ قال: ما أنا عليه وأصحابي. الحديث**

(ترمذي شريف قديم، كتاب الإيمان، باب ماجاء في إفتراق هذه الأمة ۲/ ۸۹، جديد ۲/ ۹۲، دارالسلام، رقم: ۲٦٤۱، المعجم الأوسط، دارالفكر ۳/ ۳۸۰، رقم: ٤۸۸٦، ٤۷۸، المعجم الكبير، دار إحياء التراث العربي ۱٤/ ۵۲، رقم: ۱٤٦٤٦، المستدرك للحاكم، كتاب العلم، فصل في توقير العالم، مكتبه نزار مصطفى الباز ۱/ ۱۸۹، رقم: ٤٤٤)

**وفي أبي داؤد وابن ماجة: كلها في النار إلا واحدة، وهي الجماعة.** (ابن ماجة، أبواب الفتن، باب إفتراق الأمم، النسخة الهندية ۲/ ۲۹٦، رقم: ۳۹۹۳، أبوداؤد، كتاب السنة، باب شرح السنة، النسخة الهندية ۲/ ۲۷۵، دارالسلام رقم: ٤۵۹۷، المستدرك قديم ۱/ ۲۱۸، مكتبه نزار مصطفى الباز ۱/ ۱۸۹، رقم: ٤٤٤، مشكوة ۱/ ۳۰)

**وفي المرقاة: فلا شك ولا ريب أنهم هم أهل السنة والجماعة (وقوله): والفرقة الناجية هم أهل السنة والبيضاء المحمدية، والطريقة النقية الأحمدية. الخ** (مرقاة شرح مشكوة، كتاب الإيمان، باب الاعتصام بالكتاب والسنة، الفصل الثاني، شرح تفترق أمتي على ثلاث وسبعين ملة، مكتبه إمداديه ملتان ۱/ ۲٤۸)

**عن عبدالله بن مسعود –رضي الله عنه– قال: خط لنا رسول الله ﷺ خطا، ثم قال: هذا سبيل الله، ثم خط خطوطاً عن يمينه وعن شماله، وقال: هذه سبل على كل سبيل منها شيطان يدعو إليه.**

**الحديث** (مسند أبوداؤد الطيالسي، دارالكتب العلمية بيروت ١/ ١٢٩، رقم: ٢٤١، سنن دارمي، باب في كراهية أخذ الرأي، دارالمغني ١/ ٢٨٥، رقم: ٢٠٨، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ٥/ ١١٣، رقم: ١٦٩٤، المستدرك، كتاب التفسير، تفسير سورة الأنعام، قديم ٢/ ٣٤٨٦، مكتبه نزار مصطفى الباز ٤/ ١٢١٣، رقم: ٣٢٤١، مسند أحمد بن حنبل ١/ ٤٣٥، رقم: ٤١٤٢، مشكوة شريف ١/ ٣٠)

معلوم ہوا کہ فرقۂ ناجیہ آنحضور ﷺ کے زمانے سے ہر وقت جاری رہا اور رہے گا، جس کا مصداق صرف اہل سنت والجماعت ہی ہوسکتی ہے، باقی فرقے بعد میں پیدا ہوتے رہے اور ختم بھی ہوتے رہے۔ تاریخ اس کی شہادت دیتی ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱؍ جمادی الثانیہ ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۷۵۶)

## اہل سنت والجماعت کے عقائد کی کتابیں

**سوال** [۳۱۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اہل سنت والجماعت کے متفقہ عقائد کو جن کو پوری تفصیل کے ساتھ ائمہ اربعہ اور ان کے متبعین نے قبول کیا ہے، وہ اردو عربی کی کن کتابوں میں ملیں گے، خصوصاً عربی کی وہ کتاب جو ملت اہل سنت والجماعت کے تمام مدارس میں پڑھائی جاتی ہے، تاکہ ہم اسی کو اپنے عقائد کا معیار بنا سکیں۔

المستفتی: عبدالرحمٰن موسیٰ، کیراف، لکھنؤ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: عربی میں ''سارہ'' اس کی شرح ''مسامرہ'' اور

''عقیدۃ الطحاوی''، ''شرح عقائد نسفی''، ''الفوائد البہیہ'' للعلامۃ شمس الحق افغانی اور اردو میں حضرت العلام مولانا ادریس کاندھلویؒ کی ''علم کلام'' وغیرہ کا مطالعہ فرمائیں، بشرطیکہ آپ کے اندران کتابوں کے سمجھنے کی صلاحیت بھی ہو۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲؍ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۵۶۸)

## ائمۂ اربعہ حق پر ہیں؟

**سوال** [۳۱۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: چاروں ائمہ حضرات مسلک اور اجتہاد کے معاملہ میں برحق ہیں اور ہمارا اعتقاد بھی یہی ہونا چاہئے کہ سارے ائمہ برحق ہیں؛ لیکن جب کسی بھی امام کے متبعین اپنے دلائل کو پیش کرتے ہیں اور اپنے مسلک کو ثابت کرتے ہیں، تو دوسرے کے دلیل کو غلط قرار دیتے ہیں، جیسا کہ شارحین کرام اپنی شروحات میں فرماتے ہیں کہ یہ غلط ہے، تو آخر اس طرح سے دوسرے ائمہ کے مسلک یا دلیل کو غلط کہنا درست ہے یا نہیں؟ اس کو قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح فرمائیں۔

المستفتی: محمد داؤد القاسمی، ۱۱؍رجب ۱۴۲۵ھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ہر امام کے متبع سمجھ دار اور متبحر علماء اپنے اپنے مسلک کو دلائل کی روشنی میں راجح قرار دیتے ہیں اور دوسرے کے مسلک کو مرجوح قرار دیتے ہیں، یہ ایک دیانت داری کی بات بھی ہے، ہم دوسرے مسلک کے لوگوں کے بارے میں کوئی ذمہ دارانہ گفتگو نہیں کر سکتے؛ لیکن اپنے مسلک کے متعلق یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہم دلائل کی روشنی میں اپنے امام ابوحنیفہ علیہ الرحمہ کے مسلک کو راجح اور دوسرے کے مسلک کو مرجوح سمجھتے ہیں، جس کے دلائل کتابوں میں موجود ہیں، دوسرے ائمہ کے

مسلک یا دلیل کو غلط قرار نہیں دیتے؛ بلکہ اس کی توجیہ کرتے ہیں اور توجیہ کر کے اس کو کمزور قرار دینے کا مطلب یہ نہیں کہ صاف طور پر دوسرے کے مسلک کو غلط قرار دیا جائے، جیسا کہ حدیث ''ذوالیدین'' میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز میں دو رکعت نماز پڑھانے کے بعد باہر تشریف لائے، تو حضرت ذوالیدین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: یارسول اللہ! کیا آپ بھول گئے یا اب ظہر کی نماز کے لئے یہی حکم نازل ہوا ہے؟ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا: کیا ذوالیدین صحیح کہہ رہے ہیں؟ تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے فرمایا: جس میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ وعمر رضی اللہ عنہ بھی موجود تھے، ذوالیدین صحیح کہہ رہے ہیں، پھر آپ نے دو رکعت نماز لوٹ کر پڑھائی اور سجدہ سہو کیا، یہ اس وقت کی بات ہے جب نماز کے درمیان گفتگو کی اجازت تھی، مگر امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ کا مسلک آج بھی وہی ہے جو حدیث ذوالیدین میں وارد ہے، امام احمد بن حنبل علیہ الرحمہ اسے منسوخ نہیں سمجھتے ہیں، ہم اسے منسوخ سمجھتے ہیں، ایسے اختلاف کو یہ نہیں کہا جاتا ہے کہ ایک نے دوسرے کو غلط قرار دیا ہے؛ بلکہ یہ کہا جائے گا کہ استدلال وتوجیہ کے اعتبار سے ہر ایک نے اپنے مسلک کو راجح قرار دیا ہے، ہم حنفی مسلک کے لوگ بعضے مسائل میں دوسرے ائمہ کی دلیل کو مضبوط بھی قرار دیتے ہیں، جیسا کہ عصر کے وقت کے بارے میں اختلاف ہے، اس میں امام ابوحنیفہ علیہ الرحمہ کی دلیل کے مقابلہ میں دوسرے ائمہ کی دلیل اور تائیدات زیادہ ہیں، ہم اس کا اقرار بھی کرتے ہیں؛ لیکن امام ابوحنیفہ علیہ الرحمہ کے مسلک پر عمل کرنے میں احتیاط زیادہ ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ رجب ۱۴۲۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۷/۸۴۹۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۵/۷/۲۷ھ

# ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کی اقتداء کی شرعی حیثیت

**سوال** [۳۱۸]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) ائمہ حضرات کی اتباع کرنا ضروری ہے یا اپنے طور پر خود غور وفکر کر کے قرآن وحدیث پر عمل کرنا کافی ہے، اگر اتباع ضروری ہے تو اس کی کیا وجہ ہے؟

(۲) ائمہ اربعہ کے مسائل میں اختلاف ہے، ایسا کیوں؟ ایک امام کسی مسئلہ کو جائز کہتے ہیں اور دوسرے ناجائز؟

(۳) ایک جو کم علم رکھتا ہے، جب وہ عمل کے میدان میں آتا ہے تو اس کے سامنے کئی راہیں آجاتی ہیں، ایک بات کو اہل حدیث حضرات صحیح کہتے ہیں، تو دوسری جماعت اس کو غلط قرار دیتی ہے، اسی طرح ایک بات دیوبندی کہتے ہیں، دوسری جماعت اس کی تردید کرتی ہے۔ اور ہر فرقہ اپنی بات کو احادیث اور قرآنی آیتوں سے مدلل کرتا ہے۔ اور جب یہ شخص دونوں کی باتیں سنتا ہے تو حق وباطل میں امتیاز اس کے لئے دشوار ہو جاتا ہے، ایسا شخص صراط مستقیم کا پتہ کیسے لگائے اور دین پر صحیح عمل کی کیا صورت ہو سکتی ہے؟ جواب سے مطلع فرمائیں۔

المستفتی: عبدالمجید ولد شیخ احمد، مہاراشٹر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱) جی ہاں ہمارے لئے ائمہ حضرات کی تقلید ضروری ہے، اس کی دو وجہ ہیں: (۱) قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

**فَاسْئَلُوا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ.** [سورة النحل: ٤٣]

اور دوسری جگہ فرمایا:

**يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُوْلِى الْاَمْرِ مِنْكُمْ.** [سورة النساء: ٥٩]

نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے:

**عن علي رضـ قال: قلت: يا رسول الله! إن نزل بنا أمر ليس فيه بيان أمر ولا نهي فما تأمرنا؟ قال: تشاورون فيه الفقهاء والعابدين، ولا تمضوا فيه رأى خاصة.** (المعجم الأوسط، دارالفكر ١/ ٤٤١، رقم: ١٦١٨)

اس آیت کریمہ اور حدیث نبوی کی وجہ سے مطلقاً تقلید فرض وواجب ہے اور دوسری وجہ یہ ہے کہ تمام امت مسلمہ پر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع ضروری ہے۔ اور ایک عامی ہرگز اس بات کی صلاحیت نہیں رکھتا کہ براہ راست اللہ تعالیٰ سے ہم کلام ہوکر اس کی مرضی معلوم کرے اور نہ ہی اس بات کا اہل ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے براہ راست مراجعت کرکے حکم شرعی معلوم کرے؛ لہٰذا لازمی طور پر قرآن وحدیث کی طرف رجوع کرنا ہوگا؛ لیکن ہر کس وناکس قرآن وحدیث کو سمجھنے کی صلاحیت نہیں رکھتا؛ لہٰذا ایسے لوگوں کی پیروی کرنا لازم ہے جو قرآن وحدیث کی گہرائیوں میں پہنچ کر اس سے مسائل وجزئیات کے استنباط پر قدرت رکھتے ہوں، ایسے حضرات کا اتباع لازم ہے، چنانچہ بڑے بڑے محدثین ان ائمۂ اربعہ میں سے کسی نہ کسی ایک امام کے مقلد تھے۔ امام ترمذی کو دیکھو کہ کتنے بڑے محدث تھے، ترمذی شریف انہیں کی لکھی ہوئی ہے؛ لیکن وہ امام شافعیؒ کے مقلد تھے، صاحب فتح الباری، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ کتنے بڑے محدث تھے، پھر بھی امام شافعیؒ کے مقلد تھے، حافظ ابن عبدالبر مالکی کتنے بڑے عالم تھے، پھر بھی وہ امام مالک کے مقلد تھے، حافظ ابن تیمیہ کتنے بڑے عالم تھے، مگر امام احمد بن حنبلؒ کے مقلد تھے۔ اور امام طحاویؒ کتنے بڑے محدث تھے، طحاوی شریف انہیں کی لکھی ہوئی ہے؛ لیکن وہ امام ابوحنیفہؒ کے مقلد تھے، کیا آج دنیا میں امام ترمذی، امام طحاوی، حافظ ابن حجر عسقلانی، حافظ ابن عبدالبر مالکی، حافظ ابن تیمیہ کے درجہ کا کوئی شخص نظر آرہا ہے؟ جب کہ ان بڑے بڑے محدثین وفقہاء نے بھی اپنی نجات کے لئے ائمۂ اربعہ میں سے کسی ایک کی تقلید کو لازم کرلیا تھا، تو کیا آج کوئی شخص ان سے بڑھ کر عالم ومحدث ہونے کا دعویٰ کرکے تقلید سے انحراف کرسکتا ہے۔ اور قرآن وحدیث کو خود سمجھ کر اپنی سمجھ کے مطابق عمل کی کوشش کرے گا، تو کیسے کامیاب ہوسکتا ہے

اور وہ کیسے صحیح راستہ پر قائم رہ سکتا ہے، لازمی بات ہے کہ وہ گمراہی میں پھنس جائے گا۔ (مستفاد: ایضاح المسالک/۱۲، ۲۰، کفایت المفتی قدیم ۱/ ۳۳۰، جدید زکریا ۱/ ۳۷۷، فتاوی رحیمیہ قدیم ۵/ ۱۸۲، جدید زکریا ۱/ ۲۵۴)

(۲) ائمۂ اربعہ کے مسائل سب کے سب اصول میں متفق ہیں، ہاں فروعات وجزئیات میں اختلاف ہے۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ ائمۂ اربعہ نے جن چیزوں پر اپنے مسائل کی بنیاد رکھی ہے، مثلاً احادیث نبویہ اور اقوال صحابہ ان میں بھی اس قسم کا اختلاف پایا جاتا ہے؛ لہٰذا لازمی طور پر اس سے جن مسائل کا استنباط کیا جائے گا، ان میں بھی اختلاف ہوگا۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۵/ ۲۰۰، کفایت المفتی، قدیم ۱/ ۳۲۹، جدید زکریا ۱/ ۳۷۷، جدید زکریا مطول ۳/ ۹۹)

(۳) غیر مقلدین جو اپنے آپ کو اہل حدیث کہتے ہیں، ان کے علاوہ دنیا بھر کے تمام مسلمان چاروں اماموں میں سے کسی نہ کسی ایک کے مقلد ہیں، تو آپ کا سوال غیر مقلدین کے بارے میں ہے یا مقلدین کے بارے میں؟ اگر غیر مقلدین کے سلسلہ میں ہے، تو وہ اپنی ضد سے باز آنے والے نہیں ہیں، ان کا دعویٰ تو غیر مقلدیت کا ہے، مگر ترمذی، مسلم، بخاری وغیرہ صحاح ستہ کو چھوڑ کر کہیں نہیں جا سکتے: حالانکہ صحاح ستہ کے مصنفین خود بھی مقلد تھے، اگر ان کو عقل سلیم ہو تو تقلید کو لازم سمجھیں گے۔ اور اگر آپ کا سوال مقلدین کے بارے میں ہے اور مذکورہ شخص کم علم رکھتا ہے، تو ایسے کم علم رکھنے والے پر لازم ہے کہ اس کے باپ دادا جس امام کے مقلد اور پیروکار تھے، آنکھ بند کر کے اسی امام کی تقلید کرے، غلط اور صحیح کے امتیاز کرنے کا وہ مکلّف نہیں ہے۔ اور آخرت میں اس سلسلہ میں اس سے سوال وجواب بھی نہ ہوگا؛ اس لئے کہ غلط اور صحیح کا امتیاز کرنا اور دو اماموں کا کسی مسئلہ میں الگ الگ حکم بیان کرنا اور اس میں اختلاف ودلائل کا سمجھنا ہر کس وناکس کے بس کی بات نہیں ہے، اس کو سمجھنے کے لئے امام ترمذی، امام طحاوی، حافظ ابن حجر عسقلانی جیسے بڑے بڑے محدثین چاہئیں، اگر کسی کو یہ

چیزیں سمجھنے کا ارادہ ہو تو وہ علوم ومعرفت میں پہلے اپنے آپ کو ان محدثین وفقہاء کے درجہ میں پہنچائے، اس سے پہلے وہ ان چیزوں کو نہیں سمجھ سکتا، پھر بھی اگر اس کی کوشش کرے گا، تو گمراہ نہ ہوگا، تو کیا ہوگا؟ اور وہ اسی شش وپنج میں مبتلا رہے گا کہ میں کس پر عمل کروں۔ اور جو آپ نے دیوبندی اور دوسرے فرقہ کا ذکر کیا ہے، تو یہ دیوبندی کوئی فرقہ نہیں ہے؛ بلکہ امام ابوحنیفہؒ کے مقلد ہیں اور ان کے مسلک کے ترجمان ہیں، جو منہاج نبوت کے عین مطابق ہے، دیوبندی اسی پر دلیل پیش کرتے ہیں، اب اگر کوئی فرقہ مسلک دیوبند کے خلاف دلیل پیش کرتا ہے، تو اس کو نامزد کیجئے، پہلے دیکھنا ہے کہ وہ مقلد ہے یا غیر مقلد، اس کے بعد ہی ہم اس کے بارے میں کوئی بات کر سکتے ہیں اور جو بات آپ نے کہی ہے کہ یہ شخص دونوں کی باتیں سنتا ہے، تو اگر یہ شخص حنفی مسلک کا ہے، تو اس کے لئے دوسرے مسلک کی باتوں میں پڑ کر اپنے مسلک میں شبہ پیدا کرنا جائز نہیں ہے۔ اور اگر یہ شخص غیر مقلد ہے، تو لازمی بات ہے کہ وہ حق و باطل کے درمیان امتیاز نہیں کر سکتا، اس کو تو گمراہ ہونا ہی ہے، کبھی وہ امام ابوحنیفہؒ کی بات سنے گا اور کبھی ان سے روگردانی کر کے امام شافعیؒ کی بات مانے گا اور کبھی ان سے انحراف کر کے سفیان ثوریؒ کی بات لے گا اور کبھی ان سے انحراف کر کے ابن حزم ظاہری کی بات لے بیٹھے گا اور کبھی شوکانیؒ کی گائے گا اور کبھی ابن تیمیہ کے تفردات کو لے کر پھرتا رہے گا، کبھی امام مالک کی بات پسند آئے گی اور کبھی امام احمد بن حنبلؒ کی گائے گا، نتیجتاً یہی ہوگا کہ وہ دین کے معاملہ میں مبہوت اور گمراہ ہو کر رہ جائے گا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳ر جمادی الاول ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۶۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۹/۵/۲۳ھ

## کیا چاروں اماموں پر ایمان لانا ضروری ہے؟

**سوال** [۳۱۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: ایک مسلمان جو کسی مسجد کا امام بھی ہے، برملا یہ کہتا ہے کہ جس طرح اللہ ورسول وقیامت وکتابوں پر ایمان لانا ضروری ہے، ایسا ہی چاروں اماموں پر ایمان لانا ضروری ہے، اگر ضروری ہو تو اس کو مدلل کریں اور اگر ضروری نہیں تو ایسا عقیدہ رکھنے والے مسلمان کا کیا ہوگا؟ کیا اس کی اقتداء میں نماز درست ہے یا نہیں؟

المستفتی: محمد فاروق، سپول

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اللہ، رسول، قیامت، حشر ونشر اور آسمانی کتابوں پر ایمان لانا قطعیات شرعیہ میں سے ہے اور از قبیل عقائد ہے، اگر ان میں سے کسی چیز پر ایمان نہ ہو تو اسلام سے خارج ہو جائے گا۔ اور چاروں اماموں کا برحق ہونا نصوص قطعیہ سے ثابت نہیں ہے، ہاں البتہ امت کے اجماع سے ان کا اپنی اپنی جگہ برحق ہونا ثابت ہے اور عامة المسلمین کے لئے ان میں سے کسی ایک کی تقلید عملاً کرنا اس حد تک ضروری ہے کہ مسائل شرعیہ میں ایک امام کی تقلید اور پابندی کی صورت میں اس کی عبادت صحیح طریقہ سے ہوسکتی ہے، ورنہ وہ آزادی کا شکار ہو جائے گا اور ایک امام کی تقلید کرتے ہوئے دوسرے امام کو برحق سمجھنا بھی لازم ہے۔ اور جو کسی ایک امام کی تقلید نہ کر کے اپنے آپ کو آزاد رکھتا ہے اور خود مجتہد بھی نہیں تو وہ گمراہی کا شکار ہو کر درجۂ فسق تک پہنچ سکتا ہے؛ لیکن کسی امام کی تقلید نہ کرنے کی وجہ سے اسلام سے خارج نہیں ہوگا، زیادہ سے زیادہ فاسق ہوسکتا ہے؛ لہٰذا سوال نامہ میں جس امام مسجد نے تقلید ائمہ کو اللہ ورسول اور قیامت پر ایمان لانے کے برابر قرار دیا ہے وہ اصول شریعت سے ناواقف ہے، اس کو اس سلسلہ میں واقف کار کیا جائے، اگر اس کو باخبر کرنے کے باوجود ہٹ دھرمی کرتا ہے، تو اسے امامت سے برطرف کرنے کا فیصلہ کیا جائے۔ اور اگر مان جاتا ہے، تو اس پر کوئی ملامت نہیں۔ (مستفاد: ایضاح المسالک/ ۳۱)

في شرح جمع الجوامع للمعلی: والأصح أنه یجب علی العامي

وغیره ممن لم یبلغ رتبة الاجتهاد التزام مذهب معین من مذاهب المجتهدین. (خلاصة التحقیق/ ٦)

ولا یجوز للمقلد العمل في کل واقعة من الأعمال والأحکام إلا بتقلیده واستفتاءه من مفت مجتهد أو حامل فقه. (خلاصة التحقیق/ ٤)

وقال في شرح فقه الأکبر: قال الإمام الأعظم: یجب أي یفرض فرضًا عینیًا بعد ما یحصل علمًا یقینًا أن یقول المکلف بلسانه المطابق لما في جنانه آمنت بالله وملائکته وکتبه ورسله والبعث بعد الموت والقدر خیره وشره من الله تعالیٰ والبعث بعد الموت. (شرح فقه أکبر، مطبع دیوبند ۱۳-۱٤)

إن هذه المذاهب الأربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الأمة، أو من یعتد به منها علی جواز تقلیدها إلی یومنا هذا، وفي ذلک من المصالح مالا یخفی لا سیما في هذه الأیام التي قصرت فیها الهمم جدا واشربت النفوس الهوی، وأعجب کل ذی رأي برأیه. (حجة الله البالغة، مکتبه حجاز ۱/ ۱٥٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ربیع الاول ۱۴۲۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/ ۹۵۲۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۹/۳/۱۳ھ

## ائمۂ اربعہ کی تقلید

**سوال** [۳۲۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا چاروں اماموں کی تقلید کرنا قرآن وحدیث سے ثابت ہے؟

المستفتی: محمد الیاس فیضی ٹیا برج، کلکتہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ''مسند امام احمد بن حنبل'' میں صحیح سند کے ساتھ

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کہ بیشک مجھے نہیں معلوم کہ تمہارے درمیان میں میری زندگی کتنی باقی ہے؛ لہٰذا میرے بعد تم ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کی اقتداء کرنا۔ اور عمار بن یاسر رضی اللہ عنہ کے نقش قدم پر چلنا۔ اور عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جوبھی بات بیان کریں اس کی تصدیق کرنا۔ مذکورہ صحیح حدیث شریف سے تقلید کا حکم صاف طور پر واضح ہو جاتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی تقلید کا حکم فرمایا ہے۔ حدیث شریف ملاحظہ فرمایئے:

**عن حذيفة رضى الله عنه قال: كنا عند النبي صلى الله عليه وسلم جلوسًا، فقال: إني لا أدري ما قدر بقائي فيكم، فاقتدوا باللذين من بعدي، وأشار إلى أبي بكر وعمر، وتمسكوا بعهد عمار، وما حدثكم ابن مسعود فصدقوه.** (مسند إمام أحمد بن حنبل ٥/ ٣٨٥، رقم: ٢٣٦٦٥، صحيح ابن حبان، دارالفكر ٤/ ٢٥٥، رقم: ٦٩١١، المصنف لابن أبي شيبة، مؤسسة علوم القرآن ٢٠/ ٥٨٠، رقم: ٣٨٢٠٤، ترمذي، أبواب المناقب، مناقب عمار بن ياسر، النسخة الهندية ٢/ ٢٢٠، دار السلام، رقم: ٣٧٩٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶؍ شعبان ۱۴۳۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۷۸۲)

## ایک امام کی تقلید لازم کیوں؟

**سوال** [۳۲۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: فقہ کے چار اماموں میں سے کسی ایک کی تقلید کیوں ضروری ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** احکام شرعیہ دو قسم پر ہیں:

(۱) احکام منصوصہ غیر متعارضہ اور متعارضہ معلومۃ التقدیم والتاخیر، ان میں نہ قیاس جائز ہے اور نہ کسی کے قیاس کی اتباع جائز ہے۔

**لقوله تعالى: اِنۡ هُمۡ اِلَّا يَظُنُّوۡن.** [سورة البقرة: ٧٨]

**وقوله تعالى: اِنۡ يَّتَّبِعُوۡنَ اِلَّا الظَّنَّ.** [سورة النجم: ٢٨]

(۲) احکام غیر منصوصہ اور متعارضہ غیر معلومہ التقدیم والتاخیر۔ ان میں یا تو کچھ بھی عمل نہ کیا جائے ، یا عمل کیا جائے، اگر کچھ عمل نہ کیا جائے تو **قوله تعالى: اَيَحۡسَبُ الۡاِنۡسَانُ اَنۡ يُّتۡرَكَ سُدًى.** [سورة القيامة: ٣٦] **وقوله تعالى: اَفَحَسِبۡتُمۡ اَنَّمَا خَلَقۡنٰكُمۡ عَبَثًا.** [المؤمنون: ١١٥] صریح نص کی مخالفت لازم آئے گی۔ اور اگر عمل کیا جائے تو بدون علم یا تعیین کے کسی جانب عمل ممکن نہیں۔ اور علم اور تعیین قیاس ہی سے ہوسکتی ہے۔ اور ہر کس و ناکس کا قیاس بھی معتبر نہیں ہوسکتا؛ بلکہ بعض کا معتبر اور بعض کا غیر معتبر ہوگا، جس کا معتبر ہوگا اس کو مجتہد کہتے ہیں۔ اور جس کا غیر معتبر اس کو مقلد کہتے ہیں، پس جس کا معتبر نہیں، یعنی مقلد پر ضروری ہے کہ عمل کرنے کے لئے مجتہد و مستنبط کی تقلید کرے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی ٤/ ٥٦٤، احسن الفتاوی السبك الفريد لسبك التقليد ١/ ٤٠٤)

**لقوله تعالىٰ: وَاتَّبِعۡ سَبِيۡلَ مَنۡ اَنَابَ اِلَيَّ.** [لقمان: ١٥] **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱ رجمادی الثانی ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۷۵۶)

## تقلید شخصی واجب ہے؟

**سوال** [۳۲۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ہر مسلک کو اپنانا درست نہیں، صرف کسی ایک امام کی اتباع ضروری و لازم ہے؟

المستفتی: محمد سلیم الدین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** تقلید شخصی واجب ہے، ورنہ تلفیق خارج اجماع لازم آجاتا ہے، جو کسی کے نزدیک جائز نہیں ہے۔ تفصیل کے لئے (امدادی الفتاوی ۴/ ۵۱۶، الحیلۃ الناجزۃ/ ۳) دیکھ لیا جائے۔

**سئل أبو موسىٰ عن ابنة وابنة ابن، وأخت، فقال: للابنة النصف، وللأخت -إلى- فأتينا أبا موسىٰ فأخبرناه بقول ابن مسعود، فقال: لاتسألوني ما دام هذا الحبر فيكم.** (بخاري، كتاب الفرائض، باب ميراث ابنة ابن مع ابنة، النسخة الهندية ٢/ ٩٩٧، رقم: ٦٤٧٩، ف: ٦٧٣٦، مسند أحمد ١/ ٤٦٣، رقم: ٤٤٢٠، ترمذي، أبواب الفرائض، باب ماجاء في ميراث البنات، النسخة الهندية ٢/ ٢٩، دارالسلام، رقم: ٢٠٩٣، مسند أبي داؤد الطيالسي، دارالكتب العليمة بيروت ١/ ١٩١، رقم: ٣٧٣)

**عن عكرمة أن أهل المدينة سألوا ابن عباس عن امرأة طافت، ثم حاضت، قال لهم: تنفر، قالوا: لا نأخذ بقولك وندع قول زيد. الحديث** (بخاري، كتاب الحج، باب إذا حاضت المرأة بعد ما أفاضت، النسخة الهندية ١/ ٢٣٧، رقم: ١٧٢٥، ف: ١٧٥٨)

**إن هذه المذاهب الأربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الأمة، أو من يعتد به منها على جواز تقليدها إلى يومنا هذا، وفي ذلك من المصالح مالا يخفى، لا سيما في هذه الأيام التي قصرت فيها الهمم جدا واشربت النفوس الهوى، وأعجب كل ذى رأي برأيه.** (حجة اللّٰه البالغة، مكتبه حجاز ١/ ١٥٤)

**في شرح جمع الجوامع للمعلى: والأصح أنه يجب على العامي**

**وغیره ممن لم يبلغ رتبة الاجتهاد التزام مذهب معين من مذاهب المجتهدين.** (خلاصة التحقيق/ ٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹؍رمضان ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۸۱۹)

## کیا حنفی حدیث پر فقہ کو ترجیح دیتے ہیں؟

**سوال** [۳۲۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: حنفی لوگ حدیث شریف پر فقہ اور فقہاء کی کتابوں کو ترجیح دیتے ہیں؛ کیوں کہ ان سے اگر سوال کیا جائے تو فتاوی شامی، درمختار اور عالمگیری وغیرہ کے حوالہ سے جواب دیتے ہیں۔

المستفتی: محمد نظام الدین رانی نگر مرشد آباد، بنگال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** غیر مقلدین کا یہ کہنا کہ حنفی لوگ فقہ اور فتاوی کی کتابوں کو ترجیح دیتے ہیں، یہ ان کی ناواقفیت پر موقوف ہے، پہلی بات تو یہ ہے کہ فن فقہ اور فقہ کی جزئیات کہیں اور سے آئی ہوئی نہیں ہیں؛ بلکہ فقہ کے تمام مسائل کا مدار قرآن کی آیتوں، سید الکونین علیہ السلام کی حدیثوں اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کے آثار پر ہے، اس سے ہٹ کر الگ سے کوئی چیز فقہ کی کتابوں میں نہیں ہے، ہاں البتہ اتنی بات ہے کہ ایک مسئلہ سے متعلق حدیث شریف کے اندر متضاد روایتیں ہیں، ایک حدیث میں اس کا اثبات ہے، تو دوسری حدیث اس کے خلاف ہے، اب ایسے مسائل کا سمجھنا اور حدیث کے تعارض کا دفعیہ عام مسلمانوں کے بس کی بات نہیں ہے؛ بلکہ انہیں ائمۂ مجتہدین کا کام ہے، جن کو اللہ نے پوری شریعت، پورے قرآن کریم اور پوری احادیث شریفہ پر عبور عطا فرمایا ہے۔ اور قرآن وحدیث سے مسائل کے استنباط

کی صلاحیت عطا فرمائی ہے۔ اور ائمۂ مجتہدین نے متعارض روایتوں کو سامنے رکھ کر ناسخ ومنسوخ، راجح اور مرجوح روایات کی گہرائی میں پہنچ کر اس کا نچوڑ نکال کر امت کے سامنے پیش کر دیا ہے، اسی کو فقہ کہا جاتا ہے، جو درحقیقت قرآنی آیتوں، احادیث شریفہ یا آثار صحابہ کا حاصل ونچوڑ ہے، اس کو حدیث سے الگ سمجھنا یہ غیر مقلدین کی ناواقفیت اور ان کی علمی کمزوری پر دال ہے۔

**إن الفقه الإسلامي وإن كان مجموعة آراء لبعض العلماء، إلا أن هذه الآراء لا بد أن تكون معتمدة على نص شرعي من كتاب الله أو سنة رسول الله ﷺ حتى إن الآراء المعتمدة على الإجماع والقياس وغيرها من الأدلة المساندة لابد أن ترجع أخيرا إلى كتاب الله أو سنة رسوله.** (الموسوعة الفقهية ۱/ ۲۱)

**ومن هنا يتبين أن مصادر الأحكام كلها ترجع إلي الكتاب والسنة بصفة مباشرة.** (الموسوعة الفقهية ۱/ ۴۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۹/ جمادی الاولیٰ ۱۴۲۳ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۷۶۵۱) | ۱۴۲۳/۵/۹ھ |

## ہاتھ چھوڑ کر نماز پڑھنا کس مسلک میں جائز ہے؟

**سوال** [۳۲۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بعض لوگ ہاتھ چھوڑ کر نماز پڑھتے ہیں، تو یہ کس امام کے مسلک پر عمل کرنے والے ہیں؟ کس مسلک میں یہ جائز ہے؟

المستفتی: قاری احمد علی صاحب استاذ مدرسہ شاہی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: حضرت امام مالکؒ کا ایک قول یہی نقل کیا گیا ہے کہ ان کے یہاں ہاتھ چھوڑ کر کھڑا ہونا افضل ہے۔

**اختلف الرواة عن مالک في مسئلة الیدین، والمرجع عند المالکیة في فروعهم الإرسال، ذکر في المدونة. الخ** (أوجز المسالك، کتاب الصلاۃ، وضع الیدین احدیھما علی الأخری في الصلاۃ، قدیم ۲/ ۱۱۵، دارالقلم ۳/ ۲۹۸) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱/ ذیقعدہ ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۳۶۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۱/۱۱/۱۴۲۰ھ

## اختلافی مسائل میں جس پر چاہے عمل کرنا کیسا ہے؟

**سوال** [۳۲۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: رفع یدین، آمین بالجہر وبالسر، اسی طرح اور اختلافی مسائل میں جو کہ دونوں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہیں، ان دونوں پر عمل جائز ہے یا نہیں؟ مثلاً کبھی رفع یدین کرلیا، کبھی ترک کردیا، اسی طرح کبھی آمین بالسر کہہ دی، کبھی آمین بالجہر کی وغیرہ تو کیا علماء کا اختلاف رحمت ہوگا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** یہ جائز تو ہے؛ لیکن ایسا کرنے والے کو کسی امام کا مقلد نہیں کہا جائے گا؛ بلکہ غیر مقلد ہی کہا جائے گا۔ (مستفاد: امداد الفتاوی ۱/ ۲۲۱)

**صرح إمام الحرمین وابن السمعاني والغزالي والکیاالھراسي وغیرھم -إلی قولہ- فالظاھر القول بوجوب التقلید المعین في ھذا الزمان وبالمنع من الانتقال مطلقا سواء کان عامیا أو فقیھا.** (مقدمہ، إعلاء السنن، کراچی ۲/ ۲۲۸، دارالکتب العلمیة بیروت ۲۰/ ۲۸۲، ۲۸۳)

**وقالوا: المنتقل من مذھب إلی مذھب باجتھاد وبرھان آثم یستوجب التعزیر فبلا اجتھاد وبرھان أولی.** (فتح القدیر، کتاب أدب القاضي،

مکتبہ زکریا ۷/ ۲۳۸، دارالفکر ۷/ ۲۵۷، کوئٹہ ۶/ ۳۶۰، البحر الرائق، کتاب القضاء، قبیل فصل في المفتي، کوئٹہ ۶/ ۲۶۶، زکریا ۶/ ۴۴۷، خلاصة التحقیق في بیان حکم التقلید والتلفیق/ ۲۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۶ر شوال ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۹۴۳)

## سہولت کے پیش نظر چاروں مسلک پر عمل کرنا

**سوال** [۳۲۶]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ایک شخص آسانی کے ساتھ اپنی ضرورتوں کے مطابق کبھی امام اعظم کے مسئلہ پر اور کبھی امام شافعیؒ کے مسلک، کبھی دوسرے امام کے مسلک پر عمل کرتا ہے، کبھی چاروں اماموں میں سے کسی کو نہیں مانتا، جو مسئلے آسان ہوں ان پر عمل کرتا ہے، اس میں کیا خرابیاں ہیں، مسئلے تو سبھی دین محمدی کے ہیں؟

المستفتی: عبداللہ جامع مسجد مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جو شخص آسانی کے لئے کسی بھی امام کے مسلک کو اختیار نہیں کرتا ہے اور جہاں پر جو آسان معلوم ہو اس پر عمل کرتا ہے، وہ گمراہ ہے، وہ کبھی منشاء شریعت پر عمل نہیں کرسکتا۔ امام ترمذی جیسے امام المحدثین بھی اپنی عبادت کو صحیح کرنے کے لئے حضرت امام شافعیؒ کے مقلد تھے، اللہ تعالیٰ ہم سب مسلمانوں کی گمراہی سے حفاظت فرمائے۔ آمین

**وفي شرح جمع الجوامع للمعلی: والأصح أنه یجب علی العامي وغیره ممن لم یبلغ رتبة الاجتهاد التزام مذهب معین من مذاهب المجتهدین.** (خلاصة التحقیق/ ۶)

**وقالوا: المنتقل من مذهب إلى مذهب باجتهاد وبرهان آثم يستوجب التعزير فبلا اجتهاد وبرهان أولى.** (فتح القدير، كتاب أدب القاضي، مكتبه زكريا ۷/ ۲۳۸، دارالفكر ۷/ ۲۵۷، كوئٹه ٦/ ۳٦۰، البحر الرائق، كتاب القضاء، قبيل فصل في المفتي، كوئٹه ٦/ ۲٦٦، زكريا ٦/ ٤٤۷، خلاصة التحقيق في بيان حكم التقليد والتلفيق/ ۲۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۸/ صفر ۱۴۲۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۷/ ۸۲۳۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۵/۲/۸ھ

## عارضی طور پر مذہب بدلنا

**سوال** [۳۲۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: اس زمانہ سے لے کر قیامت تک کسی عالم، فاضل یا حافظ قرآن کے لئے عارضی یا کلی طور پر مسلک کا بدلنا کیسا ہے، جائز یا حرام؟ اگر کوئی عالم، فاضل یا حافظ قرآن اپنا مسلک بدل کر امامت کرے، تو اس کی امامت جائز ہوگی یا حرام؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حافظ وعالم کسی کے لئے بھی عارضی طور پر مذہب بدلنا جائز نہیں ہے، چاہے درجۂ اجتہاد کو پہنچے یا نہ پہنچے۔ اور اگر کوئی عالم درجۂ اجتہاد کو پہنچا ہوا ہے اور مسائل شرعیہ کو قرآن وحدیث سے استنباط کر کے صحیح طریقہ پر پہنچنے پر قادر بھی ہے، تو وہ کلی طور پر اپنا مذہب بدل کر دوسرے مذہب کو اختیار کر سکتا ہے، جیسا کہ امام طحاویؒ نے مذہب شافعی کو بدل کر حنفیت کو اختیار کر لیا تھا، اب بھی اگر کسی کو امام طحاویؒ کا درجہ حاصل ہو جائے تو کلی طور پر اپنے اجتہاد کے ذریعہ سے دوسرے کے مذہب کو اختیار کر سکتا ہے نہ کہ عارضی طور پر۔ (مستفاد: اعلاء السنن، کراچی ۲/ ۶۴، دار الکتب العلمیۃ بیروت ۲۰/ ۸۴)

لہٰذا مذکورہ صورت میں اگر غیر مجتہد حنفی نے وقتی طور پر حصول زر کے لئے شافعیت اختیار کرکے امامت کی ہے اور شافعیت کے ایسے افعال بھی اختیار کئے، جن سے حنفی کے نزدیک نماز نہیں ہوتی ہے، تو جتنی نمازیں پڑھی ہیں، سب کا اعادہ واجب ہوگا۔

**وقالوا: المنتقل من مذهب إلى مذهب باجتهاد وبرهان آثم يستوجب التعزير فبلا اجتهاد وبرهان أولى.** (فتح القدير، كتاب أدب القاضي، مكتبه زكريا ٧/ ٢٣٨، دارالفكر ٧/ ٢٥٧، كوئٹه ٦/ ٣٦٠، البحر الرائق، كتاب القضاء، قبيل فصل في المفتي، كوئٹه ٦/ ٢٦٦، زكريا ٦/ ٤٤٧، خلاصة التحقيق في بيان حكم التقليد والتلفيق/ ٢٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٦/ جمادی الاولی ١٤٠٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ١٢٤٤)

## محض پیسوں کی خاطر تبدیلئ مسلک کا حکم

**سوال** [٣٢٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: زید جو کہ دیوبندی اور حنفی تھا، /٥٠٠٠ روپیہ ماہانہ تنخواہ پر امام تھا، اب زید کا /٨٠٠٠ روپیہ ماہانہ تنخواہ کی لالچ میں آکر دیوبندی اور حنفی مسلک کو چھوڑ کر بریلوی یا غیر مقلدین کی مسجد میں امامت کرنا ازروئے شرع کیسا ہے؟ اسی طرح ہمارے ملک کے بہت سارے علماء وقراء جو اونچی تنخواہوں میں قطر وغیرہ جاتے ہیں اور حنفی ہونے کے باوجود آٹھ رکعت تراویح پڑھتے ہیں۔ اور اگر امامت کا موقع مل جائے تو حنفی مسلک کو چھوڑ کر دوسرے مسلک کے اعتبار سے نماز پڑھاتے ہیں۔ اور جب ہندوستان آتے ہیں، تو پھر حنفی مسلک کے اعتبار سے نماز پڑھتے پڑھاتے ہیں، ان کا یہ فعل کس حد تک درست ہے؟

المستفتی: محمد رمضان، مکرانوی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** کسی شخص کا محض پیسوں یا دیگر خواہشات نفس کی بنا پر غیر مقلدیت یا بریلویت وغیرہ اختیار کرنا، یا اتباع نفس کی بنا پر تبدیل مذہب کرتے رہنا ناجائز اور حرام ہے۔ شریعت میں اس کی قطعاً گنجائش نہیں ہے۔ (مستفاد: ایضاح المسالک/٦٨، فتاوی محمودیہ ڈابھیل ۲/ ۲۰۶)

**قال الشيخ المناوي في شرح الجامع: وعلى غير المجتهد أن يقلد مذهبا معينا.** (خلاصة التحقيق بحواله إيضاح المسالك/ ٦٨)

**إن الحكم الملفق باطل بالإجماع، وأن الرجوع عن التقليد بعد العمل باطل اتفاقا.** (در مختار، مقدمة مطلب: في حكم التقليد والرجوع عنه، زكريا ١/ ١٧٧، كراچى ١/ ٧٥)

**ولا تتبع الرخص متبعا هواه؛ لأن ذلك من التلهي، وهو حرام بالنصوص والإجماع.** (مقدمه إعلاء السنن كراچى ٢/ ٢٢٤)

**وقالوا: المنتقل من مذهب إلى مذهب باجتهاد وبرهان آثم، يستوجب التعزير فبلا اجتهاد وبرهان أولى.** (فتح القدير، كتاب أدب القاضي، مكتبه زكريا ٧/ ٢٣٨، دارالفكر ٧/ ٢٥٧، كوئٹه ٦/ ٣٦٠، البحر الرائق، كتاب القضاء، قبيل فصل في المفتي، كوئٹه ٦/ ٢٦٦، زكريا ٦/ ٤٤٧، خلاصة التحقيق في بيان حكم التقليد والتلفيق/ ٢٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ ربیع الثانی ۱۴۳۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۶۶۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۵/ ۴/ ۱۴۳۳ھ

## غیر مقلدین کا حنفیوں کو صحاح ستہ کا دشمن بتانا

**سوال** [۳۲۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: غیر مقلدین کا یہ کہنا ہے کہ حنفی تو صحاح ستہ کے دشمن ہیں اور حدیث میں ان کا کوئی دخل نہیں ہے؛ اسی لئے ان کا کوئی بھی مفتی قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی مسئلہ بتانے اور فتوی دینے کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ اور ان کی کتاب دیکھئے تو اس میں کسی حدیث کا حوالہ نہیں؟

المستفتی: محمد نظام الدین رانی نگر مرشد آباد، بنگال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** غیر مقلدین کا یہ کہنا کہ حنفی صحاح ستہ کے دشمن ہیں اور حدیث میں ان لوگوں کا کوئی دخل نہیں ہے، یہ مداہنت فی الدین اور عناد کے علاوہ کچھ نہیں ہے، یا کہنے والا عقل سے پیدل ہے؛ اس لئے کہ حنفیوں کے یہاں صحاح ستہ پڑھے بغیر عالم ہونے کی سند بھی نہیں مل سکتی اور نہ ہی اسے علماء کی صف میں شامل ہونے کی فضیلت حاصل ہوسکتی ہے، ہندوستان، پاکستان، افغانستان، بنگلہ دیش وغیرہ تمام ممالک میں حنفیوں کے بڑے بڑے مدارس اور جامعات ہیں، جن میں سب سے زیادہ صحاح ستہ کی تعلیم پر زور دیا جاتا ہے۔ اور ہر فن سے زیادہ اہتمام کے ساتھ حدیث کی یہ کتابیں پڑھائی جاتی ہیں، نیز حدیث کی یہ کتابیں ہر عالم کو پڑھانے کا حق بھی نہیں دیا جاتا ہے؛ بلکہ صرف ان علماء کو پڑھانے کا حق ہوتا ہے، جو حدیث، اصول حدیث، فقہ، تفسیر، ادب، بلاغت وغیرہ اہم علوم میں بھرپور تبحر اور مہارت رکھتے ہوں اور حنفیہ کے یہاں صحاح ستہ کو جو عزت دی جاتی ہے، وہ غیر مقلدین کے یہاں تصور بھی نہیں ہے؛ کیوں کہ حنفیہ کے یہاں بخاری شریف مکمل، ترمذی شریف مکمل، مسلم شریف مکمل اور ابوداؤد شریف مکمل شروع سے آخر تک پڑھائی جاتی ہیں، اس اہتمام کا غیر مقلدین کے یہاں تصور بھی نہیں ہے، پھر یہ کہنا کیسے صحیح ہے کہ حنفیہ صحاح ستہ کے دشمن ہیں، یا حدیث میں ان کا دخل نہیں ہے، اللہ نے ایک زبان دے رکھی ہے، جس طرح چاہو کہو اور جیسے چاہو دریدہ دہنی سے پیش آؤ، تمہاری زبان کو کون روک سکتا ہے، ان کی باتوں کو سننے والوں پر لازم ہے کہ سورۂ حجرات کی اس آیت کریمہ پر عمل کریں کہ جب تمہارے پاس

کوئی فاسق خبر لے کر آئے تو اس پر یقین کرنے سے پہلے اس کی تحقیق کر لو، تاکہ تمہیں کوئی ندامت نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ملاحظہ فرمائیے:

**يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ آمَنُوْا إِنْ جَآئَكُمْ فَاسِقٌ بِنَبَأٍ فَتَبَيَّنُوْا أَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نَادِمِيْنَ.** [حجرات: ٦]

غیر مقلدین کا یہ کہنا کہ مسلک حنفی کا کوئی مفتی ''قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم'' سے کوئی مسئلہ یا فتویٰ بتا نہیں سکتا، یہ بھی ان کی ناواقفیت کی دلیل ہے، فقہ کی کتابوں کے حوالہ سے جو فتویٰ دیا جاتا ہے، وہ فتویٰ قرآن وحدیث کے مخالف نہیں ہوتا ہے؛ بلکہ قرآن وحدیث کا نچوڑ ہوتا ہے؛ اس لئے آسانی کے لئے فقہ کا جزئیہ لکھ دیا جاتا ہے، نیز یہ کہنا کہ قال رسول اللہ سے فتویٰ نہیں لکھا جاتا ہے، یہ بھی غلط ہے، جسے دیکھنا ہو ہمارے دارالافتاء کے فتاویٰ کے رجسٹروں کو اٹھا کر دیکھ لے، جن میں بے شمار مسائل کا جواب قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دیا گیا ہے؛ لیکن جو لوگ عناد پر اترے ہوئے ہیں، یا صحیح بات سمجھنا ہی نہیں چاہتے اور اپنے آپ کو ''صم بکم عمی'' کے مصداق بنا لیتے ہیں، ان کا ہم کیا علاج کر سکتے ہیں، بس اللہ سے دعا ہی کر سکتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ انہیں ہدایت دے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٩/ جمادی الاولیٰ ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٦/ ٧٦٥٣)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٩/٥/١٤٢٣ھ

## غیر مقلدین کے حضرت امام اعظم علیہ الرحمہ پر ایک اعتراض کا جواب

**سوال** [٣٣٠]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: غیر مقلدین کا اعتراض ہے کہ حضرت امام اعظم امام ابوحنیفہؒ کی اپنے ہاتھ سے لکھی ہوئی کوئی کتاب نہیں، اس اعتراض کا جواب وضاحت کے ساتھ مطلوب ہے۔

المستفتی: محمد نظام الدین رانی نگر، مرشد آباد، بنگال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ائمۂ اربعہ میں سے کسی کی اپنے ہاتھ سے لکھی ہوئی تصنیف ہمارے سامنے نہیں ہے، نہ امام احمد بن حنبلؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کوئی کتاب اور نہ ہی امام مالکؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کوئی کتاب ہے اور نہ ہی امام شافعیؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کوئی کتاب اور نہ ہی امام ابوحنیفہؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کوئی کتاب ہے۔ اور مسند احمد جو امام احمدؒ کی طرف منسوب ہے وہ حضرت امام احمدؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی نہیں؛ بلکہ بروایت احمد عبداللہ بن احمد نے تصنیف فرمائی ہے، ایسا ہی موطأ مالک، امام مالکؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی نہیں؛ بلکہ بروایت امام مالکؒ "یحییٰ المصوری الاندلسی" کی مرتب کی ہوئی کتاب ہے۔ اور اسی طرح "کتاب الام" جو امام شافعیؒ کی طرف منسوب ہے، وہ امام شافعیؒ کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کتاب نہیں ہے؛ بلکہ بروایت امام شافعیؒ ربیع بن سلیمانؒ کی مرتب کی ہوئی ہے، اسی طرح کتاب الآثار امام محمد بن حسن شیبانیؒ نے بروایت امام اعظم ابوحنیفہؒ مرتب کی ہے، تو جب ائمۂ اربعہ جن کے مذاہب اور مسالک دنیا کے ہر گوشہ میں پھیلے ہوئے ہیں، ان میں سے کسی بھی امام کے ہاتھ کی لکھی ہوئی کتاب منظر عام پر نہیں ہے، نہ امام مالک کے ہاتھ کی، نہ امام شافعیؒ کے ہاتھ کی، نہ امام احمد بن حنبلؒ کی ہاتھ کی، نہ امام ابوحنیفہؒ کے ہاتھ کی، تو تنہا امام ابوحنیفہؒ پر کیوں اشکال ہو رہا ہے؟ اس اشکال کی کیا وجہ ہے؟ اپنے ہاتھ سے کتاب لکھنا اس بات کی دلیل نہیں ہے کہ لکھنے والا مصنف قابل اقتداء ہے۔ اور پوری شریعت پر عبور رکھتا ہے۔ اور جس نے کتاب نہیں لکھی تو کتاب کا نہ لکھنا اس بات کی دلیل نہیں ہے کہ وہ قرآن وحدیث پر عبور نہیں رکھتا، اس طرح کے اشکالات صرف وہی لوگ کر سکتے ہیں جو علوم شریعت پر عبور نہیں رکھتے اور ائمۂ مجتہدین اور صحابہ کے احوال سے واقف نہیں ہیں۔ اور یہ بات تمام امت پر روز روشن کی طرح واضح ہے کہ امت محمدیہ میں سب سے بڑے عالم سب سے زیادہ افضل خلیفۃ المسلمین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی ذات ہے، نبوت

کے پہلے سال سے آخر تک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ زندگی گذاری اور تمام صحابہ میں سب سے افضل ترین صحابی ہیں، اب امام ابوحنیفہؒ پر اعتراض کرنے والوں سے ہمارا سوال ہے کہ وہ بتائیں کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے ذخیرۂ حدیث میں کتنی حدیثیں مروی ہیں؟ اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں بہت نیچے درجہ کے صحابی حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے کتنی حدیثیں مروی ہیں، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے صرف ۱۴۲/ حدیثیں مروی ہیں۔ اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے ۵۳۷۴/ حدیثیں مروی ہیں۔

**کان أبوبکر صدیق من أفضل الصحابة، وروی مائة و اثنین و أربعین حدیث.** (جامع المسانید، المکتبة التجاریة ۱/ ۳۱)

**أبوهريرة رضي الله عنه— اسمه عبدالرحمن بن صخر الدوسي الحافظ، له خمسة آلاف وثلاث مائة وأربعة وسبعون حديثا.**

(جامع المسانید، المکتبة التجاریة ۱/ ۳۴۳)

تو کیا اس کی وجہ سے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں بڑے عالم تھے اور علوم نبوت میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر فائق تھے؟ یہ ہمارا معترض سے سوال ہے، اگر معترض کا جواب یہ ہوتا ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں بڑے عالم تھے اور علوم نبوت میں صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر فائق تھے، تو ہم ایسا کہنے والے معترض سے بڑا جاہل اور گمراہ کسی کو نہیں سمجھتے۔ اور اگر معترض کا جواب ہوتا ہے کہ اس کی وجہ سے نہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں بڑے عالم ہیں اور نہ ہی علوم نبوت میں ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں تبحر حاصل ہے، تو پھر امام ابوحنیفہؒ کا اپنے ہاتھ سے کتاب نہ لکھنا، یا ان کی طرف سے زیادہ حدیثیں مروی نہ ہونا ان کے تبحر علم اور پورے قرآن کریم اور تمام ذخیرۂ حدیث پر عبور نہ ہونے کی دلیل نہیں

ہے۔اور جنہوں نے کتابیں لکھی ہیں، ان کا پورے قرآن اور تمام حدیثوں پر عبور رکھنے پر دلیل نہیں ہے، سوال نامہ میں معترض نے جو سوال کیا ہے، ایسا سوال صرف ایسے لوگوں کو پیدا ہوسکتا ہے جن کو علوم نبوت سے معمولی درجہ کی بھی مناسبت نہیں ہے، جو بات سن لی اس پر یقین کرلیا اور یہ سمجھ لیا کہ سارا علم مجھے حاصل ہوگیا ہے اور جو میں نے سمجھا اس کا جواب کسی کے پاس نہیں ہے، یہ محض جہالت ہے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴ ؍جمادی الاولیٰ ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۷۶۶۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۴ ؍جمادی الاولیٰ ۱۴۲۳ھ

## غیر مقلدین کا فرقہ اہل سنت والجماعت میں ہے یا نہیں؟

**سوال** [۳۳۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: موجودہ دور کے اہل حدیث یعنی غیر مقلد جو اجماع کا انکار کرتے ہیں اور اس کے علاوہ دوسری خرابیاں بھی ہیں، مثلاً بیس رکعت کی جگہ آٹھ رکعت تراویح کا قائل ہونا وغیرہ، تو کیا ایسے فرقہ کو اہل سنت والجماعت میں مانیں گے یا نہیں؟ اگر نہیں تو اس کو کیا نام دیں گے؟

المستفتی: عبدالباری گرام ڈگھی، گڈا جھارکھنڈ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: غیر مقلدین اہل سنت والجماعت سے خارج ہیں، فرق ضالہ میں شامل ہیں، ان کا اپنے آپ کے بارے میں اہل حدیث ہونے کا صرف دعویٰ ہے؛ کیوں کہ وہ اپنی من مانی اور من چاہی پر چلتے ہیں، جو حدیث شریف ان کی چاہت کے موافق ہے، اس پر عمل کا دعویٰ کرتے ہیں اور جو حدیث شریف ان کی مرضی کے موافق نہ ہو اس کو چھوڑ دیتے ہیں۔ اور اس میں طرح طرح کی رخنہ اور خامیاں نکالنے کی کوشش کرتے ہیں۔عربی کی ایک عبارت بھی صحیح طریقہ سے پڑھنے

پر قادر نہیں ہوتے، پھر بھی اپنے آپ کو ائمہ سے بلند تر سمجھتے ہیں، اتنی بات ان کی گمراہی کے لئے کافی ہے۔

**الدرس الخامس والتسعون في المذاهب المنتحلة إلى الإسلام في زماننا: أهل الحق منهم أهل السنة والجماعة المنحصرون باجماع من يعتد بهم في الحنفية والشافعية والمالكية والحنابلة، وأهل الهواء منهم غير المقلدين الذين يدعون اتباع الحديث، وأني لهم ذلك وجهلة الصوفية، وأشياعهم من المبتدعين، وإن كان بعضهم في زي العلم.** (مأة دروس للتهانوي/ ١٣٩، بحواله غير مقلدين كے چهپن اعتراضات كے جوابات/ ٦)

**فأما هذه الطبقة الذين هم أهل الحديث والأثر، فإن الأكثرين إنما كدهم الروايات وجمع الطرق، وطلب الغريب والشاذ من الحديث الذي أكثره موضوع أو مغلوب لا يراعون المتون، ولا يتفهمون المعاني، ولا يستنبطون سرها. الخ** (عقد الجيد/ ١٧ بحواله محموديه ميرٹھ ٤/ ٣٣٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| | |
|---|---|
| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| ۲۴؍ ذیقعدہ ۱۴۳۴ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۱۱۳۱۴/۴۰) | ۱۴۳۴/۱۱/۲۴ھ |

## غیر مقلدین کی طرف سے حنفیوں کے لئے چیلنج

**سوال** [۳۳۳۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ہمارے اطراف میں چاروں طرف غیر مقلدین کا غلبہ ہے، کلکتہ سے ایک رسالہ نکلتا ہے، اس میں تمام سوالات کے جوابات قرآن وحدیث سے دئے جاتے ہیں۔ اور وہ یہ چیلنج کرتے ہیں کہ حنفیوں کے جتنے مسائل ہیں، وہ سب ضعیف حدیثوں پر مبنی ہیں، کیا واقعتاً ایسا ہے؟

المستفتی: محمد نظام الدین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** غیر مقلدین کا حنفیوں کے بارے میں یہ کہنا کہ ان کے جتنے مسائل ہیں وہ سب ضعیف احادیث پر مبنی ہیں، یہ دعویٰ بلا دلیل اور احناف پر غلط الزام ہے، جو تعصب اور عناد پر مبنی ہے، اگر بنظر انصاف احناف کی کتابوں کا مطالعہ کیا جائے تو اس سے حقیقت کا پتہ چلے گا کہ احناف کے مسائل کی بنیاد کن احادیث پر ہے، انشاء اللہ تمام مسائل صحیح احادیث کے موافق ملیں گے؛ البتہ اگر امام ابوحنیفہؒ کے قول کے مطابق جو حدیث شریف مل رہی ہے وہ سند کے اعتبار سے ضعیف نظر آرہی ہے، تو یہ ہمارے اور آپ کے لئے تو ضعیف ہوسکتی ہے، مگر امام ابوحنیفہؒ کے لئے نہیں؛ اس لئے کہ امام ابوحنیفہؒ تابعی ہیں اور سلسلۂ سند میں ضعیف رواۃ امام ابوحنیفہؒ کے بعد داخل ہوئے؛ اس لئے ضعف کا الزام امام ابوحنیفہؒ پر نہیں آتا۔

**وقال الشعراني قد من الله علي بمطالعة مسانيد أبي حنيفة الثلاثة من نسخة صحيحة عليها خطوط الحفاظ، فرأيته أن لا يروى حديثا إلا عن خيار التابعين العدول الثقات الذين هم من خير القرون، كالاسود وعلقمة وعطاء وعكرمة، ومجاهد ومكحول والحسن البصري وأحزابهم، فكل الرواة الذين بينه وبين رسول الله صلى الله عليه وسلم عدول ثقات اعلام خيار، وليس فيهم كذاب ولا متهم بالكذب.** (مقدمه أوجز المسالك، قديم ۱/ ۵۹، دارالقلم ۱/ ۱۸۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴؍ربیع الثانی ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۷۶۵۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۴؍۴؍۱۴۲۳ھ

# ١٥/ باب الفرق الضالة

## بریلوی، غیر مقلدین، جماعت اسلامی

**سوال** [٣٣٣٣]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بریلوی، غیر مقلدین اور جماعت اسلامی یہ تمام کے تمام الگ الگ فرقہ ہیں یانہیں؟ اگر ہیں تو آپ علیہ الصلاۃ والسلام کا یہ فرمان کہ میری امت ٧٣/ فرقوں میں تقسیم ہوگی اور ہر فرقہ ناری اور جہنمی ہوگا، مگر ایک فرقہ نجات پانے والا ہوگا جو میرے اور میرے صحابہ کے نقش قدم پر گامزن ہوگا، تو اس حدیث کی رو سے ہم ان تمام فرقوں کو باطل فرقہ کہہ سکتے ہیں یانہیں؟ اگر باطل فرقہ کہہ سکتے ہیں تو ہم کھلم کھلا کیوں نہیں کہتے ہیں؟

المستفتی: شمس تبریز کٹیہاری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: غیر مقلدین اور فرقۂ مودودی جو اپنے آپ کو جماعت اسلامی کہتے ہیں، یہ دونوں فرقۂ باطلہ میں سے ہیں، اہل حق نے ان کو کھلم کھلا فرقۂ باطلہ کہا ہے اور کہتے آئے ہیں، مودودی اور جماعت اسلامی کے خلاف اکابر ومشائخ نے کھلم کھلا ان کو فرقۂ باطلہ قرار دینے کے لئے کتابیں لکھی ہیں، اسی طرح غیر مقلدین کے خلاف کانفرنسیں ہورہی ہیں، زبانی اور تحریری طور پر ان کو کھلم کھلا فرقۂ باطلہ کہا جارہا ہے اور سائل کا یہ کہنا کہ ہم کھلم کھلا کیوں نہیں کہتے ہیں، اس کا فیصلہ سائل خود کرے کہ سائل کیوں نہیں کہتا ہے۔

عن عبداللّٰہ بن عمرو قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم: لیأتین علی أمتي ما أتی علی بني اسرائیل حذو النعل بالنعل حتی إن کان منهم من أتی أمه علانیة لکان في أمتي من یصنع ذلک، وإن بني اسرائیل تفرقت

**على ثنتين وسبعين ملة، وتفترق أمتي على ثلاث وسبعين ملة كلهم في النار، إلا ملة واحدة، قال: ومن هي يا رسول الله؟ قال: ما أنا عليه وأصحابي.** (ترمذي، أبواب الإيمان، باب افتراق هذه الأمة، النسخة الهندية ٢/ ٩٣١، دارالسلام، رقم: ٢٦٤١، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ١/ ٨٩، رقم: ٤٤٤، المعجم الأوسط، دارالفكر ٣/ ٨٠، رقم: ٤٨٨٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍محرم الحرام ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۰۹۲۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۴/۱/۳ھ

## ''ایمان کمزور ہوگئے ذمہ دار کون؟'' نامی کتاب کی چند گمراہ کن باتوں کا جواب

**سوال** [۳۳۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: ''ایمان کمزور ہوگئے ذمہ دار کون؟'' مصنفہ محمود حسین منصوری، ساکن تلوار شاہ نئی بستی بڑوال امروہہ میں تحریر ہے، جن کا حاصل یہ ہے کہ:

(۱) حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم حیات نہیں ہیں اور اپنی قبر اطہر میں بھی موجود نہیں ہیں۔

(۲) قبر میں عذاب وراحت کچھ نہیں ہوتا ہے اور اس دنیاوی قبر میں سوالِ منکر نکیر بھی نہیں ہوتا ہے، اور نہ ہی منکر نکیر آتے ہیں۔

(۳) حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاءِ عظام کا خدا کی بارگاہ میں وسیلہ پیش کرنا بھی جائز نہیں ہے۔

(۴) اس تحریری کتاب کے علاوہ وہ کہتا ہے: اولیاءِ عظام تصوف وطریقت کچھ نہیں ہے؛ بلکہ یہ شخص مقتدیٰ اولیاءِ عظام، مثلاً حضرت خواجہ معین الدین اجمیری رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ اور اسی قبیل کے اولیاءِ عظام کو گمراہ اور شیعہ بتاتا ہے اور کہتا ہے کہ انہیں لوگوں نے ہندوستان میں گمراہی اور بدعتیں جاری کی ہیں۔ اور بہت ہی

گمراہ کن باتیں کرتا ہے، جن کا لکھنا طوالت ہے۔ یہ شخص کچھ کتابیں اردو کی پڑھا ہوا ہے، نہ عالم ہے، نہ فاضل، عربی فارسی سے نابلد ہے، اسی طرح کے خیالات رکھنے والے دو شخص مرگئے، جن کا آخری انجام لوگوں نے دیکھا کہ بہت برا ہوا (العیاذ باللہ) لہٰذا اس کتاب کا مطالعہ فرما کر اس کا جواب دیں اور مذکورہ بالا خیالات رکھنے والے کو شریعت میں کیا کہا جائے گا؟ اس سے تعلق رکھنا چاہئے یا نہیں؟ اور یہ کتاب کیسی ہے؟

المستفتی: محمد حسین شاہد غوری، امروہہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی قبر اطہر میں زندہ اور باحیات مع جسد اطہر موجود ہیں اور جو شخص اس عقیدہ کا منکر ہے، وہ ضال مضل اور بہت بڑا گمراہ ہے۔ اور تمام مسلمانوں کو ایسے گمراہ شخص کی گمراہ کن باتوں سے اپنی حفاظت لازم ہے۔ اور تمام مسلمانوں کو اس کی گمراہی سے باخبر کردینا چاہئے، تاکہ مسلمان اپنے ایمان وعقیدہ کی حفاظت کرسکیں۔

**الأنبياء أحياء في قبورهم يصلون، إنهم أبقوا على هذه الحالة، ولم تسلب عنهم. الخ** (تحية الإسلام/ ٣٦، بحواله تسكين الصدور، مطبع لاهور ٣٠٦)

**عن أنس بن مالك رضـ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: الأنبياء أحياء في قبورهم يصلون.** (مسند أبي يعلى الموصلي، دارالكتب العلمية بيروت ٣/ ٢١٦، رقم: ٣٤١٢، مسند البزار، مكتبة العلوم والحكم ١٣/ ٦٢، رقم: ٦٣٩١، ١٣/ ٢٩٩، رقم: ٦٨٨٨)

**عن أنس بن مالك رضـ أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: أتيت على موسى. وفي رواية: مررت على موسى ليلة أسري بي عند الكثيب الأحمر وهو قائم يصلي في قبره.** (مسلم، كتاب الفضائل، باب من فضائل موسى، النسخة الهندية، بيت الأفكار، رقم: ٢٣٧٥، نسائي، كتاب الصلوة، ذكر صلاة نبي الله موسىٰ عليه السلام وذكر الاختلاف على سليمان التيمى فيه، النسخة الهندية ١/ ١٨٥، دارالسلام،

رقم: ١٦٣٢، صحيح ابن حبان، كتاب الإسراء، ذكر الموضع الذي فيه رأى المصطفى ﷺ موسى عليه الصلاة والسلام يصلي في قبره، دارالفكر ١/ ٩٥، رقم: ٥٠، المعجم الأوسط، دارالفكر ٦/ ١٠، رقم: ٧٨٠٦)

**(۲) یہ سخت ترین گمراہ کن عقیدہ ہے اور صحیح وصریح حدیث کا انکار ہے۔ صحیح حدیث میں قبر میں عذاب وراحت کے بارے میں صاف طور پر وضاحت آئی ہے۔**

**عن مسروق، قال: جاءت يهودية إلى عائشة تسألها، فقالت لعائشة: أعاذك الله من عذاب القبر، فجاء النبي صلى الله عليه وسلم فسألته، فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: عذاب القبر حق، قالت عائشة: فما سمعته بعد يصلي صلاة إلا تعوذ فيها من عذاب القبر.**

(مسند أبي داؤد الطيالسي، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ١٧١، رقم: ١٥١٤، ومثله في بخاري، كتاب الجنائز، باب ما جاء في عذاب القبر، النسخة الهندية ١/ ١٨٣، رقم: ١٣٥٦، ف: ١٣٧٢، مسلم، كتاب المساجد، باب استحباب التعوذ من عذاب القبر، النسخة الهندية ١/ ٢١٧، بيت الأفكار، رقم: ٥٨٦)

**(۳) یہ بھی سخت گمراہی ہے، اہل سنت والجماعت اس پر متفق ہیں کہ توسل جائز ہے۔**

**إن التوسل بالنبي ﷺ جائز الخ.** (تسكين الصدور، مطبع لاهور ٤٠٧)

**(۴) مذکورہ اولیاء عظام سب راہ راست پر تھے، جوان کو گمراہ شیعہ بتاتا ہے، وہ خود گمراہ ہے۔**

**يجوز التوسل بسائر الصالحين كما قاله السبكى الخ.** (وفاء الوفاء ٢/ ٤٢٢، بحواله تسكين الصدور، مطبع لاهور/ ٤٠٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰ر شوال ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۸۷۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱/۱۱/۱۴۱۲ھ

## ’’مجلس اشاعت التوحید والسنہ‘‘

**سوال** [۳۳۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آپ کے علم میں ہے کہ احقر ’’وفاق المدارس العربیہ پاکستان‘‘ کا ذمہ دار ہے۔ ’’وفاق المدارس العربیہ‘‘ پاکستان میں اکابر علمائے دیوبند قدس اللہ اسرارہم کے عقیدہ ومسلک سے منسوب مدارس عربیہ کا وفاق ہے۔ ’’وفاق المدارس‘‘ کے تحت یہاں نصاب تعلیم، امتحان، سند اور مدارس دینیہ کے متعلق امور کا ایک مستقل نظام ہے۔

’’وفاق المدارس‘‘ نے ہمیشہ کوشش کی ہے کہ مدارسِ عربیہ کے الحاق ان مدارس کے عقیدہ، نصاب اور نظم مدرسہ پر بھی نظر رکھی جائے اور کوشش ہو کہ اکابر علمائے دیوبند قدس اللہ اسرارہم کے عقیدہ ومسلک سے کہیں بھی انحراف نہ ہو؛ اس لئے وفاق المدارس کی سند جہاں سند یافتہ کے علوم اسلامیہ کی تکمیل کی شہادت ہے، وہیں ارباب وفاق المدارس کی طرف سے سند یافتہ کے اکابر علمائے دیوبند قدس اللہ اسرارہم کے عقیدہ ومسلک پر ہونے کی سند بھی ہے۔

’’وفاق المدارس‘‘ کے ساتھ ملحق علمائے دیوبند سے منسوب مدارس اپنے کئی سیاسی مذہبی، جماعتی عنوانات سے کام کررہے ہیں، ان جماعتی عنوانات میں ایک عنوان ’’اشاعت التوحید والسنہ‘‘ بھی ہے۔

عصر حاضر کے کئی فتنوں نے جہاں مختلف طبقات کو اپنی گرفت میں لیا ہے، وہیں مدارس دینیہ بھی اس مسموم فضا سے متأثر ہورہے ہیں۔ تحقیق کے عنوان سے فکری آزادی مختلف فتنوں کو جنم دے رہی ہے۔ ’’اشاعت التوحید والسنہ‘‘ کے جماعتی دعوتی مواد، اسلوب تربیت میں بھی فکری آزادی کا رجحان بڑھ رہا ہے۔

’’اشاعت التوحید والسنہ‘‘ نے اصول وفروع میں اہل سنت والجماعت سے ٹکراؤ کا راستہ اختیار کیا، جس کے نتیجہ میں جن مسائل میں انہوں نے اپنی رائے کا کھل کر اظہار کیا ہے، ان میں مشہور مسائل درج ذیل ہیں:

عقیدۂ حیات الانبیاء علیہم السلام، عقیدۂ سماع صلاۃ وسلام عند القبر، عقیدۂ استفشاع، توسل، قائلین سماع موتیٰ کی تکفیر وتذلیل، ارضی قبر میں ثواب وعذاب، میت کے جسد عنصری کا ثواب وعذاب، میت کے جسدِ عنصری سے روح کا تعلق وغیرہ، ان مسائل پر اکابر علمائے دیوبند قدس سرہم کی تحقیقات ''آبِ حیات'' مولفہ حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ۔ ''تسکین الصدور'' مولفہ: امام اہل السنہ مولانا محمد سرفراز خان صفدر رحمہ اللہ، ''مقام حیات'' مولفہ: مولانا ڈاکٹر خالد محمود صاحب دامت برکاتہم، ''ہدایت الحیر ان'' مولفہ: مولانا سید عبد الشکور ترمذی رحمہ اللہ وغیرہ مستقل کتب ان عنوانات پر ہیں، جب کہ علمائے دیوبند کے فتاویٰ مطبوعہ اور غیر مطبوعہ بھی لاتعداد موجود ہیں، مگر ان حضرات نے ہمیشہ اکابر کی ان تحقیقات پر عدمِ اعتماد کی پالیسی اپنائی ہے۔

''اشاعت التوحید والسنہ'' سے متعلق یا اس سے منسوب مدارس کا ''وفاق المدارس العربیہ'' سے الحاق ہے۔ ''اشاعت التوحید والسنہ'' میں اصول وفروع میں فکری آزادی کے اس رجحان کی وجہ سے ''وفاق المدارس العربیہ'' کے ذمہ دار حضرات میں یہ تشویش عرصہ سے ہے اور یہ بات چل رہی ہے کہ اس طرح کے مدارس کا ''وفاق المدارس العربیہ'' سے الحاق ختم کر دیا جائے؛ چونکہ ہمارے تمام امور، عقیدہ، مسلک اور پالیسی وغیرہ اکابر علمائے دیوبند سے متعلق ہیں، مدرسہ شاہی مرادآباد اکابر علمائے دیوبند کا مرجع اور اولین مرکز ہے؛ اس لئے ہم نے خود فیصلہ کرنے کے بجائے آپ سے بھی رجوع کا معاملہ طے کیا ہے۔ امید ہے کہ آپ عنوان کی اہمیت کے پیشِ نظر جلد جواب مرحمت فرمائیں گے۔ والسلام

المستفتی: سلیم اللہ خان، صدر وفاق المدارس العربیہ، پاکستان

امید ہے مزاج بعافیت ہوں گے، اللہ تعالیٰ آپ کو دینی خدمات کے لئے سلامت رکھے اور دارالعلوم سے بھی دن دگنی رات چگنی خدمت لیتا رہے اور حوادث سے محفوظ رکھے۔ آمین!

پاکستان میں اکابر اسلاف سے بداعتمادی اور فکری آزادی کی فضا عرصہ سے ہے، بتوفیق اللہ تعالیٰ ہم اس کی سرکوبی اور عوام وخواص کو اس سے بچانے کی کوشش میں لگے رہتے ہیں، مگر اس میں زیادہ مشکل اس وقت پیش آتی ہے، جب اس سے بے راہ روی کے داعی اپنے آپ کو اہل حق سے منسوب کرتے ہیں، اسی طرح کا معاملہ یہاں کے ایک جماعتی عنوان ''اشاعت التوحید والسنہ'' کا بھی ہے۔

''اشاعت التوحید والسنہ'' اکابر اہل سنت علمائے دیوبند قدس اللہ اسرارہم کے عقائد سے انکار وتاویل کے راستہ پر چل رہی ہے، اس کے فکری ڈانڈے غیر مقلدیت سے ملتے جلتے ہیں، مگر یہ سارا کام یہ لوگ دیوبندیت کے نام پر کررہے ہیں اور پاکستان میں دیوبند مدارس کے بورڈ ''وفاق المدارس العربیہ'' سے منسلک ہیں، ارباب وفاق المدارس عرصہ سے ان کو الگ کرنے کی سوچ رہے ہیں، مگر اب تو ان کی دعوت اور آزادی کی حد ہوگئی ہے۔ اکابر کے متفقہ عقائد کو کھلم کھلا کفر وشرک اور اکابر کا نام لے کر انہیں اور ان کی تعلیمات کو یہود ونصاریٰ اور بت پرستی قرار دیتے ہیں، ان حالات میں ''وفاق'' قطعاً ان کے دیوبندیت سے انتساب کو برداشت نہیں کرتا، مگر اس اہم فیصلہ کے لئے ہم نے یہی مناسب سمجھا کہ دیوبندیت کے علمی مراکز سے بھی مشورہ لیا جائے۔ مدرسہ شاہی مرادآباد دیوبند کے اولین مراکز میں سے ہے؛ اس لئے ایک استفتاء کی صورت میں رائے لی جارہی ہے، اس سلسلہ میں استفتاء اور استفتاء میں مذکور حوالہ جاتی کتب کے عکس ارسال خدمت ہیں۔

اس طرح فتنوں کے ضرر سے بچنے کے لئے ہم نے ایک حلف نامہ بھی مرتب کیا ہے، تاکہ دینی اداروں کو ایسے حضرات سے محفوظ رکھا جاسکے۔ اس حلف نامہ کی بھی تصدیق فرمادیں، تاکہ آپ کی تائید سے اس کی اہمیت مزید ہوجائے۔

اس سلسلہ میں احقر کے معتمد مولانا نثار احمد الحسینی صاحب دامت برکاتہم ہیں؛ اس لئے واپسی پتہ ان ہی کا استعمال فرمائیں۔ جواب میں پوری فائل ارسال نہ فرمائیں، اس پر ڈاک خرچ زیادہ ہے، فقط جواب ہی ارسال فرمادیں۔ آپ کے جواب کا انتظار رہے گا، خاص کر

دیوبندیت کے مراکز میں اب شوال سے نئے داخلے ہوتے ہیں، ہم چاہتے ہیں کہ رمضان المبارک سے پہلے ہم کسی نتیجہ پر پہنچ جائیں۔ جزاکم اللہ فی الدارین خیراً

**المستفتی:** سلیم اللہ خان، صدر وفاق المدارس العربیہ، پاکستان ١٦/ رجب ١٤٣٣ھ

## جواب منجانب دارالافتاء دارالعلوم دیوبند

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آپ نے سوال کے ساتھ ''اشاعت التوحید والسنہ'' کے جو نظریات حوالے کے ساتھ ذکر کئے ہیں، یہ سب نظریات اکابر دیوبند اہل السنہ والجماعت کے مسلک کے خلاف ہیں۔ اور وفاق المدارس العربیہ پاکستان، اکابر علماء دیوبند کے عقیدہ ومسلک سے منسوب مدارس عربیہ کا وفاق ہے، پس ان مدارس کے عقائد، افکار، نصاب تعلیم اور نظام پر نظر رکھنا ضروری ہے اور جماعت ''اشاعت التوحید والسنۃ'' نے اپنے اکثر نظریات میں اعتزال کا راستہ اختیار کر رکھا ہے، غیر مقلدیت سے ملے ہوئے نظر آتے ہیں، لہٰذا مناسب یہ ہے کہ جماعت ''اشاعت التوحید والسنہ'' کو وفاق المدارس سے علیحدہ کر دیا جائے، ان کو شامل رکھنے میں بہت سے مفاسد کا اندیشہ ہے۔ باقی سوالات کے جوابات ضروری نہیں۔ **لعل اللّٰہ یحدث بعد ذلک امرا.**

فقط واللہ اعلم

حبیب الرحمٰن عفا اللہ عنہ
مفتی دارالعلوم دیوبند
١٩/ ذی قعدہ ١٤٣٣ھ

الجواب صحیح:
ابوالقاسم نعمانی غفرلہ
مہتمم دارالعلوم دیوبند
٢٠/ ١١/ ١٤٣٣ھ

الجواب صحیح والمجیب مصیب:
کتبہ: سعید احمد عفا اللہ عنہ پالن پوری
صدر المدرسین دارالعلوم دیوبند
٢٠/ ١١/ ١٤٣٣ھ

الجواب صحیح:
محمد نعمان سیتاپوری غفرلہ

الجواب صحیح:
وقار علی غفرلہ

الجواب صحیح:
فخر الاسلام

الجواب صحیح:
محمود حسین غفرلہ بلندشہری

## جواب منجانب: دارالافتاء جامعہ قاسمیہ مدرسہ شاہی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** تفصیلی سوال نامہ میں پیش کردہ قطعی حوالوں سے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہے کہ: ''مجلس اشاعت التوحید والسنہ'' کے عقائد ونظریات اہل سنت والجماعت اور علمائے حق (علمائے دیوبند) کے موقف کے بالکل برخلاف ہیں، بالخصوص اس فرقہ کے نامور مؤلفین نے اپنی کتابوں میں اکابر علمائے دیوبند: حضرت نانوتویؒ، حضرت گنگوہیؒ، حضرت تھانویؒ اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب وغیرہم رحمہم اللہ تعالیٰ کے بارے میں جس طرح دریدہ ذہنی اور طعن وتشنیع کا اظہار کیا ہے، اس سے یہ بات بالکل واضح ہے کہ ان لوگوں کا تعلق علمائے دیوبند سے نہیں ہے؛ بلکہ ان کا جوڑ متشدد اور گمراہ فرقہ غیر مقلدین سے نمایاں ہے۔ بریں بنا وفاق المدارس العربیہ پاکستان جو مسلک اہل حق علمائے دیوبند کا نمائندہ ادارہ ہے، اس ادارہ سے ''اشاعت التوحید والسنہ'' اور اس سے متأثر اداروں کا الحاق برقرار رکھنا ہم مناسب نہیں سمجھتے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱/ ذیقعدہ ۱۴۳۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۰۸۴۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۳/۱۱/۲۲ھ

الجواب صحیح: اشہد رشیدی
مہتمم جامعہ قاسمیہ مدرسہ شاہی مرادآباد الہند
۱۴۳۳/۱۱/۲۱ھ

## پرویزی عقائد رکھنے والے کا حکم

**سوال** [۳۳۳٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) منظور احمد ولد عبد الستار پرویزی عقائد ونظریات کو مانتا ہے اور اسی کی دعوت دیتا ہے، ضروریات دین، زکوۃ کی فرضیت کا منکر ہے۔ منظور احمد کی شرعی حیثیت کیا ہے؟ اور اس کے حمایتیوں کی بابت کیا ارشاد ہے؟

(۲) منظور احمد کو مسجد، مدرسہ، عیدگاہ یا کسی دینی، سماجی امور کا ذمہ دار بنانا کیسا ہے؟ اور بنانے والوں کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) زکوۃ کی فرضیت نص قطعی سے ثابت ہے، جو اس کا انکار کرے گا وہ لامحالہ ایمان واسلام کی دولت سے محروم ہوجائے گا، مگر غلام احمد پرویز بٹالوی اور اس کے ماننے والوں کے بارے میں مشہور یہ ہے کہ وہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا انکار کیا کرتے ہیں اور سوال نامہ سے معلوم ہوا کہ نص قرآن قطعی کا بھی انکار کرتے ہیں، تو ایسی صورت میں وہ ایمان کی دولت سے محروم ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ نے زکوۃ کی فرضیت کا درجہ وہی مقرر فرمایا ہے جو صلاۃ کا ہے، قرآن کریم میں دسیوں مقامات پر: ''اقیموا الصلوۃ واتوا الزکوۃ'' جیسی آیات قرآنیہ کے ذریعہ سے دونوں کی فرضیت کو ایک درجہ میں بیان فرمایا ہے؛ لہٰذا جو زکوۃ کی فرضیت کا منکر ہے، وہ اسلام سے خارج ہوگا اور اس کی حمایت بھی ناجائز اور حرام ہوگی۔

**لو قيل لرجل: أد الزكاة، فقال: لا أدري، يكفر.** (الفتاوى التاتار خانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل الحادي عشر: فيما يتعلق بالصلاة والزكوة، زكريا ۷/ ۳۲۳، رقم: ۱۰۵۹۵)

**ورد النصوص بأن ينكر الأحكام التي دلت عليها النصوص القطعية من الكتاب والسنة ...... كفر.** (شرح عقائد، مكتبه نعيميه ديوبند ۱٦٦)

(۲) ایسا شخص مسجد و مدرسہ، اسی طرح کسی قسم کے دینی اور مذہبی اور سماجی امور کا ذمہ دار بننے کا حقدار نہیں ہے اور مسلمانوں کے لئے ایسے شخص کو کسی بھی معاملہ میں دینی امور کا ذمہ دار بنانا جائز نہیں ہے۔ (احسن الفتاوی ۱/ ۱۰۸، تا ۱/ ۱۵۴) میں پرویزی فرقہ سے متعلق ایک عمدہ رسالہ موجود ہے، اس کو دیکھ لیا جائے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۶/ ذی الحجہ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۹/ ۳۷۷۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۴/۱۲/۲۶ھ

# فرقۂ وارثی

**سوال** [۳۳۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: بابا جان! میں چاہتا ہوں کہ آپ کا میں سچا پکا غلام بن جاؤ؛ لیکن میں کیسے بنوں یہ سب آپ کے کرم سے ہی ہو پائے گا، مجھ کو بابا جان کچھ نہیں چاہیے، اب سب ہی میرے مخالف ہیں، اب آپ یہ بتایئے میں کیا کروں، بس مجھ کو آپ کی رضا چاہیے، یہ مل گئی تو مجھ کو ہر کچھ مل گیا، آپ کی خوشی میں میری خوشی ہے، بس آپ مجھ کو اپنا غلام بنا لیجئے اور میں یہ چاہتا ہوں کہ میرا ایک ایک قدم آپ کی رضا کے مطابق چلے اور مجھ سے کوئی بھی غلطی ہوئی ہو اس کو معاف کردیجئے، آپ کا بڑا اکرم ہوگا۔ آپ کا پیارا عبداللہ

(۱) حاجی وارث علی صاحب دیوہ والے کیا متبع شریعت بزرگ تھے؟

(۲) بزرگوں کے کس سلسلہ سے ان کا تعلق تھا؟

(۳) حاجی وارث علی کی طرف منسوب وارثی تحریک چل رہی ہے، جس کے اثرات ہمارے علاقہ میں پھیل رہے ہیں، جس کی ایک جھلک استفتاء سے منسلک ہے، یہ عرض وارث تحریک سے متعلق شخص کی ہے۔ کیا وارث تحریک میں شرکت ومعاونت جائز ہے؟ کیا ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے؟ جو اس تحریک سے وابستہ ہو؟

المستفتی: ڈاکٹر عبدالحکیم چھجہ پور ٹانڈہ، امبیڈکر نگر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: فرقۂ وارثی کی پوری حقیقت سے ہم واقف نہیں ہیں؛ البتہ بارہ بنکی کے وارث علی شاہ کی خانقاہ سے جو لوگ تعلق رکھتے ہیں، ان کا لباس، ان کا رہن سہن، ان کے اعمال حضرت سید الکونین خاتم الانبیاء رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت اور شریعت سے میل نہیں کھاتے۔ اور ساتھ منسلک تحریر جس میں وارث علی شاہ سے مانگنے کے جو الفاظ نقل کئے گئے ہیں، وہ نہایت خطرناک ہیں، اس میں بعض الفاظ ایمان کے لئے بھی خطرہ کا باعث ہیں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱رشعبان ۱۴۲۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۸/۷ ۹۳۹۷)

# فرقۂ مہدویہ کا حکم

**سوال** [٣٣٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ فرقہ مہدویت جب کہ ان کا یہ عقیدہ ہے کہ حضرت مہدی علیہ السلام آچکے ہیں اور افغانستان میں موجود ہیں اور ہم لوگ ان کا دیدار کر چکے ہیں یا روپوش ہو چکے ہیں۔ آیا یہ فرقہ داخل از اسلام ہے یا خارج از اسلام ہے؟ براہ کرم قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل تحریر فرمائیں۔ فقط

المستفتی: امیر خاں (سماجی کارکن) نمبر: 566 سیکنڈ میں خشحال نگر، کے جی ہلی، بنگلور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: فرقۂ مہدویہ سید محمد جونپوری کو مہدیٔ موعود، نبی اور رسول سے بھی افضل مانتا ہے، اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے برابر تسلیم کرتا ہے، ان عقائد باطلہ کی وجہ سے فرقۂ مہدویہ کو اسلام سے خارج تسلیم کیا گیا ہے۔ تفصیل کے لئے دیکھئے (کتاب النوازل ٢/ ٩٩ تا ١٠٣)

**وقد ظهر في البلاد الهندية جماعة تسمى المهدوية، ولهم رياضات عملية، وكشوفات سفلية، وجهالات ظاهرية من جملتها أنهم يعتقدون أن المهدي الموعود هو شيخهم الذي ظهر، ومات ودفن في بعض بلاد خراسان ...... وقد أفتوا بوجوب قتلهم على من يقدر من ولاة الأمر عليهم.**

(مرقاة المفاتيح، شرح ما يتعلق بألفاظ الصوفية كالقطب والغوث والأبدال، إمداديه ملتان ١٠/ ١٧٩) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٨/ جمادی الاولیٰ ١٤٣٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٤١/ ١٢٠٣٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٢/ ١٥/ ١٤٣٦ھ

# ١٦/ باب في الشيعية

## شیعہ کافر ہیں یا نہیں؟

**سوال** [٣٣٩٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شیعوں کے بارے میں شریعت کا کیا فیصلہ ہے، وہ مطلقاً کافر ہیں یا مسلمان؟

المستفتی: امام مسجد جامع دھنورہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: تمام اہل سنت والجماعت نے غالی شیعہ کو کافر قرار دیا ہے، ان کے ساتھ شادی کرنا بھی جائز نہیں ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ٥/ ٢٨٦، جدید ڈابھیل ٢/ ٢٤)

**نعم لا شک في تكفير من قذف السيدة عائشة رضى الله عنها، أو أنكر صحبة الصديق أو اعتقد الألوهية في علي، أو أن جبرئيل غلط في الوحي، أو نحو ذلک من الكفر الصريح المخالف للقرآن.** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد مطلب مهم في حكم سب الشيخين، زكريا ٦/ ٣٧٨، كراچی ٤/ ٢٣٧)

**وحبهم دين وإيمان وإحسان، وبغضهم كفر ونفاق وطغيان، يشير الشيخ رحمة الله إلى الرد على الروافض والنواصب، وقد أثنى الله تعالىٰ على الصحابة هو ورسوله، ورضى عنهم ووعدهم الحسنى.**

(شرح العقيدة الطحاوية بيروت/ ٤٦٧)

**وهؤلاء القوم خارجون عن ملة الإسلام، وأحكامهم أحكام المرتدين.** (هندية، كتاب السير، الباب التاسع في أحكام المرتدين ومنها ما يتعلق

بالأنبياء، قديم ٢/ ٢٦٤، جديد زكريا ديوبند ٢/ ٢٧٧، الفتاوى التاتارخانية، زكريا ٧/ ٣٦٤، رقم: ١٠٦٩٤)

**وحرم نكاح الوثنية بالإجماع. (تحته في الشامية): وكل مذهب يكفر به معتقده.** (شامي، كتاب النكاح، فصل في المحرمات، مطلب مهم في وطء السراری اللاتي يوخذن غنيمة، زكريا ٤/ ١٢٥، كراچی ٣/ ٤٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹ رصفر ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۳۰۱۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۹/۲/ ۱۴۱۳ھ

## فرقۂ اثنا عشریہ سے متعلق چند سوالات کے جوابات

**سوال** [۳۴۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت مولانا منظور صاحب نعمانی دامت برکاتہم نے اپنی کتاب خمینی اور اثنا عشریہ کے بارے میں علماء کرام کا متفقہ فیصلہ ) میں شیعوں کی معتبر کتابوں سے ان کے عقائد کفریہ نقل فرمائے ہیں۔ اور لکھتے ہیں: کہ فرقۂ اثنا عشریہ اپنے عقائد کفریہ کی بنا پر مسلمان نہیں؛ بلکہ کافر ہیں۔ اوراسی کتاب میں آٹھ سو حضرات اکابر علماء نے اس کی تائید میں کہ شیعہ اپنے عقائد کفریہ کی بنا پر مسلمان نہیں؛ بلکہ کافر ہیں، دستخط کئے ہیں۔

اور ''فتاوی دارالعلوم'' میں ہے: سوال نمبر ۸۶۲: رنڈی کو پیشہ کر کے کھانا اچھا ہے، یا شیعہ سے نکاح کرنا اچھا ہے؟

الجواب: دونوں حرام و ناجائز ہیں۔ (فتاوی دارالعلوم ۷/ ۵۲۳)

اور حدیث شریف میں ہے، امام دارقطنی نے ام المؤمنین ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی ہے کہ کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے علی رضی اللہ عنہ سے کہ تم اور تمہارے متبعین جنت میں ہیں، مگر ان میں سے وہ جو دعویٰ کریں گے تمہاری محبت کا، مگر زبان سے اسلام کی توہین کریں گے، پڑھیں گے قرآن، مگر قرآن ان کے حلق سے نہیں

اترے گا، ان کا لقب رافضی ہوگا، جس سے وہ مشہور ہوں گے، پس ایسے لوگوں سے تم جہاد کرنا؛ اس لئے کہ وہ مشرک ہوں گے، علی رضی اللہ عنہ نے کہا: یارسول اللہ! ان کی نشانی کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ وہ نماز جمعہ اور جماعتوں میں حاضر نہیں ہوں گے اور اسلاف پر لعن طعن کریں گے۔ (تحفۂ اثنا عشریہ/ ۸۸) پس معلوم یہ کرنا ہے کہ:

(۱) حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ نے اپنی کتاب ''تحفۂ اثنا عشریہ'' میں شیعوں کے ۳۷/ فرقے لکھے ہیں، اس وقت ہندوستان میں شیعوں کا کون سا فرقہ مسلمان ہے؟

(۲) فرقۂ اثنا عشریہ عقیدہ رکھنے والے شیعہ لڑکے سے سنی لڑکی کا اور سنی لڑکے کا فرقۂ اثنا عشریہ عقیدہ رکھنے والی شیعہ لڑکی سے نکاح ہوسکتا ہے یا نہیں؟

(۳) کافی عرصہ ہوچکا ہے کہ سنی لڑکی عابدہ کا نکاح فرقۂ اثنا عشریہ عقیدہ رکھنے والے شیعہ لڑکے سے ہوا تھا اور اس کے بچے بھی ہیں، اب جب کہ معلوم ہوگیا ہے کہ فرقۂ اثنا عشریہ عقیدہ رکھنے والے شیعہ مسلمان نہیں ؛ بلکہ کافر ہیں، تو اب عابدہ سنی کا نکاح فسخ ہوگیا ہے یا نہیں؟ اور عابدہ سنی لڑکے سے نکاح کرسکتی ہے یا نہیں؟ یا عابدہ شیعہ کے یہاں اپنی زندگی گذاردے گنہ گار تو نہ ہوگی؟

(۴) ہندوستان میں وہ کون لوگ ہیں اور کس فرقہ سے تعلق رکھتے ہیں، جن کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کہ ان کا لقب رافضی ہوگا اور وہ مشرک ہوں گے، اے علی! تم ان سے جہاد کرنا۔

(۵) رافضی کے معنی کیا ہیں؟

المستفتی: جلال الدین ادارہ اصلاح امت، مظفرنگر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) اس وقت ہندوستان میں جن لوگوں کا شیعہ ہونا مشہور ہے اور جن کے باطل عقائد کی بنا پر لوگ ان کو شیعہ کہتے ہیں، وہ سب فرقۂ اثنا عشریہ اور غالی شیعہ ہیں، جن پر کفر کا حکم صادر کیا گیا ہے۔

(۲) فرقۂ اثنا عشریہ لڑکے کے ساتھ سنی لڑکی کا اور سنی لڑکے کے ساتھ فرقۂ اثنا عشریہ

لڑکی کا نکاح صحیح نہیں ہوتا ہے۔ اور اگر نکاح ہو چکا ہے تو اس کو ختم کر دینا اور فسخ کرنا واجب ہے۔ (مستفاد: فتاوی دارالعلوم ۷/ ۴۶۲، ۷/ ۴۶۵)

**وحرم نكاح الوثنية بالإجماع. وتحته في الشامي: وكل مذهب يكفر به معتقده. الخ** (شامي كتاب النكاح، فصل في المحرمات، مطلب مهم في وطء السراری اللاتي يوخذن غنيمة، كراچی ۳/ ٤٥، زكريا ٤/ ١٢٥)

**ولا شك في تكفير من قذف السيدة عائشة رضى الله تعالىٰ عنها أو أنكر صحبة الصديق أو اعتقد الألوهية في علي رضى الله عنه، أو أن جبرئيل غلط في الوحي، أو نحو ذلک من الكفر الصريح المخالف للقرآن. الخ** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم في حكم سب الشيخين، كراچی ٤/ ٢٣٧، زكريا ٦/ ٣٧٨)

(۳) عابدہ سنی لڑکی پر لازم ہے کہ فوراً اس شیعہ سے جدا ہو کر آ جائے اور کسی سنی لڑکے کے ساتھ نکاح کر کے باعصمت زندگی گذارے اور اس شیعہ سے طلاق لینے کی بھی ضرورت نہیں ہے، نیز عدت گذارنے کی بھی ضرورت نہیں ہے۔ (مستفاد: فتاوی دارالعلوم ۷/ ۴۶۲، ۶/ ۴۶۵)

(۴) اغلب یہی ہے کہ یہی رافضی شیعہ مراد ہیں۔

(۵) ''رافضی'' کے معنی لغت میں: ''چھوڑ دینے والے'' کے ہیں۔ اور شیعہ کو رافضی اس لئے کہا جاتا ہے کہ وہ اپنے رہنما حضرت زید بن علی کو چھوڑ کر الگ ہو گئے تھے۔

**أن الرافضة تقول: إن عليا رضى الله تعالىٰ عنه في السحاب، فلا نخرج، وسموا رافضة من الرفض، وهو الترک، وسموا رافضة؛ لأنهم رفضوا زيد بن علي، فتركوه.** (نووي شرح مسلم، مقدمه، باب بيان أن الاسناد من الدين، طبع هندي ١/ ١٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍ ربیع الاول ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۹/ ۳۳۴۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۴/۳/۳ھ

# شیعہ کافر ہیں؟

**سوال** [٣٤١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (١) زید کے دو لڑکے عابد اور خالد اور ایک لڑکی عابدہ بالغ ہیں، خالد اور عابدہ نے مذہب شیعہ اختیار کرلیا ہے، زید کا انتقال ہوگیا ہے، زید یعنی باپ کے ترکہ سے خالد اور عابدہ کو حصہ ملے گا یا نہیں؟

(٢) شیعہ لوگ مسلمانوں کو ماتم کرنے کے لئے روپیہ دے کر ایک شہر سے دوسرے شہر لے جاتے ہیں (اپنی تعداد زیادہ دکھانے کے لئے) تو مسلمانوں کا ماتم کرنا اور روپیہ لینا کیسا ہے؟

(٣) جب کہ علماء دین، مفتیان کرام نے شیعوں کو کافر، اسلام سے خارج قرار دے دیا ہے، تو سعودی حکومت شیعوں کے حج پر پابندی کیوں نہیں لگاتی؟ اس کی کیا وجہ ہے؟

المستفتی: جلال الدین ادارہ اصلاح امت، مظفر نگر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (١) شیعوں کے مختلف فرقے ہیں، جو فرقہ حضرت علی میں اللہ تعالیٰ کو حلول مانتا ہو، یا ان کے نبی آخر الزماں ہونے کا معتقد ہو، یا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صحابیت کا منکر، یا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت زنا کو جائز سمجھتا ہو، یا اس جیسے کفریہ اور شرکیہ عقائد کا قائل ہو، وہ کافر ہے۔ صورت مسئولہ میں زید کا لڑکا خالد اور لڑکی عابدہ اگر اس طرح کا غالی شیعہ مذہب اختیار کرلیں، تو وہ مرتد کے حکم میں ہوں گے اور اپنے سنی باپ (زید) کی میراث سے محروم ہوں گے۔ اور اگر اس طرح کے کفریہ وشرکیہ عقائد نہ ہوں؛ بلکہ صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تمام صحابہ میں افضل کہتے ہوں، تو وہ غالی شیعہ نہیں، تفضیلی شیعہ ہیں، وہ اسلام سے خارج نہیں؛ اس لئے انہیں باپ کے ترکہ سے حصہ ملے گا۔

**لا شک في تکفیر من قذف السیدة عائشة، أو أنکر صحبة الصدیق. الخ** (شامي، کتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم في حکم سب الشیخین، زکریا ٦/ ٣٧٨، کراچی ٤/ ٤٣٧، عالمگیری، کتاب السیر، الباب التاسع، مطلب موجبات الکفر أنواع، مکتبه زکریا قدیم ٢/ ٢٦٤، جدید ٢/ ٢٧٦)

**المرتد لا یرث من مسلم، ولا من مرتد مثله.** (الهندیة، کتاب الفرائض، الباب السادس في میراث أهل الکفر، زکریا قدیم ٦/ ٤٥٥، جدید ٦/ ٤٤٧، إمداد الفتاوی ٤/ ٣٥٥)

**(۲)** اہل شیعہ کے ساتھ مروجہ ماتم کرنا اور اس پر اجرت لینا جائز اور حرام ہے۔

**وأما إتخاذه ماتما لأجل قتل الحسین بن علي رضی اللّٰہ عنه کما یفعله الروافض، فهو من عمل الذین ضل سعیهم في الحیوة الدنیا. الخ**

(مجالس الأبرار/ ٢٣٩)

**ولا تجوز الإجارة علی شيء من الغناء والنوح. الخ** (الهندیة، کتاب الإجارة، الباب السادس عشر، مطلب الإجارة علی المعاصي، جدید زکریا ٤/ ٤٨٦، قدیم ٤/ ٤٤٩، بهشتی زیور ٥/ ٥٠)

**(۳)** علماء اہل سنت والجماعت نے مکمل شیعہ کو نہیں؛ بلکہ بعض غالی شیعہ کو خارج از اسلام قرار دیا ہے۔ اور بظاہر اس طرح کے غالی اور منافق شیعہ کا امتیاز ممکن نہیں؛ اس لئے حکومت سعودی نے ان پر حج کرنے کی پابندی نہیں لگائی ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی قدیم ۱/ ۲۷۷، جدید زکریا ۱/ ۳۲۸، جدید مطول ۱/ ۴۵۰) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۲۶؍ ربیع الاول ۱۴۱۷ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۱۴۱۷/ ۴۷) | ۱۴۱۷/۳/۲۶ھ |

## کیا شیعہ اثنا عشریہ کافر ہیں؟ اور ان کے ذبیحہ کا حکم

**سوال** [۳۴۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ شیعہ کافر ہیں یا مسلمان؟ اور ان کے ہاتھ کے ذبح کئے ہوئے جانور کا گوشت سنی کے لئے جائز ہے یا نہیں؟

المستفتی: محمد یوسف چوکھاپل، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** تمام فرقے کافر نہیں ہیں، ہاں شیعہ اثنا عشریہ جن کا عقیدہ تحریف قرآن، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر بہتان کا ہے۔ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ وحضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی تکفیر کرنا ہے، حضرت جبرئیل علیہ السلام پر وحی لانے میں غلطی کا الزام لگانا ہے، وہ باجماع امت کافر اور مرتد ہیں، ان کے ہاتھ کا ذبیحہ مسلمان کے لئے کھانا حرام ہے۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ٨/٤٠٣)

**نعم لا شک في تكفير من قذف السيدة عائشة رضى الله عنها، أو أنكر صحبة الصديق أو اعتقد الألوهية في علي، أو أن جبرئيل غلط في الوحي، أو نحو ذلک من الكفر الصريح المخالف للقرآن.** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد مطلب مهم في حكم سب الشيخين، زكريا ٦/ ٣٧٨، كراچی ٤/ ٢٣٧، هندية، زكريا قديم ٢/ ٢٦٤، جديد ٢/ ٢٧٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ رجب ١٤١٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٥٣٨٢/٣٣)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
١٥/٧/١٤١٨ھ

## شیعہ کے بارہ اماموں کے اسماء

**سوال** [٣٤٣]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شیعہ امامیہ، جن بارہ اماموں کو ماننے کے مدعی ہیں، وہ کون کون ہیں اور ان کی ترتیب کیا ہے؟ یعنی ان کے نام بنام تعیین فرما دیں، اس دعویٰ کو اہل سنت والجماعت تسلیم کرتے ہیں یا تردید کرتے ہیں، مزید تردید پر ضرور روشنی ڈالیں۔

حدیث میں اہل سنت کے نزدیک جو بارہ اماموں کا ذکر ہے، اس سے متعلق سوال نہیں؛ بلکہ ان کے دعویٰ کے مطابق بارہ امام کون کون ہیں؟ اور اہل سنت کے یہاں وہ مسلم ہیں یا مردود؟

المستفتی: محمد خدابخش گوبندپور، ۲۴ پرگنہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** شیعہ امامیہ جن بارہ اماموں کو مانتے ہیں، وہ بالترتیب حسب ذیل ہیں: حضرت علیؓ، حسنؓ، حسینؓ، علی زین العابدینؒ، محمد باقرؒ، جعفر صادقؒ، موسیٰ کاظمؒ، علی رضاؒ، محمد تقیؒ، علی نقیؒ، حسن عسکریؒ، محمد قاسم منتظرؒ۔ اور اہل سنت والجماعت اس کی تردید کرتے ہیں۔

**لا کما زعمت الشیعة خصوصا الإمامیة منهم أن الإمام الحق بعد رسول الله صلی الله علیه وسلم علی ثم ابنه موسی الکاظم، ثم ابنه علی الرضا، ثم ابنه محمد التقي، ثم ابنه علی النقي، ثم ابنه الحسن العسکري، ثم ابنه محمد القاسم المنتظر المهدي.** (شرح العقائد، مکتبه نعیمیه دیو بند ۱۵۴، ۱۵۵) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ شعبان ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۲۴۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۴/۸/۱۶ھ

## بارہ خلفاء کے مصداق

**سوال** [۳۴۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ صحیح مسلم جلد دوم، کتاب الامارت حدیث نمبر: ۸۴۷/ سے لے کر ۸۵۷/ تک لکھا ہے کہ فرمایا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ: میرے بعد یہ دین بارہ خلیفوں تک برابر غالب اور محفوظ رہے گا۔ علماء دین ہمیں یہ بتلائیں کہ ان بارہ خلیفوں کے نام کیا ہیں؟ عین نوازش ہوگی۔

المستفتی: (مولانا) اللہ دئے، شہباز پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** مذکورہ خلفاء کے مصداق درحقیقت اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو ہی معلوم ہے۔ کما قال النووي: **واللّٰہ أعلم بمراد نبیہ** صلی اللہ علیہ وسلم. (نووي، کتاب الإمارۃ ۲/ ۱۱۹)

البتہ یہ حدیث شریف ترمذی شریف، کتاب الفتن، باب الخلفاء ۲/ ۴۵ اور ابوداؤد شریف، کتاب المہدی ۲/ ۲۳۲ رمیں بھی موجود ہے۔ حواشی اور شروحات میں کچھ عقلی استدلالات سے لوگوں نے اپنے اپنے عقیدے کے مطابق مطالب نکالنے کی کوششیں کی ہیں'' چنانچہ اہل شیعہ میں سے فرقۂ اثنا عشریہ کہتا ہے کہ اس کا مصداق بارہ امام ہیں:
حضرت علیؓ، حسنؓ، حسینؓ، علی زین العابدینؒ، محمد باقرؒ، جعفر صادقؒ، موسیٰ کاظمؒ، علی رضاؒ، محمد تقیؒ، علی نقیؒ، حسن عسکریؒ، محمد بن الحسن المہدی المنتظرؒ۔ یہ ان کے عقیدۂ باطلہ کے مطابق ہے۔ (بذل المجہود، کتاب الفتن، باب فی ذکر المہدی، قدیم ۵/ ۱۰۱، جدید دارالبشائر الاسلامیہ بیروت ۱۲/ ۳۲۳)

اہل سنت والجماعت میں سے بعض نے کہا کہ پے در پے بارہ خلفاء بنوامیہ مراد ہیں، چاہے وہ لوگ عادل ہوں یا جابر، مگر ان کی خلافت میں اسلام کی قوت وشوکت اور ترقی وزیادتی ہوتی رہی، دور صحابہ کے بعد بارہ خلفاء یہ ہیں: (۱) یزید بن معاویہ (۲) معاویہ بن یزید (۳) عبدالملک (۴) ولید (۵) سلیمان (۶) قمر بن عبدالعزیز (۷) یزید بن عبدالملک (۸) ہشام (۹) ولید بن یزید (۱۰) یزید بن ولید بن عبدالملک (۱۱) ابراہیم بن ولید (۱۲) مروان بن محمد۔ (حاشیہ ترمذی، کتاب الفتن، باب الخلفاء ۲/ ۴۶)

اور بعض نے کہا کہ وہ خلفاء پے در پے نہیں ہوں گے؛ بلکہ خلفاء راشدین کی سیرت پر ہوں گے اور ان میں سے سب سے اخیر میں حضرت امام مہدی علیہ السلام ہوں گے، اسی کو صاحب ''بذل المجہود'' نے حق کہا ہے۔

**المراد بهم الذين هم على سيرة الخلفاء الراشدين رضى اللّٰه عنهم،**

**و آخرهم الإمام المهدي، وعندي هذا هو الحق.** (بذل المجهود، کتاب المهدي، قدیم ۵/ ۱۰۱، دارالبشائر الإسلامیه ۱۲/ ۳۲۳)

ظاہر ہے کہ اس صورت میں ان کا مصداق اور نام اللہ تعالیٰ اوراس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کومعلوم ہوسکتا ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیراحمد قاسمی عفا اللہ عنہ
یکم ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۵۵۴)

## شیعہ کا ذبیحہ، نمازِ جنازہ اوران کے یہاں شادی کرنے کا حکم

**سوال** [۳۴۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (۱) شیعہ حضرات کے ہاتھ کا ذبیحہ ہم اہل سنت والجماعت کے لئے کھانا جائز ہے یا نہیں؟۔

(۲) کیا ہم ان کی شادی بیاہ میں شریک ہوسکتے ہیں؟

(۳) کیا ان کے جنازہ کی نماز پڑھنا مناسب ہے یا نہیں؟

(۴) کچھ احباب نے ان کے یہاں اپنے بچوں کا نکاح کیا ہے، تو شرعی حکم کیا ہے؟

المستفتی: محمد عظیم لاجپت نگر، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱) شیعہ غالی جو حضرت علی کرم اللہ وجہ کو الوہیت کا درجہ دیتے ہیں اور حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما کی مذمت کرتے ہیں، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر بہتان لگاتے ہیں، ان کا ذبیحہ حلال نہیں، اس کا کھانا جائز نہیں اور شیعہ تفضیلی جو صرف حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما پر فضیلت دیتے ہیں، ان کا ذبیحہ حلال ہے۔ اور ہمارے ہندوستان میں اکثر شیعہ غالی ہیں۔ (مستفاد: کفایت المفتی، قدیم ۱/ ۲۷۶، جدید زکریا ۱/ ۳۲۷، جدید مطول ۱/ ۴۳۵)

**وبهذا ظهر أن الرافضي إن كان ممن يعتقد الألوهية في علي أو أن جبرئيل غلط في الوحي، أو كان ينكر صحبة الصديق، أو يقذف السيدة الصديقة، فهو كافر لمخالفته القواطع المعلومة من الدين بالضرورة، بخلاف ما إذا كان يفضل عليا أو يسب الصحابة، فإنه مبتدع لا كافر. الخ.** (شامي، كتاب النكاح، فصل في المحرمات، مطلب مهم في وطء السراری اللاتي یوخذن غنیمة، مكتبه زكريا ٤/ ١٣٥، كراچی ٣/ ٤٦)

**إذا كان يسب الشيخين ويلعنهما فهو كافر.** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم في حكم سب الشيخين، زكريا ٦/ ٣٧٧، كراچی ٤/ ٢٣٧)

**(٢)** شیعہ غالی کی شادی میں شرکت نہ کرنے سے فتنہ کا خطرہ ہوتو شرکت کی گنجائش ہے۔ **الضرر يزال. الخ** (الأشباه/ ١٣٩)

**(٣)** ان کے جنازہ میں شرکت سے گریز کرنا لازم ہے۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ۴/ ۲۳۰، فتاوی دار العلوم دیوبند ۵/ ۳۴۳)

**(۴)** شیعہ غالی سے نکاح جائز نہیں۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ۵/ ۹۰)

**إذا كان يسب الشيخين ويلعنهما فهو كافر. الخ** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم في حكم سب الشيخين، زكريا ٦/ ٣٧٧، كراچی ٤/ ٢٣٧)

**وهولاء القوم خارجون عن ملة الإسلام، وأحكامهم أحكام المرتدين.** (هندية، كتاب السير، الباب التاسع، مطلب موجبات الكفر أنواع، زكريا جديد ٢/ ٢٧٧، قديم ٢/ ٢٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ١٧/ محرم الحرام ١٤٢٥ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٢٠٦) | ١٧/ ١/ ١٤٢٥ھ |

## شیعہ روافض کے ساتھ کھانا پینا اور ان کے اموال مساجد وغیرہ میں صرف کرنا

**سوال** [٣٤٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے

میں: کہ اہل شیعہ کے ساتھ کھانا پینا کیسا ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل فرمائیں، مزید برآں ان کے مردوں پر نماز جنازہ جائز ہے یا ناجائز؟ اور ان کے اموال سے مساجد وغیرہ کی تعمیر کی جاسکتی ہے؟ ایسے ہی متبرک مقامات میں لگا سکتے ہیں یانہیں؟ امید کہ حضرت والا قرآن وحدیث کی روشنی میں مفصل جواب واضح فرمائیں گے۔

المستفتی: محمد وسیم سیتاپوری، متعلم مدرسہ ہذا، المتوطن شیخ پور، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** غالی شیعہ مثلاً فرقۂ اثنا عشریہ چار صحابہ کے ماسوائے تمام صحابہ کے مرتد ہونے وتحریف قرآن وعصمت ائمہ (جو ختم نبوت کو مستلزم ہے) کے عقیدہ کی بنیاد پر کافر مرتد ضال مضل وخارج از اسلام ہیں۔ (ماہنامہ الفرقان خمینی اور اثنا عشریہ صفر تا ربیع الثانی ۱۴۰۸ھ، ص:۱۳۱، ایک اہم استفتاء از مولانا منظور نعمانی صاحب/۳)

**إذا رأیت الرجل ینقص أحدا من أصحاب رسول اللّٰہ ﷺ فاعلم أنہ زندیق، وذلک أن القرآن حق والرسول حق، وما جاء بہ حق، وما أدی ذلک إلینا کل إلا الصحابۃ، فمن جرحہم إنما أراد إبطال الکتاب والسنۃ، فیکون الجرح بہ ألیق والحکم علیہ بالزندقۃ والضلالۃ أقوم وأحق. الخ** (فتح المغیث/ ۳۷۵، مظاہر حق ۴/ ٦٥٥، فتاوی رحیمیہ، قدیم ٤/ ٤٤، جدید زکریا ۳/ ۷۷)

**کل کافر تاب فتوبتہ مقبولۃ في الدنیا والآخرۃ إلا جماعۃ الکافر بسب النبي وسب الشیخین أو أحدہما. الخ** (مرقاۃ، باب مناقب الصحابۃ، الفصل الأول، مکتبہ إمدادیہ ملتان ۱۱/ ۲۷۳، حاشیۃ بخاري شریف ۱/ ٥١٥)

لہٰذا ان کی نماز جنازہ جائز نہیں ہوگی، نیز ان کے اموال کو خالص دینی کام ومذہبی معاملہ میں قبول نہ کیا جائے، اگر ضرورت ہو تو اولاً شیعہ کسی سنی کو مالک بنادے، پھر وہ سنی مسجد میں خرچ کردیا کرے۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ، قدیم ٦/ ۸۹، زکریا ۹/ ۱۰۱)

نیز ان کے ساتھ کھانا پینا بھی بند کردینا ضروری ہے۔﴿ وَلَا تَرْكَنُوْا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ﴾ . [سورة الهود: ١١٣] فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٩/ رجب ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ٨٣٠)

## شیعوں کے مکان پر قرآن خوانی میں شرکت اور شیرینی کھانا

**سوال** [٧٤٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ موجودہ شیعہ حضرات (جو بظاہر صحابۂ کرام کو مطعون نہیں کرتے اور اعلانیہ تبرا بازی بھی سننے میں نہیں آتی ، ایسے شیعہ حضرات کے مکان پر قرآن خوانی میں شرکت کرنا اور ان کے یہاں سے ملنے والی شیرینی وغیرہ کھانا ازروئے شرع جائز ہے؟

المستفتی: سید ظفر علی حسنی دتیا، ایم پی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** ہندوستان میں رہنے والے جتنے بھی شیعہ ہیں، تقریباً سبھی اثنا عشریہ اور شیعہ غالی ہیں، جو حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کو سب وشتم کرتے ہیں۔ اور ان میں سے کوئی شیعہ تفضیلی ہو اس کا فیصلہ بہت مشکل ہے۔ اور شیعوں میں ایک عمل تقیہ کا ہے، یعنی سنیوں کو دھوکہ دے کر کامیابی حاصل کرنے کا؛ اس لئے سوال نامہ میں درج کردہ کوئی بھی عمل شیعوں کے یہاں جا کر کرنے سے ہر سنی کو گریز کرنا چاہئے، اب رہی دوسری بات کہ قرآن خوانی کر کے شیرینی وغیرہ تقسیم کر کے کھانے کا حکم کیا ہے؟ تو اس سلسلہ میں حکم شرعی یہ ہے کہ کھانا اور شیرینی وغیرہ کے لوازمات کے ساتھ قرآن خوانی ممنوع ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتي قديم ١/ ٢٧٦، ٥/ ١٩٨، جدید زکریا ١/ ٣٢٧، جدید زکریا مطول ١/ ٤٣٦، محمودیہ جدید ڈابھیل ٢/ ٥٣، احسن الفتاوی ١/ ٣٦٠، ٥/ ٢٩٧، رحیمیہ قدیم ٦/ ١٨٢، جدید زکریا ٧/ ١٠١، دینی مسائل اوران کا حل/ ٩٣)

الرافضي إذا كان يسب الشيخين ويلعنهما —والعياذ بالله— فهو

**كافر، وإن كان يفضل عليا كرم الله وجهه على أبي بكر رضى الله عنه لا يكون كافرا، إلا أنه مبتدع.** (هندية، كتاب السير، الباب التاسع، مطلب موجبات الكفر أنواع، جديد زكريا ٢/ ٢٧٦، قديم ٢/ ٢٦٤، شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب مهم في حكم سب الشيخين، كراچی ٤/ ٢٣٧، زكريا ٦/ ٣٧٧)

**يكره اتخاذ الدعوة لقراءة القرآن وجمع الصلحاء والقراء للختم أو لقراءة سورة الأنعام أو الإخلاص، والحاصل أن اتخاذ الطعام عند قراءة القرآن لأجل الأكل يكره، وقال: هذه الأفعال كلها للسمعة والرياء، فيتحرز عنها؛ لأنهم لا يريدون بها وجه الله تعالىٰ.** (شامي، كتاب الصلاة، باب صلاة الجنازة، مطلب في كراهة الضيافة من أهل الميت، كراچی ٢/ ٢٤٠، زكريا ٣/ ١٤٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٧/ رجب ١٤٣٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٨/ ٩٧٨٣)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٨/ ٧/ ١٤٣٠ھ

## تعزیہ بنانے والے کا شریعت میں کیا حکم ہے؟

**سوال** [٣٤٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید نے کہا: تعزیہ بنانا اوراس میں شرکت کرنا شرک ہے، جو اس کام کو کرے گا وہ شرک کا مرتکب ہوگا۔ اورشرک کرنے کے بعد ایمان سے خارج ہو گیا اور ایمان سے خارج ہونے سے بیوی حرام ہوگئی، اس حالت میں جو بچے ہوں گے، وہ حرام ہوں گے، اصلیت کیا ہے؟ واقعہ حدیث سے ثابت ہے؟ مدلل حوالہ کے ساتھ جواب عطا فرمائیں۔

المستفتی: خلیق الزماں ایڈوکیٹ مسلم کالج، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** تعزیہ بنانے اورتعزیہ داری میں شرکت کرنے کی دو صورتیں ہیں:

(۱) تعزیہ کے اندر غیبی اور خدائی طاقت وتاثیر کے اعتقاد سے بناتے ہیں اور شرکت کرتے ہیں اور اس اعتقاد سے منتیں اور مرادیں مانگتے ہیں، تو یہ شرک اعتقادی ہے، اس کی وجہ سے ایمان سے خارج ہوجاتے ہیں، بیوی حرام ہوجاتی ہے، تجدید ایمان وتجدید نکاح کی ضرورت ہوتی ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی ۶/ ۸۸)

**قَالَ اَتَعْبُدُوْنَ مَا تَنْحِتُوْنَ. وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ.** [سورة الصافات، آیت: ۹۵، ۹۶]

**ما يكون كفراً اتفاقاً يبطل العمل والنكاح، وأولاده أولاد زنا، وما فيه خلاف يؤمر بالاستغفار والتوبة، وتجديد النكاح الخ.** (درمختار مع الشامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب: لا يقتل إذا ارتد، زكريا ۶/ ۳۹۰، كراچی ۴/ ۲۴۶)

(۲) محض ظاہری تعظیم کے طور پر رسما اور رواجاً بناتے ہیں اور شرکت وسجدہ وتعظیم کرتے ہیں، نیز خدائی طاقت وتاثیر کا اعتقاد بھی نہیں ہے، تو یہ شرک عملی ہے، اس کی وجہ سے ایمان سے خارج نہیں ہوتے، بیوی حرام نہیں ہوتی؛ بلکہ اس کی وجہ سے فاسق ہوتے ہیں، اگر زید کی مراد تعزیہ کی پہلی صورت ہے، تو اس کا قول صحیح ہے۔ اور اگر دوسری صورت ہے تو اس کا قول غلط ہے، نیز اگر مرادآباد کے لوگ تعزیہ داری کی دوسری صورت کرتے ہیں، تو وہ لوگ شرک اعتقادی کے مرتکب نہیں ہیں، ان کی بیویاں حرام نہیں ہوں گی؛ بلکہ سب فاسق اور مستحق لعنت ہوں گے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی، زکریا دیوبند ۶/ ۸۸، فتاوی محمودیہ قدیم ۱/ ۱۸۸، جدید ڈابھیل ۲/ ۴۳، فتاوی رحیمیہ قدیم ۲/ ۳۴۳، جدید زکریا ۲/ ۷۰)

**لعن الله من زار بلا مزار، ولعن الله من زار شجرا بلا دمع، ومرثيه گفتن وخواندن وشنيدن (إلى قوله) وفرياد ونوحه كه آن وسفيه كوبى نمودن وجرح خوردن همه حرام است الخ** (فتاوى عزيزى ۱/ ۱۴۷، هكذا فتاوى إحياء العلوم/ ۱۴۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵/ محرم ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۰۶۵)

# ١٧/ باب في القادياني

## مسلمان کے لئے قادیانیوں سے میل جول رکھنا اوران کی تقریبات میں شرکت کرنا کیسا ہے؟

**سوال** [٣٤٩]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا فرقۂ قادیانی اسلام میں داخل ہے یا نہیں؟ ان سے کسی قسم کا میل جول، لین دین رکھنا، شادیوں میں خوشیوں میں شریک ہونا یا شریک کرنا، چاہے ان سے کسی قسم کا رشتہ ہو یا نہ ہو کیسا ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: قادیانی فرقہ اپنے عقائد باطلہ کی بناپر کافر مرتد خارج از اسلام ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی کراچی ٢/ ٢٢١، دیوبند ٢/ ٢٣٦، کفایت المفتی، قدیم ١/ ٣١٠، جدید زکریا ١/ ٣٥٩، جدید زکریا مطول ١/ ٤٦١، فتاوی إحیاء العلوم ١/ ٦٨، فتاوی دار العلوم ١٢/ ٣٣٤)

**والكفر شرعاً تكذيبه صلى الله عليه وسلم في شيء مما جاء به من الدين ضرورة.** (الدر المختار مع الشامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، زكريا ٦/ ٣٥٦، كراچی ٤/ ٢٢٣، الأشباه ١/ ٢٩٢)

نیز ان کے ساتھ شادیوں اور خوشیوں میں شرکت اور ان کے ساتھ رشتہ داری ناجائز اور حرام ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی کراچی ٢/ ٢٢٣، فتاوی احیاء العلوم ١/ ٦٣، محمودیہ قدیم ٥/ ٣٠٨، ١/ ٤٨، جدید ڈابھیل ٢/ ١٣٠، شرح فقہ اکبر، مکتبہ اشرفی دیوبند: ١٩٩) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٣/ ذی الحجہ ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ١٠١٩)

## مؤمنہ عورت کے لئے قادیانی شوہر کے پاس رہنا جائز نہیں ہے

**سوال** [٣٥٠]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ قادیانی کی بیوی کے نام زید نے زمین رہن رکھی ہے (جوخود حرام ہے) اس بات پر کہ وہ مؤمنہ ہے، تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ یا تو زنا کا دروازہ کھول رہا ہے اورحرام کاری ہورہی ہے، یا کوئی بات نہیں کیسا ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفيق**: اگرشوہر قادیانی ہے اور بیوی مؤمنہ ہے تو دونوں میں تفریق اورعلیحدگی واجب ہے، ورنہ آپس کی ازدواجی زندگی حرام کاری اورزنا کاری میں شمار ہوگی۔ اوراولادکواولادزنا کہا جائے گا۔

**ما يكون كفرا اتفاقا يبطل العمل والنكاح، وأولاده أولاد زنا. الخ** (شامي، كتاب الجهاد، باب المرتد، مطلب: لا يقتل إذا ارتد، زكريا ٦/ ٣٩٠، كراچی ٤/ ٢٤٦، ٤/ ٢٤٧، بدائع ٢/ ٢٧)

**وطؤه مع امرأته زنا، والولد المتولد في هذه الحالة يكون ولد الزنا.** (الفتاوى التاتارخانية، كتاب أحكام المرتدين، الفصل الأول، مكتبه زكريا ٧/ ٢٨٤، رقم: ١٠٤٩٥، المحيط البرهاني، كتاب السير، الفصل الثاني والأربعون، المجلس العلمي ٧/ ٣٩٩، رقم: ٩١٨٣) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیراحمد قاسمی عفااللہ عنہ
٢٣رذی الحجہ ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٤/ ١٠١٩)

## مرزا غلام احمد قادیانی ختم نبوت، معراج جسمانی کا منکر ہے؟

**سوال** [٣٥١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے

میں: کہ مرزا غلام احمد قادیانی ختم نبوت کے منکر ہیں اور معراج جسمانی کے بھی منکر ہیں، ان دونوں باتوں کا کیا جواب ہے، کیا اور پارٹی بھی ختم نبوت کی منکر ہے۔

المستفتی: غلام حسین انجینئر ٦٦ کھالاپار، ضلع مظفرنگر (یوپی)

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** ختم نبوت کا منکر نص قطعی کے انکار کی بناء پر کافر مرتد خارج از اسلام ہے۔

**مَا كَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِنْ رِجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ.** [الأحزاب: ٤٠]

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: فأنا موضع اللبنة، جئت فختمت الأنبياء عليهم السلام. الحديث** (مسلم شريف، كتاب الفضائل، باب ذكر كونه ﷺ خاتم النبيين، النسخة الهندية ٢/ ٢٤٨، بيت الأفكار، رقم: ٢٢٨٧، وفي البخاري: وأنا خاتم النبيين الخ، كتاب المناقب، باب خاتم النبيين، النسخة الهندية ١/ ٥٠١، رقم: ٣٤١٠، ف: ٣٥٣٥، وفي صحيح ابن حبان: ختم بي الرسل، صحيح ابن حبان، كتاب التاريخ، ما ذكر تمثيل المصطفى ﷺ مع الأنبياء بالقصر المبنى ٦/ ٨٣، رقم: ٦٤١٥، مشكوة ٢/ ٥١١، نبراس/ ٢٧٩)

**وفي رواية: ختم بي الأنبياء.** (مسند أبي داؤد الطيالسي، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٦٧، رقم: ١٨٩٤)

معراج جسمانی مسجد حرام سے بیت المقدس تک نص قطعی سے ثابت ہے، اس کا منکر کافر ہے، بیت المقدس سے آسمان تک حدیث مشہور سے ثابت ہے، اس کا منکر فاسق ہے، آسمان سے جنت وعرش الٰہی وغیرہ تک اخبار آحاد سے ثابت ہے، اس کا منکر گنہگار ہوگا، توبہ لازم ہے۔

**فالإسراء وهو من المسجد الحرام إلى بيت المقدس قطعي، أي يقيني ثبت بالكتاب، أي القرآن، ويكفر منكره، والمعراج من الأرض**

**إلى السماء مشهور، أي ثابت بالحديث المشهور، فلا يكفر منكره، بل يفسق، ومن السماء إلى الجنة أو العرش أو غير ذلک أحاد أي مروي بخبر الآحاد، ويأثم منكره. الخ** (نبراس شرح عقائد/ ۲۹۵)

ہاں اور پارٹی بھی ختم نبوت کی منکر گذری ہے، مثلاً یمامہ کے قبیلہ بنی حنیفہ میں مسیلمہ کذاب اور یمن میں اسود عنسی وغیرہ۔

**وكفر من كفر من العرب، وهذه الفرقة طائفان: إحداهما صاحب مسيلمة من بني حنيفة وغيرهم الذين صدقوه على دعواه في النبوة، وأصحاب أسود العنسي ومن كان من مستجيبيه من أهل اليمن وغيرهم، وهذه الفرقة بأسرها منكرة لنبوة سيدنا محمد ﷺ مدعية للنبوة لغيره.** (بذل المجهود، كتاب الزكوة، مكتبه يحيى سهارنپور ۳/ ۲، دارالبشائر الإسلامية، بيروت ٦/ ۲۹۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۶؍رجب ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۸۲٦)

# ۱۸/ باب في البريلوية

## بریلوی فرقہ کی ابتداء کب ہوئی؟

**سوال** [۳۵۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آج کل ہماری طرف دیو بندی اور بریلوی مسئلہ بہت طول پر ہے، تو اس کی ابتدا کیسے ہوئی؟ اور یہ جو اعلیٰ حضرت ہیں یہ کس مدرسہ کے طالب علم تھے؟ اور کیا مدرسہ بریلوی کا پرانا ہے یا مدرسہ دارالعلوم پرانا ہے؟ یہ رضا خانی حضرات یہ مسئلہ بہت ابھارتے ہیں کہ مدرسہ بریلی والوں کا پرانا ہے اور یہ بھی کہتے ہیں کہ دیوبندی کے پیچھے نماز ہی نہیں ہوتی، تو کیا یہ حضرات حق پر ہیں۔

(نوٹ) کسی ایسی کتاب کا نام تحریر فرما دیں جس سے ان رضا خانیوں کو کچھ جواب دیا جا سکے۔

المستفتی: نسیم احمد موضع بیلنہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: بریلوی مہم کا آغاز اس وقت ہوا جس وقت ندوۃ العلماء میں مختلف مکاتب فکر مشاہیر علماء کو مدعو کیا گیا تھا، اس میں مولانا احمد رضا خاں صاحب کسی بات پر ناراض ہو گئے اور جلسہ سے اٹھ کر چلے گئے، اسی وقت سے مولانا احمد رضا صاحب اور بریلویوں نے علماء دیوبند پر طرح طرح کے اعتراض کرنے شروع کر دیئے۔ سوال میں پوچھا گیا ہے کہ دیوبندیوں کا مدرسہ پرانا ہے یا بریلویوں کا؟ تو جواب یہ ہے کہ دیوبندیوں کا مدرسہ پرانا ہے؛ اس لئے کہ جب مولانا احمد رضا خاں صاحب انجمن ندوۃ سے ناراض ہو کر واپس آئے تھے، اس وقت ان کا کوئی مدرسہ نہیں تھا۔ یہ واقعہ ۱۳۱۲ھ کا ہے۔ (سوانح مولانا محمد علی مونگیریؒ) اور دارالعلوم دیوبند کا قیام

۱۲۸۳ھ میں ہوا، جس وقت مولانا احمد رضا خاں صاحب کی عمر صرف گیارہ سال تھی اور ان کی پیدائش ۱۲۷۲ھ میں ہوئی ہے اور قیام دارالعلوم کے صرف چھ ماہ کے بعد مظاہر علوم سہارنپور کا قیام عمل میں آیا، پھر ۱۲۹۶ھ میں جامعہ قاسمیہ مدرسہ شاہی مرادآباد کا قیام عمل میں آیا جو اس واقعہ سے بہت پہلے قائم ہو چکے تھے، بریلویوں کا کوئی مدرسہ اس وقت تک وجود میں نہیں آیا تھا۔ اور مولانا احمد رضا خاں صاحب نے اپنے والد مولانا نقی علی صاحب سے ہی تعلیم حاصل کی ہے۔ ''نزہۃ الخواطر ۸/ ۴۲'' میں ان کے تفصیلی حالات موجود ہیں۔ (مستفاد: محاضرات رد رضاخانیت ۱/ ۳۷) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
|---|---|
| ۱۶/ جمادی الثانیہ ۱۴۱۸ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۳۴۷) | ۱۴۱۸/۶/۱۶ھ |

# ایک بریلوی طالب علم کے نازیبا جملے کا جواب

**سوال** [۳۵۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ علماء بریلی کو ماننے والے اور خیالات رکھنے والے ندوۃ العلماء اور دیوبند کے مدرسہ میں پڑھتے ہیں اور پڑھنے کے بعد جب وہ لڑکے کسی مدرسہ یا مسجد میں امامت کرتے ہیں، تو وہ لڑکے کہتے ہیں کہ جس طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کے گھر میں پرورش پائی، اسی طرح سے ہم ندوہ اور دیوبند کے مدرسہ سے تعلیم حاصل کرتے ہیں، اہل ندوہ اور دیوبند کو کافر کہتے ہیں، ایسے لڑکوں کو کیا کہا جائے؟

المستفتی: افروز عالم قاری نذیر اشرف کھجور والی مسجد
پرانہ چبوترہ، وزیر باغ، لکھنؤ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کی گود میں

پرورش نہیں پائی؛ بلکہ فرعون کی بیوی حضرت آسیہ جن کے بارے میں حدیث میں بڑی فضیلتیں آئی ہیں، ان کی گود میں پرورش پائی ہے، فرعون کی تربیت سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کوئی تعلق نہیں رہا، ایسے ہی دارالعلوم دیوبند میں طلبہ کو تعلیم وتربیت دینے والے وہ اساتذہ کرام ہوتے ہیں، جو حدیث وفقہ اور تفسیر کا درس دیتے ہیں، اسی طرح ندوۃ العلماء میں تربیت دینے والے وہ اساتذہ ہوتے ہیں، جو حدیث وفقہ اور ادب کا درس دیتے ہیں، اگر سوال نامہ میں درج کردہ دھوکہ باز شخص اپنے آپ کو اس طرح ظاہر کر رہا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کے گھر میں تربیت پائی ہے، تو مسلمانوں کو آگاہ ہوجانا چاہئے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون سے تربیت نہیں پائی؛ بلکہ اس خاتون جنت سے تربیت پائی ہے، جن کے بارے میں احادیث شریفہ میں حیرت انگیز انداز سے فضیلت بیان کی گئی ہے، یعنی حضرت آسیہ رضی اللہ عنہا جیسے اہل حق میں سے تھیں، اسی طرح دارالعلوم دیوبند اور ندوۃ العلماء کے طلبہ بھی ان ہی اساتذہ سے تربیت پاتے ہیں، جو اہل حق میں سے ہیں۔ اوران کا عقیدہ قرآن وحدیث کے مطابق ہے؛ اس لئے اس دھوکہ باز کی ظاہری دلیل اسی کے سرلوٹ جاتی ہے۔

**فلما فتحته رأته عليه السلام، فأحبته و أعلمت فرعون وطلبت منه أن يتخذه ولدا، وقالت: قرة عين لي ولک لاتقتلوه، فقال لها: يكون لک وأما أنا فلا حاجة لي فيه.** (روح المعاني، سورة طه: ٣٩، مكتبه زكريا ٩/ ٢٧٧) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢/ شعبان ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٥١٩)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢/ ٨/ ١٤٢٥ھ

# دیوبندیوں اور بریلویوں کے عقائد میں کیا کیا فرق ہیں؟

**سوال** [٣٥٤]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (١) اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ ہر عیب ونقصان، کذب اور ظلم بلکہ ہر برائی سے پاک ومنزہ ہے، اس کی ذات وصفات میں کوئی عیب اور کسی طرح کا نقصان ہرگز ممکن نہیں۔ (قرآن کریم واحادیث کریمہ)

(١) تبلیغیوں کا عقیدہ ہے کہ اللہ جھوٹ بول سکتا ہے، ظلم کرسکتا ہے، جو کچھ گندے گھنونے کام بندے کرسکتے ہیں وہ سب گندے گھنونے کام کرنا اللہ کے لئے کوئی عیب نہیں، نہ ان کاموں کے کرنے کی وجہ سے اس کی ذات میں نقصان آسکتا ہے۔ (دیکھئے براہین قاطعہ، مصنفہ مولوی خلیل احمد)

(٢) اہل سنت والجماعت کا عقیدہ ہے کہ اللہ عز وجل نے اپنے حبیب سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی تمام مخلوق میں سب سے زیادہ علم عطا کیا ہے، حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم اللہ تعالیٰ کے علم سے کم اور جملہ مخلوقات الٰہیہ کے علم سے زیادہ ہے، جو شخص مخلوق کے کسی علم کو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم اقدس سے زیادہ بتائے وہ مرتد ہے اور اس کی بیوی نکاح سے خارج ہے۔ (قرآن کریم واحادیث شریفہ، کتاب الشفاء، نسیم الریاض)

(٣) تبلیغیوں کا عقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے علم سے شیطان اور ملک الموت کا علم زیادہ ہے، شیطان اور ملک الموت کے لئے محیط زمین کی وسعت علم دلیل شرعی سے ثابت ہے اور فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے اس علم کا ثابت کرنا شرک نہیں تو کون سا ایمان کا حصہ ہے، شیطان اور ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی، فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے کہ جس سے تمام نصوص کو رد کرکے ایک شرک ثابت ہوتا ہے۔ (دیکھئے براہین قاطعہ مصنفہ مولوی خلیل احمد انبیٹھوی/ ١٥)

(۴) اہل سنت والجماعت کاعقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم صرف اپنی نہیں؛ بلکہ تمام مؤمنین وکفار کی عاقبت کا حال جانتے ہیں اور زمین وآسمان کا کوئی گوشہ نگاہ رسالت سے پوشیدہ نہیں ہے۔ (قرآن کریم واحادیث کریمہ)

(۵) تبلیغیوں کا عقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ اپنے انجام کی خبر ہے نہ دیوار کے پیچھے کی۔ (دیکھئے براہین قاطعہ مصنفہ مولوی خلیل احمد انبیٹھوی، مصدقہ مولوی رشید احمد گنگوہی/ ۵۱، سطر ۱۶، ۱۷، مطبوعہ کتب خانہ امدادیہ)

(۶) اہل سنت والجماعت کاعقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں، یعنی سب سے آخری نبی ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہری زندگی میں یا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد قیامت تک اب کوئی نیا نبی ہرگز نہیں ہوسکتا، قرآن کریم میں جو لفظ خاتم النبیین وارد ہوا ہے، اس کے معنی منقول متواتر آخر النبی ہیں، جو شخص اس کو عوام کا خیال قرار دیتا ہے، وہ شخص قرآن کریم کے معنی منقول متواتر کا منکر ہے۔ (قرآن کریم واحادیث شریفہ)

(۷) تبلیغیوں کا عقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس معنی میں خاتم النبیین سمجھنا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پچھلے نبی ہیں، عوام یعنی ناسمجھ لوگوں کا خیال ہے، سمجھدار لوگوں کے نزدیک اس میں کوئی فضیلت نہیں، نیز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی نبی کے پیدا ہونے سے حضور علیہ السلام کے خاتم النبیین ہونے میں کوئی فرق نہیں آسکتا۔ (ماخوذ از تحذیر الناس/۳، سطر ۴، ۵، ۶، مصنفہ مولوی محمد قاسم)

(۸) اہل سنت والجماعت کاعقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو اللہ تعالیٰ نے جو بعض غیبی چیزوں کا علم عطا کیا ہے وہ اس قدر وسیع وجلیل وعظیم ہے کہ مخلوقات میں سے کسی کا علم رسول اللہ کے علم کے ساتھ مقدار یا کیفیت میں کسی طرح مشابہ نہیں ہوسکتا۔ (قصیدہ بردہ مبارکہ للعلامۃ البوصیری رضی اللہ عنہ)

(۹) تبلیغیوں کا عقیدہ ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو جو بعض غیبی چیزوں کا علم حاصل ہے، ان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کچھ خصوصیت نہیں، ایسا علم غیب تو تمام لوگوں کو بلکہ ہر پاگل کو بلکہ تمام جانوروں چوپایوں کو بھی حاصل ہے، چنانچہ دیوبندی مذہب کے پیشوا مولوی اشرف علی تھانوی لکھتے ہیں: اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں، تو ان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا تخصیص ہے؟ ایسا علم تو زید وعمر وبکر ہر صبی ومجنون؛ بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کو بھی حاصل ہے۔ (حفظ الایمان/ ۸)

تبلیغی جماعت کے بانی جنہوں نے تبلیغی جماعت قائم کی مولوی محمد الیاس ہیں، وہ کہتے ہیں لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ تحریک صلوۃ ونماز ہے، خدا کی قسم یہ تحریک صلوۃ ونماز نہیں۔ ظہیر الحسن میرا مدعا کوئی پاتا نہیں، مجھے ایک ایسی قوم پیدا کرنی ہے (جو دینی دعوت ہو) اور کہا مولانا اشرف علی تھانوی نے: بہت بڑا کام کیا ہے، بس میرا دل یہ چاہتا ہے کہ تعلیم ان کی ہو اور طریقۂ تبلیغ میرا ہو کہ اس طرح ان کی تعلیم عام ہو جائے۔ اور یہ ہیں مولوی اشرف علی صاحب کی تعلیمات جو آپ نے پڑھیں۔

(ملفوظات الیاس/ ۵۷)

مرتبہ: فقیر مولوی سید شاہد علی رضوی، شیخ الحدیث وناظم جامعہ اسلامیہ گنج قدیم رامپور

شائع کردہ: انجمن اظہار حق، جمال نگر رامپور (یوپی)

مورخہ ۱۱ر جمادی الاولیٰ ۱۴۱۸ھ مطابق ۱۶ر ستمبر ۱۹۹۷ء

نیو تاج پرنٹنگ پریس باغیچہ چھوٹے میاں، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اس پرچہ میں حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتویؒ، حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ، حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوریؒ اور حضرت اشرف علی صاحب تھانویؒ کی طرف اور ان کی کتابوں کا نام لے

کر جن باتوں کو جس طریقہ سے پیش کیا گیا ہے، ان کی کیا حقیقت ہے، ان اکابر کی کتابوں کو براہ راست دیکھنے سے پتہ چل سکتا ہے، ان کتابوں کو دیکھنے سے قبل کوئی فیصلہ نہیں کیا جا سکتا، دشمنوں کا جھوٹا پروپیگنڈہ ہمیشہ رہا ہے، اس سے انشاء اللہ تعالیٰ دین اسلام کی تبلیغ کرنے والوں پر کوئی اثر نہیں پڑے گا۔ اور مذکورہ اکابر اور بزرگوں کا عقیدہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ظالم نہیں، قرآن کریم کی ہر آیت کو حق مانتے ہیں، اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کائنات کا جو بھی علم ہوا ہے، وحی الٰہی کے ذریعہ سے حاصل ہوا ہے، بغیر وحی کے حاصل نہیں ہوا، ہمارے ان تمام اکابر کا عقیدہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آ سکتا علم غیب اس کو کہتے ہیں جو بلا کسی واسطہ سے اور بلا کسی کنکشن اور بلا کسی رابطہ سے حاصل ہوتا ہو اور بلا کسی فرشتہ اور بلا کسی وحی کے حاصل ہوتا ہو۔ اور جو علم کسی واسطہ اور وحی کے توسط سے حاصل ہوتا ہے، اس کو علم غیب نہیں کہتے ہیں، یہی مذکورہ بزرگوں اور اکابر کا عقیدہ ہے، جو ان حضرات کی کتابوں کو براہ راست دیکھنے کے بعد معلوم ہوگا، باقی جھوٹا الزام لگانے والے خود ان الزامات کے ذمہ دار ہوں گے۔ اور اس پرچہ میں جو الزامات لگائے گئے ہیں، ان سب کے جوابات دیئے جا چکے ہیں، ''بوارق الغیب'' اور ''مطالعۂ بریلویت'' وغیرہ کے مطالعہ سے معلوم ہو جائے گا۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ جمادی الثانیہ ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۳۶۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۹/ ۶/ ۱۴۱۸ھ

# ١٩/ باب في المودودية وغيرها

## کیا جماعتِ اسلامی اہل سنت والجماعت میں سے ہیں؟

**سوال** [٣٥٥]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جماعتِ اسلامی کے لوگ صحیح العقیدہ حنفی اور متبع اہل سنت والجماعت ہیں یا نہیں؟ ان کے پیچھے نماز پڑھنے میں کوئی حرج تو نہیں؟

المستفتی: ضیاء الرحمٰن اعظمی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جماعتِ اسلامی کے بانی ابوالاعلیٰ مودودی نے اسلام کی ایسی تشریح کی ہے، جو عام اہل سنت والجماعت کے مسلک کے خلاف ہے، ان کے نزدیک پورے اسلام کو نہ تو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی جماعت نے سمجھا اور نہ تابعین تبع تابعین، محدثینؒ، فقہاء کرام نے سمجھا، نیز ان کے نزدیک خلفاء راشدین اور دیگر صحابہ کرام پر بھی جاہلیت اور غیر اسلامی جذبے حملے کرتے تھے-نعوذ باللہ-اب آپ خود اندازہ کرلیں کہ ان کا عقیدہ اہل سنت والجماعت اور متبع مسلک حنفی کے خلاف ہے یا صحیح ہے؟ ایسے عقائد کا حامل شخص کم از کم فاسق ہے؛ لہٰذا اس کے پیچھے نماز نہ پڑھنا بہتر ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ١/ ٢٥٦، جدید ڈابھیل ٢/ ١٤٣، کفایت المفتی قدیم ١/ ٣٢٠، جدید زکریا ١/ ٣٦٨، جدید زکریا مطول ١/ ٥٤٥) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٤/ جمادی الاولیٰ ١٤١٥ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣١/ ٤٠٢٠)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٤/ ٥/ ١٤١٥ھ

## مودودی مسلک کی حقیقت

**سوال** [٣٥٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ مودودی صاحب کی ایجاد کردہ جماعتِ اسلامی کے عقائد پر چلنے والے اور ماننے والے کے ایمان میں کوئی نقصان آئے گا یا نہیں؟

المستفتی: محمد اسماعیل

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** مودودی صاحب اوران کے پیروکار لوگ گمراہ، فاسق اور امت کے سواد اعظم اہل سنت والجماعت سے خارج ہیں، یہ ائمہٴ اربعہ میں سے کسی ایک کے مقلد نہیں ہیں، شریعت، مسائل اور قرآن کو ماہر فن محدث، فقیہ اور معتبر علماء کو استاذ بنائے بغیر خود سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں، اس کے نتیجہ میں حضرات صحابہ اور حضرات انبیاء کو بھی تنقید کا نشانہ بناتے ہیں۔ اور ان لوگوں نے صحابہ کی عظمت شان کو مجروح کر دیا، فقہاء اور مسائل فقہیہ کا مذاق اڑایا؛ اس لئے یہ گمراہ کن جماعت ہے، ان کے عقائد بھی اضطراری حالت میں ہیں؛ لیکن ان کو ہم ایمان سے خارج نہیں سمجھتے ہیں۔ اور اللہ کے یہاں ان کے ساتھ کیا معاملہ ہوگا، وہ اللہ کے علم میں ہے، وہ اسلام کے فرقہٴ باطلہ میں سے ایک فرقہ ہے، انہوں نے حضرت عثمانؓ، حضرت عائشہؓ، حضرت معاویہؓ، حضرت مغیرہ بن شعبہؓ اور حضرت خالد بن ولید وغیرہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کو خاص طور پر تنقید کا نشانہ بنایا ہے، جو خلافت وملوکیت اور تجدید احیاء دین اور تفہیم القرآن کے مختلف مضامین اور مختلف عبارات سے واضح ہے، نیز حضرت نوح علیہ السلام جیسے جلیل القدر پیغمبر پر بھی نازیبہ جملہ استعمال کیا ہے۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۴/ ۳۳۳، جدید زکریا ۳/ ۷۰، کفایت المفتی قدیم ۱/ ۳۲۰، جدید زکریا ۱/ ۳۶۸، جدید زکریا مطول ۱/ ۵۴۶، فتاوی شیخ الاسلام/ ۱۹۲، محمودیہ قدیم ۱۲/ ۷۷، جدید ڈابھیل ۲/ ۱۵۷، احسن الفتاوی ۱/ ۲۲۹)

**فمن نسبه أو واحدا من الصحابة إلى الكذب، فهو خارج عن الشريعة، وقد لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم من سب أصحابه، عن بن عمرؓ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إذا رأيتم الذين يسبون أصحابي، فقولوا: لعنة الله**

**على شركم.** (قرطبي، سورة الفتح: ٢٩، مكتبه دارالكتب العلمية ١٦/ ٢٩٨، دار احياء التراث العلمي ١٦/ ١٩٦)

**عن ابن عمر قال: قال رسول الله ﷺ: إذا رأيتم الذين يسبون أصحابي، فقولوا: لعنة الله على شركم.** (ترمذي، أبواب المناقب، باب ماجاء فيمن سب النبي صلى الله عليه وسلم، طبع هندي ٢/ ٢٢٥، دارالسلام، رقم: ٣٨٦٦)

**عن أبي سعيد الخدري رضي الله عنه قال: قال النبي صلى الله عليه وسلم: لا تسبوا أصحابي، فلو أن أحدكم أنفق مثل أحد ذهبا ما بلغ مد أحدهم ولا نصيفه.** (بخاري، كتاب فضائل أصحاب النبي، باب قول النبي صلى الله عليه وسلم لو كنت متخذا خليلا ...... النسخة الهندية ١/ ٥١٨، رقم: ٣٥٤١، ف: ٣٦٧٣، مسلم، كتاب الفضائل، باب تحريم سب الصحابة، النسخة الهندية ٢/ ٣١٠، بيت الأفكار، رقم: ٢٥٤٠، ٢٥٤١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳/ صفر المظفر ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/ ۷۴۸۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۳/۲/۳ھ

## کیا جماعتِ اسلامی راہ راست پر ہیں؟

**سوال** [۷۳۵۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: جماعتِ اسلامی کے لوگ کس حد تک راہ راست پر ہیں، نیز عقیدۃً وہ کیسے ہیں، اگر باطل ہیں تو دلیل سے مبرہن فرمائیں؟

المستفتی: محمد اسلم ۲۴/ پرگنہ، متعلم مدرسہ شاہی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جماعتِ اسلامی ابوالاعلیٰ مودودی کی ایجاد کردہ ہے، شروع شروع میں بڑے بڑے علماء بھی دھوکہ میں آکر کے اس جماعت میں شامل ہوگئے

تھے، جیسا کہ مولانا منظور احمد نعمانی اور مولانا سید ابوالحسن ندویؒ ہیں، پھر بعد میں اس جماعت کے گمراہ کن حالات پر واقفیت کے بعد ان حضرات نے توبہ کرلی تھی، وہ حضرات صحابہ کو معیار حق نہیں مانتے اور بہت سے انبیاء کو معصوم بھی نہیں مانتے، صحابہ کی شان میں گستاخانہ الفاظ استعمال کرنے میں دریغ نہیں کرتے، کہیں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے بارے میں لکھا ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی پالیسی غلط تھی ۔اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ زبان درازی کرتی تھیں، کیا مودودی صاحب اپنی ماں کے بارے میں لکھ سکتے ہیں کہ وہ زبان درازی کرتی ہیں، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے بارے میں سخت الفاظ استعمال کئے ہیں، حضرت خالد بن ولید، حضرت مغیرہ بن شعبہ وغیرہ صحابہ کی شان میں سخت الفاظ استعمال کئے ہیں۔ حضرت نوح علیہ السلام کی شان میں تفہیم القرآن میں لکھا ہے کہ ان پر جذبۂ جاہلیت غالب آ گیا تھا، ان کی کتاب ''احیاء دین'' میں بہت سی ایسی باتیں ملیں گی۔ فاتحہ خلف الامام کے قائل ہیں ۔عقائد میں ایک طرف مضبوط نہیں ہیں، ان کی بعض چیزیں شیعوں کے بعض غیر مقلدین کے اور بعض معتزلہ کے مشابہ ہیں، جس بنا پر ایسا مخلوط اور کھچڑا ہوگیا ہے کہ جو شخص مودودی کے مسلک پر چلے گا وہ اپنے دین کی حفاظت کبھی نہیں کرسکتا ہے؛ اس لئے تمام علماء حق نے مودودی صاحب اور ان کے مسلک کو گمراہ کن قرار دیا ہے۔ اور مودودی مذہب سے اگر مزید واقفیت حاصل کرنا ہے تو حسب ذیل کتابوں کا مطالعہ کیجئے: (١) مودودی مذہب، تالیف مولانا قاضی مظہر حسین صاحب پاکستان (٢) فتنۂ مودودیت، تالیف شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحبؒ (٣) تحفۂ مودودی، تالیف مولانا عبد الجبار صاحبؒ۔ نیز فتاوی محمودیہ قدیم از ١/ ٢٤٥ تا ١/ ٢٧٦، جدید ڈابھیل ٢/ ١٤٢، تا ٢/ ٢٩٤۔ اور احسن الفتاوی از ١/ ٢٩٩ تا ١/ ٣٣٠ وغیرہ میں بھی کچھ وضاحت ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١ر رجب ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٤٧٩)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١١/ ٧/ ١٤٢٥ھ

# مودودی صاحب اور ان کی جماعت کا حکم

**سوال** [٣٥٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جماعت اسلامی کے بانی ابوالاعلیٰ مودودی کے بارے میں نزاع چل رہا ہے۔ زید کہتا ہے کہ مولوی ابوالاعلیٰ کے مقابلہ میں کسی بھی عالم نے دین کا کام نہیں کیا اور یہی جماعت حق پر ہے، باقی سب باطل ہیں بکر کہتا ہے کہ ابوالاعلیٰ نے صحابہ کی شان میں گستاخیاں کیں، قرآن پاک میں متعدد آیات کے ترجمہ میں تحریف کی، جس کی وجہ سے حضرت مولوی حسین احمد مدنی صاحبؒ نے مسلمانوں کو اس جماعت سے الگ رہنے کا فتوی دیا ہے۔ کیا یہ درست ہے؟ کیا واقعی مسلمانوں کو اس جماعت سے الگ رہنا چاہئے، بیان فرمائیں، تا کہ مسلمان نزاع سے بچ سکیں۔ اور زید کے بارے میں شرعی حکم بیان فرمائیں۔ نوازش ہوگی۔

المستفتی: محمد اسلم ہرتھلا مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ابوالاعلیٰ مودودی چودھویں صدی کی پیداوار ہیں، جو سب کو معلوم ہے، تو زید سے معلوم کیا جائے کہ کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ١٣٠٠ر سال تک کسی نے دین کا کام نہیں کیا ہے؟ اور ١٣٠٠ر سال کے بعد ہی جماعت حقہ (جماعت اسلامی) پیدا ہوئی ہے؟ ١٣٠٠ر سال کے بعد براہ راست مودودی صاحب پر وحی نازل ہوئی ہے؟ یہ دین مودودی صاحب تک کیسے پہنچا؟ کہاں سے آیا ہے؟ جب کہ اس سے پہلے کی جماعتیں اور علماء سب باطل ہیں؟ قرآن کریم کی تفسیر ومطلب میں رائے زنی کر کے حضرات انبیاء علیہم السلام پر ناپاک الزامات لگائے ہیں، جس کی وجہ سے شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ اور دیگر علماء حقہ نے مسلمانوں کو اس گمراہ کن جماعت سے الگ رہنے کی تاکید فرمائی ہے۔ ان کے عقیدے میں حضرات انبیاء علیہم السلام معیار وکمال پر قائم وبرقرار نہیں رہتے ہیں۔ (تفہیم القرآن ٢/٣٤٣)

حضرت موسیٰ علیہ السلام پر جلد بازی کا الزام۔ (ترجمان القرآن ۲۹/ ۵ عدد بحوالہ فتاویٰ رحیمیہ قدیم ۴/ ۱۹، جدید زکریا ۳/ ۶۰)

حضرت داؤد علیہ السلام پر خواہشات نفسانی کا الزام "تفہیم القرآن ۴/ ۳۲۷" حضرت یونس علیہ السلام پر پیغمبر ورسالت میں کوتاہی اور بے صبری کا الزام۔ (تفہیم القرآن ۲/ ۳۱۲)

حضرت نوح علیہ السلام پر جذبۂ جاہلیت کا الزام۔ (تفہیم القرآن ۲/ ۳۴۴)

زید کو اپنے عقائد فاسدہ کی بنا پر فاسق کہا جائے گا۔

**من لم یقر ببعض الأنبیاء علیهم السلام، أو عاب نبیا بشيء –إلی– فقد کفر.** (الفتاوی التاتارخانیة، کتاب أحکام المرتدین، الفصل السابع فیما یعود إلی الأنبیاء، مکتبه زکریا ۷/ ۳۰۰، رقم: ۱۰۵۴۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ صفر ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۵/ ۱۶۴۹)

## جماعتِ اسلامی

**سوال** [۳۵۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (ا) کہ فی زمانا جو فرقہ جماعت اسلامی کے نام سے جانا جاتا ہے، جسے مودودی جماعت بھی کہتے ہیں، جس کے ممبران اوریجنل اسلام، دعوت اسلام اور جہاد فی سبیل اللہ کے لئے انتہائی پرجوش ومستعد نظر آتے ہیں، زید کہتا ہے کہ یہ لوگ عقائد باطلہ وخیالات فاسدہ رکھتے ہیں؛ لہٰذا کافر ہیں، خارج از اسلام ہیں، جب کہ عمر کا کہنا ہے کہ ایسا ہرگز نہیں ہے؛ بلکہ یہ لوگ قرآن وحدیث کی تعلیمات کے تحت خالص اسلامی اصولوں کی پابندی کے ساتھ طریقۂ رسول کے مطابق دینی خدمات کے لئے جد وجہد کرتے ہیں؛ لہٰذا خواہ مخواہ بلا وجہ اسلام کے مخلص مبلغین ومجاہدین کو بدعقیدہ وکافر بتا کر

مخالفت کرنا دین کے کام میں روڑا اٹکانا ہے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ کیا بقول زید حقائق کے اعتبار سے واقعی یہ لوگ شرعاً کافر و مرتد ہیں؟ اگر ہیں تو نمونے کے طور پر چند بنیادی کفریات سے مطلع فرمائیں۔

(۲) کیا ایسا کافر و مرتد بیٹا اپنے سنی صحیح العقیدہ باپ کی جائیداد و میراث میں شرعاً حقدار ہے؟ یا شریعت مطہرہ نے اسے عاق قرار دیا ہے؟

(۳) اگر کوئی سنی صحیح العقیدہ باپ اپنے بیٹے کو کسی باطل عقائد و نظریات والی جماعت میں شامل ہو جانے پر اپنی فرزندی سے خارج کر دے اور اپنی جائیداد و میراث سے اس کا حصہ بھی نہ دے تو اس سنی باپ کا شرعاً یہ فعل کیسا ہے؟

(۴) ان سنی اور صحیح العقیدہ آباء و اجداد سرپرستوں و ذمہ داروں کے لئے شریعت مطہرہ کیا حکم فرماتی ہے؟ جن کے بیٹے اور ماتحت افراد آئے دن باطل جماعتوں میں شامل ہو کر سرگرم عملی و اعتقادی حمایت میں مصروف ہیں، آیا ان رشتہ داروں و قریبی تعلق داروں سے رشتہ ہائے دینی و دنیوی قائم رکھیں اور ان کے جملہ حقوق جو دین و شریعت میں ایک مسلمان کے ہیں ادا کریں یا نہیں؟ اور جملہ سہولیات بدستور مہیا کرتے رہنا درست ہوگا یا نہیں؟

المستفتی: محمد نذر اسلامی اکبر پور، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) جماعتِ اسلامی اور مودودی فرقہ کے لوگ کافر تو نہیں؛ البتہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی شان میں گستاخیوں کے ارتکاب کی وجہ سے اہل سنت والجماعت کے دائرہ سے خارج اور فاسق ہیں، جیسا کہ ان کے بانی مولانا مودودی کی تصنیفات سے واضح ہے۔ (مستفاد: احسن الفتاوی، زکریا ۱/ ۳۲۹، فتاوی محمودیہ قدیم ۱۳/ ۳۲، جدید ڈابھیل ۲/ ۲۸۰، فتاوی شیخ الاسلام/ ۱۵۲، کفایت المفتی قدیم ۱/ ۳۲۰، جدید زکریا ۱/ ۳۶۸، جدید زکریا مطول ۱/ ۵۴۶)

(۲) جب جماعت اسلامی میں شامل ہونے کی وجہ سے بیٹا نہ کافر ہے نہ مرتد ہے؛ بلکہ صرف فاسق ہے۔ اور فاسق وراثت سے محروم نہیں ہوتا ہے؛ لہٰذا بیٹا باپ کی میراث کا پورا پورا حق دار ہے۔

(۳) شریعت میں عاق کرنے کا اعتبار نہیں ہے؛ البتہ یہ کرسکتا ہے کہ اپنی زندگی میں دوسرے ورثاء کو ہبہ کرکے باقاعدہ قابض ودخیل بنادے، تو مرنے کے بعد چونکہ باپ کی ملکیت میں کوئی چیز باقی نہیں رہتی ہے؛ اس لئے اس کو میراث میں کوئی چیز نہیں مل پاتی ہے، اس کے علاوہ کوئی دوسری شکل نہیں ہے۔

**ولو كان ولده فاسقا، وأراد أن يصرف ماله إلى وجوه الخير، ويحرمه عن الميراث هذا خير من تركه، كذا في الخلاصة.** (هندية، كتاب الهبة، الباب السادس: في الهبة للصغير، مكتبه زكريا قديم ٤/ ٣٩١، جديد ٤/ ٤١٦، إمداد الفتاوى، زكريا ديوبند ٣/ ٤٧١)

(۴) اگر سنی صحیح العقیدہ آباء واجداد اور سرپرست حضرات جن کے بیٹے اور ماتحت افراد باطل جماعتوں میں شامل ہوکر ان کی حمایت کرتے ہیں اور یہ لوگ ان کو روکتے نہیں؛ بلکہ ان کے اس فعل سے خوش ہوتے ہیں، تو ان لوگوں کے متعلق شریعت مطہرہ کا حکم یہ ہے کہ ان کو صحیح راستہ کی تبلیغ کی جائے اور ارشاد باری: **اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّکَ بِالْحِکْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِیْ هِیَ اَحْسَنُ.** [النحل: ١٢٥] کی ہدایت کے مطابق نرمی اور حکمت عملی سے صحیح مسلک ان کے سامنے واضح کیا جائے، تعلقات ختم کرنے کا طریقہ مناسب نہیں ہے اور بدعقیدگی سے انہیں روکنے کی کوشش کی جائے۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ۳/ ۳۲۹) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۸؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۳۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۸/۵/۱۴۱۹ھ

## ابوالاعلیٰ مودودی کی کتابیں پڑھنا

**سوال** [٣٦٠]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ابوالاعلیٰ مودودی کی تفسیر ''تفہیم القرآن'' وغیرہ جو بھی ان کی تصنیف کردہ کتب ہیں، جو کہ رائج ہیں پڑھنے میں آتی ہیں، مع کتب کی تفصیل کے بیان فرمادیں کہ ان کا پڑھنا، دیکھنا، سننا رکھنا کیسا ہے؟ ان کو پڑھ، دیکھ، سن رکھ سکتے ہیں یا نہیں؟

المستفتی: محمد حنیف گاؤں بیر پورتھان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: ابوالاعلیٰ مودودی نے جو کتابیں لکھ کر شائع کردی ہیں، ان میں سے اکثر کتابیں اہل سنت والجماعت کے مسلک کے خلاف ہیں، وہ کسی امام اور مجتہد کے متبع اور پابند نہیں ہیں، معتزلہ اور خوارج کی باتیں کرتے ہیں؛ اس لئے ان کی کتابوں کا مطالعہ عام لوگوں کے لئے سخت مضر اور زہر انداز ہے، پیغمبروں اور حضرات صحابہ اور اولیاء اللہ پر سخت ترین تنقیدیں کی ہیں، ان میں سے سخت ترین مضر اور نقصان دہ کتاب ''خلافت وملوکیت''، ''معرکۂ اسلام وجاہلیت'' اور ''رسائل ومسائل'' اور ''ترجمان القرآن'' وغیرہ ہیں؛ اس لئے مودودی کی تمام کتابوں سے احتراز ہی میں خیر ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٢/ جمادی الثانی ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٣/ ٧٥٨)

## جماعتِ اسلامی اور اس سے تعلق رکھنے والے کا حکم

**سوال** [٣٦١]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ اڑیسہ کے مقامی علماء ومفتیان کرام جماعتِ اسلامی فرقۂ مودودی کو گمراہ اور بدعقیدہ قرار دیتے ہوئے اسلام اور مسلمانوں کے لئے انتہائی خطرناک قرار دیتے ہیں، نیز علماء ومفتیان کا یہ بھی دعویٰ ہے کہ شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ سابق شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند، شیخ الحدیث مظاہر علوم الحاج مولانا محمد زکریا صاحب مہاجر مدنی رحمۃ اللہ علیہ، نائب امیر شریعت بہار حضرت مولانا عبدالصمد صاحب، مفتی اعظم ہند حضرت مولانا علامہ کفایت اللہ صاحب، مفتی اعظم دارالعلوم دیوبند مفتی محمود صاحب گنگوہیؒ، حضرت مولانا عبدالقدوس صاحب رومی، مدرسہ امینہ دہلی فتح پوری مفتیان ندوۃ العلماء لکھنؤ، عرب وعجم کے عالم ربانی سید ابوالحسن صاحب ندویؒ جلال آباد سہارنپور، دہلی، آگرہ، دیوبند اور پورے عالم اسلام کے علماء کرام کی مجلس رابطۂ عالم اسلامی مکہ مکرمہ غرضیکہ تمام مراکز کے علماء ومفتیان کرام فرقۂ مودودی جماعت اسلامی کو گمراہ اور بدعقیدہ قرار دے کر اس جماعت سے علاحدہ رہنے اور اس سے پرہیز کرنے کی تاکید فرماتے ہیں۔

(۲) کیا سید ابوالاعلیٰ مودودی بانی فرقہ توہین صحابہ اور استخفاف حدیث کے جرم عظیم کے مرتکب ہیں؟

(۳) مسلمانوں کو اس جماعت کا ممبر بننا، اس کا تعاون لینا جائز ہوگا یا نہیں؟

المستفتی: محمد ثناء اللہ قاسمی مفتی ومہتمم مدرسہ باب العلوم جے پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱،۲،۳) یہ گمراہ کن فرقہ اصحاب بیعۃ الرضوان اور اصحاب بدر اور اصحاب بیعۃ الشجرہ سب سے ناراض ہے، جو ان کی کتابوں، تحریرات وتقریرات سے واضح ہے؛ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے جگہ جگہ رضا مندی کا اعلان فرمایا:

**لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ.** [الفتح: ۱۸]

اس لئے یہ فرقہ فاسق اور توہین صحابہ رضی اللہ عنہم کا مرتکب ہے، مسلمانوں کو اس جماعت کا ممبر بننا، اس کا تعاون کرنا سب ناجائز ہے؛ البتہ تعاون لینے میں موقع ومحل کی تفصیل ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٩ / ربیع الاول ١٤١٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٥/ ١٧٣٨)

## جماعتِ اسلامی اور ڈاکٹر اسرار پاکستانی کی تحریک کا شرعی حکم

**سوال** [٣٦٢]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: (١) کیا جماعتِ اسلامی اور مولانا ڈاکٹر اسرار پاکستانی کی ''تحریک دعوت رجوع الی القرآن والسنہ'' کے عقائد اہل سنت والجماعت کے مطابق ہیں یا ان کے خلاف؟

(٢) کیا یہ دونوں جماعتیں گمراہ فرقے ہیں یا فرقۂ ہدایت؟

(٣) جماعتِ اسلامی، تحریک دعوت رجوع الی القرآن والسنہ کے اراکین اور ان سے جو لوگ جڑے ہوئے ہوں ان کے پیچھے نماز صحیح طریقے پر ادا ہوگی یا نہیں؟ ان کو مسجد کا امام بنایا جائے یا نہیں؟

(٤) ان دونوں جماعتوں کے پروگرام اور جلسوں میں شرکت کرنا اور ان کی تقریریں سننا یا ان کی کتابوں کا مطالعہ کرنا کیسا ہے؟

(٥) ہم اہل سنت والجماعت اپنی مسجدوں میں ان کے پروگرام کرا سکتے ہیں یا نہیں؟ جب کہ خطرہ ہو کہ عوام الناس ان کی حقیقت نہ سمجھنے کی وجہ سے انہیں کے طریقۂ کار کو صحیح سمجھنے لگے اور انہیں کے پیروکار بن جائیں؟

(٦) معلوم ہوا ہے کہ ڈاکٹر اسرار صاحب اور مودودی صاحب، دونوں شروع میں ایک ہی ساتھ ایک ہی پلیٹ فارم پر تھے، دونوں کے افکار اور نظریات اور عقائد ایک ہی تھے،

پھر کسی بنا پر دونوں میں اختلاف ہوگیا تھا، جس کی وجہ سے ڈاکٹر اسرار صاحب نے مودودی صاحب سے الگ ہوکر اپنی دوسری جماعت بنائی تھی، جو آج ''تحریک دعوت رجوع الی القرآن والسنہ'' کے نام سے اپنا کام کررہی ہے۔

المستفتی: خلیفہ محمد کامل، دریا گنج، دہلی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جماعتِ اسلامی کے بانی مودودی صاحب کے نظریات سے شروع ہی سے علماء حق کو سخت اختلاف رہا ہے، مودودی صاحب کی تصنیفات میں انبیاء علیہم السلام اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی شان میں ناروا کلمات اور فقہ اسلامی اور تصوف پر حقارت آمیز تبصروں کی بہتات ہے، مودودی صاحب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت کو معیارِ حق ماننے سے انکاری ہیں، جس کا اندازہ ان کی کتابوں بالخصوص ''تفہیم القرآن''، ''تفہیمات'' اور ''خلافت وملوکیت'' وغیرہ کے مطالعہ سے بآسانی لگایا جاسکتا ہے، جماعتِ اسلامی سے وابستہ سبھی اراکین بھی کم وبیش وہی نظریات رکھتے ہیں جو مودودی صاحب کے ہیں۔ اوران کی صریح غلطیوں کو غلطی ماننے پر تیار نہیں، اس جماعت کا اصل نشانہ یہ ہے کہ عوام کو علماء سے دور کردیا جائے اور دین کو نئے رنگ میں ڈھال دیا جائے، اس جماعت کے نظریات اہل سنت والجماعت سے بالکل جداگانہ اوران کا طریقہ سلف صالحین سے الگ ہے، اس لئے ان کے پروگراموں میں شرکت کرنا، یا ان کے پروگرام اپنی مساجد میں کرانا گمراہی کا سبب ہے، اس سے اجتناب لازم ہے۔ اور ڈاکٹر اسرار صاحب پاکستانی کے بارے میں ہمیں زیادہ معلومات نہیں، بغیر تحقیق کے ان کی تائید نہیں کی جاسکتی۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ ڈابھیل ٢/١٤٢ تا ٢٩٤، فتاوی عثمانی ١/٢١٤ تا ٢١٧، کفایت المفتي، جدید زکریا ١/ ٣٦٩، جدید زکریا مطول ١/ ٥٤٦، احسن الفتاوی ١/ ٤٩٩ تا ٥٠٢، نظام الفتاوی ١/٢١٤ تا ٢١٩، فتاوی رحیمیہ، جدید زکریا ٣/ ٨٠ تا ١٠٧)

**إن بني إسرائيل تفرقت على ثنتين وسبعين ملة، وتفترق أمتي على ثلاث وسبعين ملة، كلهم في النار، إلا ملة واحدة، قالوا: من هي يارسول الله؟ قال: ما أنا عليه وأصحابي.** (ترمذي، أبواب الإيمان، باب افتراق هذه الأمة، النسخة الهندية ۲/ ۹۳، دارالسلام، رقم: ۲٦٤۱، المعجم الأوسط، دارالفكر ۳/ ۳۸۰، رقم: ٤۸۸٦، ۷۸٤۰، المستدرك، مكتبه نزار مصطفى الباز ۱/ ۱۸۹، رقم: ٤٤٤)

**عن ابن عمرؓ قال: قال رسول الله ﷺ: إذا رأيتم الذين يسبون أصحابي فقولوا: لعنة الله على شركم.** (ترمذي، أبواب المناقب، باب ماجاء فيمن سب النبي صلى الله عليه وسلم، النسخة الهندية ۲/ ۲۲۵، دارالسلام، رقم: ۳۸٦٦)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ جمادی الثانی ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۱۶۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۹/ ۶/ ۱۴۳۴ھ

# ۲۰/ باب مایتعلق بأهل الكتاب

## کیا شریعت عیسوی میں خنزیر حلال تھا؟

**سوال** [۳۶۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا شریعت عیسوی میں خنزیر حلال تھا؟ اس کا گوشت استعمال ہوتا تھا؟

المستفتی: محمد راغب نیپالی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** شریعت عیسوی میں خنزیر حرام تھا؛ لیکن نصرانیوں نے بعد میں شریعت عیسوی کی مخالفت کرتے ہوئے اسے حلال کہا۔ اوراس کے گوشت کو استعمال کیا۔

**قال ابن بطال: دليل على أن الخنزير حرام في شريعة عيسى عليه السلام، وقتله له تكذيب للنصارى، أنه حلال في شريعتهم.** (عمدة القاري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، مكتبه دار إحياء التراث ۱۲/ ۳۵، زكريا ۸/ ۵٤۲، تحت رقم الحديث: ۲۲۲۲)

**وفيه: توبيخ عظيم للنصارى الذين يدعون أنهم على طريقة عيسى، ثم يستحلون أكل الخنزير ويبالغون في محبته.** (فتح الباري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، دارالفكر ٤/ ٤۸۳، أشرفيه ديوبند ٤/ ۵۲۱، تحت رقم الحديث: ۲۲۲۲، البداية والنهاية، دارالفكر ۲/ ۱۵۰)

**ثم إن الخنزير كان حراماً في التوراة، والنصارى ينكرون حرمته، قلت: وليس في الإنجيل حل الخنزير أصلا، بل حرام فى شريعة عيسى عليه الصلاة والسلام أيضا، ولذا يقتله بعد نزوله، وكان قتله عند ذهابه إلى بيت المقدس أيضا، فكيف قالوا بحله؟** (فيض الباري للعلامة أنور شاه

الکشمیری، باب کیف کان بدء الوحي؟ تحقیق کون عیسی علیه السلام ناسخا للدین الموسوي، مکتبه رشیدیه کوئٹه ١/ ٣١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۷/۷/۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۷۷۴۰/۳۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۷/۷/۱۴۲۳ھ

## کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں خنزیر حلال تھا؟

**سوال** [۳۶۴]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید نے یہ کہا کہ عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں خنزیر کا گوشت کھانا جائز تھا۔ زید مولوی بھی ہے اور حافظ قرآن بھی ہے۔ کیا مولانا کا کہنا درست ہے یا غلط ہے؟ بحوالہ قرآن وحدیث کے روشنی میں جواب مطلوب ہے۔

المستفتی: قاری شمس عالم مدرسہ حبیبیہ مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: ''نورالانوار'' ص:۳، حاشیہ ۱ میں مولانا صاحب کے قول کی طرح غایت البیان کے حوالہ سے نقل فرمایا ہے کہ: امم ماضیہ میں خنزیر حلال تھا، نیز شراب تو شروع اسلام میں مسلمانوں کے لئے بھی جائز تھی، بعد میں ممانعت نازل ہوئی ہے۔

**إن الخمر والخنزير كانا حلالين في الأمم الماضية، وكذلك في حق هذه الأمة في ابتداء الإسلام. الخ** (حاشية نور الأنوار/ ٣)

لیکن صحیح بات یہی ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں بھی خنزیر حرام تھا، نصاریٰ نے اپنی شریعت میں تحریف کر کے خنزیر کے حلال ہونے کو عام کیا ہے؛ لہٰذا مولانا صاحب کی بات ''نورالانوار'' وغیرہ کی عبارت کے مطابق صحیح ہے، مگر حقیقت اس کے خلاف ہے، جیسا کہ ''عمدۃ القاری'' اور ''فتح الباری'' کی عبارت سے واضح ہوتا ہے:

**قال ابن بطال: دليل على أن الخنزير حرام في شريعة عيسى عليه السلام، وقتله له تكذيب للنصارى، أنه حلال في شريعتهم.** (عمدة القاري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، دار إحياء التراث العربي ١٢/ ٣٥، زكريا ٨/ ٥٤٢، تحت رقم الحديث: ٢٢٢٢)

**وفيه: توبيخ عظيم للنصارى الذين يدعون أنهم على طريقة عيسى، ثم يستحلون أكل الخنزير ويبالغون في محبته.** (فتح الباري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، دارالفكر ٤/ ٤٨٣، أشرفيه ديوبند ٤/ ٥٢١، تحت رقم الحديث: ٢٢٢٢، البداية والنهاية، دارالفكر ٢/ ١٥٠)

**وفي نور الأنوار: أن الخنزير كان حلالا في الشريعة العيسوية، قلت: كلا، بل ذلک من اجتهاد علمائهم، فإنهم اختلفوا في تفسير ذی الظفر، فقال اليهود: إن الخنزير منه، وإن كره أهل الإنجيل فأحلوه.** (فیض الباری، کتاب التفسیر، باب قوله: وعلى الذين هادوا حرمنا كل ذی ظفر، مکتبہ رشیدیہ کوئٹہ ٤/ ١٨٢، رقم: ٤٦٣٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۸؍محرم الحرام ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/۲۱۱۴)

## اہل کتاب سے نکاح اور ان کے ذبیحہ کا حکم

**سوال** [۳۶۵]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اہل کتاب (یہود ونصاری اور عیسائی) کی لڑکیوں سے مسلمان کا نکاح جائز ہوگا یا نہیں؟ (۲) ان کا ذبیحہ کھانا کیسا ہے؟

المستفتی: جلیل حسن نواب پورہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** یہودیوں میں جو برائیاں آج ہیں، وہی برایاں دور نبوت اور نزول قرآن کے زمانہ میں بھی موجود تھیں۔ اور یہودیوں کا جو آج عقیدہ ہے وہی عقیدہ دورِ نبوت میں بھی تھا، اسی وجہ سے اللہ نے ان کے کفر وشرک کے متعلق قرآن میں بہت سی آیات نازل کیں: **وَقَالَتِ الْيَهُودُ عُزَيْرٌ ابْنُ اللّٰهِ وَقَالَتِ النَّصَارَى الْمَسِيحُ ابْنُ اللّٰهِ.** [سورۃ التوبۃ، آیت: ۳۰]

اور اس کے باوجود ان کے ذبیحہ کی حلت اور ان کی عورتوں سے نکاح کی اجازت قرآنی آیتوں کے ذریعہ سے دی گئی ہے۔ اور ''نصاریٰ'' سے عیسائی مراد ہیں۔ اور عیسائیوں کا حال جو دور نبوت میں تھا، اسی طرح کا حال آج بھی ان عیسائیوں میں موجود ہے، جو دنیا کے اندر عیسائیت پھیلا رہے ہیں اور ان ہی عیسائیوں کے بارے میں قرآن کریم میں اللہ نے فرمایا: کہ ان کی عورتوں سے نکاح کی گنجائش ہے؛ البتہ آج کے عیسائیوں میں ذبیحہ کا اہتمام نہیں، یہودیوں میں ذبیحہ کا اہتمام ہے اور عیسائیوں ونصاریٰ میں سے کثیر تعداد میں ایسے ہیں جو عیسائیت کے نظریہ سے ہٹے ہوئے ہیں اور دہریہ بنے ہوئے ہیں، ایسے عیسائیوں کو چھوڑ کر بقیہ عیسائی جو عیسائیت پھیلانے میں لگے ہوئے ہیں، وہ اسی حالت میں باقی ہیں، جس پر دور نبوت کے نصاریٰ قائم تھے، تو ایسے عیسائیوں کی عورتوں سے اور یہودیوں کی عورتوں سے بنص قرآنی نکاح جائز اور درست ہے؛ لیکن ان کی عورتوں سے نکاح کرنے کے بعد جو اولادیں پیدا ہوتی ہیں، ان کی پرورش اور عقیدہ کی وجہ سے ان ہی کے ہم نوا بن جاتی ہیں، جس سے مسلمانوں کی اولاد کے عقیدے اور ان کی تربیت اسلامی طریقہ پر نہیں ہوتی؛ اسی لئے حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نصرانی عورت سے نکاح سے ممانعت فرمائی؛ لہٰذا ان برائیوں سے بچنے کے لئے مسلمانوں کو یہود وعیسائیوں کی عورتوں سے نکاح کرنے سے دور رہنا چاہئے؛ لیکن اگر کوئی کر لیتا ہے تو کراہت تحریمی کے ساتھ جائز ہے۔

**عن حذیفة بن الیمان رضی اللہ عنه أنه تزوج یهودیة بالمدائن،**

فكتب إليه عمر بن الخطاب رضى الله عنه: أن خل سبيلها، فكتب إليه: أحرام هي يا أمير المؤمنين؟ فكتب إليه: أعزم عليک أن لا تضع كتابي حتى تخلي سبيلها، فإني أخاف أن يقتدی بک المسلمون، فيختاروا نساء أهل الذمة لجمالهن، وكفى بذلک فتنة لنساء المسلمين.
(كتاب الآثار للإمام محمد، كراچی ٧٣، ٧٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٦ر محرم الحرام ١٤٢٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٦٦٦)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے امتیوں کی تعداد اور ان کی شریعت میں خنزیر کا حکم

**سوال** [٣٦٦]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید نے یہ فرمایا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں خنزیر جائز تھا۔ زید مولوی بھی ہے اور حافظ قرآن بھی ہے۔ آپ تحریر فرمائیں بحوالہ حدیث اور بحوالہ قرآن کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں جائز تھا یا نہیں؟ اور آپ کے امتیوں کا شمار کیا ہے؟ آپ پر کتنے ایمان لائے؟ بینوا توجروا

المستفتی: شبیر احمد انصاری، محلّہ نئی بستی قصبہ نرولی، تحصیل چندوسی، ضلع مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفيق**: اس سلسلہ میں کوئی آیت قرآنیہ اور حدیث شریف نظر سے نہیں گذری؛ البتہ ''نور الانوار'' کے حاشیہ میں ''غایت البیان'' کے حوالہ سے جائز نقل فرمایا ہے۔ **إن الخمر والخنزير كانا حلالين في الأمم الماضية، وكذلک في حق هذه الأمة في ابتداء الإسلام. الخ** (حاشية نور الأنوار/ ٣)
لیکن صحیح بات یہ ہے کہ شریعت عیسوی میں بھی خنزیر حرام تھا اور آپ کی وفات کے بعد آپ کے پیروکاروں نے دین عیسوی میں تحریف کر کے اسے جائز قرار دیا، جیسا کہ ''فیض الباری'' کی عبارت میں اس کی تائید اور ''نور الانوار'' کی تردید موجود ہے، عبارت ملاحظہ فرمائیے:

**وفي نور الأنوار: أن الخنزير كان حلالا فی الشريعة العيسوية، قلت: كلا، بل ذلک من اجتهاد علمائهم.** (فيض الباري، كتاب التفسير، باب قوله: "وعلى الذين هادوا حرمنا كل ذی ظفر" مكتبہ رشيديہ كوئٹہ ٤/ ١٨٢، رقم: ٤٦٣٠)

**ثم إن الخنزير كان حراما في التوراة، والنصارى ينكرون حرمته، قلت: وليس في الإنجيل حل الخنزير أصلا بل هو حرام في شريعة عيسى عليه الصلاة والسلام أيضا.** (فيض الباري، باب كيف كان بدء الوحي؟ تحقيق كون عيسى عليه السلام ناسخا للدين الموسوي، مكتبہ رشيديہ كوئٹہ ١/ ٣١، ومثله في عمدة القاري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، مكتبہ دارالريان للتراث بيروت ١٢/ ٣٥، جديد زكريا ٨/ ٥٤٠، فتح الباري، كتاب البيوع، باب قتل الخنزير، مكتبہ دارالريان بيروت ٤/ ٤٨٣)

اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی امتیو ں کی تعداد کتنی تھیں؟ صحیح طور پر احقر کو معلوم نہیں ہے؛ البتہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے جب اپنی امت (حواریین) سے مدد کا مطالبہ کیا، تو اس وقت جو حواری دین عیسوی کی تبلیغ کے لئے آگے بڑھے، وہ بارہ افراد تھے اور یہ وہی حضرات تھے، جو آپ پر سب سے پہلے ایمان لائے تھے، جیسا کہ سورۂ صف میں اللہ رب العزت نے اس کا تذکرہ فرمایا ہے:

**كما قال عيسى بن مريم للحواريين من أنصاري إلى الله؟ أي إلى نصر دينه، قال الحواريون: وهم أول من آمن به و كانوا اثنا عشر رجلا، كما مر هناک.** (تفسير مظهري زكريا قديم ٩/ ٢٧٤، جديد ٩/ ٢٦٧، سورة الصف)

**والحواريون أصفياءه عليه السلام ...... وهم أول من آمن به وكانوا اثنى عشر رجلا فرقهم على ما في البحر عيسى عليه السلام في البلاد.** (روح المعاني ١٦/ ١٣٥، زكريا سورة الصف: ١٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨/ محرم الحرام ١٤١١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٦/ ٢١١٥)

## کیا دورحاضر کے انگریز اہل کتاب ہیں؟

**سوال** [۳۶۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ یہ بتلائیں کہ آج کل جولوگ اپنے آپ کو اہل کتاب کہلاتے ہیں، جیسے انگریز، تو ان کے ساتھ اہل کتاب جیسا معاملہ کیا جائے گا، مطلب یہ ہے کہ ان کے ہاتھ کے ذبیحہ کا استعمال ان کی لڑکیوں سے شادی وغیرہ جائز ہے یانہیں؟ اگر ان کے بدعقیدہ ہونے کی وجہ سے جواب نفی میں ہوتو یہ بھی تحریر فرمائیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بھی یہ لوگ بدعقیدہ تھے؟ جس زمانہ میں قرآن نازل ہورہا تھا اور ان کے ساتھ شادی بیاہ کو جائز بتلایا جارہا تھا۔

المستفتی: حضرت مولانا عبدالناصر صاحب مدرسہ شاہی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: انگریز برطانیہ (انگلستان) کے باشندوں کو کہا جاتا ہے، ان میں عیسائی، کرشچن زیادہ تر ہیں۔ اور آج کل بہت سے وہ اہل کتاب موجود ہیں جونزول قرآن کے زمانہ میں موجود تھے، جیسا کہ ہندوستان اور بیرون ہند میں عیسائیوں کی کوشش ہے کہ دوسری قوموں کو عیسائی مذہب میں داخل کیا جائے، جگہ جگہ ان کے مذہبی اسکولوں کا قیام بھی عمل میں آچکا ہے، یہ لوگ نصرانیت کو مانتے ہیں اور اسی کی ترقی چاہتے ہیں، تو ایسے اہل کتاب کی عورتوں سے نکاح کرنا اگرچہ قرآن کی رو سے حلال ہے، مگر اس کے پیچھے بہت سے مفاسد ہیں، جن کی بنا پر شریعت ان سے نکاح کی اجازت نہیں دیتی، ان مفاسد میں سے ایک اہم مفسدہ وہ بھی ہے، جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا ہے، کہ جب حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے مدائن میں ایک یہودیہ عورت سے نکاح کرلیا تھا، تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہلوا بھیجا کہ اسے چھوڑ دو، تو حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ کیا وہ میرے لئے حرام ہے؟ اس پر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ میں حلال کو حرام نہیں کررہا ہوں؛ بلکہ آپ

جیسے حضرات اگر ان کی عورتوں سے نکاح کریں گے، تو آپ لوگوں کی اقتداء میں ہر عام وخاص مسلمان اہل کتاب کی عورتوں سے نکاح کرنا شروع کردیں گے؛ کیوں کہ ان کی عورتیں زیادہ حسین وجمیل ہوتی ہیں۔ اوران کی عادات اورتربیت نہایت گندی ہوتی ہے، تو مسلمانوں کی اولاد ان کی تربیت میں رہ کرانہیں کی طرح ہوجائیں گی، تو آہستہ آہستہ چند نسلوں کے بعد مسلمانوں کا معاشرہ اورعقائد سب یہود ونصاریٰ کی طرح خراب ہوجائیں گے؛ اس لئے ان کی عورتوں سے نکاح نہ کیا جائے؛ لہٰذا آپ اسے فوراً چھوڑ دیں، اسی وجہ سے باتفاق فقہاء ان سے نکاح کوکم ازکم مکروہ کہا گیا ہے؛ اس لئے موجودہ اہل کتاب میں سے جو اپنے مذہب میں پختہ ہوں ان کی عورتوں سے بھی نکاح کرنا ناجائز اورممنوع ہے۔

**عن حذیفة بن الیمان رضی اللّٰہ عنہ أنہ تزوج یہودیة بالمدائن، فکتب إلیہ عمر بن الخطاب رضی اللّٰہ عنہ: أن خل سبیلہا، فکتب إلیہ: أحرام ہي یا أمیر المؤمنین؟ فکتب إلیہ: أعزم علیک أن لا تضع کتابي حتی تخلی سبیلہا، فإني أخاف أن یقتدی بک المسلمون، فیختاروا نساء أہل الذمة لجما لہن، وکفی بذلک فتنة لنساء المسلمین. قال محمد: وبہ نأخذ، لا نراہ حراما، ولکن نری یختار علیہن نساء المسلمین وہو قول أبي حنیفة.** (کتاب الآثار للإمام محمد، کراچی ٢٥٨)

**ومحمد قال: أخبرنا أبو حنیفة، قال: حدثنا حماد عن إبراہیم، قال: لا یخص المسلم بالیہودیة ولا بالنصرانیة، ولا یخص إلا بالحرة.** (کتاب الآثار للإمام محمد، کراچی ٢٥٨) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٩/ ذیقعدہ ١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/ ٦٣٦٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٩/ ١١/ ١٤٢٠ھ

# (٢) کتاب السیر والتاریخ

## (١) باب ما یتعلق بالأنبیاء واتباعهم

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا أَبَدًا ☆ عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمِ

### حضور کی ولادت باسعادت کس دن ہوئی؟

**سوال** [٣٦٨]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش ربیع الاول کی کس تاریخ کو ہوئی؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت باسعادت میں پہلے سے مؤرخین واہل سیر میں اختلاف ہے، دوشنبہ کا دن اور ربیع الاوّل کا مہینہ تو متفق علیہ ہے، مگر تاریخ کی تعیین میں متعدد اقوال ہیں، ٢/ ٣/ ٨/ ١٢/ ١٠/ ٩ از روئے حساب پیر کا دن ٩ ربیع الاوّل کے علاوہ کسی اور تاریخ سے مطابقت نہیں رکھتا نیز ٩ کا عدد ایک ایسا عدد ہے جو ہر عدد کا مرجع ہے، اس لئے کہ جب کسی عدد کو ٩ سے ضرب دیں گے تو حاصل عدد ٩ ہی نکلے گا، مثلاً: ٢×٩ = ١٨، اس میں ١-اور- ٨ ہے اس کا حاصل ٩ ہے اسی طرح، ٣×٩ = ٢٧، حاصل ٩ ہے، ٤×٩ = ٣٦، اس کا حاصل بھی ٩ ہے وغیرہ وغیرہ، اور حضرت سید الکونین علیہ الصلاۃ والسلام بھی کائنات کے حاصل ہیں اور تاریخ کے اعتبار سے پیر کا دن ٩ ربیع الاوّل ہوتا ہے، اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ٩ ربیع الاوّل کو ہونا زیادہ راجح ہے۔

(مستفاد: کفایت المفتی جدید ١/ ١٨٧، قدیم ١/ ١٣٨، جدید زکریا مطول ٢/ ٢٢٦، ٢٢٧)

**ولد سيد المرسلين صلى الله عليه وسلم بشعب بني هاشم بمكة في صبيحة يوم الإثنين التاسع من شهر ربيع الأوّل لأوّل عام من حادثة الفيل.**

(الرحيق المختوم ص: ٦١، بحواله نتائج الأفهام في تقويم العرب قبل الاسلام ص: ٣٥٢٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۱؍ربیع الاول ۱۴۳۵ھ

## سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام کی تاریخ ولادت

**سوال** [۳۶۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کون سی تاریخ میں جلوہ گر ہوئے ربیع الاول کی بارہ تاریخ کو یا اور کسی تاریخ میں پیدا ہوئے اور معتبر کون سا قول ہے جو جمہور کا قول ہے اس کو بیان فرمائیں۔

المستفتي: محمد صدیق، دولت باغ مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت باسعادت عام الفیل ۵۷۰ء ماہ ربیع الاول میں پیر کے دن ہوئی اتنی بات میں جمہور کا اتفاق ہے لیکن اس بارے میں اختلاف ہے کہ ولادت شریفہ کا یہ دن ماہ ربیع الاول کی کس تاریخ میں پیش آیا۔ اس سلسلہ میں کتب سیر میں مختلف اقوال ہیں بعض میں ۲؍دو ربیع الاول بعض میں ۸؍آٹھ ربیع الاول بعض میں ۱۰؍دس ربیع الاول بعض میں ۱۷؍سترہ ربیع الاول، بعض میں ۲۲؍بائیس ربیع الاول اور ایک قول ۱۲؍بارہ ربیع الاول کا بھی ہے، یہ سارے اقوال البدایہ والنہایہ، دارالفکر ۲/۲۶۰ سے ۲۶۲ تک میں موجود ہیں، اور ان اقوال میں سے آٹھ ربیع الاول کے قول کو اکثر لوگوں نے زیادہ راجح کہا ہے، اور اسد الغابہ، دارالفکر ۱/۲۱ میں دو ربیع الاول، آٹھ ربیع الاول اور دس ربیع الاول کا قول موجود ہے اور ان میں سے آٹھ ربیع

الاول والے قول کو راجح کہا ہے اور طبقات ابن سعد میں ۱۰/ دس ربیع الاول اور ۲/ دو ربیع الاول کے دو اقوال نقل کئے گئے ہیں، مفتی کفایت اللہ صاحب نے ۹ ربیع الاول کے قول کو از روئے حساب زیادہ صحیح اور زیادہ قوی ثابت فرمایا ہے، اسی کو علامہ شبلی نعمانیؒ اور قاضی سلیمانؒ نے راجح قرار دیا ہے، اور قاضی زین العابدین صاحب نے سیرت طیبہ ص ۵۰ کے حاشیہ میں ۹ ربیع الاول کے قول کو تسلیم کیا ہے اور ہمیں بھی ۹ ربیع الاول کا قول زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے اور یہی از روئے حساب زیادہ راجح ہے اس لئے کہ ۹/ نو کا عدد ایک ایسا عدد ہے کہ اس کو کسی بھی عدد میں ضرب دیا جائے تو حاصل عدد ۹/ نو ہی نکلتا ہے مثلاً: ۹ کو ۲ میں ضرب دیا جائے تو اٹھارہ ہوتا ہے اور اٹھارہ میں ایک اور آٹھ کا عدد ہے جس کا حاصل نو ہے اسی طرح نو کو تین میں ضرب دیا جائے تو ستائیس ہوتا ہے اور ستائیس میں دو اور سات ہے جس کا حاصل نو ہے اسی طرح نو کو چار میں ضرب دیا تو چھتیس ہوتا ہے، جس میں تین اور چھ ہے جس کا حاصل عدد نو ہے، اسی طرح کسی بھی عدد میں ضرب دیا جائے تو حاصل عدد نو ہی نکلے گا اور پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام پوری کائنات کے حاصل ہیں اس لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت شریفہ ربیع الاول کی نو تاریخ میں ہونا زیادہ راجح ہے، جو از روئے حساب پیش کیا گیا ہے البتہ بارہ ربیع الاول کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا سانحہ پیش آیا ہے یہی جمہور کا قول بھی ہے۔ (مستفاد انوار نبوت ص ٢٤، أصح السير ٦، كفايت المفتي جديد ١/١٨٧، قديم ١/١٣٨، جديد زكريا مطول ٢/٢٢٦، ٢٢٧، رحمة للعالمين ص: ٦٢، سيرت طيبه ص: ٥٠، الرحيق المختوم ص: ٦١) فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ ربیع الاول ۱۴۳۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۱۴۹۶/۱۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۵/۴/۱۷ھ

# کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نام قاسم رزق اللہ بھی تھا

**سوال** [۳۷۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید کہتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک نام مبارک قاسم رزق اللہ

ہے کیا یہ صحیح ہے کہ حضور علیہ قاسم ہیں، جواب سے مستفیض فرمائیں نوازش ہوگی۔

المستفتي: انیس احمد، ڈینگر پور، ضلع: مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** جہاں آپ علیہ کے ۹۹ اسماء مبارکہ ہیں وہیں ایک نام مبارک قاسم بھی ہے، اور بخاری شریف میں آیا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ رزق اللہ میں تقسیم کرتا ہوں۔

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إنما أنا قاسم وخازن والله يعطي.** (بخاری شریف، کتاب الجهاد، باب قول الله تعالیٰ: فأن لله خمسه وللرسول (الانفال: ٤ـ ج١/ ٤٣٩، رقم: ٣١١٤)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من يرد الله به خيراً يفقهه في الدين وإنما أنا قاسم والله يعطي.** (بخاری شریف کتاب العلم، باب من يرد الله به خيراً يفقهه في الدين، النسخة الهندية ١/ ١٦، رقم: ٧٠)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إنما أنا خازن فمن أعطيته عن طيب نفس فيبارك له فيه.** (مسلم شریف کتاب الزکوة، باب النهی عن المسألة، النسخة الهندية ١/ ٣٣٣، بيت الافكار رقم: ١٠٣٧)

**وفي رواية إنما بعثت قاسماً أقسم بينكم.** (مسلم شریف، کتاب الآداب، باب النهی عن التكنی بأبی القاسم الخ، النسخة الهندية ٢/ ٢٠٦، بيت الافكار رقم: ٢١٣٣، مسند البزار، مكتبه العلوم والحكم ١٤/ ١٧٤، رقم: ٧٧١٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۰ ر رجب ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۱۸۲۷)

## کتنی عورتوں نے حضور اکرم علیہ کو دودھ پلایا

**سوال** [۱۷۱۳]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یتیم چھوڑ کر جو عورتیں گئیں تھیں ان کے کیا نام تھے اور وہ کس خاندان سے تعلق رکھتی تھیں؟

المستفتي: وکیل احمد، سکندر پوری، مظفرنگری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ۹ عورتوں نے دودھ پلایا ہے اگر آپ کا مقصد انہی عورتوں کے بارے میں پوچھنا ہے تو ان کے نام حسب ذیل ہیں۔

(۱) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ بنت وہب خاندان بنو نجار۔ (سیرت مبارکہ ص:۱۷۶)

(۲) حضرت حلیمہ بنت ابی ذویب بنوسعد۔ (سیرت محمدیہ/۳۲، سیرت مبارکہ ص:۱۷۸)

(۳) حضرت ثویبہ جاریہ عمہ ابی لہب۔ (سیرت محمدیہ/۳۲، سیرت مبارکہ ص:۱۷۸)

(۵) حضرت ام ایمن، قبیلۂ بنوسلیم۔ (سیرت محمدیہ ۳۲، سیرت مبارکہ ص:۱۷۸)

(۶) حضرت خولہ بنت المنذر۔ (سیرت محمدیہ/۳۲، سیرت مبارکہ ص:۱۷۸)

(۷) عاتکہ بنوسلیم۔

(۸) عاتکہ بنوسلیم۔

(۹) عاتکہ بنوسلیم۔ (سیرت محمدیہ ص:۳۲)

**ثلٰث نسوة من أبكار بنو سليم (وقوله) وهؤ لاء النسوة الأبكار كل واحدة منهن تسمى عاتكه الخ.** (سيرت محمديه ص: ۳۲، الطبقات الكبرى لابن سعد ذكر من أرضع رسول الله صلى الله عليه وسلم وتسميته إخوته وأخواته من الرضاعة ۲/ ۸۷-۹۳، مكتبه دار الكتب العلمية بيروت، البدايه والنهايه لابن الفداء الحافظ ابن كثير ذكر حواضنه ومراضعه عليه السلاة والسلام ۲/ ۲۷۲-۲۷۹، دار الفكر) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۲۹/ جمادی الثانی ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۳۰۳)

## آپ ﷺ کی نبوت ووفات کس مہینے میں ہوئی ؟

**سوال** [٣٧٢]: کیافرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کونبوت کب ملی اورآپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت اوروفات کس مہینے میں ہوئی ؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: سیدالکونین علیہ الصلوۃ والسلام کوماہ رمضان میں ٢١/رمضان المبارک بروز پیرکونبوت سے سرفراز کیا گیا۔(رحمۃ اللعالمین ١/٦٢)

یکم/ربیع الاول بروز پیر غارثور سے نبی علیہ الصلوۃ والسلام نے ہجرت کا سفرشروع کیا۔(انوارنبوت ١٠٣)

بارہ ربیع الاول گیارہ ھجری بروز پیرآپ علیہ الصلوٰۃ والسلام چاشت کے وقت رفیق اعلیٰ سے جاملے۔

قال ابو عمر : بعثه الله عزوجل نبياً يوم الإثنين لثمان من ربيع الأول. (اسد الغابه، دارالفكر ١/٢٥)

وكان قدوم رسول الله صلى اللهعليه وسلم إلى المدينة فى قول ابن إسحاق يوم الإثنين لإثنتى عشرة خلت من ربيع الأول. (اسد الغابه ١/٢٨، مكتبه دار الفكر بيروت)

عن عروة عن عائشة رضى الله عنها قالت: توفى رسول الله صلى عليه وسلم يوم الإثنين لثنتى عشرة ليلة خلت من ربيع الأول. (البدايه والنهايه دارالفكر ٥/٢٥٦، تاريخ طبرى بيروت ٢/٢٤١)

وقبض يوم الإثنين ضحى فى الوقت الذى دخل فيه المدينة لاثنتى عشرة خلت من ربيع الأول. ( اسد الغابه ١/٤١، مكتبه دار الفكر بيروت)

عن عائشة قالت: توفى رسول الله صلى الله عليه وسلم: يوم الإثنين لاثنتى عشرة خلت من ربيع الأول. (الطبقات الكبرى لابن سعد دار

الکتب العلمیة، ذکر کم مرض رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم والیوم الذي توفی فیه ۲/ ۲۰۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۱۸/ صفر المظفر ۱۴۳۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۰/ ۱۱۴۴۴)

# آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الرسل ہونے کی دلیل

**سوال** [۳۷۲۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ قرآن واحادیث مبارکہ میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے کے بے شمار دلائل ملتے ہیں، تو سوال یہ ہے کہ کیا یہی دلائل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الرسل ہونے کے بھی ہیں، یا اس کے علاوہ کوئی اور دلائل ہیں، جو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الرسل ہونے پر دال ہیں؟ اگر ان دلائل کے علاوہ کوئی دوسری دلیل ہے تو اس کو جواب میں تحریر فرمائیے واضح رہے کہ ہمیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین والرسل ہونے میں کوئی شک وتردد نہیں ہے، بلکہ صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الرسل ہونے کے دلائل معلوم کرنا ہے؟

**المستفتي:** محمد عبد الستار، جلپائی گوڑی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الأنبیاء اور خاتم النبیین ہونے کے دلائل قرآن مقدس اور احادیث شریفہ میں موجود ہیں، اسی طرح خاتم الرسل ہونے کی بھی صراحت احادیث میں موجود ہے، ملاحظہ فرمائیے:

**عن أنس بن مالک قال: قال رسول اللّٰہ ﷺ: إن الرسالة والنبوة قد انقطعت فلا رسول بعدی ولا نبي، الحدیث:** (ترمذی شریف، کتاب الرویا، باب ذهبت النبوة، النسخة الهندیة ۲/ ۵۳، دارالسلام رقم: ۲۲۷۲، مسند احمد ۳/ ۲۶۷، رقم: ۷۷۳)

**عن أبی هريرة رضی الله عنه قال قال رسول الله ﷺ مثلي و مثل الأنبياء كمثل قصر أحسن بنيانه إلاموضع تلك اللبنة فكنت أنا سددت موضع اللبنة ختم بی البنيان وختم بی الرسل .** (مشكوٰة المصابيح ، النسخة الهندية ٢/ ٥١١، صحيح ابن حبان ، دارالفكر ٦/ ٨٣، رقم: ٦٤١٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

كتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۲؍ جمادی الثانیہ ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۲۰۷۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۳۶/۶/۲ھ

## کیا حضور ﷺ کو مرض الوفات میں تکلیف ہوئی تھی؟

**سوال** [۳۷۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا کسی حدیث میں اس بات کا ذکر ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مرض الوفات میں تھے، تو آپ کے دنیا سے پردہ فرمانے کے وقت آپ کو بہت تکلیف ہوئی تھی؟ ایسی کوئی حدیث ہو تو بحوالہ تحریر فرمادیں؟ نوازش ہوگی؟

**المستفتي:** مہدی حسن، ۲۴ پرگنہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو مرض الوفات میں بہت زیادہ تکلیف ہوئی تھی، آپ نے خود سے کچھ پہلے حضرت عائشہؓ سے فرمایا کہ خیبر کے زہر آلود بکرے میں سے ایک لقمہ جو کھایا تھا، اس کا زہر اس وقت ستارہا ہے، اور اس قدر تکلیف ہورہی ہے، اور ایسا لگ رہا ہے کہ میری گردن کی شہ رگ کو کاٹ دیا گیا ہے، زندہ آدمی کی شہ رگ کو کاٹنے سے جو تکلیف ہوتی ہے، وہی اور اسی طرح کی تکلیف ہورہی ہے، اس سے متعلق حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**عن الزهری قال عروة قالت: عائشة رضی الله عنها كان النبی صلى الله عليه وسلم يقول فی مرضه الذی مات فيه يا عائشة ما أزال**

**أجد ألم الطعام الذی أکلت بخیبر فهذا أوان وجدت انقطاع أبهری من ذلک السمِّ.** (صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب مرض النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم ووفاته، النسخة الهندیة ۲/۶۳۷، رقم: ۴۲۵۰، ف: ۴۴۲۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۱۱؍ربیع الثانی ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۱۹۸۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۱/۴/۱۴۳۶ھ

# آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اجداد کے عرب مستعربہ میں سے ہونے کی تحقیق

**سوال** [۳۷۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ سبحانہ کے بارے میں آنحضور کا تسلی بخش جواب دست یاب ہوا کافی خوشی ہوئی ایک اور بات دریافت طلب یہ ہے کہ تقریر حاوی ص: ۱۵ پر لکھا ہے کہ قحطان عرب عاربہ اور عدنان عرب مستعربہ میں سے ہیں اور جامع اللغات ص: ۵۲۲، اردو میں لکھا ہے کہ قحطان نوح علیہ السلام کے پڑپوتے کا نام ہے اور عدنان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اجداد میں سے ایک فصیح و بلیغ شخص کا نام ہے، (ص: ۴۷۳) دریافت طلب بات یہ ہے کہ عدنان جب نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اجداد میں سے ہیں تو انھیں عرب عاربہ یعنی پیدائشی عرب ہونے چاہئے اور قحطان پڑپوتے نوح علیہ السلام کو عرب مستعربہ میں سے یعنی باہر سے آکر مقیم ہونے والوں میں سے ہونے چاہئے، براہ کرم مع حوالہ تسلی بخش جواب سے نوازیں کرم ہوگا۔

نیز ایک کتاب عالمی تاریخ کے صفحہ/۲۲ پر ہے کہ عدنان اکسویں پشت پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اجداد میں سے ہیں۔

نوٹ: سابق خط سے متعدد استاذوں کو تسلی ہوئی۔

المستفتي: اعجاز احمد اعظمی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** تقریر حاوی اور جامع اللغات دونوں میں صحیح

لکھا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اجداد عرب مستعربہ ہیں کیونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اصلی عربی نہیں ہیں بلکہ باہر سے تشریف لائے تھے اس لئے قبیلۂ عدنان عرب مستعربہ ہیں، اور قحطان حضرت نوح علیہ السلام کا پڑپوتا ہے، سب سے پہلے طوفان نوح علیہ السلام کے بعد عرب کی آبادی اولاد قحطان سے ہوئی ہے اس لئے قبیلۂ قحطان عرب العرباء ہوا ہے تو کوئی اشکال کی بات نہیں اب دونوں کو کمال فصاحت و بلاغت کے لئے بولتے ہیں۔ (شیخ زادہ ۱۵/۵) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۲۸/ ذی القعدہ ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۵۸۴/۲۵)

# بناء کعبہ کے وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بیہوش ہونا

**سوال** [۳۷۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ آپ کی عمر شریف ۳۵ یا ۲۵ برس کی تھی تعمیر کعبہ کے وقت خواجہ ابوطالب کے کہنے سے جبکہ کندھے پر پتھر لے کر چلنے میں تکلیف ہو رہی تھی کہ اپنا تہبند کھول کر کندھے پر رکھ لو تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب ایسا کیا تو بیہوش ہو کر زمین پر گر پڑے تھے کیا یہ واقعہ درست ہے؟ واضح فرمائیں۔

المستفتي: شبیر احمد، فتح گڑھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: جی ہاں واقعہ درست اور صحیح ہے، سیرۃ مصطفیٰ ص: ۱۱۳، میں بعمر ۳۵/ سال کا واقعہ نقل فرمایا ہے اور صحیح بخاری اور مسلم میں یہ واقعہ موجود ہے اور حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما نے خواجہ ابوطالب کے بجائے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کو نقل فرمایا ہے۔

**عن جابر بن عبد الله قال: لما بنيت الكعبة ذهب النبي صلى الله**

**عليه وسلم وعباس ينقلان الحجارة فقال العباس للنبي صلى الله عليه وسلم: إجعل إزارك على رقبتك فخر إلى الارض وطمحت عيناه إلى السماء فقال أرني إزاري فشده عليه.** (بخاري شريف، كتاب الحج، باب فضل مكه وبنيانه، النسخة الهندية ١/ ٢١٥رقم:١٥٥٨، ف: ١٥٨٢، مسلم شريف كتاب الحيض، باب الاعتناء بحفظ العورة، النسخة الهندية ١/ ١٥٤، بيت الأفكار رقم: ٣٤٠)

**وفي طبقات ابن سعد من حديث الزهري عن محمد بن جبير بن مطعم دخل حديث بعضهم في حديث بعض قالوا : بينا رسول الله صلى الله عليه وسلم ينقل معهم الحجارة يعني للبيت وهو يومئذ ابن خمس وثلاثين سنة الخ.** (عمدة القاري ، كتاب الحج باب فضل مكه وبنيانه مكتبه زكريا ٧/ ١٣٠، تحت رقم الحديث : ١٥٨٢)

**فبينا رسول الله صلى الله عليه وسلم، ينقل معهم وهو يومئذ ابن خمس وثلاثين سنة وكانوا يضعون أزرهم على عواتقهم، ويحملون الحجارة ففعل ذلك رسول الله صلى الله عليه وسلم الخ.** (الطبقات الكبرى دارالكتب العلمية بيروت ١/ ١١٦، ذكر حضور رسول الله صلى الله عليه وسلم هدم قريش الكعبة وبناءها ورسول الله صلى الله عليه وسلم يومئذ ابن خمس وثلاثين سنة تاريخ طبرى ٢/ ٢٨٧) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵؍ رجب المرجب ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۱۸۶۴)

## شب معراج سے قبل حضور کون سی نماز پڑھتے تھے؟

**سوال** [۳۷۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شب

معراج سے قبل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کون سی نماز پڑھتے تھے اور کتنے وقت کی؟ زید کہتا ہے باضابطہ نماز تو معراج میں ملی ہے۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اس وقت نماز فرض تو نہیں تھی لیکن نوافل پڑھتے تھے اور نوافل کے لئے وقت اور تعداد متعین نہیں ہے، البتہ صلوٰۃ الفجر وصلوٰۃ العصر کا پڑھنا بعض روایات سے ثابت ہے۔

**أقول: ان صلاة الصبح والعصر كان يؤديها النبي صلى الله عليه وسلم قبل ليلة الإسراء فلا حاجة إلى تعليمها، وقد ذهب بعض العلماء إلى فرضية الفجر والعصر قبل ليلة الإسراء، وكثير من آيات القرآن دالة على هاتين الصلاتين وفى الصحيحين أنه عليه السلام صلى بالنخلة حين ذهب عامدا إلى عكاظ واستمع له الجن وجهر بالقراءة واتفق العلماء على أنه عليه السلام كان يصلي الفجر الخ.** (العرف الشذي على هامش الترمذي، كتاب الصلوة، باب ماجاء في مواقيت الصلوة ۱/ ۳۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳ر ذیقعدہ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر ا/ ۳۶۸۸)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر ماہ کے معمولات

**سوال** [۳۷۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر ماہ کے کیا معمولات تھے؟ احادیث وسیر کی روشنی میں مطلع فرمائیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آقائے نامدار صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر ماہ کے معمولات پورا قرآن کریم، احادیث شریفہ اور سیرت پاک ہی ہے۔

**قالت: سألت عائشة ! فقلت : أخبريني عن خلق رسول الله صلى الله عليه وسلم ؟ فقالت : كان خلقه القرآن** ( مسند أحمد ٦/١٣٦، رقم: ٢٥٨١٦، المعجم الأوسط، دارالفكر ١/ ٣٠، رقم: ٧٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲ رشوال ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۱/ ۳۶۷۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۴/۱۰/۲۲ھ

# نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کتنے حج کئے ہیں؟

**سوال** [۳۷۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوری زندگی میں کتنے حج کئے ہیں کیونکہ ایک صاحب نے دعویٰ کے ساتھ کہا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک حج کیا ہے۔

المستفتي: ہارون رشید قاسمی، مندسور، ایم پی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت سے قبل ہر سال حج فرمایا کرتے تھے اور موسم حج ہی اہل مدینہ کو دعوت دینے کا سبب بنا تھا؛ البتہ ہجرت کے بعد صرف ایک حج فرمایا تھا شاید جن صاحب نے ایک حج بتلایا ہے ان کی مراد ہجرت کے بعد کا حج ہوا گر یہی بات ہے تو ان کی بات بھی صحیح ہے۔

**قال ابن الأثير: كان عليه الصلوة والسلام يحج كل سنة قبل أن يهاجر ويوافقه قول ابن الجوزى حج حججا لايعلم عددها الخ.** (مرقات كتاب المناسك، الفصل الاول مطبع ملتان ٥/٢٦٣)

**حجته بعد الهجرة إلى المدينة واحدة ، وأما قبل الهجرة وبعد النبوة فواحدة أيضا وأما قبل النبوة فالحج ثابتة بدون تعيين العدد الخ.** (العرف الشذي على هامش الترمذي ، كتاب المناسك باب ما جاء كم حج النبی ﷺ ١/ ١٧١)

وقال ابن حزم: حج واعتمر قبل النبوة وبعد ها وقبل الهجرة وبعدها حجا وعمرا لا یعلمها إلا الله كذا فی الخمیس قلت: لكنهم لاخلاف بینهم فی أنه صلی الله علیه وسلم لم یحج بعد الهجرة إلا مرة واحدة. (الكوكب الدري مكتبة یحییٰ سها رنپور ١/٢٧٢، كتاب المناسك، باب كم حج النبی صلی الله علیه وسلم) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١/ ذی قعدہ ١٤١٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٣/ ٥٦٦٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
٦/٣/١٤١٩ھ

# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر پر مکھی بیٹھتی تھی یا نہیں؟

**سوال** [٣٨٠]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک پر مکھی بیٹھتی تھی یا نہیں؟

المستفتي: محمد یعقوب، غازی آبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک پر مکھی بیٹھنے سے متعلق ہمیں کوئی صریح مستند روایت نہیں مل سکی، البتہ علامہ سیوطیؒ نے قاضی عیاضؒ کی ''شفاء'' کے حوالہ سے الخصائص الکبریٰ میں یہ نقل کیا ہے، کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم مبارک پر مکھی نہیں بیٹھتی تھی۔

ذكر القاضي عیاض في الشفاء في مولده أن خصائصه صلی الله علیه وسلم أنه كان لا ینزل علیه الذباب وذكره ابن سبع في الخصائص بلفظ أن لم یقع علی ثیابه ذباب قط زاد أن من خصائصه أن القمل لم یكن یؤذیه. (الخصائص الكبریٰ، باب

مالا ينزل الذباب على ثيابه ١/ ٦٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی غفرلہ
۲۴؍ جمادی الثانیہ ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۲۰۱۰)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۳۶/۶/۲ھ

# کیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جمائی یا چھینک آتی تھی؟

**سوال** [۳۸۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جمائی آتی تھی یا نہیں؟ اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھینک آتی تھی یا نہیں؟ اس سلسلہ میں حدیث میں کیا صراحت وارد ہوئی ہے، واضح فرمائیے؟

المستفتي: محمد ناظر، بجنوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جمائی نہیں آتی تھی، حضرت یزید بن اصم کی روایت میں اس کی صراحت موجود ہے، کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو کبھی جمائی نہیں آتی تھی، مصنف ابن ابي شيبہ میں حضرت یزید بن اصم کی مرسل روایت مذکور ہے، اور اس کی وجہ یہی ہے، کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جمائی شیطان کی طرف سے ہوتی ہے، اور شیطان آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر کبھی غالب نہیں ہوسکا اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو انگڑائی بھی نہیں آتی تھی، چنانچہ ابن حجر عسقلانیؒ نے ''فتح الباری'' میں حدیث: ۶۲۲۶ کی تشریح کے اخر میں ابن سبع کی شفاء کے حوالہ سے نقل فرمایا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو انگڑائی بھی نہیں آتی تھی، اس لئے کہ انگڑائی بھی شیطان کی طرف سے ہوتی ہے، روایات ملاحظہ فرمائیے:

**عن يزيدبن الأصم قال: ما تثاء ب رسول الله صلى الله عليه وسلم في صلاة قط.** (المصنف لابن ابي شيبة، كتاب الصلاة، باب في التثاءب في الصلاة، مؤسسه علوم القرآن ٥/ ٣١٧، رقم: ٨٠٦٥)

**ومن الخصائص النبوية ما أخرجه ابن أبي شيبة و البخاري في "التاريخ" من مرسل يزيد بن الأصم قال: ماتثاءب النبي صلى الله عليه وسلم قط، واخرج الخطابي من طريق مسلمة بن عبد الملك بن مروان قال: ماتثاءب نبي قط، ومسلمة أدرک بعض الصحابة وهو صدوق، ويؤيد ذلک ماثبت أن التثاءب من الشيطان ووقع في الشفاء لابن سبع: أنه صلى الله عليه وسلم كان لايتمطى، لأنه من الشيطان.** (فتح الباری، کتاب الأدب، باب إذا تثاءب فليضع يده على فيه، دارالفكر ١٠/٦١٣، رقم: ٥٩٨٥، ف: ٦٢٢٦، اشرفيه ديوبند ١٠/٧٤٧)

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھینک آیا کرتی تھی، جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو چھینک آتی تھی، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے منھ پر ہاتھ رکھ لیا کرتے تھے، اور چھینک آنا اللہ کی طرف سے ایک رحمت ہوتی ہے، اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی چھینک آتی تھی، روایات ملاحظہ فرمایئے:

**عن أبي هريرة رضى الله عنه أن النبي صلى الله عليه وسلم كان إذا عطس غطّى وجهه بيده أو ثوبه وغضّ بها صوته.** (ترمذي شريف، كتاب الأدب، باب ماجاء في خفض الصوت وتخمير الوجه عند العطاس، النسخة الهندية ٢/١٠٣، دارالسلام رقم: ٢٧٤٥)

**عن أبي هريرةؓ قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا عطس وضع يده أوثوبه علىٰ فيه وخفض أو غضّ بها صوته.** (ابو داؤد شريف، كتاب الأدب، باب فى العطاس، النسخة الهندية ٢/٦٨٦، دارالسلام رقم: ٥٠٢٩)

**عن أبي هريرةؓ قال: كان رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا عطس غضّ صوته وخمر وجهه.** (السنن الكبرىٰ للبيهقي، كتاب الصلاة، باب كراهية رفع الصوت الشديد بالعطاس، دارالحديث القاهرة ٢/٥٨٨، رقم: ٣٥٧٩،

دارالکتب العلمیة ٣/ ٢٠٥، رقم: ٣٦٧١)

**عن أبي هريرة رضی الله عنه، قال: كان رسول الله صلی الله عليه وسلم إذا عطس أمسك يده أو ثوبه على فيه ثم خفض بها صوته.**

(السنن الكبرىٰ للبيهقي، كتاب الصلاة، باب كراهية رفع الصوت الشديد بالعطاس، دارالحديث القاهرة ٢/ ٥٨٩، رقم: ٣٥٨٠، دارالكتب العلمية ٣/ ٢٠٥، رقم: ٣٦٧٢، شعب الإيمان للبيهقي، باب في تشميت العاطس فصل في خفض الصوت بالعطاس ٧/ ٣١، ٣٢، رقم: ٩٣٥٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی غفرلہ
٢٣/ جمادی الثانیہ ١٤٣٦ھ
(الف فتویٰ نمبر ٤١/ ١٣٠١٧)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
٢٣/ ٦/ ١٤٣٦ھ

## وہ کون لوگ ہیں، جنھیں کبھی احتلام نہیں ہوتا

**سوال** [٣٨٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ وہ کون لوگ ہیں جنہیں کبھی احتلام نہیں ہوتا ہے؟ جواب بحوالہ تحریر فرما کر شکریہ کا موقع عنایت فرمائیں؟

**المستفتی:** حبیب اللہ، بھاگلپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** احتلام کی دو وجہیں ہوتی ہیں۔

(١) شیطان کے وسوسے اور اس کے اثرات کے ذریعہ سے ہوتا ہے، اور حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کو شیطانی اثرات اور شیطانی وسوسے سے محفوظ رکھا گیا ہے، اس لئے شیطانی اثرات کی وجہ سے حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کو احتلام نہیں ہوتا ہے۔

(٢) جسمانی طاقت یا کمزوری کی وجہ سے بغیر شیطانی اثرات کے اور بغیر خواب دیکھے غیر اختیاری طور پر بھی احتلام ہو جاتا ہے، اس دوسری شکل میں حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام سے بھی اس کا امکان ہے، جس میں شیطانی اثرات کا کوئی دخل نہیں

ہوتا، لہٰذا حاصل یہ نکلا کہ شیطانی اثرات کے ذریعہ جو احتلام ہوتا ہے، اس سے اللہ تعالیٰ نے حضرات انبیاء علیہم الصلاۃ والسلام کو محفوظ رکھا ہے، اس سے متعلق جزئیہ ملاحظہ فرمائیے:

**إن الأنبياء عليهم الصلاة والسلام سالمون من الإحتلام لأنه علامة تاتى الشيطان في حال المنام قال ابن حجر: وإنما احتاجت عائشة لقولها من غير حلم مع أن الأنبياء لا يحتلمون لأن هذا النفى ليس على إطلاقه بل المراد أنهم لا يحتلمون برؤية جماع لأن ذلک من تلاعب الشيطان بالنائم وهم معصومون عن ذلک وأما الاحتلام بمعنى نزول المنى فى النوم من غير رؤية وقاع فهو غير مستحيل عليهم لأنه ينشأ عن نحو امتلاء البدن فهو من الأمور الخلقية أو العادية التى يستوى فيها الأنبياء وغيرهم.** (مرقاة المفاتيح، الصوم، تحت الفصل الأول، مكتبه امداديه ملتان ٤/ ٢٦١)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲؍ربیع الاول ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۱۹۴۶)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲؍۳؍۱۴۳۶ھ

## سرورِ کائنات کے دندانِ مبارک کون سی جنگ میں شہید ہوئے؟

**سوال** [۳۸۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آقائے نامدار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دندانِ مبارک جنگ بدر میں شہید ہوئے یا جنگ احد میں شہید ہوئے تھے؟ تحریر فرمائیں۔ عین نوازش ہوگی؟

المستفتي: عبدالحمید ولد عبدالغفور انصاری، پاکبڑہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دندانِ مبارک جنگ احد میں شہید ہوئے ہیں۔

**عن انسؓ أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كسرت رباعيته يوم**

**أحد، وشج فی رأسه الحدیث.** (مسلم شریف، کتاب الجهاد والسیر: باب غزوة أحد، النسخة الهندیة ۲/ ۱۰۸، بیت الافکار رقم: ۱۷۹۱، سنن ترمذي ابواب تفسیر القرآن، باب ومن سورة آل عمران، النسخة الهندیة ۲/ ۱۲۹، دارالسلام رقم: ۳۰۰۲، صحیح ابن حبان، باب کتب النبي، ذکر ما أصیب من وجه المصطفی عند اظهاره.... دارالفکر ۶/ ۱۴۸، رقم: ۶۵۸۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ ذی قعدہ ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۸/ ۲۹۰۶)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۹/ ۱۱/ ۱۴۱۲ھ

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو زہر دینے والی عورت اور اصحاب کہف سے متعلق سوال

**سوال** [۳۸۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ وہ یہودیہ عورت جس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بکری کے گوشت میں زہر دیا تھا اس کا نام کیا تھا، اور وہ ایمان لائی تھی یا نہیں؟ دوسرے اصحاب کہف کون تھے ان کا نام ونسب کیا تھا؟ اوران کے کتے کا رنگ کیسا تھا اور یہ تابعی تھے یا تبع تابعی تھے ان کا اصل نام لکھ کر غور وفکر سے جواب دیں۔ نوازش ومہربانی ہوگی؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفیق:** حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو جس یہودی عورت نے غزوۂ خیبر کے موقعہ پر کھانے میں زہر دیا تھا اس کا نام زینب بنت الحارث تھا، وہ سلام بن مشکم کی بیوی تھی اور وہ بعد میں ایمان لے آئی تھی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا حق معاف فرمادیا تھا، لیکن جب زہر کی وجہ سے صحابی حضرت براء بن معرورؓ کا انتقال ہوگیا، تو اس کو قتل کردیا گیا۔

**فیها سم أهدتها له زینب بنت الحارث الیهودیة امرأة سلام بن مشکم، قال الزرکشي: وروی معمر في جامعه أنها أسلمت.** (بخاری شریف ۲/ ۶۱۰، حاشیه ۲ مختصراً)

**وهـذه الـمرأة اليهودية الفاعلة للسم اسمها زينب بنت الحارث أخت مرحب اليهودي .** (نووی علیم مسلم، کتاب السلام، باب السم علی حاشیة مسلم هندی ۲/ ۲۲۲، تحت رقم: ۲۱۹۰)

اصحاب کہف موحد تھے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دین پر ایمان رکھتے تھے، ان کے اسماء گرامی یہ ہیں: مکسلمینا، تملیخا، مرطونس، بینونس، سارینونس، ذونواس، کشفیططنونس، ان کے کتے کے رنگ کے متعلق بہت اختلاف ہے، ایک قول یہ ہے کہ وہ سفید تھا، دوسرا قول یہ ہے کہ پیلا تھا، تیسرا قول یہ ہے کہ وہ گندمی رنگ کا تھا، چوتھا قول یہ ہے کہ وہ سفید سرخی مائل تھا، پانچواں قول یہ ہے کہ وہ آسمانی رنگ کا تھا، اس کے علاوہ بھی اقوال ہیں۔

**قـال محمد بن اسحٰق ومحمد بن يسار: وفيهم بقايا على دين المسيح متمسكون بعبادة الله وتوحيده.** (تفسیر خازن۳/ ۱۸۶، تفسیر معالم التنزیل ٤/ ١٥٦)

**روى عـن ابـن عبـاس أنه قال هم مكسلمينا ، تمليخا ، ومرطونس ، وبيـنـونـس، وسـارينونس، وذونواس ، وكشفيططنونس.** (تفسير الخازن: سورة الكهف ٣/ ١٩٥)

**قال ابن عباس كان كلبا أنمر ...... وقيل كان أصفر ، وقيل كان شديد الصفرة يضرب إلىٰ حمرة .** (تفسير الخازن ، سورة الكهف ٣/ ١٦٢، حاشية جلالين ٢/ ٢٤٣، تفسير مظهرى ، زكريا قديم ٦/ ٢٦، جديد ٥/ ٣٧١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| | |
|---|---|
| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح |
| ۲۱؍ محرم الحرام ۱۴۲۱ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری |
| (الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۶۴۶۳) | ۱۴۲۱/۱/۲۶ھ |

## حضور ﷺ کے راستہ میں امّ جمیل عوراء بنت حرب کا کانٹا ڈالنا

**سوال** [۳۸۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آپ

صلی اللہ علیہ وسلم کے راستہ میں کانٹے اور گھر کا کوڑا کون ڈالا کرتا تھا کسی عورت کے بارے میں سنا تھا کیا یہ بات سچ ہے، اس عورت کا نام کیا تھا؟ مہربانی فرما کر جواب عنایت فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: محمد نعمان خان، سنبھل، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے راستے میں کانٹے اور کوڑا ابولہب کی بیوی اُم جمیل عوراء بنت حرب ڈالا کرتی تھی۔

**أخرج ابن جرير عن ابن اسحاق عن رجل من همدان يقال له يزيد أن امرأة أبي لهب كانت تلقى فى طريق النبى صلى الله عليه وسلم الشوكة و العضاة لتعقرهم.** (تفسير مظهرى زكريا جديد ۱۰/۵۳، قديد ۱۰/۳٦۸، روح المعانى زكريا ۱٦/۴۷۲)

**أن امرأته أم جميل بنت حرب أخت أبى سفيان قال الضحاك: كانت تنشر السعدان على طريق رسول الله صلى الله عليه وسلم فيطؤه كما يطأ أحدكم الحرير.** (عمدة القارى زكريا ۱۳/۵۲۲، داراحياء التراث العربي ۲۰/۸، تحت رقم الحديث: ۴۹۷۳، حاشية بخارى شريف ۲/۷۴۳، تحت تبت يدا ۲/۷۳۹، تحت سورة الضحىٰ)

**عبد الرحمن بن أبى زياد عن أبيه قال: سمعت ربيعة بن عبّاد الدّيلى، وهو يقول: أما ما أسمعكم تقولون: إن قريشا كانت تنال من رسول الله صلى الله عليه وسلم فإني أكثر مارأيت أن منزله كان بين منزل أبى لهب وعقبة بن أبى معيط، فكان ينقلب رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى بيته فيجد الأرحام، والدماء، والأنجاث قد تصدت على بابه، فينحّى ذلك**

**بسية قوسه ويقول: بئس الجوار هذا يا معشر قريش.** (المعجم الاوسط للطبراني، دارالفکر ٦/ ٣٧٥، رقم: ٩١٢٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۷رصفر المظفر ۱۴۳۵ھ
(فتویٰ نمبر:۴۰/۱۱۴۲۳)

## حضرت میمونہؓ کا نکاح حضور ﷺ کے ساتھ کیسے ہوا جبکہ آپ مکہ ہی میں تھی؟

**سوال** [۳۸۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا نکاح عمرۃ القضاء کے سفر میں ہوا تو ان کا نکاح کس نے پڑھایا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پیغام نکاح لے کر کس کو بھیجا تھا یہ نکاح حد ودحرم سے دس کلومیٹر دور اور مسجد حرام سے ۱۶ رکلومیٹر کے فاصلہ پر ہوا ہے۔ حضرت میمونہؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نہیں تھیں، بلکہ وہ مکہ ہی میں تھیں، اس وقت تک انہوں نے ہجرت نہیں کی تھی اور مکہ ہی میں ان کے شوہر کا انتقال ہو گیا تھا، انہوں نے اسلام قبول کرلیا تھا، تو جب وہ مکہ ہی میں تھیں، تو مقامِ سرف میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مکہ میں داخل ہونے سے پہلے ان کا نکاح کیسے ہوا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے پڑھایا، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیغام نکاح لیکر حضرت میمونہؓ کے پاس مکہ میں حضرت جعفر بن ابی طالب کو بھیجا تھا، اور حضرت میمونہؓ نے اپنے نکاح کا معاملہ اپنی بہن ام الفضلؓ کے سپرد کردیا تھا، پھر ام الفضلؓ نے اپنے شوہر حضرت عباسؓ کو یہ معاملۂ نکاح سپرد کردیا تھا، اس کے بعد حضرت عباسؓ نے مقام سرف تشریف لے کر حضرت میمونہؓ کا نکاح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کردیا تھا، جبکہ حضرت میمونہؓ مکہ ہی میں مقیم تھیں۔

وتـزوجها رسول الله فى ذى القعدة سنة سبع لما اعتمر عمرة القضاء فيـقال : أرسل جعفربن أبى طالب يخطبها فأذنت للعباس فزوجها منه ويقال إن العبـاس وصـفهـا لـه فـقـال قـد تـأيمت من أبى دهمٍ فتزوجها. (الإصابة ، دارالكتب العلمية بيروت ٤/٢٦٣٩)

تـزوجهـا رسـول اللهؐ بـعـد زوجهـا سـنة سبع فى عمرة القضاء فى ذى الـقـعدة فأرسل رسول الله جعفربن أبى طالبٍ إليها فخطبها فجعلت أمرها إلى العباس بن عبد المطلب فزوجها من رسول الله وقيل : بل العباس قال: لرسول الله إن ميـمـونةَ بـنـت الحارث قد تأيمت من أبى دهمٍ بن عبد العزى هل لک أن تزوجها؟ فتزوجها رسول الله . (اسدالغابه، دارالفكر ٦/٢٧٣)

عـن ابـن عبـاسؓ أن رسول اللهؐ تزوج ميمونةَ بنتَ الحارث فى سفره ذلک وهـو حـرامٌ وكـان الـذى زوجها إيا ها العباس بن عبد المطلب، قال ابـن هشـام : كـانـت جـعـلـت أمرَها إلى أختها أم الفضل فجعلت امُّ الفضل أمـرهـا إلى زوجها العباس فزوجها رسول الله وأصدقها عنه أربع مئة درهمٍ. (البـدايـه والـنهـايه ، دارالفكر ٤/٧٦، ومثله فى الاستيعاب رقم الترجمة ٣٥٣٣باب النساء وكنا هن ٤/٤٦٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۶؍صفر المظفر ۱۴۳۵ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/۱۱۳۹۳)

## عہد نبوی کے جھنڈے کی کیفیت

**سوال** [۳۸۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اسلامی جھنڈے کا نشان کیا تھا، حضور اقدس محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں

اسلامی جھنڈا کس طرح کا تھا، دور حاضر میں مسلمانوں کی مختلف تنظیمیں ہیں ان کے الگ الگ جھنڈے ہیں، ان کا جداگانہ رنگ کیوں ہے؟ جیسے جمعیۃ علماء ہند، مسلم لیگ، جماعت اسلامی ہند، جماعت اہلحدیث، اس کی وجہ بیان فرمائیں؟ اور کیا اچھا ہوتا سب کا ایک ہی اسلامی جھنڈا ہوتا، مفصل بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي : نفیس، بھوجپور، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق** : اسلامی جھنڈے کا رنگ کالے اور سفید دھاریوں سے مرکب ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں جو جھنڈا تھا وہ سفید اور کالی دھاریوں سے مرکب تھا، اور دور حاضر میں جمعیۃ علماء ہند کا جو جھنڈا ہے وہی اسلامی جھنڈے کا رنگ ہے ،اس کے علاوہ مختلف تنظیموں کے مختلف جھنڈے یہ نظریاتی اختلاف کی بنیاد پر ہیں، اور وہ اپنی اپنی شناخت بتانے کے لئے مختلف رنگ کے جھنڈے کو پسند کرتے ہیں۔

**عن ابن عباس أن رأية رسول الله صلى الله عليه وسلم كانت سوداء ولواءه أبيض.** (سنن ابن ماجه، باب الرايات و الالوية، النسخة الهندية ٢/ ٢٠٢، رقم: ٢٨١٨، سنن ترمذي، باب ماجاء في الرايات، النسخة الهندية ١/ ٢٩٦، دارالسلام رقم: ١٦٨١، المعجم الكبير، دار إحياء التراث العربي ٢/ ٢٢، رقم: ١١٦١، سنن كبرىٰ للبيهقي، دارالفكر ١٠/ ٥٨، رقم: ١٣٣٣٦، كتاب قسم: والغنيمة الفي باب ماجاء في عقد الالوية والرايات)

**عن ابن عباس قال: كانت رأية رسول الله صلى الله عليه وسلم سوداء ولواءه أبيض مكتوب عليه لا إله إلاالله محمد رسول الله.** (المعجم الأوسط، دارالفكر ١/ ٧٨، رقم: ٢١٩)

**كانت سوداء من نمرة : ...... وهي من بردة من صوف يلبسها الأعراب فيها تخطيط من سوداء وبيضاء ولذلک سميت نمرة تشبيها بالنمرة.**

(تحفة الأحوذي مطبوعه ملتان ۳/ ۲٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰؍محرم الحرام ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۵/ ۷۰۶۲)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۲۲/۱/۳۰ھ

## گنبد خضریٰ کی جالی پر لگے نشان کی حقیقت

**سوال** [۳۸۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے گنبد خضریٰ پر بالکل اوپر ایک ابھری ہوئی جالی سی نظر آتی ہے، یہ کیسا نشان ہے، کیا اس کے متعلق تاریخ میں کوئی تذکرہ ہے، یا کسی واقعہ کے پس منظر میں اسے بنایا گیا ہے، اس سے متعلق انٹرنیٹ کے ذریعہ معلومات حاصل کرنے کی کوشش کی تو یہ لکھا ہے کہ ’’کسی دشمن نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو نقصان پہونچانا چاہا تھا، اس نے اوپر سے حملہ کیا تھا، تو اللہ نے اسے جلا دیا تھا، پھر عبرت کے لئے اس کی لاش کو وہیں پر چپکا کر بند کر دیا گیا اسی وجہ سے وہ حصہ گنبد پر ابھرا ہوا نظر آتا ہے‘‘ اسلامی تاریخ میں کیا ایسا کوئی واقعہ پیش آیا ہے، صحیح کیا ہے، امید کہ جواب سے نوازیں گے؟

المستفتي: حافظ اکرام، پکا باغ، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: گنبد خضری کے اوپر جو جالی ہے، اس کے بارے میں اسلامی تاریخ میں کسی قسم کا ذکر نہیں ہے، اس کو ہم گنبد خضری کا روشن دان سمجھتے ہیں اور انٹرنیٹ کے ذریعہ سے جو واقعہ سوال نامہ میں پیش کیا گیا ہے، وہ بے ثبوت ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ربیع الثانی ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۴۱/ ۱۱۹۸)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۳۶/۴/۱۱ھ

## کتنے غزوات میں اقدام کی نوبت آئی؟

**سوال** [٣٨٩]: کیافرماتے ہیں علماءکرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زمانۂ رسالت میں جوغزوات وجنگیں ہوئی ہیں ان میں کون کون سی جنگ میں پہل اوراقدام کی نوبت آئی اور کتنی میں نہیں،احادیث کی روشنی میں جواب دیں؟

المستفتي: محمدرضوان بڑھاپور،بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: دورِرسالت میں اقدامی وجارحانہ اور مدافعانہ دونوں طرح کی جنگیں ہوئی ہیں، ذیل میں صرف مشہوراور بڑے غزوات کی نشاندہی کی جارہی ہے، اقدامی اور جارحانہ جنگ میں غزوۂ فتح مکہ،غزوۂ خیبر،غزوۂ تبوک، غزوۂ طائف،غزوۂ بنی نضیر،غزوۂ بنی قریضہ،غزوۂ بنی قینقاع،غزوۂ بنی مصطلق،غزوۂ موتہ، ہیں اور دفاعی جنگ میں غزوۂ بدر، غزوۂ احد،غزوۂ خندق،غزوۂ حنین ہیں تفصیل کیلئے البدایہ والنہایہ،زرقانی،اصح السیر وغیرہ کامطالعہ کیجئے۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

کتبہ:شبیراحمد قاسمی عفااللہ عنہ
٩؍رجب ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر:٥/٣٤ ٦٨٢)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصورپوری
٩؍٧؍١٤٢١ھ

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کتنے صاحبزادے تھے

**سوال** [٣٩٠]: کیافرماتے ہیں علماءکرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کتنے صاحب زادے تھے، چار نام سننے میں آتے ہیں، (١)طیب(٢) طاہر(٣) قاسم (٤)عبداللہ یہ چاروں صاحب زادے حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا سے پیدا ہوئے اورانہی کے متعلق سوال ہے، نہ کہ حضرت ابرہیم کے بارے میں جو ماریہ قبطیہؓ کے بطن سے پیدا ہوئے،یہ چارالگ الگ صاحب زادے ہیں،یاکسی کانام ڈبل ہے،

اس کو واضح کر کے بیان فرمادیں، نوازش ہوگی؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحب زادے جو خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کے بطن سے پیدا ہوئے ہیں، ان کی تعداد کے سلسلے میں اختلاف ہے، چنانچہ اسد الغابہ ٦/٨١ میں ابو الاسود محمد بن عبدالرحمٰن کے طریق سے منقول ہے کہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بطن سے چار صاحب زادے پیدا ہوئے۔ (١) حضرت قاسم (٢) حضرت طاہر (٣) حضرت طیب (٤) حضرت عبداللہ اور اسد الغابہ ٦/٨١ ہی میں حضرت کلبی کی روایت میں منقول ہے کہ حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بطن سے صرف دو صاحب زادے کی ولادت ہوئی، (١) حضرت قاسم (٢) حضرت عبداللہ اور عبداللہ ہی کو طیب اور طاہر کہا جاتا ہے، دین اسلام آنے کے بعد پیدا ہونے کی وجہ سے، اور حضرت کلبی نے اسی روایت کی تصحیح بھی فرمائی ہے، اور چار صاحب زادے والی روایت کے بارے میں تخلیط کا دعوی کیا ہے، اور یہی البدایہ والنہایہ میں بھی ہے، ملاحظہ فرمائیے:

**عن ابن عباس رضی اللہ عنه قال: ولدت خديجة لرسول الله صلى الله عليه وسلم غلامين وأربع نسوة القاسم وعبدالله ، فاطمه وأم كلثوم وزينب ورقية ، وقال الزبير بن بكار عبد الله هو الطيب وهو الطاهر سمي بذلک لأنه ولد بعد النبوة فما تو قبل البعثة ، وفي هامشه في أولاد الرسول صلى الله عليه وسلم من خديجة خلاف فذكر بعضهم ثلاثة بنين، القاسم والطاهر، والطيب وقال آخرون ما نعلمها ولدت غلاماً إلا القاسم والأرجح أن الطاهر والطيب لقبان لعبد الله وقال: ابن سعد إن عبد الله ولد في الإسلام فسمى الطيب والطاهر.** (البدايه والنهايه ، دارإحياء التراث العربي ٢/٢٣٦، دار الفكر ٢/٢٩٤)

قال الكلبي: …… عبد الله وكان يقال له: الطيب والطاهر قال وهذا هو الصحيح وغيره تخليط. (أسد الغابه، دارالفكر ٦/ ٨١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

## حضرت آدم علیہ السلام نے کس درخت کا دانہ کھایا تھا؟

**سوال** [٣٩١]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت آدم علیہ السلام نے کس درخت کا دانہ نوش فرمایا تھا، جس سے اللہ تعالیٰ نے ناراض ہوکر جنت سے نکال دیا تھا، جبکہ قرآن کریم میں صرف شجر ممنوعہ لکھا ہے؟

المستفتي: شفیع احمد اعظمی، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت آدم علیہ السلام نے جس درخت کا دانہ نوش فرمایا تھا اس کی کوئی تعیین نہ قرآن کریم نے کی ہے اور نہ ہی کسی صحیح حدیث سے اس کا ثبوت ہے، مفسرین نے مختلف اقوال نقل کیئے ہیں کسی نے گندم، کسی نے انگور اور کسی نے انجیر وغیرہ وغیرہ کہا ہے اس لئے اس کے بارے میں کوئی قطعی بات کہنا بہت دشوار ہے۔ (مستفاد معارف القرآن، اشرفی بکڈ پو ا/١٣٣)

ووقع خلاف في هذه الشجرة فقيل الحنطة وقيل النخلة وقيل شجرة الكافور… قيل التين الخ. (روح المعاني زكريا ١/ ٣٧٣)

والشجرة هي الحنطة، أو الكرمة، أو التينة، أو شجرة من أكل منها أحدث، والأولىٰ أن لا تعين من غير قاطع كما لم تعين في الآية لعدم توقف ماهو المقصود عليه. (تفسير البيضاوى ١/ ٧٢ تحت تفسير الآية/ ٣٥، ولا تقربا هذه الشجرة)

واختلف أهل العلم في تعيين هذه الشجرة فقيل: هي الكرم، وقيل: هي السنبلة، قاله ابن عباس: وله عنه طرق صحيحة وقيل التين، وقيل

الحنطة، وقیل اللوز، وقیل النخلة، وقیل هی شجرة القلم، وقیل الکافور، وقیل الأترج وقیل هی شبه البر وتسمی الدعة وهذا مروی عن جماعة من الصحابة فمن بعدهم وقیل لیس فی ظاهر الکلام مایدل علی التبیین إذ لاحاجة إلیه لأنه لیس المقصود تعرف عین تلک الشجرة ومالا یکون مقصوداً لا یجب بیانه (فتح البیان ١/ ١٣٥ تحت تفسیر الآیه ٣٥، ولا تقربا هذه الشجرة البقره) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ ذیقعدہ ١٤١٤ھ
(الف فتویٰ نمبر: ١/ ٣٧٠٦)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٥/ ١١/ ١٤١٤ھ

## حضرت آدم کی توبہ کہاں اور کتنی مدت کے بعد قبول ہوئی؟

**سوال** [٣٩٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ آسمان پر قبول ہوئی یا زمین پر آنے کے بعد، اور کتنی مدت تک گریہ وزاری کرنے کے بعد توبہ قبول ہوئی؟ تفصیل سے جواب دے کر عنداللہ ماجور ہوں۔

المستفتي: محمد علی ڈھکیہ جمعہ، کندرکی، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** تاریخ الأمم والملوک کے اندر ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی توبہ زمین پر قبول ہوئی اور دوسو سال گریہ وزاری کرنے کے بعد قبول ہوئی ہے۔

عن ابن عباسؓ قال: نزل آدم معه حین أهبط من الجنة الحجر الأسود (إلیٰ قوله) وبکی آدم وحواء علی ما فاتهما یعنی من نعیم الجنة مأتی سنة ولم یأکلا ولم یشربا أربعین یوماً ثم أکلا وشربا وهما یومئذٍ علیٰ بوز الجبل الذی أهبط علیه آدم ولم یقرب حواء مأة سنة الخ. (تاریخ الأمم والملوك للطبري ١/ ٦٦)

وقلنا اهبطوا أی أنزلوا إلی الأرض یعنی آدم وحواء وإبلیس والحیة

فهبط آدم بسرنديپ من أرض الهند -إلیٰ- فتلقی آدم من ربه كلمات أي كانت سبب توبته . ( تفسیر الخازن ۱/ ۳۹ تحت الآیة البقرہ ۳۶-۳۸)

وقال الأوزاعي: عن حسان هو بن عطية مكث آدم في الجنة مأة عام وفي رواية ستين عاما وبكیٰ علی الجنة سبعين عاما وعلى خطيئته سبعين عاما وعلى ولده حين قتل أربعين عاماً رواه بن عساكر (البدایہ والنہایہ دارالفکر ۱/ ۸۰)

عن ابن عباس أن آدم عليه السلام طلب التوبة مأتي سنة حتى آتاه الله الكلمات ( الدر المنثور ۱/ ۱۸۸، دارالکتب العلمیة) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۷/ محرم الحرام ۱۴۰۹ھ

(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۰۵۵)

## حضرت اسماعیل علیہ السلام کی قربانی کے موقع پر مذبوحہ دنبہ کے گوشت کو کیا کیا گیا تھا؟

**سوال** [۳۹۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے سب سے پہلے جس دنبہ کو قربان کیا تھا، اس کے گوشت کو کیا کیا گیا تھا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت ابراہیم علیہ السلام نے جس دنبہ کی قربانی کی تھی اس کے گوشت کو درندوں پرندوں نے کھا لیا تھا؛ اس لئے کہ وہ جانور جنت سے آیا ہوا تھا، اور جنت کی چیزوں پر آگ اثر نہیں کرسکتی وہ ہانڈی میں پک نہیں سکتی اور انسان بغیر پکے کھا نہیں سکتا؛ اس لئے اسے یونہی چھوڑ دیا گیا تھا۔

ومن المعلوم المقرر أن كل ما هو من الجنة لا تؤثر فيه النار فلم يطبخ

**لحم الكبش بل أكلته السباع والطيور.** (جمل شرح تفسير جلالين شريف ٦/ ٣٤٩، تفسير فتح البيان تحت الآية وفديناه بذبح عظيم ٧/ ٧٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ ربیع الاول ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۵/ ۶۵۵۷)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۵/ ۳/ ۱۴۲۱ھ

## حضرت ابراہیمؑ کے دنبہ کی قربانی کا گوشت کیا ہوا؟

**سوال** [۳۹۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے جو دنبہ قربان کیا تھا اس کا گوشت کیا ہوا تھا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** تفسیر فتح البیان کے اندر نقل کیا گیا ہے کہ اس کا گوشت درندے اور پرندے کھا گئے تھے، اسے آگ سے جلایا نہیں گیا تھا کیونکہ جنت کی اشیاء پر آگ اثر نہیں کرتی، اور شریعت اسلامی سے قبل قربانی کا گوشت جلا دیا جاتا تھا لیکن مذکورہ قربانی کا گوشت جلایا نہیں گیا ہے۔

**وقال ابن عباس: والذي نفسي بيده لقد كان أول الإسلام وإن رأس الكبش معلق بقرنيه في ميزاب الكعبة وقد ييبس انتهى ومن المعلوم المقرر أن كل ماهو من الجنة لا تؤثر فيه النار فلم يطبخ لحم الكبش بل أكلته السباع والطيور.** (تفسير فتح البيان تحت الآية، وفديناه بذبح عظيم ٧/ ٧٤)

**ومن المعلوم المقرر أن كل ماهو من الجنة لا تؤثر فيه النار فلم يطبخ لحم الكبش بل أكلته السباع والطيور.** (جمل شرح جلالين ٦/ ٣٤٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ جمادی الاول ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۵/ ۱۷۸۹)

# حضرت ایوب علیہ السلام کا مرض کیا تھا؟

**سوال** [۳۹۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

(۱) حضرت ایوب علی نبینا علیہ الصلوۃ والسلام کے بدن میں کیڑے پڑ گئے تھے کیا یہ صحیح ہے؟

(۲) اگر کیڑے پڑ گئے تھے تو پورے جسم میں پڑے تھے یا جسم کے بعض اعضاء میں؟

(۳) اگر کیڑے تھے تو ان کیڑوں کا طول وعرض یعنی ان حجم کیا تھا؟

المستفي: بندہ محبوب عالم رامپوری

باسمہ سبحانہ وتعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱) حضرت ایوب علیہ الصلوۃ والسلام کے جسد مبارک میں کیڑے پڑنے کی روایات معتبر نہیں ہیں، جن روایات وآثار سے کیڑے پڑنے اور جسم اطہر میں پھوڑے پھنسی وغیرہ کا ثبوت ہوتا ہے، ان پر محققین نے رد کیا ہے: کیونکہ انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کو بشری بیماری لاحق ہونا تو ثابت ہے؛ لیکن ایسی بیماری کا لاحق ہونا جس سے انسانی طبع نفرت کرتی ہو، نصوص شرعیہ کے خلاف ہے ؛ بلکہ صحیح روایات اور آیت قرآنی سے صرف اتنی بات ثابت ہوتی ہے کہ حضرت ایوب علیہ الصلوۃ والسلام کو ایک شدید قسم کا مرض لاحق ہوا تھا۔ (۲،۳) جب کیڑے کی روایات ہی معتبر نہیں تو پورے بدن میں کیڑے پڑنے اور کیڑوں کی لمبائی چوڑائی اور حجم کا کوئی سوال پیدا نہیں ہوتا ہے۔ (مستفاد معارف القرآن، ۵۲۲)

**قال الطبرسی: قال أهل التحقيق أنه لايجوز أن يكون بصفة يستقذره الناس عليها لأن فی ذلک تنفيراً –إلی– ولعلک تختار القول بحفظهم بما تعافه النفوس ويؤدي إلى الاستقذار والنفرة مطلقاً وحينئذٍ فلا بدمن القول بأن ما ابتلىٰ به أيوب عليه الصلوة والسلام لم يصل إلى حد**

**الاستقذار والنفرة كما يشعر به ماروى عن قتادة ونقله القصاص فى كتبهم، وذكر بعضهم أن داءه كان الجدرى ولا أعتقد صحة ذلك والله أعلم.** (تفسير روح المعاني تحت الآية انى مسني الشيطن بنصب وعذاب اركض برجلك سورة ص٤٢،٤٣، زكريا ١٣/ ٣٠٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰؍جمادی الثانی ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۸۴۲/۲۶)

# حضرت داؤد علیہ الصلوۃ والسلام کی قوم کا نام

**سوال** [۳۹۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم کو لفظ ہود کے نام سے پکارا گیا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قوم کو نصاریٰ کے نام سے پکارا گیا ہے اور حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کو لفظ امتِ محمدیہ کے نام سے پکارا گیا ہے، تو حضرت داؤد علیہ السلام کی قوم کو کس نام سے پکارا گیا ہے؟

المستفتي: محمد عبد الملک، ٹانڈہ رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت داؤد علیہ السلام کی قوم کو بنی اسرائیل کہتے ہیں؛ اس لئے کہ داؤد علیہ السلام حضرت یعقوب علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں، ان کی طرف منسوب کرکے بنی اسرائیل کہتے ہیں، الگ سے کوئی لقب ان کی امت کو نہیں دیا گیا، حضرت داؤد علیہ السلام نے زمانہ کو چار جزء پر تقسیم کردیا تھا، ایک دن وہ عورتوں میں گزار دیتے، ایک دن خالص اللہ کی عبادت میں گزار دیتے، ایک دن بنی اسرائیل کے فیصلے وغیرہ کرنے میں گزار دیتے، اور ایک دن بنی اسرائیل میں پند ونصائح کرتے تھے۔

**عن الحسن داؤد جزأ الدهر أربعة أجزاء: يوماً لنسائه ويومًا لعبادته**

**ويوماً لقضاء بني اسرائيل، ويومًا لبني اسرائيل يذاكرهم ويذاكرونه ويبكيهم ويبكونه.** (تاريخ طبری ١/ ٢٨٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٧/٢/١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/ ٦٥٠٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٧/٢/١٤٢١ھ

## عزیز مصر کی بیوی زلیخا کے نام سے کیسے مشہور ہوگئی؟

**سوال** [٣٩٧]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ قرآن شریف میں سورۂ یوسف میں عزیز کی بیوی لکھا ہے، زلیخا نام کیسے مشہور ہوگیا؟

المستفتي: شفیع احمد اعظمی، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** عزیز مصر کی بیوی کا نام مفسرین نے زلیخا لکھا ہے؛ اسلئے زلیخا نام سے مشہور ہوگئی اور بعض محدثین ومفسرین نے کہا ہے، ان کا نام زلیخا بنت تملیخا ہے، اور بعض نے کہا کہ راعیل بنت رعابیل نام ہے اور زلیخا ان کا لقب ہے، اور بعض نے کہا کہ زلیخا نام ہے اور راعیل لقب ہے۔

**(لامرأة) راعيل بنت رعابيل وهو المروى عن مجاهد وقال السدي: زليخا بنت تمليخا، وقيل: اسمها راعيل ولقبها زليخا، وقيل: بالعكس الخ**

(تفسير روح المعانى زكريا ٣١١/٧ تحت تفسير سوره يوسف الأية/ ٢١)

**وقالو اسم تلك المرأة زليخا وقيل راعيل** (تفيسر الرازى تحت سورة يوسف الآيه: ٢١ جلد ١٨/ ٤٣٥)

**وقال ابن إسحاق إطفير بن رويحب اشتراه لامرأته راعيل ذكره الماوردى: وقيل كان اسمها زليخاء.** (تفسير قرطبى تحت سوره

سویف، رقم الآیه ۲۱ ،دار الكتب العليمة بيروت ۹/۱۵۸)

**وقال الذى اشتراه من مصر يعنى قطفير لامرأته اسمها راعيل وقيل زليخا** (تفسير مظهرى تحت سورة يوسف رقم الآية ۲۱، زكريا قديم ۵/۱۵۱، جديد ۵/۲۰) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ذی قعدہ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱/ ۳۷۱۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۶/۱۱/۱۴۱۴ھ

## حضرت آمنہؓ، حضرت مریمؑ وحضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو حیض ونفاس آتا تھا یا نہیں؟

**سوال** [۳۹۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت آمنہ، حضرت مریم اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہن کو حیض یا نفاس آتا تھا یا نہیں، مہربانی فرما کر دلیل کے ساتھ جواب سے نوازیں، بہت بہت مہربانی ہوگی۔

المستفتي: اسرائیل، مرشد آبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضرت آمنہ کے بارے میں احقر کو معلوم نہیں حضرت مریم علیہا السلام کے بارے میں کتب تفسیر میں دو قول ملتے ہیں،

(۱) استقرار حمل سے قبل دو مرتبہ حیض آیا تھا۔

(۲) اللہ تعالیٰ نے ان کو حیض وغیرہ سے پاک صاف رکھا تھا۔

**وقد كان حاضت حيضتين قبل أن تحمل (قوله) قيل إنها عليها السلام لم تكن تحيض أصلاً بل كانت مطهرة من الحيض الخ.** (روح المعاني، زكريا ۱۶/۷۹)

صحیح اورراجح قول یہی ہے کہ حیض آیا کرتا تھا۔

**فإذا حاضت تحولت إلیٰ بیت خالتها حتی إذا طهرت عادت إلی المسجد فبینما هی تغتسل من الحیض قد تجرت إذ عرض لها جبرائیل فی صورة شاب أمرد وضیئی الوجه الخ.** (تفسیر خازن ٣/٢١٧)

**وکان لا یدخل علیها إلا زکریا حتی کبرت ، فکانت إذا حاضت أخرجها إلی منزله فتکون عند خالتها، وکانت خالتها امرأة زکریا فی قول الکلبی ، قال مقاتل : کانت أختها امرأة زکریا ، وکانت إذاطهرت من حیضتها واغتسلت ردها إلی المحراب. وقال بعضهم : کانت لا تحیض وکانت مطهرة من الحیض.** (روح المعانی تحت تفسیر کلما دخل علیها زکریا المحراب، البقره زکریا ٤/١٧١)

اورحضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے بارے میں کسی معتبر ومستند کتاب میں نظر نہیں آیا؛ البتہ فضائل حسنین میں یہ ثابت کیا گیا ہے کہ حیض ونفاس سے پاک وصاف تھیں۔

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا را حیض ونفاس بنود بنا برآں مرضیہ را زہرہ گویند الخ۔ (فضائل حسنین ص:١١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١؍رجب المرجب ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر:٢٤/ ٧٩٨)

## حضرت ہاجرہ وسارہ علیہا السلام کے والدین کا نام

**سوال** [٣٩٩]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت ہاجرہ علیہا السلام کی والدہ ماجدہ کا کیا نام تھا؟ اور والد ماجد کا کیا نام تھا؟ -اور حضرت سارہ علیہا السلام کی والدہ ماجدہ اور والد ماجد کا کیا نام تھا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: احقر کے پاس جو کتابیں موجود ہیں ان میں سے آپ کے مطالبہ شدہ تمام اسماء نہیں مل سکے جو کچھ دستیاب ہوئے وہ خدمت میں پیش کئے جاتے ہیں، حضرت ہاجرہؓ شہزادی تھیں اس زمانے میں مصر کے بادشاہ جن کا اصلی نام زقیون اور شاہی نام طیطوس تھا، ان کی صاحب زادی تھیں۔ (رحمۃ للعالمین ۱/ ۲۱، قصص القرآن ۱/ ۲۱۲)

حضرت ہاجرہؓ کی والدہ ماجدہ کا نام معلوم نہ ہو سکا۔

حضرت سارہ رضی اللہ عنہ حضرت لوطؑ کی بہن تھیں ان کے والد ماجد کا نام ہاران بن تارخ تھا۔ (مستفاد: تفسیر روح المعانی ۸/ ۱٦۸)

ان کی والدہ ماجدہ کا نام معلوم نہ ہو سکا۔

**وآمنت به سارة وهي ابنة عمه وهي ساره بنت هاران الأكبر عم إبراهيم.** (تاریخ طبری ۱/ ۱۸٤)

**أمن لوط بإبراهيم وكان ابن أخته وآمنت به سارة وكانت بنت عمه، وقال إني مهاجر إلى ربي ... قال قتادة : هاجر من كوتا وهي قرية من سواد الكوفة إلى حران ثم إلى الشام ومعه ابن أخيه لوط بن هاران بن تارخ وامرأته سارة.** (تفسير قرطبي ۱۳/ ۳۳۹ تحت تفسير سورة العنكبوت آيت ۲٦-۳۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ جمادی الثانیہ ۱۴۰۹ء
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۳۰۳)

## حضورؐ نے کن کن صحابہ کی نماز جنازہ نہیں پڑھائی؟

**سوال** [۴۰۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زندگی میں بغیر نماز جنازہ کے کن کن صحابہ کرام کو دفن کیا ہے

؟ جواب سے نوازیں عنایت ہوگی۔

المستفتي: محمد صاحب خان، دھرہ دون

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** احقر کو معلوم نہیں؛ ہاں البتہ حدیث شریف میں اتنی بات وارد ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسے قرضدار کی نماز جنازہ نہیں پڑھاتے تھے جس کے قرض کی ادائے گی کے لئے متروکہ مال نہیں ہوتا تھا، باقی بلاوجہ کسی کی نماز جنازہ کا بالقصد نہ پڑھانا آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں ہے۔

**عبد الله بن أبي قتادہ يحدث عن أبيه أن رسول الله صلى الله عليه وسلم أتى برجل من الأنصار ليصلى عليه فقال النبي صلى الله عليه وسلم: صلوا على صاحبكم فإن عليه ديناً قال أبو قتادة: هو علي قال النبى صلى الله عليه وسلم: بالوفاء قال: بالوفاء فصلى عليه** (سنن نسائی، النسخة الهندية ۲/ ۲۷۸، رقم: ۱۹۶۲، کتاب الجنائز، باب الصلوة على من عليه دين) **فقط سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲/ رمضان المبارک ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۰/ ۱۱۴۹۴)

# (۲): باب ما يتعلق بالصحابة وغيرهم

## حضرات شیخین کی قبریں روضۂ اقدس میں کس رخ پر ہیں؟

**سوال** [۴۰۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرات شیخین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی قبریں روضۂ اقدس میں کس رخ میں بنی ہیں، مدینہ منورہ میں قبلہ دکھن کی طرف ہے تو قبریں پورب پچھم رخ پر ہوتی ہیں، یا دکھن اتر سمت میں اگر کوئی نقشہ وغیرہ کتابوں میں ہو تو حوالہ تحریر فرمادیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: حافظ محمد اکرم، پکا باغ، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرات شیخین (حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمرؓ) کی قبریں روضۂ اطہر میں گنبد حضری کے اندر موجود ہیں، اور رخ اس طرح ہے کہ سر مبارک مغرب کی جانب اور قدمین شریفین مشرق کی جانب ہیں، اور چہرۂ مبارک جانب جنوب قبلہ کی طرف ہے، اور گنبد خضریٰ کی دیوار اور جالی کے درمیان میں جو فاصلہ ہے، اس فاصلہ کے فرش پر گول دائرہ کے ساتھ نشان بنا ہوا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سر مبارک کے محاذ پر سب سے پہلا نشان ہے، پھر ایک ذراع مشرق کی طرف ہٹ کر دوسرا نشان ہے، وہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے سر مبارک کی سیدھ میں ہے، پھر تقریباً ایک ذراع مشرق کی جانب ہٹ کر کے تیسرا نشان ہے، وہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے چہرۂ مبارک کی سیدھ پر ہے، جو حجاج کرام جاتے ہیں، وہ جالی کے پاس سے ان نشانات کا معائنہ کر سکتے ہیں، ہم نے ان تینوں گول دائروں کے نشانات کو خوب اچھی طرح دیکھا

ہے ۔فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ:شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱/ربیع الثانی ۱۴۳۶ھ
(الف فتویٰ نمبر:۴۱/۱۱۹۸۳)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۱/۴/۱۴۳۶ھ

# حضرت ابوبکر صدیقؓ کی وفات کا سبب اور آپ کی نمازِ جنازہ پڑھانے والے صحابیٔ رسول

**سوال** [۴۰۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی وفات کیسے ہوئی اور آپؓ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

**المستفتي**: انعام الحق، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: خلیفۃ المسلمین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی وفات کا اصل سبب تو یہ تھا کہ آپؓ کو جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کا اس قدر صدمہ تھا کہ آپؓ اندر ہی اندر گھٹتے رہے اور برابر لاغر کمزور ہوتے گئے یہی اندورنی کڑھن اورتکلیف آپ کی وفات کا سبب بنا اور ظاہری طور پر یہ سبب بنا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ۷/ جمادی الاخریٰ بروز پیر کو غسل کیا اور اس دن سردی بہت تھی چنانچہ پندرہ دن آپؓ کو بخار رہا اور اسی مرض میں منگل کی رات ۲۲/ جمادی الاخریٰ ۱۳ھ میں آپ کی وفات ہوئی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آپ کی نماز جنازہ پڑھائی۔

**توفي عشي يوم الإثنين وقيل يوم الثلثاء – لثمان بقين من جمادى الأخرة وصلى عليه عمر بن الخطاب.** (اسد الغابہ، دارالفکر ۳/۲۲۹)

**وقال زياد بن حنظلة : كان سبب موت أبي بكر الكمد على رسول الله ومثله : قال عبدالله بن عمر** ( اسد الغابہ ، دارالفکر ۳/۲۳۱)

عن عائشة قالت : كا ن أول مرض أبى بكر رضى الله عنه أنه اغتسل يوم الإثنين لسبع خلون من جمادى الأخرة – وكان يومًا بارداً فَحُمَّ خمسة عشر يوما لايخرج إلى صلوة وكان يأمر عمر يصلي بالناس – وتوفي مساء ليلة الثلثاء لثمان ليال بقين من جمادى الاٰخرة سنة ثلاث عشرة (اسد الغابه، دارالفكر ٣/ ٢٣٠، تاريخ الطبرى ٢/ ٣٤٨-٣٤٩) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴۳۵/۲/۲۱ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۴۴۵)

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نیزہ مارنے والا کون شخص تھا؟

**سوال** [۴۰۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نیزہ مارنے والا کون شخص تھا، وہ مسلمان تھا یا کافر؟

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نیزہ مارنے والا حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا ایک مجوسی کافر غلام تھا، جس کا نام ابولؤلؤ فیروز تھا۔

ضربه أبو لؤلؤة فيروز المجوسى ، وهو قائم يصلي فى المحراب صلاة الصبح من يوم الأربعاء ، لأربع بقين من ذى الحجة من هذه السنة بخنجر ذات طرفين. (البدايه والنهايه بيروت تحت أحوال "عمر بن الخطاب" دارالفكر ٧/ ١٣٧)

ووجأه أبو لؤلؤة في كتفه فى خاصرته. (أسد الغابه أحوال عمر بن الخطاب، دارالفكر ٣/ ٦٧٥ رقم ٣٨٢٤)

قتل عمر رضى الله عنه سنة ثلاث وعشرين من ذى الحجة طعنه أبو

**لؤلؤة فيروز غلام المغيرة بن شعبة.** (الا ستيعاب تحت ترجمة عمر بن الخطاب رقم الترجمة ١٨٩٩ دارالکتب العلمية بيروت ٣/ ٢٤٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹ رصفر المظفر ۱۴۳۵ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۴۲۷)

## حضرت عمرؓ کو کس نے شہید کیا؟

**سوال** [۴۰۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو کس نے قتل کیا ہے؟ اور وہ کس خاندان کا ہے؟

**المستفتي:** اکرام الدین، سیتامڑھی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے والا ابولؤلؤ تھا، جو حضرت مغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ کا غلام تھا۔

**هو أبولؤلوة غلام المغيرة بن شعبة الخ.** (البدايه والنهايه، تحت ترجمة عمر بن الخطاب، دارالفكر بيروت ٧/ ١٣٧)

**ووجأه أبو لؤلؤة في كتفه في خاصرته.** (اسدالغابة، تحت ترجمة عمر بن الخطاب دارالفكر ٣/ ٦٧٥ رقم الترجمة ٣٨٢٤)

**قال أبوعمر: قتل عمر رضى الله عنه سنة ثلاث وعشرين من ذى الحجة، طعنه أبو لؤلؤة فيروز غلام المغيرة بن شعبة لثلاث بقين من ذى الحجة.** (الاستيعاب، تحت ترحمة عمر بن الخطاب رقم الترجمة ١٨٩٩، دارالكتب العلمية بيروت ٣/ ٢٤٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/ ۱۰/ ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۵۰۰۵)

# حضرت عاتکہؓ سے حضرت عمرؓ نے کب نکاح کیا؟

**سوال** [۴۰۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واقعہ جس فجر کی نماز پڑھانے کے دروان پیش آیا تھا اس نماز میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی زوجہ حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا شریک تھیں یا نہیں؟ نیز حضرت عاتکہؓ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کب شادی کی اور شادی مدینہ میں کی یا مکہ میں، اور حضرت عاتکہؓ کے بطن سے کتنی اولادیں تھیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی شہادت کے وقت ان کی بیوی حضرت عاتکہ رضی اللہ عنہا بھی موجود تھیں، حضرت عمرؓ کا نکاح حضرت عاتکہؓ سے مدینہ میں سن ۱۲ھ میں ہوا اور ان کے بطن سے ایک لڑکا پیدا ہوا جن کا نام عیاض تھا۔

**تزوج عاتكة بنت زيد بن عمرو بن نفيل وكانت قبله عند عبد الله بن مليكة ولما قتل عمر تزوجها بعده الزبير بن العوام ويقال هي أم ابنه عياض** (تاريخ الطبرى بيروت ۲/ ۵٦۳، البدايه والنهايه، دارالفكر ۱۰۱/۷)

**فتزوجها عمر بن الخطاب سنة اثنتي عشرة، فأولم عليها، فدعا جمعا فيهم علي بن أبي طالب، فقال: يا أمير المومنين! دعني أكلم عاتكة قال: إفعل** (اسعد الغابه، دارالفكر ٦/ ۱۸٤)

**ثم تزوجها عمر وذكر أبو عمر في التمهيد أن عمر لما خطبها شرطت عليه ألا يضربها ولا يمنعها من الحق ولا من الصلاة في المسجد النبوي.** (الإصابة دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ۲٥۷۱) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/۱/۱۴۳۵ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۴۴۳)

# کیا حضرت عمر نے بیوی کو مسجد سے روکنے کے لئے رات میں دوپٹہ کھینچا تھا؟

**سوال**: [۴۰۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت مولانا سعید احمد صاحب پالنپوری دامت برکاتہم نے ۱۹۸۶ء میں ترمذی پڑھاتے وقت حضرت عمرؓ کا ایک واقعہ ارشاد فرمایا تھا، کہ انہوں نے اپنی بیوی کو مسجد جانے سے روکنے کیلئے رات کے وقت چھپ کر دوپٹہ کھینچ لیا تھا، الخ ہمارے پاس ترمذی کی کاپی ہے، اس میں یہ واقعہ ہے، لیکن کسی کتاب میں یہ واقعہ نہیں مل رہا ہے، جبکہ سیر کی بعض کتب میں یہ واقعہ حضرت زبیرؓ کا مل رہا ہے، اگر آں محترم کے علم میں حضرت پالن پوری کے بیان کردہ واقعہ کا تذکرہ کسی کتاب میں ہو تو واضح فرمادیں؟

**المستفتي**: عبدالرشید، سیڑھا، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ایسا واقعہ جس میں انہوں نے حضرت عمرؓ کی طرف منسوب کرکے مذکورہ بات بیان کی ہو، احقر کے علم میں نہیں ہے، اس لئے بہتر ہے کہ اس معاملہ میں حضرت ہی سے رجوع کیا جائے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۳؍ جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۰/ ۱۱۰۹۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۳؍ ۵؍ ۱۴۳۴ھ

# حضرت عثمانؓ کے قتل کا سبب کیا بنا؟

**سوال** [۴۰۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی شہادت کا واقعہ کیسے اور کیوں پیش آیا؟

المستفتي: محمد قاسم، بجنوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت عثمان رضی اللہ عنہ انتہائی نرم دل انسان تھے اورلوگوں کے ساتھ احسان کرکے خوش کرنے کے عادی تھے، اس نرمی کی وجہ سے آپ کے دور خلافت میں اکثر شہروں کے امیر آپ کے رشتے دار ہو گئے، اور اگر کوئی امیر کی شکایت کرتا تو حضرت اس کو معزول بھی کر دیتے تھے، چنانچہ مصر والوں نے اپنے امیر عبداللہ بن سعد بن سرح کی حضرت سے شکایت کی، تو حضرت نے عبداللہ بن سعد کو معزول کر کے محمد بن ابی بکر کو والیٔ مصر مقرر فرما دیا، لیکن مصری قافلہ محمد بن ابی بکر کے ساتھ مصر واپس جا رہا تھا، راستے میں ان کو ایک قاصد ملا جو امیر المؤمنین کی طرف سے خط لے کر مصر جا رہا تھا، اس خط میں عبداللہ بن سعد کی برقراری اور شکایت کرنے والوں کے خلاف کارروائی کی بات تحریر تھی، اس متضاد پیغام کو دیکھ کر یہ قافلہ مدینہ واپس آ گیا، اور حضرت عثمانؓ سے اس تحریر اور وعدہ خلافی کے متعلق دریافت کیا، تو حضرت عثمانؓ نے قسم کھا کر کہا کہ نہ تو میں نے یہ تحریر لکھی ہے اور نہ ہی مجھے اس کا علم ہے، جس پر ان لوگوں نے کہا کہ اس تحریر پر آپ کی مہر ہے معلوم ہوا کہ آپ جھوٹ بول رہے ہیں یا آپ کے کاتب نے خیانت کی ہے، اور دونوں صورتوں میں آپ خلافت کے اہل نہیں، اس لئے آپ خلافت سے دست بردار ہو جائیے لیکن حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وصیت کے مطابق دست برداری سے انکار کر دیا، جس بنا پر ان لوگوں نے مزید کچھ اور لوگوں کو اپنے ساتھ لے کر امیر المؤمنین کے خلاف احتجاج شروع کر دیا، اور ان کا زور اس قدر زیادہ ہو گیا کہ حضرت عثمانؓ کو ان کے مکان میں محصور کر دیا گیا اور جب محاصرہ کو تقریباً دو مہینے گذر گئے تو ایک دن یہ باغی مکان کا دروازہ جلا کر مکان میں گھس آئے، حضرت عثمانؓ تلاوت میں مشغول تھے اور یہ آیت تلاوت فرما رہے تھے " **إن الناس قد جمعوا لكم الخ** " (آل عمران - ۱۷۳) (مکہ

والے آدمیوں نے جمع کیا ہے سامان تمہارے مقابلے کے لئے سوتم ان سے ڈروتو اور زیادہ ہوا ان کا ایمان اور وہ بولے کہ کافی ہے ہم کو اللہ اور کیا خوب کارساز ہے ) ان لوگوں نے مکان میں داخل ہوتے ہی حضرت عثمانؓ پر شدت کے ساتھ حملہ کردیا آپ کے لہو کا پہلا قطرہ قرآن کریم کی اس آیت پر پڑا'' **فسيكفيكهم الله وهو السميع العليم** '' (البقرۃ ۱۳۷) انہی میں سے ایک ملعون نے تلوار پیٹ میں اتاردی اور آپ سرخ رو ہو کر بارگاہِ ایزدی میں حاضر ہوئے رضی اللہ عنہ وأرضاہ ۔

**وكان سبب قتله أن أمراء الأمصار كانوا من أقاربه وكان من حج منهم يشكو من أميره، وكان عثمان ليّن العريكة كثير الإحسان والحلم فكان يستبدل ببعض أمرائه فيرضيهم، ثم يعيده بعد إلىٰ أن رحل أهل مصر يشكون من ابن أبي سرح وكتب له كتاباً بتولية محمد بن أبي بكر الصديق فرضوا بذلك الخ** (الإصابة، دار الكتب العلمية ۲/ ۱۲۳۹، البدايه والنهايه،دارالفكر ۷/ ۱۳٤، اسدالغابه، دار الفكر ۳/ ۴۹۰) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹ر صفر المظفر ۱۴۳۵ھ
فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۴۲۵

# حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا قاتل کون؟

**سوال** [۴۰۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے والا کون شخص تھا، اس کا نام کیا تھا، اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی؟

المستفتي: محمد وسیم، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کوشہید کرنے والا ''سودان بن حمران'' نامی شخص تھا، اور آپ کی نماز جنازہ پڑھانے کے بارے میں مختلف اقوال سامنے آتے ہیں (۱) حضرت جبیر بن مطعمؓ (۲) حضرت حکیم بن حزامؓ (۳) مروان بن الحکم (۴) زبیر بن العوامؓ (۵) مسور بن مخرمہؓ۔

**ثم تقدم سودان بن حمران بالسیف وضرب عثمان فقتله** (البدایه والنهایه، دارالفکر ۷/ ۱۳٤)

**وکان الذی قتله سودان بن حمران** (الاستیعاب تحت ترجمة عثمان بن عفان رقم الترجمة ۱۷۹۷، ۳/ ۱۶۰ دارالکتب العلمیة بیروت)

**وضربه سودان بن حمران المرادي بعد ما خر لجنبه فقتله.** (الطبقات الکبری لابن سعد، تحت تذکرة الطبقة الاولیٰ علی السابقه ...... رقم الترجمة: ۱٤، دارالکتب العلمیة بیروت، ۳/ ٥٤، البدایه والنهایه دارالفکر ۷/ ۱۸٥)

**وصلی علیه جبیر بن مطعم، وقیل: زبیر بن العوام، وقیل: حکیم بن حزام، وقیل: مروان بن الحکم، وقیل: مسور بن مخرمة** (البدایه والنهایه، دارالفکر بیروت ۷/ ۱۳٤، اسد الغابه، دارالفکر ۳/ ٤۹۱، تاریخ الطبري ۲/ ٦۸۹، الطبقات الکبری لابن سعد دارالکتب العلمیة ۳/ ٥۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/ ذی الحجہ ۱۴۳۴ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۳۴۰)

# حضرت عثمانؓ کے دور میں جمعہ کی اذانیں کہاں دی جاتی تھیں؟

**سوال** [۴۰۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے دور سے حضرت عمرؓ کے دور تک جمعہ کی ایک ہی اذان خطبہ والی ہوتی تھی، حضرت عثمانؓ کے دور میں پہلی اذان کا اضافہ ہوا۔ سوال یہ ہے کہ وہ خطبہ والی

اذان اور خطبہ سے پہلے والی اذان ان حضرات کے دور میں کہاں ہوتی تھیں تفصیل سے مع حوالہ کتب تحریر فرمائیں؟

المستفتي: مولانا محمد عارف صاحب، سیٹری بریلی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت عمرؓ کے آخری زمانہ تک جمعہ کے لئے صرف ایک اذان ہوا کرتی تھی، اور یہ اذان امام کے ممبر پر بیٹھنے کے بعد امام کے روبرو مسجد نبوی کے دروازہ پر دی جاتی تھی، جسے مسجد کے اندر کے لوگ بھی سنتے تھے اور باہر آبادی کے لوگ بھی سنتے تھے جیسا کہ حضرت سائب بن یزیدؓ کی روایت سے واضح ہوتا ہے۔

**عن سائب بن یزید قال: کان یؤذن بین یدی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم إذا جلس علی المنبر یوم الجمعة علی باب المسجد وأبی بکر وعمر.**

(ابو داؤد شریف، کتاب الصلوة ، باب النداء یوم الجمعة، النسخة الهندیة ۱/۱۵۵، دارالسلام رقم: ۱۰۸۸)

پھر جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دور میں نمازیوں کی تعداد بہت زیادہ ہوگئی، اور صرف خطبہ والی اذان سب لوگوں کے جمعہ میں شرکت کے لئے کافی نہ رہی، تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اس اذان کا اضافہ فرمایا جو آج کل کے زمانہ میں خطبہ کی اذان سے پندرہ منٹ پہلے اور بعض جگہ آدھا گھنٹہ پہلے دی جاتی ہے، اور اس اذان کا سلسلہ مسجد نبوی سے باہر مقام ''زوراء'' سے ہوا ہے، جہاں سے اذان کی آواز سب جگہ پہنچ جایا کرتی تھی، اور پھر خطبہ کی اذان امام کے سامنے ممبر کے پاس دئے جانے کا سلسلہ شروع ہوا۔

**عن السائب بن یزید قال: کان النداء یوم الجمعة: أوله إذا جلس الإمام علی المنبر علی عهد النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم وأبي بکر وعمر فلما کان عثمان وکثر الناس زاد النداء الثالث علی الزوراء.** (بخاری شریف کتاب الجمعة ، باب لا یقیم الرجل أخاه یوم الجمعة ویقعد

فی مکانه، النسخة الهندیه ١/ ١٢٤، رقم: ٩٠٢، ف: ٩١٢)

**وإذا صعد الإمام المنبر جلس وأذن المؤذنون بین یدی المنبر بذلک جری التوارث.** (هدایة، کتاب الصلوة، باب الجمعة، اشرفي ١/ ١٧١، شامی، زکریا کتاب الصلوة، باب الجمعة ٣/ ٣٨، کراچی ٢/ ١٦١، البحر الرائق، کتاب الصلوة، باب صلاة الجمعة، کوئٹه ٢/ ١٥٧، زکریا ٢/ ٢٧٤، الفقه علی المذاهب الاربعة، دارالفکر ١/ ٣٤٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١۴/ جمادی الثانیہ ١۴٢۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٧/ ٨٠٨٨)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١۴/ ٦/ ١۴٢۴ھ

## حضرت علیؓ کی شہادت کیسے ہوئی؟

**سوال** [۴١٠]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو شہید کرنے کی سازش کیسے رچی گئی؟ آپ پر حملہ کرنے والا مسلمان تھا یا کافر؟ اس کا نام کیا تھا؟ اور آپ کو شہید کہاں کیا گیا، اور آپ کا مزار کہاں ہے؟

**المستفتي:** عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** جب حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں خوارج کو شکست ہوگئی اور وہ بہت کم تعداد میں رہ گئے، تو ان میں سے تین شخص ''عبدالرحمٰن بن ملجم، برک بن عبداللہ اور عمرو بن بکر تمیمی'' مکہ میں جمع ہوئے اور عہد کیا کہ حضرت علی، حضرت امیر معاویہ اور عمرو بن العاص رضوان اللہ علیہم اجمعین کو قتل کر کے لوگوں کو ان سے نجات دیں گے، چنانچہ عبدالرحمٰن بن ملجم نے حضرت علیؓ کو شہید کرنے کی ذمہ داری لی، اور کوفہ چلا گیا، اور ایک دن نماز فجر کے لیے مسجد آتے ہوئے اس نے تلوار سے حضرت علی رضی اللہ عنہ پر زوردار حملہ کیا، جس میں آپ رضی اللہ عنہ شدید زخمی ہو

گئے، اوریہی زخم آپ کی وفات کا سبب بنا، وفات کے بعد آپ کوکوفہ ہی میں رات کے وقت کسی نامعلوم مقام پر دفن کردیا گیا، بعض حضرات نے دارالإمارہ وغیرہ مقامات کی تعین کی ہے لیکن یہ قطعی اوریقینی نہیں ہے۔

إن ثلاثة من الخوارج وهم عبد الرحمن بن عمرو المعروف بابن ملجم الحميري...... والبرک بن عبدالله التميمي وعمرو بن بکر التميمي: اجتمعوا فتذاکروا قتل عليٍّ إخوانهم من أهل النهروان...... وقالوا: فأتينا أئمة الضّلال فقتلنا هم فأرحنا منهم البلاد وأخذنا منهم ثار إخواننا؟ فقال ابن الملجم : أما أنا فأکفيکم علي بن أبی طالب...... فلما خرج جعل ينهض الناس من النوم إلى الصلاة ...... فضربه ابن ملجم بالسيف على قرنه فسال دمه على لحيته ...... قلت: أين دفن؟ قال: دفن بالکوفة ليلا و قد غبی عن دفنه. (البدایہ والنهایہ، دارالفکر، بیروت ٧/٢٢٩-٢٣٢، اسد الغابہ، دارالفکر، بیروت ٣/٦١٦)

انتدب ثلاثة نفرٍ من الخوارج : عبد الرحمن بن ملجم ...... والبرک بن عبد الله التميمی ، وعمرو بن بکر التميمی. فاجتمعوا بمکة، وتعاهدوا ليقتلنّ هؤلاء الثلاثة على بن أبی طالب و معاوية وعمرو بن العاص ويريحوا العباد منهم، فقال ابن ملجم : أنا لکم بعلي ، وقال البرک : أنا لکم بمعاوية، وقال عمرو بن بکر : أنا کافيکم عمرو بن العاص...... فلمّا خرج على من الباب نادى أيها الناس ! الصلاة الصلاة...... فاعترضه الرجلان ،...... فأما سيف ابن ملجم فأصاب جبهته إلى قرنه ووصل إلى دماغه الخ. (اسد الغابہ، دارالفکر ٣/٦١٦،الطبقات الکبری لابن أبی سعد تحت ذکر الطبقه الأولى على السابقة فی الإسلام ممن شهد بدراً ، مکتبه عباس مکه المکرمة ٣/٢٦، الاصابه فی معرفة الصحابه، تحت ترجمة علي بن أبي طالب، رقم الترجمه: ٥٧٠٤، دارالفکتب

العلميه، بيروت ٤/ ٤٦٨، الاستيعاب فى معرفة الأصحاب تحت ترجمة علي بن أبي طالب، رقم الترجمة: ١٨٧٥، دارالكتب العلمية، بيروت ٣/ ٢١٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳ ربیع الاول ۱۴۳۵ھ
فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۴۷۸

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کس نے شہید کیا؟

**سوال** [۴۱۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو عبد الرحمٰن بن ملجم نے شہید کیا ہے؟ اور وہ کس خاندان کا تھا؟

**المستفتي**: مغیث الرحمٰن، دہلی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت علیؓ کو عبد الرحمٰن بن ملجم نے شہید کیا، اور شبیب اور وردان بھی شریک تھے، مگر ان کا وار نہ لگ سکا۔

**فقال بعض من حضر ذلک: فرأيت بريق السيف وسمعت قائلا يقول: لله الحكم يا علي لالک! ثم رأيت سيفاً ثانياً فضربا جميعاً فأماسيف عبد الرحمن بن ملجم فأصاب جبهته إلى قرنه ووصل دماغه، وأما سيف شبيب فوقع فى الطاق** (الطبقات الكبرى، الطبقة الأولى على السابقة فى الإسلام ممن شهد بدراً مكتبه عباس احمدالباز، مكة المكرمة ٣/ ٢٦، أسدالغابه فى معرفة الصحابة تحت ترجمة علي بن أبي طالب رقم الترجمة ٣٧٨٣، دارالفكر بيروت ٣/ ٦١٧)

**فجاء هؤلاء الثلاثة – وهم ابن ملجم، "وردان" وشبيب – وهم مشتملون على سيوفهم فجلسوا مقابل السدة التى يخرج**

منها علي ، فلما خرج جعل ينهض الناس من النوم إلى الصلاة ، ويقول: الصلاة الصلاة فثار إليه شبيب بالسيف فضربه فوقع في الطاق، فضربه ابن ملجم بالسيف على قرنه فسال دمه على لحيته رضی الله عنه الخ (البدايه والنهايه ، دارالفكر ٣٢٦/٧)

فخرج علي لصلاة الصبح فبدره شبيب فضربه فأخطاه وضربه عبدالرحمن بن ملجم على رأسه الخ (الاستيعاب فی معرفة الأصحاب، تحت ترجمة علي بن أبي طالب، رقم: الترجمة ١٨٧٥، دارالكتب العلمية بيروت ٢١٩/٣) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴؍ شوال ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۲/ ۵۰۰۵)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۴/ ۱۰/ ۱۴۱۷ھ

## حضرت امیر معاویہ جنگ بدر میں کس جماعت کی طرف سے تھے؟

**سوال** [۴۱۲]: کیا فرماتے ہیں علماءِ کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حیوۃ الحیوان قسط دس ۱۰/ ص: ۱۶۲ پر لکھا ہے کہ کسی نے ابوالاسود سے پوچھا کہ کیا امیر معاویہ جنگ بدر میں موجود تھے، آپ نے جواب دیا کہ ہاں مگر اس جانب سے (یعنی خلیفہ ہونے کی حیثیت سے) کیا یہ بات صحیح ہے؟

المستفتي: محمد فیاض الدین محلّہ گوڑ اگڑھ، بہار شریف

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: یہ بات صحیح نہیں ہے بلکہ حضرت ابوالاسود کا قول حضرت امیر معاویہ اس جانب سے تھے اس کا مطلب یہی ہے کہ بدر کے موقع تک حضرت معاویہؓ نے اسلام قبول نہیں کیا تھا اس لئے کفار کی جانب سے تھے۔

**وحكى الواقدي أنه أسلم بعد الحديبية وكتم إسلامه حتى أظهره عام الفتح.** (الاصابة: حرف الميم، دارالكتب العلمية ٦/ ١٢٠رقم الترجمة ٨٠٨٧)

**وقد روى عن معاوية أنه قال: أسلمت يوم القضية ولقيت النبى صلى الله عليه وسلم مسلماً.** (الاستيعاب حرف الميم دارالكتب العلمية ٣/ ٤٧٠رقم الترجمة ٢٤٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵؍صفر ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۳۳۱۰)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۱۴/۲/۱۵ھ

# حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا مدفن کہاں ہے؟

**سوال** [۴۱۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کی قبر کہاں ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی قبر مبارک جنت البقیع میں ہے۔ آپ نے رات میں بقیع میں دفن کرنے کی وصیت کی تھی، چنانچہ بعد نماز عشاء وتر وغیرہ سے فراغت کے بعد آپ کی تدفین جنت البقیع میں عمل میں آئی۔

**ودفنت بالبقيع** (الإصابة فی تميز الصحابة، كتاب النساء، حرف العين المهملة، رقم الترجمة: ١١٤٦١، دارالكتب العلمية ٨/٢٣٥)

**فدفنت بعد الوتر بالبقيع** (الاستيعاب ، باب النساء وكناهن ، باب العين رقم الترجمة ٣٤٦٣، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٤٣٨)

**وأوصت أن تدفن بالبقيع ليلاً** (البدايه والنهايه دار الفكر ٨/ ٩٤)

**وأمرت أن تدفن بالبقيع ليلاً فدفنت** (أسد الغابه ، النساء رقم الترجمة ٧٠٨٥، دار الفكر ٦/ ١٩٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥؍شوال ١٤٠٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ١٤٣٦/٢٥)

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خون پینے والے صحابیٔ رسول؟

**سوال** [٤١٤]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خون کس صحابی نے پیا ہے اور کیوں؛ جبکہ قرآن کریم میں ہے کہ خون پینا حرام ہے۔

المستفتي: ابوبکر آسامی، متعلم مدرسہ شاہی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: مسند البزار، مسند ابویعلیٰ، معجم الطبرانی، بیہقی شریف وغیرہ کے حوالہ سے علامہ جلال الدین سیوطیؒ نے خصائص کبریٰ میں اور علامہ ابن کثیر نے البدایہ والنہایہ میں حضرت عبداللہ بن زبیر کا واقعہ نقل فرمایا ہے کہ حضرت عبداللہ بن زبیر کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دم مبارک کو کسی مخفی جگہ بہادینے کا حکم فرمایا تھا حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کی طبیعت اس بات کو گوارہ نہ کرسکی کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا خون مبارک زمین پر بہا دیا جائے بلکہ جوش محبت میں پی لیا اور فرمایا کہ میرا جسم زمین کے مقابلے زیادہ حقدار ہے نیز اس کی وجہ سے ان کی قوت وعلم وایمان میں اضافہ ہوا ہے۔

**قال له: يا عبد الله! اذهب بهذا الدم فأهريقه حيث لا يراك أحد، فلما بعد عمد إلى ذلك الدم فشربه، فلما رجع قال: ما صنعت بالدم؟ قال: إني شربته، لأزداد به علماً وإيماناً، وليكون شيء من جسد رسول الله صلى الله عليه وسلم في جسدي وجسدي أولىٰ به من الارض** (البدايه والنهايه، دارلفكر ٨/ ٣٣٣، خصائل كبرىٰ ١/ ٦٨)

نیز قرآن کریم میں خون کی جو حرمت نازل ہوئی ہے اس کی علت نجس اور ناپاک اور خبث ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خون اور تمام فضلات کا پاک ہونا بعض روایات

سے ثابت ہے اس لئے دم مبارک کو عام مخلوقات کے خون پر قیاس کرنا درست نہیں ہے۔

**صح بعض أئمة الشافعية طهارة بوله رسول الله صلى الله عليه وسلم وسائر فضلاته وبه قال أبو حنيفةؒ كما نقله في المواهب اللدنية الخ،** (شامی کراچی، کتاب الطهارة، مطلب في طهارة بوله صلى الله عليه وسلم ١/٣١٨، زکریا ١/٥٢٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٠/ جمادی الاولیٰ ١٤١١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٦/٢٢٢١)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
٢٠/٥/١٤١١ھ

## کیا حضرت انس رضی اللہ عنہ کی تین سو اولا دیں تھیں؟

**سوال** [٤١٥]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا حضرت انسؓ کی ٣٠٠/ اولا دیں تھیں جن میں سے ١٥٠/ بچوں کا کفن دفن حضرت نے خود کیا ہے یہ کہاں تک صحیح ہے؟

المستفتي: محمد ہارون رشید، کرناٹکی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضرت انس رضی اللہ عنہ کی اولاد کے متعلق کتابوں میں مختلف روایات منقول ہیں، مگر تین سو اولاد کا ذکر ہم کو کسی معتبر کتاب میں نہیں ملا، البتہ الاصابہ ١/ ٢٧٧ کی روایت میں ہے کہ آپؓ نے اپنے ہاتھوں سے پوتا، پوتی کے علاوہ اپنی صلبی اولاد میں سے ایک سو پچیس بچوں کو دفن کیا ہے اور فیض القدیر ١/ ٥١ میں سو کے قریب صلبی اولاد کا دفن کرنا آیا ہے، اور اسد الغابہ ١/١٥٢، میں ہے کہ آپؓ کی صلبی اولاد (٨٠) اسیّ تھیں اور صلبی اور غیر صلبی میں سے آپ نے ایکسو بیس (١٢٠) اولاد دفن کی ہے، اور اسی کتاب میں دوسرا قول (١٠٠) سو سے قریب اولاد دفن

کرنے کا ہے، اور البدایہ والنہایہ ۹/ ۹۰ میں ایک سو بیس صلبی اولاد دفن کرنا منقول ہے، اور دلائل النبوۃ ٦/ ۹۵ میں ایک سو انتیس صلبی اولاد کا دفن کرنا منقول ہے اور مقدمۂ مسلم للنووی ١/ ١٦ میں علامہ نوویؒ نے لکھا ہے کہ طاعون جارف میں جو کہ عبد اللہ بن زبیرؓ کے زمانہ میں پیش آیا تھا، حضرت انسؓ کے تراسی بیٹے اور دوسرے قول کے مطابق تہتر بیٹے فوت ہوئے تھے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ جمادی الثانیہ ١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/ ٦٢٠٨)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصورپوری
١٦/ ٦/ ١٤٢٠ھ

## حضرت بلال رضی اللہ عنہ کتنے عرصہ تک زندہ رہے؟

**سوال** [٤١٦]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت بلالؓ کتنے عرصہ تک زندہ رہے؟ اور آپ کی کل عمر کیا تھی؟

المستفتي: مزمل الحق، مرادآبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: حضرت بلال رضی اللہ عنہ ساٹھ سال سے کچھ زائد عمر میں انتقال فرما گئے تھے۔

**قال محمد بن سعد كاتب الواقدي: توفي بلال وهو ابن بضع وستين سنة.** (اسد الغابه دار الفكر ١/ ٢٤٥، تقريب التهذيب، دار العاصمة الرياض ١/ ٥٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١/ جمادی الثانی ١٤١٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٣/ ٥٣٤٠)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصورپوری
١١/ ٦/ ١٤١٨ھ

# ہجرت کے بعد سب سے پہلے وفات پانے والے صحابیٔ رسول؟

**سوال** [۴۱۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہجرت کے بعد سب سے پہلے کس صحابی کی وفات ہوئی؟ ان سے متعلق کوئی خاص واقعہ ہوتو اس کو بھی ذکر کردیں۔

المستفتي: محمد خسرو، نگینہ بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: ہجرت کے بعد تمام صحابہ میں سب سے پہلے وفات پانے والے حضرت کلثوم بن الہدم رضی اللہ عنہ ہیں۔

**وكان أول من توفي بعد مقدمه المدينة من المسلمين فيما ذكر صاحب منزله كلثوم بن الهدم** (تاریخ الطبری ۲/ ۸، اسد الغابہ، دار الفکر ٤/ ١٩٥، رقم الترجم: ٤٤٨٨)

**توفي كلثوم بن الهدم قبل بدر بيسير وقيل: إن كلثوم بن الهدم أول من مات من أصحاب النبي صلى الله عليه وسلم بعد قدومه المدينة.** (الاستيعاب باب حرف الكاف تحت ترجمة كلثوم بن الهدم رقم الترجمة ٢٢٣٧، مكتبه دار الكتب العلمية ٣/ ٣٨٥، ومثله في الاصابة حرف الكاف رقم الترجمة ٧٤٥٩، دار الكتب العلمية ٥/ ٤٦٢)

ان کا خاص واقعہ یہ ہے کہ سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ہجرت کے بعد سب سے پہلے قباء میں انہیں کے یہاں قیام فرمایا تھا اور پیر، منگل، بدھ، جمعرات، چار دن قیام کیا پھر مدینہ آنے کے بعد حضرت ابوایوب انصاریؓ کے یہاں مہمان رہے۔

**وهو الذي نزل عليه رسول الله صلى الله عليه وسلم بقباء اتفق عليه موسى بن عقبة وابن اسحاق والواقدي وأقام عنده أربعة أيام ثم خرج إلى أبي أيوب الانصاريؓ فنزل عليه حتى بنى مساكنه وانتقل**

**إليها.** ( أسد الغابه، دارالفكر ٤/١٩٥ ترجمه ٤٤٨٨ ) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٩/صفر المظفر ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/٦٤٩٧)

## کیا ابوالعباس عبداللہ سفاح حضرت عباسؓ کی اولاد میں سے ہیں؟

**سوال** [٤١٨]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کیا ابو العباس عبداللہ سفاح یہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی اولاد میں سے ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی تھے یا نہیں؟

**المستفتي** : لطیف احمد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق** : ابوالعباس حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی کنیت ہے، آپ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچازاد بھائی ہیں۔

**عبد الله بن عبد المطلب بن هاشم بن عبد مناف أبو العباس القرشي الهاشمي ابن عم رسول الله صلى الله عليه وسلم كنى بابنه العباس وهو أكبر ولده وأمه لبابة الخ.** ( اسدالغابه ، دارالفكر ٣/١٨٦، اكمال/ ٧٣)

**عبد الله بن العباس بن عبد المطلب ...... يكنى أبا العباس .**

(الاستيعاب، باب حرف العين ، دارالكتب العلمية بيروت ٣/٦٦، رقم الترجمة: ١٦٠٦، وفي الاصابة، رقم الترجمة: ٤٧٩٩، الثقات، دار ابن عباس صنعاء ٣/٢٠٧، تهذيب التهذيب، المكتبة التجارية مصطفىٰ الباز ٥/٢٧٦، البدايه و النهايه، دارالفكر ٨/٢٩٥)

ہاں ابوالعباس السفاح حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی اولاد میں بہت نیچے جا کر ہیں یعنی حضرت عباس بن عبدالمطلب کے پوتے محمد بن علی کے بیٹے ہیں اور عبداللہ بن عباس کے پڑپوتے ہیں۔ عبارت ملاحظہ فرمایئے:

**أخذت البیعة لأبی العباس السفاح، وهو عبد الله بن محمد بن علي بن عبدالله بن عباس بن عبد المطلب.** (البدایه والنهایه، دارالفکر ۱۰/ ۳۹)

**وفی هذه السنة ولد السفاح وهو أبو العباس عبد الله بن محمد بن علي بن عبد الله بن عباس الملقب بالسفاح أول خلفاء بنی العباس الخ.** (البدایه والنهایه، دارالفکر ۹/ ۲۳۰) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷/ ربیع الأول ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۹/ ۳۳۸۳)

## ابوجہل عبدالمطلب کا لڑکا ہے یا نہیں؟

**سوال** [۴۱۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ابو جہل عبدالمطلب کا لڑکا ہے یا نہیں اگر عبدالمطلب کا لڑکا نہیں ہے تو ابوجہل کے باپ کا کیا نام ہے، ابوجہل کے عبدالمطلب کا لڑکا ہونے میں علماء کا اختلاف ہوگیا ہے اکثر علماء کی رائے ہے کہ وہ عبدالمطلب کا لڑکا ہے اور بعض علماء کے نزدیک لڑکا نہیں ہے مگر حضور کا چچا ہے صحیح کیا ہے؟ واضح فرما کر عنداللہ ماجور ہوں؟

المستفتي: غلام محی الدین، ومعین الدین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفیق**: ابوجہل نہ عبدالمطلب کا لڑکا ہے اور نہ ہی عبد المطلب کے خاندان کا ہے؛ بلکہ عبدالمطلب عبدمناف کے خاندان کے تھے اور ابوجہل مخزومی قبیلہ اور خاندان کا تھا ان دونوں میں دور کا بھی خونی رشتہ نہیں ہے۔

**أبو جهل بن هشام بن المغیرة بن عبد الله بن عمر بن مخزوم القرشي المخزومي الخ.** (اسد الغابه فی معرفة الصحابه، دارالفکر ۳/ ۵۶۷)

**ومن بني مخزوم أبوجهل بن هشام.** ( تاريخ طبري ٢/ ٣٧٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۱۷/ شعبان ۱۴۲۱ھ

(الف فتویٰ نمبر: ۶۸۹۳/۵)

## محمد بن ابی بکر کو کس نے قتل کیا؟

**سوال** [۴۲۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محمد بن ابی بکر کو کس نے قتل کیا؟

المستفتي: عبداللہ لالباغ، حسنپور مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** محمد بن ابی بکر کو ایک قول کے مطابق معاویہ بن حدیج نے قتل کیا اور دوسرے قول کے مطابق عمرو بن عاص نے صبراً قتل کیا۔

**ولما ولي مصر، سار إليه عمر و بن العاص فاقتتلوا، فانهزم محمد ودخل خربة، فأخرج منها، و قتل و أحرق في جوف حمار ميت ، قيل: قتله معاوية بن حديج السكوني، وقيل: قتله عمرو بن العاص صبرا.** (اسد الغابه فی معرفة الصحابة، دارالفكر ٤/ ٣٢٦ رقم الترجمة ٤٧٤٤)

**ثم ولاه مصر فقتل بها، قتله معاوية بن حديج صبراً.** (الاستيعاب ، باب حرف الميم، دارالكتب العلمية بيروت ٣/ ٤٢٢، رقم الترجمة: ٢٣٤٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ ربیع الثانی ۱۴۲۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۸۳۴۰/۷)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۲۵/۴/۱۸ھ

## یزید کی امارت کو خلافت حقہ قرار دینا یا کافر کہنا؟

**سوال** [۴۲۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید

یزید کی خلافت کو خلافت حقہ تسلیم کرتا ہے اور اس کا عقیدہ یہ ہے کہ اس کی خلافت پر تمام امت کا برضا اجماع ہے اور یزید کو نیک و عادل تسلیم کرتا ہے؛ جبکہ بکر کا کہنا ہے کہ وہ فاسق وفاجر وظالم بلکہ کافر ہے اور اس پر لعنت و پھٹکار بھیجنا جائز ہے۔

دریافت طلب امر یہ ہے کہ ان دونوں میں سے کس کا قول درست ہے؟ اور اس مسئلہ میں چاروں ائمہ کرام کا صحیح قول کیا ہے اور علماء جمہور کس طرف گئے ہیں؟ نیز یزید کو کافر کہا جائے یا فاسق وفاجر یا ظالم کہا جائے؟

المستفتي: منت اللہ حبیبی جامع مسجد بندر گلی شیخو پورہ بہار

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: زید اور بکر دونوں کا قول قابل اصلاح ہے زید کا قول اس لئے قابل اصلاح ہے کیونکہ اس نے یزید کی امارت کو خلافت حقہ قرار دیا ہے، جبکہ اس زمانہ کے بڑے بڑے صحابہ اس کی خلافت کے مخالف تھے، اس کا پورا دور خلافت خونریزی کا دور رہا ہے، اسی کی خلافت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے خاندان واولادوں کے خون کا دریا بہا ہے، اہل بیت کے سینکڑوں افراد کو شہید کیا گیا اس نے چند بچوں کو چھوڑ کر سب کو ذبح کرایا، مدینہ طیبہ پر لشکر کشی کرائی ،سینکڑوں صحابہ اور تابعین کا خون بہایا، اس کی فوج نے مدینہ منورہ کی عورتوں کی ایسی عصمت دری کی ہے کہ مدینہ کی ایسی ایک ہزار لڑکیاں حاملہ ہوگئیں جو بے شوہر کے تھیں، شوہروں والی کتنی عورتوں کے ساتھ عصمت دری کی گئی اس کا کوئی حساب نہیں ایسی تباہ کن حکومت کو خلافت حقہ کہنا اس زمانہ کے حالات سے ناواقفیت پر مبنی ہے۔ اور بکر کی بات یوں قابل اصلاح ہے کہ اس نے یزید کو کافر کہا ہے، جبکہ امت کے کسی شخص نے یزید کو کافر نہیں کہا ہے البتہ بہت سے شریعت کے متبحر علماء نے اس کو فاسق کہا ہے اور حضرت امام ابوحنیفہؒ کی رائے یہ ہے کہ یزید کے معاملہ میں خاموشی اختیار کی جائے اس کی وجہ یہ ہے کہ جہاں اس

نے اہل بیت کو تباہ کیا ہے وہاں اس نے ایک ایسے لشکر میں بھی شرکت کی ہے جس لشکر میں شرکت کرنے والوں کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مغفرت کی بشارت دی ہے اور اس لشکر کا ذکر بخاری شریف ١/ ٤٠٩، ٤١٠ پر موجود ہے، حدیث شریف ملاحظہ فرمائیں۔

**عن خالدبن معدان أن عمیر بن الأسود العنسي، حدثه، أنه أتی عبادة بن الصامت وهو نازل فی ساحل حمص وهو فی بناء له، ومعه أم حرام قال عمیر فحدثتنا أم حرام أنها سمعت النبی صلی الله علیه وسلم یقول: أول جیش من أمتی یغزون البحر قد أوجبوا، قالت أم حرام: قلت: یا رسول الله أنا فیهم؟ قال أنت فیهم، قالت: ثم قال النبی صلی الله علیه وسلم: أول جیش من أمتی یغزون مدینة قیصر مغفورلهم، فقلت: أنا فیهم یا رسول الله ؟ قال: لا.** (صحیح بخاری، کتاب الجهاد، باب ما قیل فی قتال الروم، النسخة الهندیة ١/ ٤٠٩، ٤١٠، رقم: ٢٨٣٦، ف: ٢٩٢٤) **فقط واللہ** سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٣٠/ ربیع الاول ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٩/ ١٠٣٤٠)

## خانۂ کعبہ کی غلاف پوشی کی ابتداء؟

**سوال** [٤٢٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کعبۂ مقدسہ پر غلاف پوشی کب سے شروع ہوئی؟

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: خانۂ کعبہ پر غلاف پوشی کا سلسلہ زمانۂ اسلام سے بہت پہلے سے جاری ہے، بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ

الصلوٰۃ والسلام سے شروع ہوا ہے اور بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم تبع سے شروع ہو ہے۔

**بلغنا أن تبّعا أول من كساالكعبة الوصائل فسترت بها، قال ابن جريج: وقد زعم بعض علمائنا اسماعيل النبى صلى الله عليه وسلم**

(مصنف عبد الرزاق، المجلس العلمي ٥/٨٩رقم ٩٠٨٦)

**وقد زعم بعض علمائنا أن أول من كسى الكعبة إسماعيل النبي صلى الله عليه وسلم والله أعلم بذلك.** (مصنف عبدالرزاق، المجلس العلمي ٥/١٥٣، رقم: ٩٢٣٠)

**وتبعان: أسعد هو حسان تبع وهو فيما يقال أول من كسا الكعبة.**

(تاريخ ابن خلدون ٢/٦١)

**فأول من ولى منهم حجر آكل المرار ابن عمرو المعاوية الأكبر وولاه تبع ابن كرب الذى كساالكعبة.** (تاريخ ابن خلدون ٢/٣٣١)

**نهى رسول الله صلى الله عليه وسلم عن سب أسعد الحميرى، وهو تبع، وهو أول من كسا البيت.** (تفسير قرطبي، تحت تفسير سورة البقرة الآية/ ١٢٧، دارالكتب العلمية ٢/٨٦، الدر المنثور تحت تفسير سورة الدخان الآية/ ٣٧-٤٢، دارالكتب العلمية ٥/ ٧٥٠) فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/۱/۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۷/ ۲۵۱۱)

## کشتی نوح سے متعلق ایک سوال

**سوال:** [۴۲۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت نوحؑ کا کشتی بنانا ان کی قوم کا اس میں پاخانہ پھرنا، خارش کا مرض پیدا ہونا، ایک شخص کا اس میں گر کر خارش سے نجات پانا اور پھر قوم کا کشتی کی گندگی بدن پر لگانا جس سے کشتی کا صاف ہونا،

تفصیلی واقعہ مستند کتابوں سے تحریر فرمائیں؟

**المستفتي:** شفیع احمد اعظمی، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** یہ کہانی خاکسار کو کسی معتبر کتاب میں نہیں ملی۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ ذیقعدہ ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۳۷۱۵)

# کیا سورۂ نوح میں ذکر کردہ پانچوں ''بت'' اللہ کے نیک اور صالح بندے تھے؟

**سوال** [۴۲۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ سورۂ نوح میں پانچ بتوں کے بارے میں آیا ہے کہ یہ بزرگ لوگ تھے ان کے مرنے کے بعد شیطان کے مکر وفریب سے لوگوں نے ان کے نام کے بت بنا لیئے، تو ہم لوگ ان بزرگوں کو اچھا نام لے کر ان کے بارے میں بات کر سکتے ہیں یا نہیں؟

**المستفتي:** فضل الرحمٰن

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** سورۂ نوح میں جن پانچ بتوں کا نام آیا ہے وہ درحقیقت اللہ کے کچھ نیک اور صالح بندوں کے نام ہیں جو حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کے درمیانی زمانہ میں گذرے تھے، بہت سے لوگ ان کے معتقد اور متبع تھے ان کی وفات کے بعد لوگ عرصۂ دراز تک ان کے نقش قدم پر چلتے رہے بعد میں شیطان کے مکر وفریب سے ان کی پرستش شروع ہوگئی، لہذا یہ اللہ کے نیک اور صالح بندے نہ اس فعل قبیح کے ذمہ دار ہیں اور نہ اس کی

وجہ سے ان کے نیک وصالح ہونے میں کوئی فرق آ سکتا ہے لہٰذا آج بھی ان کو اچھے نام سے یاد کرنا درست ہے جیسا کہ حضرت عیسیٰؑ اور عزیرؑ کو لوگ اللہ کا بیٹا سمجھ کر عبادت کرتے ہیں پھر بھی وہ اللہ کے برگزیدہ بندوں میں شامل ہیں اور ان کو نبی کے نام سے یاد کرنا درست ہے۔ (مستفاد: معارف القرآن، مکتبہ اشرفی قدیم ۵۶۶/۸)

قال البغوی: قال محمد بن کعب: هذه أسماء قوم صالحین کانوا بین آدم ونوح فلما ماتوا کان لهم أتباع یقتدون بهم ویأخذون بعدهم مأخذهم فی العبادة فجاء هم إبلیس وقال لهم لو صورتم صورهم کان أنشط لکم وأشوق إلیٰ العبارة ففعلوه ثم نشأقوم بعدهم فقال لهم إبلیس إن الذین من قبلکم کانوا یعبدونهم فعبد وهم فابتدأ عبادة الأوثان کان من ذلک وسمیت تلک الصور بهذه الأسماء . (تفسیر مظهری زکریا قدیم ۷٦/۱۰، جدید ۳٦/۱۰، سوره نوح، الآیة /۲۳، درمنثور، دارالکتب العلمیة بیروت ٦/ ٤۲۷)

عن ابن عباس رضی الله عنهما صارت الأوثان التی کانت فی قوم نوحٍ فی العرب بعد أما ود کانت لکلب بدؤمة الجندل ، وأما سواع کانت لهذیل ، وأما یغوث فکانت لمراد ، ثم لبنی غطیف بالجوف عند سبأ ، وأما یعوق فکانت لهمدان ، وأما نسر فکانت لحمیر لأل ذی الکلاع ونسراً أسماء رجال صالحین من قوم نوح فلما هلکوا أوحی الشیطان إلی قومهم أن انصبوا إلی مجالسهم التی کانوا یجلسون أنصاباً وسموها بأسمائهم ففعلوا ، فلم تعبد حتی إذا هلک أو لئک وتنسخ العلم عبدت. صحیح بخاري ، کتاب التفسیر ، باب وداً ولا سواعا الخ،

النسخة الهندية ٢/ ٧٣٢، رقم: ٤٧٣٠، ف: ٤٩٢٠) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰؍جمادی الثانی ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۰/۵۷۹۰)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصورپوری
۳۰؍۵؍۱۴۱۹ھ

## فرعون کہاں غرق ہوا؟

**سوال** [۴۲۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ فرعون کہاں ڈوبا تھا بحر قلزم میں یا دریائے نیل میں، دونوں ایک ہی چیزیں ہیں یا علیحدہ علیحدہ، اگر علیحدہ ہیں، تو دونوں کے درمیان کتنا فاصلہ ہے ازراہ کرم مدلل جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتی: مقبول اختر، امروہہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: دونوں بالکل الگ ہیں، دریائے نیل افریقہ کے ملک کینیا، تنزانیہ اور ملک یوگنڈا کے درمیان تقریباً تین چار ہزار کلومیٹر مربع پھیلی ہوئی ایک جھیل ہے، جس کا نام جھیل اونٹریو ہے، اس سے نکل کر ملک حبشہ، سوڈان اور مصر سے گذر کر بحر روم میں جا کر مل رہی ہے، اس کی لمبائی (۵۶۰۰) کلومیٹر ہے اور بحر قلزم بحیرۂ عرب سے نکل کر علاقہ سویز تک پہونچا ہے اس نے افریقہ اور ایشیا کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا ہے اور دریائے نیل اور بحر قلزم کے درمیان کئی سو کلومیٹر کا فاصلہ ہے بالکل صحیح پیمائش احقر کو معلوم نہیں ہے، اور فرعون دریائے نیل میں غرق نہیں ہوا ہے، بلکہ بحر قلزم میں غرق ہوا ہے۔ (مستفاد: قصص القرآن ۱/ ۴۷۵)

**وكان العبور في شمال خليج السويس (عيون موسى) أوفي البحيرات المرّة وهنا كان غرق منفتاح** (اطلس القرآن، دارالفكر، تحت ترجمة موسىٰ عليه السلام، ص: ٨١) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲ ربیع الاول ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۷/ ۲۶۱۶)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۱۲/۴/۲ھ

## فرعون لڑکیوں کو کیوں قتل نہیں کرتا تھا؟

**سوال** [۴۲۲۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ فرعون لڑکوں کو قتل کرتا تھا اور لڑکیوں کو زندہ رکھتا تھا کیوں؟

المستفتي: شفیع احمد، بحرین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: کسی نے فرعون کو پیشین گوئی کردی تھی کہ بنی اسرائیل میں ایک لڑکا ایسا پیدا ہوگا جس کے ہاتھ سے تیری حکومت ختم ہوجائے گی، اس لئے وہ لڑکوں کو قتل کرتا تھا اور چونکہ لڑکیوں سے اس کو کوئی خطرہ نہیں تھا اس لئے ان سے کوئی تعارض نہیں کرتا تھا۔ (مستفاد: معارف القرآن، مکتبہ اشرفی قدیم ۱/۱۶۷)

**البحث الرابع في سبب قتل الأبناء ذکروا فیه وجوهاً: أحدها قول ابن عباس رضی اللہ عنهما أنه وقع إلی فرعون وطبقته ما کان اللہ وعد إبراهیم أن یجعل في ذریته أنبیاء وملوکاً فخافوا ذلک – إلی – أن المنجمین أخبروا فرعون بذلک** (تفسیر کبیر للامام الرازی تحت تفسیر "وإذ نجینکم من أل فرعون یسومونکم سوء العذاب" البقرہ: ۳/۴۹۷)

**وإنما فعلوا بهم ذلک لأن فرعون رأی في المنام أو قال له الکهنة: سیولد منهم من یذهب بملکه فلم یرد اجتهادهم من قدر اللہ شیئًا.** (تفسیر بیضاوی، مکتبہ رشید دهلی ۱/۷۹) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴۱۴/۱۱/۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۳۷۰۹)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۱۴/۱۱/۱۵ھ

## کیا فرعون نے حضرت آسیہ کی اولاد کو مار ڈالا تھا؟

**سوال** [۴۲۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

(۱) کہ حضرت آسیہ کی کتنی اولادیں تھیں؟

(۲) حضرت موسیٰؑ پر ایمان لانے کے بعد آسیہ کی اولاد کو کیا فرعون نے مار ڈالا تھا؟ یہ بات ٹھیک ہے یا نہیں؟ (تاریخ شداد، نمرود، فرعون حضرت موسیٰؑ، ص: ۱۳۸) پر لکھا ہے کہ آسیہ کے فرعون سے سات اولاد تھیں؟

المستفتي: مزمل الحق

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت آسیہ کے کوئی اولاد نہیں تھی لہٰذا ان کی اولاد کو فرعون کے مارنے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

**قوله تعالیٰ: أو نتخذه ولداً وكانت لا تلد.** (تفسیر خازن ٤/١٣٦، فتح البیان ٧/٩٧)

**ويقال ما كان لها ولد فأحبته.** (تفسیر کبیر ٦/٤٦٣، ابن کثیر ٣/٣٨١، مظهری اردو ٩/٣٠١، روح البیان ٤/٣٤٥)

**عسىٰ أن ينفعنا فنصيب منه خيراً أو نتخذه ولداً وكانت لا تلد.**

(تفسیر قرطبی سورۂ قصص تحت الآیة ٧-٩، دارالکتب العلمیة بیروت ١٣/٢٥٣)

یہ سب معتبر کتابیں ہیں ان کے مقابلے میں تاریخ شداد کا کوئی اعتبار نہیں۔

فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴/۳/۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/۶۰۵۵)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصورپوری
۴/۳/۱۴۲۰ھ

# سامری نے جومخلوق دیکھی تھی وہ شیطانی تھی یا آسمانی؟

**سوال** [۴۲۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جب موسیٰ علیہ السلام کو چالیس دن کے لئے کوہ طور پر طلب کیا گیا تو ان کی غیر موجود گی میں سامری نے جنگل میں ایک مخلوق دیکھی جس کے بارے میں اس کو یہ گمان ہوا کہ یہ مخلوق کہیں اور کی ہے اور اس نے اس کے سم کی مٹی لے کر بچھڑا بنا کر اس کے اندر ڈال دی دریافت طلب امر یہ ہے کہ وہ مخلوق شیطانی تھی یا آسمانی؟

**المستفتي**: فاروق حسین، محلّہ فیض گنج،
متصل شوکت باغ، ضلع: مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: تفسیر قرطبی، تفسیر مظہری، معارف القرآن اور روح المعانی کے حوالے سے معلوہوتا ہے کہ وہ شیطانی مخلوق نہیں بلکہ ظن غالب یہ ہے کہ وہ آسمانی مخلوق تھی اس سلسلہ میں ہم چار وجوہات پیش کرتے ہیں:

(۱) جبرائیل علیہ السلام کا گھوڑا جس جگہ پر قدم رکھتا تھا زمین کے اس حصہ پر آثار حیات پیدا ہو جاتے تھے اور ایسا آسمانی مخلوق ہی میں ہوسکتا ہے۔

(۲) اس گھوڑے کے قدم اتنی دور دور تک پڑتے تھے، جتنی دور تک ایک انسان کے لئے دیکھنا ممکن ہوتا ہے اور یہ امر بھی اس مخلوق کے شیطانی نہ ہونے پر دال ہے۔

(۳) اس گھوڑے پر سید الملائکہ حضرت جبرائیل علیہ السلام تشریف فرما تھے، جو ایک صاف ستھری نوری مخلوق ہیں پس ضروری ہوا کہ وہ فرس بھی آسمانی مخلوقات میں سے ہو ورنہ ایک پاک مخلوق کا ناپاک مخلوق پر بیٹھنا لازم آئے گا، اور یہ بات ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔

(۴) اس گھوڑے کو فرس الحیات کہا گیا ہے ظاہر ہے کہ ایسا گھوڑا آسمانی ہی ہوسکتا

ہے۔

**قَالَ فَمَا خَطْبُكَ يٰسَامِرِيُّ ○ قَالَ بَصُرْتُ بِمَالَمْ يَبْصُرُوْا بِهٖ فَقَبَضْتُ قَبْضَةً مِّنْ اَثَرِ الرَّسُوْلِ فَنَبَذْتُهَا وَ كَذٰلِكَ سَوَّلَتْ لِيْ نَفْسِيْ.**

(سورہ طہ، آیت: ۹۵،۹۶)

**وتحتة فی تفسیر القرطبي قال السامري رأیت جبرائیل علیه السلام علی فرس الحیاة وهی تلقی خطوها مدالبصر فألقی فی نفسی أن أ قبض من أثر ها فما ألقیته علی شيء إلاصار له روح ودم.** (تفسیر قرطبی، دارالکتب العلمیة بیروت ۱۱/ ۲۳۹)

**فجاء السامری ومعه تراب من أثر حافر فرس جبرائیلؑ** (روح المعانی زکریا ۹/ ۳۶۱)

جس جگہ جبرائیلؑ کے گھوڑے کا قدم پڑتا تھا وہیں مٹی میں نشو ونما اور آثار حیات پیدا ہوجاتے تھے (مستفاد معارف القرآن، اشرفی قدیم ٦/ ١٣٨)

**رأیت جبرائیل علی فرس الحیاة.** (تفسیر قرطبی، دارالکتب العلمیة بیروت ۱۱/ ۲۳۹)

یہ سب روایات تفسیر قرطبی وغیرہ میں مذکور ہیں اور ظاہر ہے کہ اسرائیلی روایات ہیں جن پر اعتماد نہیں کیا جاسکتا مگر ان کو غلط کہنے کی بھی کوئی دلیل موجود نہیں۔ (مستفاد: معارف القرآن، اشرفی قدیم ۶/ ۱۳۸) فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ ربیع الاول ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۰/۱۱۰۲۴)

## کفار مکہ کا بنا تحقیق کے پڑا ہوا خون چاٹنا

**سوال** [۴۲۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زمانۂ جاہلیت میں کفار مکہ بنا تحقیق کے پڑا ہوا خون چاٹ لیتے تھے، اس کا کیا مطلب ہے؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** زمانۂ جاہلیت میں کفار مکہ بنا تحقیق کے پڑا ہوا خون چاٹ لیتے تھے کسی روایت میں ہماری نظر سے نہیں گذرا؛ ہاں البتہ خون چاٹنے کا لفظ محارہ میں استعمال کیا جاتا ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ تلوار کا خون آلود کرنا۔ (فیروز اللغات ص:۶۰۱) فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۵ر جمادی الاولیٰ ۱۴۳۴ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۱۰/ ۱۱۱۰۸)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۳۴/۵/۵ھ

# کیا کسی غیر صحابی کی حذو النعل بالنعل اقتداء کرنا شرعاً واجب ہے؟

**سوال** [۴۳۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا کسی غیر صحابی کی حذو النعل بالنعل لباس وفراش، کھانے اور پینے میں اقتداء کرنا شرعاً واجب ہے، اور کیا خلاف سنت جائز ہوسکتا ہے؟

**المستفتي:** شمس احمد، سنبھل، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اتباع واقتداء کا مدار قرآن وحدیث ہے، جو شخص قرآن وحدیث کے مطابق لباس وفراش وغیرہ کا پابند ہے، اسکی اقتداء اور اتباع جائز ہے، چاہے وہ غیر صحابی ہی کیوں نہ ہو، جیسا کہ ائمۂ مجتہدین کی اقتداء بعض دفعہ واجب بھی ہو جاتی ہے، اور اگر متبع شریعت نہیں ہے، تو اسکی اقتداء جائز نہیں ہے۔

أما العامی ومن لیس لہ أھلیة الاجتھاد فإنہ یلزمہ اتباع المجتھدین عند المحققین من الأصولیین کذلک یجب اتباع أولی الأمر وھم الأئمة ولا خلاف فی وجوب طاعتھم فی غیر

**معصية الخ** . (الموسوعة الفقهية الكويتة ، بحث الإتباع ۱/ ۱۹۶)

لہٰذا اگر کوئی قرآن وحدیث اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پابند شخص ہے تو اس کے نقش قدم پر چلنا دراصل حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہؓ کے ہی نقش قدم پر چلنا ہے! فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲؍ ربیع الثانی ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۷۰۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۹/۴/۲ھ

## ائمۂ اربعہ کے والدین کے نام اور خاندان

**سوال** [۴۳۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ چاروں ائمۂ کرام رحمہم اللہ کے والد ماجد اور والدہ ماجدہ کے کیا نام تھے، اور وہ کس خاندان میں سے تھے؟

المستفتي: وکیل احمد، سکندر پور، مظفر نگری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت امام ابوحنیفہؒ کا نام نعمان بن ثابت زوطا کوفی ہے۔ (اکمال/ ۶۴۴، تقریب التہذیب، دار العاصمہ الریاض/ ۴/۳۷، ۱۷، ۴۱۷، او جز المسالک، قدیم ۱/۵۲، جدید ا/ ۱۷۵، تاریخ علم فقہ/ ۳۶، مناقب النعمان/ ۷)

والد ماجد کا نام ثابت بن زوطا کوفی ہے۔

حضرت امام مالک کے والد ماجد کا نام انس بن مالک بن ابو عامر اصبحی ہے۔ (الاکمال/ ۶۲۴، تقریب التہذیب، دار العاصمۃ الریاض/ ۳۴۴، او جز المسالک قدیم ۱/ ۱۱، جدید ا/ ۷۳)

حضرت امام شافعیؒ کے والد ماجد کا نام محمد بن ادریس بن عباس بن عثمان بن شافع بن السائب مطلبی قریشی ہے۔ (الاکمال فی اسماء الرجال/ ۶۲۵، تقریب التہذیب، دار العاصمۃ الریاض/ ۳۱۱، تاریخ علم/ فقہ ۱۰۲)

حضرت امام احمدؒ کے والد ماجد کا نام محمد بن حنبل بن ہلال شیبانی مروزی ہے۔

(اکمال/ ۲۲۶ تقریب التہذیب، دار العاصمة الریاض/ ۱۱، تاریخ علم فقہ/ ۱۱۱)

حضرت امام ابوحنیفہؒ کی والدہ ماجدہ کا نام معلوم نہ ہوسکا، نیز حضرت امام احمد کی والدہ ماجد کا نام بھی معلوم نہ ہوسکا۔

حضرت امام مالکؒ کی والدہ ماجدہ کا نام عالیہ بنت شریک بن عبد الرحمٰن الازویہ ہے۔ (اوجز المسالک قدیم ۱/ ۱۲، جدید، دار القلم دمشق ۱/ ۵۷، ظفر المحصلین / ۷۶)

حضرت امام شافعیؒ کی والدہ ماجدہ کا نام ام الحسن بنت حمزہ بن القاسم بن یزید بن امام حسن ہے۔ (تاریخ علم فقہ ص: ۱۰۹) فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹؍ جمادی الثانیہ ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۳۰۳)

## ائمۂ اربعہ کا زمانہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے کتنے عرصہ بعد ہے؟

**سوال** [۴۳۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ائمۂ اربعہ کا زمانہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کتنے عرصہ بعد کا ہے؟

**المستفتي:** احقر نفیس بھوجپوری، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ائمۂ اربعہ میں سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۸۰ھ میں ہوئی اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۹۳ھ میں ہوئی اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۱۵۰ھ میں ہوئی اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۱۶۴ھ میں ہوئی، اس اعتبار سے امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے ۶۹ سال بعد اور امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ ۸۲ سال بعد اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ ۱۳۹ سال بعد اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ ۱۵۳ سال کے بعد کا ہے۔ (مستفاد: سوانح

أیمه اربعه / ٣٤، ١٠٠، ١٤٢، ١٨٦، عقود الجمان ص: ٥٥) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ محرم الحرام ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۷۰۶۲)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۲/۱/۳۰ھ

# کیا حضرت امام اعظم کی لڑکی حنیفہ نام کی تھی؟

**سوال** [۴۳۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ کی لڑکی حنیفہ نام کی تھی یا نہیں؟

المستفتي: ابوالکلام، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ابوحنیفہ کنیت کے بارے میں تین طرح کی باتیں سامنے آئی ہیں۔

(۱) حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ ''ملۃ حنفیہ'' جوملت ابراہیمی اور ملت محمدی ہے، اس کے عظیم الشان ذمہ دار تھے، اس لئے ان کو بالملۃ الحنفیۃ یعنی ابوحنیفہ کہا جانے لگا، جیسا کہ تذکرۃ امام اعظم میں اس کی صراحت ہے۔ (تذکرۂ ائمۂ اربعہ/ ۹) یہی زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے۔

(۲) بعض لوگوں نے یہ کہا ہے کہ حضرت امام ابوحنیفہؒ کی ایک لڑکی بھی تھی، جس کا نام حنیفہ تھا، اسی کے نام سے آپ کی کنیت ابوحنیفہؒ ہوگئی، جیسا کہ تذکرۃ النعمان ص: ۵۶ میں ہے۔

(۳) عراقی زبان میں حنیفہ دوات کو کہا جاتا ہے، امام ابوحنیفہ کے ساتھ ہمیشہ دوات رہتی تھی، اس لئے امام ابوحنیفہ کو ابوحنیفہ کہا جانے لگا۔ (تذکرۃ النعمان ص: ۵٦)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨/ رجب ١٤٣٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٨/ ٩٧٦٧)

الجواب صحیح
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٩/ ٧/ ١٤٣٠ھ

## علامہ ابن تیمیہ کے چند تفردات اور ان کا مسلک

**سوال** [٤٣٤]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ علامہ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کے تفردات کیا ہیں کیا وہ غیر مقلد تھے؟ اور طرق تصوف کو تسلیم نہیں کرتے تھے اور علامہ مودودی کی طرح ائمۂ طرق کے بارے میں افیون وضلالت کے انجکشن والے حضرات بتلاتے تھے۔

**المستفتي**: مولانا لطافت حسین،
رام نگر ضلع، پورنیہ، صوبہ: بہار

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (١) اس سلسلے میں کتابیں فراہم نہیں ہوسکیں، مختلف کتابوں کی مختلف جگہوں میں تلاش کی فرصت نہیں ایک رسالہ بنام النجاۃ الکاملہ لمولانا نیاز احمد میواتی، دارالعلوم میں طالب علمی کے زمانہ میں نظر سے گذرا تھا وہ یہاں مدرسہ شاہی میں نہ ہونے کی وجہ سے پوری طرح تفردات پیش کرنے سے قاصر ہوں البتہ تھوڑے سے نادر یادداشت سے پیش کئے جارہے ہیں کمی زیادتی کی ذمہ داری نہیں ٢٦/ مسائل ایسے ہیں جن میں امام احمدؒ کے مشہور اقوال کو چھوڑ کر غیر مشہور کو اختیار کیا ہے، ١٦/ مسائل ایسے ہیں جن میں امام احمدؒ کے مذہب کو چھوڑ کر باقی تینوں اماموں میں سے کسی ایک کی تقلید کی ہے، ١٧/ مسائل ایسے ہیں جن میں چاروں ائمہ کے مذاہب کو رد کیا ہے، ٣٩/ مسائل ایسے ہیں جن میں جمہور امت کے اجماع کو ترک کیا ہے ان میں سے دس تفردات حسب ذیل ہیں۔

(١) علامہ ابن تیمیہ کے نزدیک ایک مجلس کی تین طلاقیں ایک طلاق ہوتی ہے۔

(۲) ابن تیمیہ کے نزدیک جہنم ہمیشہ ہمیش کے لئے باقی نہیں رہے گی بلکہ کسی وقت فناء ہوجائے گی، اور تمام کفار جنت میں جائیں گے اور اَبد الآباد جنت میں رہیں گے۔

(۳) ابن تیمیہ کے نزدیک حائضہ عورت کو حالت حیض میں بیت اللہ شریف کا طواف کرنا جائز ہے۔ (فتاوی حدیثیہ لابن حجر مکی/ ۸۷)

(۴) علامہ ابن تیمیہ کے نزدیک جس طہر میں جماع کیا ہو اس طہر میں طلاق دینے سے طلاق واقع نہیں ہوتی۔ (فتاوی حدیثیہ/ ۸۷)

(۵) ابن تیمیہ کے نزدیک توراۃ وانجیل میں لفظی تحریف نہیں ہوئی ہے، صرف معنوی تحریف ہوئی ہے۔ (حدیثیہ ص: ۸۷، ہدیۃ المہدی ص: ۸۸)

(۶) ابن تیمیہ کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کیلئے سفر کرنا معصیت ہے اور اس میں مسافر کو قصر کرنا حرام ہے۔ (حدیثیہ ص: ۸۷)

(۷) ابن تیمیہ کے نزدیک عالم اپنی نوع کے اعتبار سے قدیم ہے۔ (حدیثیہ ص: ۸۷)

(۸) ابن تیمیہ کے نزدیک العیاذ باللہ، اللہ تعالیٰ فاعل مختار نہیں ہے۔ (حدیثیہ ص: ۸۷)

(۹) ابن تیمیہ کہتے ہیں کہ جس طرح میں ممبر سے اترتا ہوں اسی طرح آسمان سے اللہ تعالیٰ اترتا ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص: ۱۱)

(۱۰) بعض مسائل کی بنا پر ابن تیمیہ پر کفر کا حکم بھی اپنے زمانے کے علماء نے لگایا ہے۔ (تفصیل کیلئے ایضاح المسائل ۴۷، ۴۹، اور غیر مقلدین کے ۱۵۶ اعتراض کے جوابات ص: ۲۰۲، سے ص ۲۰۵ کا مطالعہ کریں۔

(۲) غیر مقلد نہیں تھے امام احمد کے مقلد تھے، البتہ چند مسائل میں متفرد تھے۔

(۳) احقر کو اس کا علم نہیں ہے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲ / ربیع الثانی ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۳/ ۵۴۳۲)

## سائبہ کی نحوست کس شخص سے شروع ہوئی ؟

**سوال** [۴۳۵]: کیافرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ سائبہ کی نحوست کا سلسلہ کس سے شروع ہوا، حدیث کی تین کتابوں کے حوالہ سے جواب تحریر فرمائیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق** : سائبہ کے عمل کی نحوست کا سلسلہ عمرو بن عامر الخزاعی سے شروع ہوا ہے۔

**قال أبو هريرة: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: رأيت عمرو بن عامر الخزاعي يجر قصبه في النار وهو أول من سيب السوائب.** (بخاری شریف، باب ماجعل الله عن بحيرة ولا سائبة، النسخة الهندية ٢/ ٦٦٥، رقم: ٤٤٣٧، ف: ٤٦٢٤)

**قال النبي صلى الله عليه وسلم: رأيت عمرو بن عامر الخزاعي يجر قصبه يعني الأمعاء في النار وهو أول من سيب السوائب.** (مسند احمد ٢/ ٢٧٥، رقم: ٧٦٩٦)

**إن أول من سيب السوائب وعبد الأصنام أبو خزاعة عمرو بن عامر : وإني رأيته في النار يجر أمعاؤه فيها.** (كنزالعمال ١٢/ ٣٨، رقم: ٣٤٠٨٤، مسند احمد ١/ ٤٤٦، رقم: ٤٢٥٨)

**عن أبي هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: رأيت عمرو بن عامر الخزاعي يجر قصبه في النار ، وكان أول من سيب السوائب** (مسند البزار، مكتبه العلوم والحكم ١٤/ ٢٠٩، رقم: ٧٦٩، السنن الكبرى للبيهقي ، دارالفكر ٩/ ١٣٨، رقم: ١٢١٣٦) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/ ۱۲/ ۱۴۳۴ھ
فتویٰ رجسٹر خاص ۴۰/ ۱۱۳۴۴

# حضور کی موافقت میں اویس قرنیؒ نے کس ماہ میں دندان شہید کئے تھے؟

**سوال:** [۴۳۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضرت اویس قرنیؒ نے حضور ﷺ کی موافقت میں اپنے دندان مبارک کو کس مہینہ میں شہید کیا تھا؟

**المستفتي:** حسیب الرحمٰن، گوری نوادا، فرخ آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت اویس قرنیؒ نے دندان مبارک حضور ﷺ کی موافقت میں شہید کردیا تھا، احقر کے علم نہیں ہے؟ اس طرح کس ماہ میں شہید فرمایا تھا، اسکی تعیین کا علم بھی بندہ کو نہیں ہاں البتہ ان کے بارے میں صحیح حدیث میں بڑی فضیلت وارد ہوئی ہے، انکو حضور ﷺ نے خیر التابعین کا لقب دیا ہے، کہ تمام تابعین میں سے بہتر اور افضل حضرت اویس قرنی ہیں، انہوں نے حضور ﷺ کے زمانہ میں اسلام قبول کیا تھا، مگر والدہ کی خدمت کی وجہ سے بارگار رسالت میں حاضر نہ ہوسکے، حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب اہل یمن کے سربراہوں کا قافلہ تمہارے پاس آئے گا، اور اس میں اویس بن عامر قرنی بھی شامل ہونگے، اور تمہاری ملاقات ان سے ہوجائے تو ان کے ذریعہ سے ضرور مغفرت کی دعا کرانا، اور حضور ﷺ نے حضرت اویس قرنی کے کچھ نشانات بیان فرمائے، انکی علامات اور نشانات میں یہ بھی ہے کہ انکے بدن پر برص کا مرض ہو چکا ہوگا، اور اللہ نے انہیں برص کے مرض سے شفاء عطاء فرمائی ہوگی، مگر ایک درہم کے بقدر ایک داغ باقی ہوگا، چنانچہ حضرت عمرؓ کے دور خلافت میں اہل یمن کا قافلہ آیا تو حضرت عمرؓ نے ان سے ملاقات کر کے اپنے لئے دعاء استغفار کی درخواست کی، چنانچہ اویس قرنی نے حضرت عمرؓ کیلئے دعا و استغفار کیا، پھر حضرت عمرؓ نے اویس قرنی سے پوچھا کہ تمہارا کہاں کے سفر کا ارادہ ہے، تو حضرت اویس قرنیؒ نے فرمایا کہ میں کوفہ جارہا ہوں، اس پر

حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ میں کوفہ کے گونر کے نام تمہارے لئے خط لکھتا ہوں ،تو اس پر اویس قرنیؒ نے فرمایا کہ آپ خط نہ لکھیں اس لئے کہ میرے لئے یہی محبوب ترین اور پسندیدہ بات ہے، کہ میں ضعیف اور کمزور لوگوں میں شامل رہا کروں ،اسکے بعد اگلے سال حج کے موسم میں یمن کے کچھ سربراہ لوگ حج میں تشریف لائے ،تو حضرت عمرؓ نے اویس قرنیؒ کے حالات معلوم کیئے ،تو ان لوگوں نے کہا کہ ایک بوسیدہ مکان میں معمولی سامان سے گزارا کررہے ہیں،اس پر حضرت عمرؓ نے اس قافلہ کے سامنے حضورﷺ کا پورا ارشاد پڑھ کرسنایا کہ وہ اپنی والدہ کی خدمت میں مصروف رہیں گے ،اور اگر وہ قسم کھالیں تو اللہ تعالیٰ قسم سے بری فرمادیں گے اور انکی دعاء قبول ہوں گی ،لہذا ان سے ملاقات ہوتو ان سے ضرور دعاء کرایا کرو،تو وہ حجاج حج سے واپس آنے کے بعد حضرت اویس قرنیؒ کی خدمت میں دعاء کرانے کیلئے حاضر ہوئے ، یہ واقعہ حدیث کی کتابوں میں اسی طرح موجود ہے، جس طرح اس میں تحریر کیا گیا ہے ،اور دندان مبارک شہید کرنے سے متعلق کوئی حدیث شریف ہم کونہیں ملی ،روایات ملاحظہ فرمایئے:

**عن عبد الرحمن بن أبی لیلیٰ قال نادی رجل من أهل الشام یوم صفین أفیکم أویس القرنی قالوا: نعم قال سمعت رسول الله ﷺ : إن من خیر التابعین أویساً القرنی .** (مسند احمد ۳/ ۴۸۰، رقم: ۱۶۰۳۸)

**عن أسیر بن جابر قال کان عمر بن الخطابؓ إذا أتی علیه أمداد أهل الیمن سألهم أفیکم أویس بن عامر حتی أتی علی أویس فقال: أنت أویس بن عامر ، قال: نعم ، قال من مراد ثم من قرن قال نعم قال فکان بک برص فبرأت منه إلا موضع درهم قال نعم، قال: لک والدة، قال: نعم، قال سمعت رسول الله ﷺ یقول یأتی علیکم أویس بن عامر مع أمداد أهل الیمن من مراد ثم من قرن کا ن به برص فبرأ منه إلا موضع درهم، له و الدة هو بها بر، لو أقسم علی الله**

لأبره ، فإن استطعت أن يستغفر لك فأفعل فاستغفر لی فاستغفر له، فقال له عمر أين تريد قال: الكوفة ، قال: ألا أكتب لك إلىٰ عاملها قال أكون فی غبراء الناس أحب إلیَّ قال : فلما كان من العام المقبل حج رجل من أشرافهم فوافق عمر، فسأله عن أويس قال: تركته رث البيت قليل المتاع قال سمعت رسول الله ﷺ : يقول يأتی عليكم أويس بن عامر مع أمداد أهل اليمن من مراد ثم من قرن كان به برص فبرأ منه إلا موضع درهم، له والده هوبها بر لو أقسم على الله لأبره ، فإن استطعت أن يستغفر لك فافعل فأتی اويسا ، فقال: استغفرلی قال: أنت أحدث عهداً، بسفر صالح ، فاستغفرلی قال: استغفرلی ، قال أنت أحدث عهداً ، بسفر صالح فاستغفر لی قال: لقيت عمر قال: نعم ، فاستغفر له ففطن له الناس فانطلق على وجهه قال: أسير وكسوته بردة فكان كلما رآه إنسان قال من أين لأويس هذه البردة .

(صحيح مسلم ، ٢/ ٣١١، رقم: ٢٥٤٢ ، اسد الغابه ١/ ١٧٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٨/ محرم الحرام ١٤١٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٥١٣٦/٣٢)

## علامہ سندھی کی سوانح

**سوال:** [٤٣٧]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ (١) علامہ سندھی رحمۃ اللہ علیہ کس سن میں تولد ہوئے؟ (٢) سن وفات کیا ہے؟ (٣) علامہ سندھی نام سے کتنے آدمی گذرے ہیں؟ (٤) اور بخاری شریف میں حضرت مولانا فخر الدین صاحبؒ اکثر وبیشتر علامہ سندھی کا حوالہ دیتے تھے، غالبًا یہ وہی سندھی ہیں جو محدثین میں مشہور ہیں؟ (٥) انکی مختصر سوانح حیات درکار ہے؟

**المستفتي:** مولانا لطافت حسین صاحب، بیر نگر بسہریا، پورنیہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** (۱) سن تولد کی تعیین احقر کو نہیں معلوم ہے۔ (۲) سن وفات ۱۱۳۸ھ ہے۔ (۳) احقر کو معلوم نہیں۔ (۴) ہاں وہی ہیں جو محدثین میں مشہور ہیں۔ (۵) ان کا نام محمد ہے کنیت ابوالحسن ہے، پورا نام ابوالحسن محمد بن عبدالہادی السندھی ہے، انھوں نے بخاری، مسلم، ابوداؤد، نسائی، ترمذی، ابن ماجہ پر حاشیہ وتعلیق لکھی ہے۔ ملاحظہ ہو: (کشف الظنون، مطبع دارالفکر بیروت ۶/ ۲۴۹)

نیز حضرت شیخ محمد عابد سندھی کے نام سے ایک بہت بڑے عالم گذرے ہیں، جنھوں نے کتب فقہ کی بڑی بڑی شرحیں لکھی ہیں، درمختار کی طویل اور مفصل شرح بنام **طوالع الأنوار على الدر المختار** لکھی، اور **المواهب اللطيفة علىٰ مسند الإمام أبي حنيفة** اورشرح **تيسير الوصول لابن الربيع الحافظ الشيباني** اور فن اسماء الرجال میں مبسوط کتاب بنام حصرت الشارد فی اسانید محمد عابد وغیرہ کتابیں لکھیں ہیں، ان کے حالات حضرت مولانا عبدالحی حسنیؒ ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ نے نذھۃ الخواطر میں تحریر فرمایا ہے، ملاحظہ ہو: (نذھۃ الخواطر ۷/ ۴۴۱تا ۴۴۹، نمبر ۸۳۶، طبع دائرۃ المعارف ۷/ ۵۳۶تا ۵۳۹نمبر ۸۴۱) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۱ ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۶۴۲/۲۳)

## گوشت خوری کی ابتداء کہاں سے ہوئی

**سوال** [۴۳۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ گوشت خوری کی ابتداء کہاں سے ہوئی؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: گوشت خوری کی ابتداء کہاں سے ہوئی ہے، اسکی صراحت قرآن کریم کی کسی آیت کریمہ سے، یا کسی صحیح حدیث شریف سے احقر کی نگاہ سے نہیں گذری۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷؍ ربیع الاول ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۵/ ۶۵۵۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۱/۳/۲۷ھ

# (۳) کتاب البدعات والرسوم

## (۱) باب: بدعت کی تعریف اوراس کے اقسام

### بدعت کی تعریف

**سوال** [۴۳۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بدعت کے کیا معنی ہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** بدعت: دین میں کوئی نئی بات نکالنا۔ (فیروزاللغات/ ۱۱۷)

**ما أحدث على خلاف الحق المتلقى عن رسول الله صلى الله عليه وسلم من علم، أوعمل، أوحال بنوع شبهة واستحسان، وجعل دينًا قويما وصراطاً مستقيمًا.** (شامی زکریا ۲/ ۲۹۹، کتاب الصلوة، باب الامامة، مطلب البدعة خمسة اقسام، شامی، کراچی ۱/ ۵٦٠)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ...... إياكم ومحدثات الأمور فإن كل محدثة بدعة، وكل بدعة ضلالة.** (سنن أبی داؤد، كتاب السنة، باب فی لزوم السنة، النسخة الهندية، قديم ۲/ ٦۳٥، مكتبه البدر ديو بند ۲/ ٦٣٥، دارالسلام رقم: ٤٦٠٧)

**عن عائشة رضي الله عنها قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح البخاري، كتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا على جدر فالصلح مردود، النسخة الهندية ١/ ٣٧١، رقم: ٢٦١٩، ف:

۲۶۹۷) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳/۱۱/۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۶/۷۸۶۱)

## بدعت کی تعریف اور اس کا شرعی حکم

**سوال** [۴۴۰]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بدعت کی تعریف اور اس کا شرعی حکم بھی تحریر فرما دیں۔

المستفتي: اہالیان محلّہ پیرزادہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: بدعت نام ہے التزام مالا یلزم کا یعنی غیر لازم چیز کے لازم کر لینے کو بدعت کہا جاتا ہے، نیز کسی امر مندوب کو اس طریقہ سے لازم کر لینے کو بھی بدعت کہا جاتا ہے کہ ان پڑھ لوگ اسے لازم اور واجب سمجھنے لگیں، یا کسی وقت یا کسی دن کے ساتھ اس طرح متعین کرلیا جائے کہ لوگ اس کام کو اسی دن ضروری سمجھنے لگیں، حدیث شریف میں بدعت کے ایجاد کی سخت ممانعت آئی ہے۔

**فإذا ندب الشرع مثلاً إلیٰ ذکر اللہ فالتزم قوم الاجتماع علی لسان واحد وبصوت واحد أو فی وقت معلوم مخصوص عن سائر الأوقات لم یکن فی ندب الشرع ، مایدل علی ھذا التخصیص الملتزم، بل فیه ما یدل علی خلافه.** (الاعتصام ۱/۳۳۵، بحواله راه سنت ص:۱۱۹)

**کل مباح یؤدی إلیٰ زعم الجھال سنیة أمر أو وجوبه فھو مکروہ.**

(تنقیح الفتاوی الحامدیه ۲/۳۶۷، بحواله فتاوی محمودیه جدید ۳/۸۸)

**قال النبی صلی اللہ علیه وسلم : من أحدث فی أمرنا ھذا مالیس منه فھو رد.** (بخاری شریف ،کتاب الصلح ، باب إذا اصطلحوا علی جور فالصلح مردود،

النسخة الهندية ۱/ ۳۷۱، رقم: ۲۶۱۹، ف: ۲۶۹۷)

**وبدعة ضلال ماكان في خلاف ما أمر الله به ورسوله فهو في حيز الذم والإنكار.** (نهايه ۱/ ۱۰٦، مكة المكرمه، معجم لغة الفقهاء، ص: ۱۰۵، شامي كراچی ۱/ ۵٦۰، زكريا ۲/ ۲۹۹، كتاب الصلاة، باب الامامة) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲/ ربیع الثانی ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۰۳٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۵/ ۴/ ۱۴۳۱ھ

## جو چیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں اس کا کرنا بدعت ہے؟

**سوال** [۴۴۱]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جو کام حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت نہیں اگر کوئی شخص ایسے کام کرے تو اس کام کو کیا کہیں گے؟ اگرچہ وہ نیک کام ہی ہو اور اس پر عمل کرنے سے ثواب ملے گا یا نہیں؟

المستفتي: محمد راغب، سہسپور، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفيق:** جو بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے صراحۃً ثابت نہیں اور وہ فی نفسہ مباح ہے تو اس کو کرنا جائز ہے اور اس عمل پر ان شاء اللہ ثواب ملے گا مثلاً کتب دینیہ کی تصنیف وتدوین اور مدارس وخانقاہوں کی تعمیر کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ان میں سے کوئی چیز نہیں تھی؛ لیکن آج ضرورت کے پیش نظر اور حفاظت دین کی خاطر مدارس اور خانقاہوں کی تعمیر اور دوسرے دینی ادارے، کتب دینیہ کی تصنیف وتدوین دین کا جزو بن گئے ہیں، لہٰذا یہ چیزیں بدعت میں شامل نہیں ہوں گی۔ (مستفاد: اشرف الجواب ۲/ ۹۲)

**قال رسول الله عليه وسلم: من سن في الإسلام سنة حسنة فله أجرها وأجر من عمل بها.** (سنن نسائی، کتاب الزکوۃ، باب التحريض على الصدقة، النسخة الهندية ۱/ ۲۸٤، دارالسلام رقم: ۲۵۵٤)

**وإلا فقد تكون واجبة، كنصب الأدلة للرد على أهل الفرق الضالة، وتعلم النحو المفهم للكتاب والسنة ومندوبة كإحداث نحو رباط ومدرسة وكل إحسان لم يكن فى الصدر الأول.** (شامی کراچی، کتاب الصلاة، باب الإمامة مطلب البدعة خمسة اقسام ۱/ ٥٦٠، زکریا ۲/ ۲۹۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ ۱۱/ ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۴۵۴)

## بدعت حسنہ بدعت سیئہ

**سوال** [۴۴۲]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عوام الناس میں بدعت کی دو قسمیں پائی جاتی ہیں۔

(۱) بدعت حسنہ (۲) بدعت سیئہ جبکہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ کل بدعۃ ضلالۃ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بدعت حسنہ کوئی چیز نہیں ہے نیز بخاری شریف کی روایت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قول بیس رکعت تراویح کے بارے میں منقول ہے "**نعمت البدعة هذه**" جس سے معلوم ہوتا ہے کہ بدعت حسنہ بھی ہوتی ہے، مفتی صاحب سے گزارش ہے کہ اس تضاد کو ختم کر کے مسئلہ کی ایسی وضاحت کریں جس سے معاملہ بالکل صاف ہوجائے، "**بینوا توجروا**"

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: اصل لغت میں بدعت ہر نئی چیز کو کہتے ہیں خواہ

عبادات سے متعلق ہو یا عادات سے، اور اصطلاح شرع میں ہر ایسے نو ایجاد طریقۂ عبادت کو بدعت کہتے ہیں: کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، خلفاء راشدین اور صحابہ کرامؓ کے زمانہ میں اس کا داعیہ اور سبب موجود ہونے کے باوجود وہ طریقۂ عبادت نہ قولاً ثابت ہو اور نہ ہی فعلاً، نہ صراحۃً ثابت ہو اور نہ ہی اشارۃً ایسی چیز کو اجر وثواب کی نیت سے عبادت سمجھ کر ایجاد کرنے کو بدعت کہا جاتا ہے جو شریعت کے اندر جائز نہیں ہے اور ایسی بدعت کے بارے میں حدیث پاک کے اندر ''**وشر الأمور محدثاتها، وكل محدثة بدعة، وكل بدعة ضلالة، وكل ضلالة في النار.**'' (صحيح ابن خزيمة، كتاب الجمعة، باب صفة خطبة النبي صلى الله عليه وسلم ......المكتب الاسلامي ۲/ ۸٦٤، رقم: ۱۷۸٥) کے الفاظ وارد ہوئے ہیں۔

**فالبدعة إذن عبارة عن طريقة في الدين مخترعة، تضاهي الشريعة، يقصد بالسلوك عليها المبالغة في التعبد لله سبحانه وتعالىٰ الخ.** (الاعتصام، الباب الاول في تعريف البدعة ......۱/ ٤٧)

**والمراد بها ما أحدث وليس له أصل في الشرع، ويسمى في عرف الشرع " بدعة " وما كان له أصل يدل عليه الشرع فليس ببدعة فالبدعة في عرف الشرع مذمومة بخلاف اللغة فإن كل شئى أحدث على غير مثالٍ يسمى بدعة سواء كان محموداً أو مذموماً.** (فتح الباري، باب الاقتداء بسنن رسول الله صلى الله عليه وسلم، اشرفيه ديوبند ۱۳/ ۳۱٥، دار الفكر ۱۳/ ۲٥۳، تحت رقم الحديث: ۷۲۷۷)

لہٰذا جو چیز خلفاء راشدینؓ اور صحابہؓ کے زمانہ میں قولاً، فعلاً، صراحۃً یا اشارۃً داعیہ اور ضرورت کے پیش نظر جاری کی گئی وہ بدعت نہیں ہے، بلکہ وہ خلفاء راشدین کی سنت ہے جو شرعاً عبادت اور کار ثواب ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد سے ایسے عمل

کا عبادت اورسنت ہونا ثابت ہے، لہٰذا منظّم طریقہ سے رمضان المبارک میں باجماعت بیس رکعت تراویح کا قیام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق خلیفۂ راشد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی سنت ہے، جس کی اتباع ہر مسلمان پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول کے بموجب واجب ہے، اسی طرح حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے دورِ خلافت میں غائبین کی ضرورت کے پیش نظر جمعہ کی اذان اول کا سلسلہ شروع کیا گیا جو خلیفۂ راشد حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کی سنت ہے جس کو لازم پکڑنے کے لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے امت کو ہدایت فرمائی ہے۔

**وفي حديث طويل : قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ... فعليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين تمسكوا بها، وعضوا عليها بالنواجذ ، وإياكم ومحدثات الأمور، فإن كل محدثة بدعة ، وكل بدعة ضلالة.** ( سنن أبي داؤد، كتاب السنة ، باب في لزوم السنة، النسخة الهندية ۲/ ۶۳۵، دارالسلام رقم: ۴۶۰۷ ، سنن الترمذي كتاب العلم ، باب ماجاء في الأخذ بالسنة واجتناب البدعة، النسخة الهندية ۲/ ۹۶، دارالسلام رقم: ۲۶۷۶ ، سنن ابن ماجه كتاب السنة ، باب اتباع سنة الخلفاء الراشدين المهديين ، النسخة الهندية ۱/ ۵، دارالسلام رقم: ۴۲، ۴۳، المستدرك على الصحيحين ،كتاب العلم قديم ۱/ ۱۷۴، مكتبه نزار مصطفى الباز ۱/ ۱۴۰، ۱۴۲ رقم ۴۲۹، ۴۳۳ ، المعجم الاوسط للطبراني، دارالفكر ۱/ ۳۲۸، رقم: ۶۶، من اسمه أحمد ) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۱۱؍ ذیقعدہ ۱۴۳۵ھ
(الف فتویٰ رجسٹر خاص ۴۱/ ۱۲۱۰۹

## بدعات ورسومات سے کس طرح روکا جائے ؟

**سوال** [۴۴۴۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آج کل

کثرت سے نیاز فاتحہ کھانے پر لگوانا اور عام طور پر کونڈے وغیرہ چل رہے ہیں آج کل اگر لوگوں کو منع کیا جائے تو کس طریقہ سے منع کیا جائے گا، قرآن وحدیث کی روشنی میں مدلل ومفصل جواب چاہئے۔

**المستفتی** : سید واحد احمد، قصبہ ڈھکیہ، ضلع مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق** :حکمت اور نرمی کے ذریعہ سے اور اچھی نصیحتوں کے ذریعہ سے منع کیا جائے۔

**قوله تعالیٰ: اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّکَ بِالْحِکْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ.**

(سورة نحل الآیة: ١٢٥)

**عن صالح بن رنبور ، قال: سمعت أم الدرداء ، تقول: من وعظ أخاه سرا فقد زانه ، ومن وعظه علانیة فقد شانه .** (شعب الإیمان للبیهقي، دارالکتب العلمیة بیروت ٦/ ١١٢، رقم: ٧٦٤١)

**قال الإمام الشافعیؒ: من وعظ أخاه سرا فقد نصحه وزانه ومن وعظه علانیة فقد فضحه وشانه** (النووي علی مسلم ، کتاب الإیمان ، باب بیان کون النهی عن المنکر من الإیمان ١/ ٥١، مرقاة ، امدادیہ ملتان ١/ ٢٢، الموسوعة الفقهیه الکویتیة ٤٠/ ٤٢٩، ٨٧/٤٤) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
٦/ شعبان ١٤٠٩ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٥/ ١٣٦٤)

# (۲) ماہِ محرم کی بدعات

## دسویں محرم کے کھچڑے کی شرعی حیثیت

**سوال** [۴۴۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم کی دس تاریخ کو کھچڑا پکانا حضرت حسینؓ کے نام سے اور اس کا لوگوں کو کھلانا اور کھانا کیوں منع ہے؟

المستفي: محمد شکیل، مغلپورہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: محرم کی دس تاریخ میں کھچڑا بنانا اسلئے جائز نہیں ہے کہ غیر اللہ کے نام سے کوئی چیز بھی پکائی جائے وہ شرعاً ناجائز اور حرام ہوتی ہے اس لئے اس کا کھانا جائز نہیں ہے۔

**حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهِ.**

(سورہ مائدہ آیت: ۳)

نیز اگر یہ کام اچھا ہوتا تو حضرت امام زین العابدینؒ حضرت حسینؓ کے بیٹے تھے وہ ضرور کرتے انھوں نے کبھی بھی ۱۰؍ محرم الحرام کو کھچڑا نہیں بنوایا نیز حضرت جعفر صادقؒ نے بھی یہ کام کبھی بھی نہیں کیا، ائمۂ مجتہدین میں شیخ عبدالقادرؒ جیلانی وغیرہ کسی نے بھی نہیں کیا۔

(مستفاد: فتاوی رشیدیہ/ ۱۳۸، فتاوی محمودیہ ۱۱/ ۳۷۷)

وقد عاكس الرافضة والشيعة يوم عاشوراء النواصب من أهل الشام فكانوا إلى يوم عاشوراء يطبخون الحبوب ويغتسلون ويتطيبون ويلبسون أفخر ثيابهم ويتخذون ذلك اليوم عيداً يصنعون فيه أنواع الأطعمة ويظهرون السرور والفرح يريدون بذلك عناد الروافض ومعاكستهم.

(البدایه والنهایه ۸/ ۲۰۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۱۰ر محرم الحرام ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۱۲۰)

# دسویں محرم کو شربت کی سبیل لگانا

**ســوال** [۴۴۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم کی دس تاریخ میں حضرت حسین کی محبت میں شربت پینے اور پلانے کو کیوں منع کرتے ہیں۔

**المستفتي:** محمد شکیل محلّہ مغلپورہ اول، مسجد بکر قصاب والی، حافظ بننے کی پلیہ، مرد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** محرم الحرام کی دسویں تاریخ کو شربت پلانا کون سی عقل کی بات ہے وہاں تو شہداء کربلا پیاس سے دم توڑ رہے تھے اور یہاں تو شربت کا موج کرتے ہیں یہ کون سی محبت ہے یہ سب کام اسلام کے دشمنوں اور رافضیوں کے ایجاد کردہ ہیں ان کا ترک ہر مسلمان پر لازم ہے۔ (مستفاد: فتاوی رشیدیہ/ ۱۳۹)

**یظهر الناس الحزن والبکاء وکثیر منهم لا یشرب الماء لیلتئذ موافقة للحسین رضی الله تعالیٰ عنه لأنه قتل عطشانا ......من البدع الشنیعة.** (البدایه والنهایه ۸/ ۲۰۲ دارالفکر بیروت)

**وقد عاکس الرافضة والشیعة یوم عاشوراء النواصب " إلیٰ قوله " ویتطیبون ویلبسون أفخر ثیابهم ویتخذون ذلک الیوم عیداً یصنعون فیه أنواع الأطعمة ویظهرون السرور والفرح یریدون بذلک عناد الروافض ومعاکستهم.** (البدایه والنهایه، دارالفکر بیروت

۸/ ۲ ۰ ۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰؍ محرم الحرام ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۶/ ۱۸۶۴)

## یوم عاشوراء میں دستر خوان وسیع کرنا

**سوال** [۴۴۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ یوم عاشوراء میں دستر خوان وسیع کرنا جائز ہے یا نہیں، نیز علماء احناف نے حدیث توسع کو قابل عمل سمجھا ہے یا نہیں؟

المستفتي: مقیم احمد، سنبھلی، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: عاشوراء کے روز شام کو وسعت دستر خوان ناجائز نہیں ہے، بلکہ جائز اور باعث خیر و برکت ہے اور اس سے متعلق جو حدیث شریف مروی ہے وہ موضوع نہیں ہے بلکہ محمد بن اسماعیل الجعفری کو صرف ضعیف کہا گیا ہے مگر امام ابوبکر بیہقی نے حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت کو جعفری کے طریق سے نقل کرنے کے بعد حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت بھی نقل فرمائی ہے، اس کے بعد امام بیہقی فرماتے ہیں اگرچہ یہ حدیث شریف سند کے اعتبار سے کمزور ہے مگر کثرت طرق کی وجہ سے قوت آگئی ہے اور صحیح حسن روایات کے درجہ میں ہو چکی ہے اور ابن حبان نے اس کو حسن قرار دیا ہے۔

**ذکرہ ابن حبان فی الثقات فالحدیث حسن علی رأیہ عن أبی سعید الخدری قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: من وسع علی أھلہ یوم عاشوراء وسع اللہ علیہ سنة کلھا، قال الحافظ بن حجر فی أمالیہ**

**الجعفری ضعفه أبو حاتم وشيخه ضعفه أبو زرعة ورجال الإسناد كلهم معروفون ثم أخرج البيهقي حديث بن مسعود وحديث أبي هريرة وقال فهذه الأسانيد وإن كانت ضعيفة فهي إذا ضم بعضها إلى بعض أخذت قوة الخ.** (اللآلي المصنوعة ص:٣٦٩)

اسی وجہ سے اکابر اور بڑوں نے اپنی اپنی کتابوں میں اس عمل کو مستحب قرار دیا ہے اور صاحب درمختار نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ، قدیم ۱۵/۴۱۳، جدید ڈابھیل ۳/۲۶۴، بہشتی زیور ۶/ ۶۱)

**وحديث التوسعة على العيال يوم عاشوراء صحيح الخ.** (درمختار، كتاب الصوم، باب ما يفسد الصوم وما لا يفسده مطلب في حديث التوسعة على العيال، كراچی ٢/٤١٨، زكريا ٣/٣٩٩)

مگر اس کے جائز ہونے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ اسی کو اپنا خاص عمل بنالیا جائے اور روزہ وغیرہ عاشوراء کے دیگر اعمال کو بھلا دیا جائے بلکہ اعتدال میں رہ کر عمل کیا جائے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹؍ محرم الحرام ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۳۸۰۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۹؍۱؍۱۴۱۵ھ

## دس محرم الحرام کو دسترخوان وسیع کرنے اور فاتحہ خوانی کا حکم

**سوال** [۴۴۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں:

(۱) محرم الحرام کی دسویں تاریخ میں دسترخوان وسیع کرنا برائے ایصال ثواب اہل بیت کیلئے (جائز یا ناجائز یا بدعت) کیسا ہے؟ اور شریعت میں اس کی کیا حیثیت ہے؟

(۲) کھانے کو سامنے رکھ کر فاتحہ پڑھنا برائے ایصال ثواب کیسا ہے؟

**المستفتي:** ارشاد احمد، مرادآبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) ایک حدیث شریف میں عاشوراء کی شام میں اہل وعیال کو عمدہ کھانا کھلانے کی ترغیب وارد ہوئی ہے، اور عاشوراء کے دن میں دیگر ایام کے مقابلہ میں دسترخوان وسیع کرنے کی بات ثابت ہے اس کی وجہ سے یہی ہے کہ اس دن روزہ رکھنے کا حکم ہے دن بھر روزہ رکھ کر شام کو افطار میں کھانے میں وسعت دی جائے مگر حدیث زیادہ قوی نہیں ہے بہر حال بلا کسی غیر شرعی امور کے کر لینے میں کوئی مضائقہ نہیں بلکہ اچھا ہے۔ (مستفاد احسن الفتاویٰ ۱/۵۱۳، بارہ مہینوں کے فضائل ۸۹)

**وحديث التوسعة على العيال يوم عاشوراء صحيح الخ** (در مختار مع الشامي، كتاب الصوم، باب ما يفسد ومالا يفسده مطلب في حديث التوسعة على العيال الخ كراچي ٢/ ٤١٨، زكريا ٣/ ٣٩٩)

**عن عبد الله عن النبي صلى الله عليه وسلم قال: من وسع على عياله يوم عاشوراء لم يزل في سعةٍ سائر سنةٍ.** (المعجم الكبير، داراحياء التراث العربي ١٠/ ٧٧، رقم: ١٠٠٠٧، المعجم الاوسط عن ابي سعيد خدريؓ ٦/ ٤٣٢، رقم: ٩٣٠٢، شعب الإيمان للبيهقي، دارالكتب العلمية بيروت ٣/ ٣٦٥، رقم: ٣٧٩٢)

(۲) کھانے کو سامنے رکھ کر فاتحہ پڑھنا کسی حدیث یا فقہ سے ثابت نہیں ہے اہل بدعت کا طریقہ ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰/ محرم الحرام ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۵۹۰)

## عاشوراء کے دن تعزیہ نکالنا

**سوال** [۴۴۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید جو کہ ایک مسجد میں منصب امامت پر فائز ہے اور تدریسی خدمات بھی انجام دیتا ہے، ماہ محرم میں عاشوراء کے موقعہ پر اہل تشیع واہل بدعت کی طرف سے تعزیہ داری کے سلسلہ

میں منعقدہ تقریبات، جلوس اور میلہ میں بہ رغبت نفس شرکت کرتا ہے حتی کہ نماز پڑھانے کو وقت تنگ ہو جاتا ہے، لہٰذا قرآن وحدیث کی روشنی میں وضاحت فرمائیں کہ مذکورہ شخص کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے اگر جائز ہے تو مکروہ تو نہیں اگر مکروہ ہے تو مکروہ تحریمی تو نہیں یا مکروہ تنزیہی ہے؟

**المستفتي:** محمد اسفر حنفی، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** عاشوراء کے دن تعزیہ کا جو طوفانِ بدتمیزی ہوتا ہے وہ شرعاً ناجائز اور حرام ہے، اس میں شرکت کرنے والے سب فاسق ہیں ایسے لوگ امامت کے لائق نہیں، ان کے پیچھے نماز مکروہ تحریمی ہو جاتی ہے سائل کے بیان کے مطابق مذکورہ شخص فاسق ہے، لہٰذا اس کو ہٹا کر متبع شریعت امام کا انتظام کرنا ضروری ہے۔

**ولذا كره إمامة الفاسق العالم لعدم اهتمامه بالدين فتجب إهانته شرعاً فلا يعظم بتقديمه للإمامة (وتحه) ومفاده كون الكراهة في الفاسق تحريمية الخ.** (طحطاوی على المراقي، كتاب الصلوة فصل في بيان الأحق بالإمامة، دارالكتب ديوبند ٣٠٢، ٣٠٣، قديم: ١٦٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٩ رمحرم ١٤١٦ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٢/ ٤٣١١)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
١٤١٦/٢/٢ھ

## دسویں محرم کو حلیم بنانے اور تقسیم کرنے کا حکم

**سوال** [٤٤٩]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم الحرام کی دسویں تاریخ کو یا اس سے قبل حلیم وغیرہ بنوا کر تقسیم کرنا اور خود کھانا درست ہے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حلیم کا التزام عاشوراء محرم کے ساتھ بدعت وضلالت ہے،

اس دن حلیم بنانا اور تقسیم کرنا سب کا ترک لازم ہے اور یہ طریقہ خارجیوں کا شعار ہے۔
(مستفاد: کفایت المفتی، قدیم کتاب العقائد ا/ ٢٢٦، جدید زکریا مطول ٢/ ٢٨٤، ٢٨٥، فتاوی رشیدیہ ص: ١٣٨)

ہاں البتہ دن بھر روزہ رکھ کر شام کو کھانے میں وسعت دینا بعض روایات سے ثابت ہے:

**عن ابن عباس قال قال رسول ﷺ صوموا يوم عاشوراء و خالفوا اليهود فيه، صوموا قبله يوماً وبعده يوما الخ .** (شعب الايمان ٣/ ٣٦٥، رقم: ٣٦٩٠ ٩

**عن جابر قال قال رسول ﷺ من وسع على اهله يوم عاشوراء وسع الله على اهله طول سنته الخ.** (شعب الايمان ٣/ ٣٦٥، رقم: ٣٧٩١ ٩)

**وقد عاكس الرافضة والشيعة يوم عاشوراء النواصب من أهل الشام فكانوا في يوم عاشوراء يطبخون الحبوب ويغتسلون ويتطيبون ويلبسون أفخر ثيابهم ويتخذون ذلك اليوم عيداً يصنعون فيه أنواع الأطعمة ويظهرون السرور والفرح يريدون بذلك عناد الروافض ومعاكستهم.**
البدايه والنهايه، دارالفكر ٨/ ٢٠٢) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١ محرم ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٣/ ٤٤٣)

## کیا تعزیہ داری جائز ہے؟

**سوال** [٤٥٠]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ تعزیہ داری کے بارے میں علمائے اسلام کیا فرماتے ہیں کہ یہ جائز ہے یا ناجائز ہے؟ اس مسئلہ پر آپ تفصیل سے روشنی ڈالنے کی مہربانی کریں۔

المستفتي: سید پرویز احمد، سکریٹری، مسلم اصلاحی کمیٹی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: تعزیہ داری بدعت قبیحہ اور ناجائز ہے اس کا ترک مسلمانوں پر لازم ہے ورنہ سخت گناہ کے مرتکب ہوں گے۔ (مستفاد: امداد الفتاوی ٥/ ٢٨٨،

۵/ ۲۹۵، فتاوی محمودیہ قدیم ۱/ ۱۸۸، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۷۶)

**وقتل حسين جرت فتن كبيرة وأكاذيب كثيرة وظهرت أهواء وبدع وقع فيها طوائف من المتقدمين والمتأخرين وصارت الأكاذيب والأهواء والبدع لا تزال تزداد حتى حدثت أمور يطول شرحها.** (مجالس الابرار مختصراً ص: ۲۳۹ بحواله بهشتي زيور حصه ششم، ص: ٦٢)

**عن عبد الله رضى الله عنه عن النبى صلى الله عليه وسلم قال: ليس منا من شق الجيوب وضرب الخدود، ودعا بدعوة الجاهلية.** (سنن ترمذی، كتاب الجنائز، باب ماجاء في النهي عن ضرب الخدود والخ، النسخة الهندية ١/ ١٩٥، دارالسلام رقم: ٩٩٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱؍ ربیع الاول ۱۴۱۰ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۵/ ۱۶۷۶)

## یوم عاشوراء میں ڈھول تاشہ کے ساتھ جلوس نکالنا

**سوال** [۴۵۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عاشوراء کے دن تعزیہ، ڈھول، تاشہ، نشان وغیرہ کے ساتھ جلوس نکالنا کیسا ہے؟

المستفتي: قاری محمد وسیم صاحب

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: تعزیہ ڈھول تاشہ اور دیگر خرافات مثلاً گریبان چاک کرنا، چہرے پر مارنا، بدن کو زخمی کرنا وغیرہ سب ناجائز اور حرام ہیں ان سے تائب ہوکر باز آجانا لازم ہے، اس بارے میں حدیث شریف میں سخت وعید آئی ہے۔

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ليس منا من ضرب الخدود، وشق الجيوب، أو دعا بدعوى الجاهلية.** (مسلم شريف، كتاب الايمان، باب تحريم ضرب

الخدود الخ النسخة الهندية ١/ ٧٠، بيت الأفكار رقم: ١٦٥، بخارى شريف ، كتاب الجنائز، باب ليس منامن شق الجيوب ، النسخة الهندية ١/ ١٧٢، رقم: ١٢٨٠، ف: ١٢٩٤، مشكوة شريف ، كتاب الجنائز، باب البكاء على الميت ١/ ١٥٠، رقم: ١٦٢٨)

اسی طرح مذکورہ لوازمات کے ساتھ جلوس نکالنا بھی ناجائز اور حرام ہے، مسلمانوں پر ایسے جلوس سے احتراز لازم ہے۔ (مستفاد: فتاوی احیاء العلوم ۱/ ۱۴۹)

**قال ابن مسعودؓ صوت اللهو والغناء ينبت النفاق في القلب كما ينبت الماء النبات قلت وفي البزازية استماع صوت الملاهي كضرب قصب ونحوه حرام (وقوله) فصرف الجوارح إلى غير ما خلق لأجله كفر بالنعمة لا شكر فالواجب كل الواجب أن يجتنب الخ.** (الدر المختار، كتاب الخطر والإباحة، كراچی ٦/ ٣٤٩، زكريا ٩/ ٥٠٢-٥٠٣- ٥٠٤)

**عبد الله يقول سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول : إن الغناء ينبت النفاق في القلب.** ( سنن أبي داؤد مكمل كتاب الأدب، باب كراهية الغناء والزمر ص: ٦٩٤، دارالسلام رقم: ٤٩٢٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ رجب المرجب ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۸۱۳)

## محرم میں ڈھول تاشے بجانا

**سوال** [۴۵۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم میں ڈھول تاشے بجانا کیسا ہے؟

المستفتي: فرقان احمد، دلپت پور مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** محرم میں ڈھول، تاشہ بجانا دور نبوت، دور صحابہ،

دور تابعین اور ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں اس لئے ان خرافات سے دور رہنا مسلمانوں پر لازم ہے۔

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن الله حرم على أو حرم الخمر والميسر والكوبة :......قال سفيان : فسألت على بن بذيمة عن الكوبة قال الطبل.** (سنن أبي داؤد ، كتاب الأشربة ، باب في الأوعية، النسخة الهنديه ٢/ ٥٢٠، دارالسلام رقم: ٣٦٩٦)

**وكره كل لهو......واستماعه كالرقص، والسخرية ،والتصفيق ، وضرب الأوتار من الطنبور ، والبربط ، والرباب ، والقانون، والمزمار، والصنج، والبوق فإنها كلها مكروهة ؛ لأنها زى الكفار واستماع ضرب الدف والمزمار وغير ذلک حرام.** (شامى كراچى ، كتاب الحظر والإباحة، فصل فى البيع ٦/ ٣٩٥، زكريا ٩/ ٥٦٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍رجب المرجب ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۹/ ۱۰۱۱۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
۳؍۷؍۱۴۳۱ھ

## یوم عاشوراء کے روزے کا حکم

**سوال** [۴۵۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا اس وقت محرم کے ایک ہی روزہ کا حکم ہے، یا ایک روزہ رکھنا مکروہ ہے؛ جبکہ اس وقت اہل کتاب کے موجود نہ ہونے کی وجہ سے اہل کتاب کے ساتھ کسی طرح کی مشابہت نہیں پائی جارہی ہے، تو اب اس کا کیا حکم ہے؟

المستفتي: مظہر الحق قاسمی، تملناڈو

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** محرم کے روزے کا اب بھی یہی حکم ہے کہ دسویں

کے ساتھ نویں یا گیارہویں کا روزہ بھی رکھ لیں صرف دسویں کا روزہ مکروہ ہے۔ (مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۲/ ۳۸۰، جدید فتاوی محمودیہ، قدیم ۱۲/ ۴۲۵، جدید ڈابھیل)

**ویستحب أن یصوم یوم عاشوراء بصوم یوم قبله أو بعده لیکون مخالفاً لأهل الکتاب.** (شامی کتاب الصوم قبیل مبحث فی صوم یوم الشك زکریا۳/ ۳۳۵، کراچی ۲/ ۳۷۵، بدائع الصنائع کتاب الصوم، فصل و أما شرائط الصوم فنوعان، کراچی ۲/ ۷۹، زکریا۲/ ۲۱۸، طحطاوی علی المراقی، قدیم/ ۳۵۱، و ۳۵۰، کتاب الصوم، فصل فی صفة الصوم، و تقسیمه جدید، مکتبه دارالکتاب ۶۳۹)

اوراس وقت بھی تو اہل کتاب (یہود ونصاریٰ) موجود ہیں اوراگر اہل کتاب نہ بھی رہیں تب بھی یہ حکم باقی رہے گا اس کی نظیر طواف میں رمل کا حکم ہے کہ رمل کا حکم زوال سبب کے باوجود آج بھی باقی ہے کیونکہ آج کل حرمین شریفین میں کفار نہیں ہیں۔

**ویرمل فی الثلث الأول من الأشواط والرمل أن یهز فی مشیته الکتفین کالمبارز یتبختر بین الصفین وذلک مع الاضطباء وکان سببه إظهار الجلد للمشرکین حین قالوا أضناهم حمی یثرب ثم بقی الحکم بعد زوال السبب فی زمن النبی علیه السلام وبعده.** (هدایه، کتاب الحج، باب الاحرام، اشرفي ۱/ ۲٤۱) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴/ صفر المظفر ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۰/ ۵۶۳۵)

## محرم میں کھچڑا بنا کر تقسیم کرنا

**سوال** [۴۴۵۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم میں کھچڑا بنوانا کیسا ہے جیسا کہ مرادآباد کی سڑکوں پر ہزاروں دیگیں ایک رات میں پکتی ہیں اور خوب بانٹا جاتا ہے، جو لوگ محرم کا روزہ رکھتے ہیں ان کے گھروں میں بھی پہونچا

یاجاتا ہے؟

المستفتي: حافظ عظمت علی، آسامی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: محرم کا کھچڑا بنانا، بانٹنا اور اس کو ضروری سمجھنا یہ تمام باتیں بے اصل، بدعت اور جہالت پر مبنی ہیں، اس میں ذاتی طور پر حصہ لینا یا مالی تعاون کرنا جائز نہیں؛ اس لیے کہ اس میں درپردہ ایک سنت کی مخالفت ہے، کیونکہ اس دن روزہ رکھنا سنت ہے، اور اس میں حصہ لینا ایک بدعت کا تعاون کرنا ہے۔

(مستفاد: محمودیہ ڈابھیل ۳/۲۷۳، میرٹھ ۵/ ۴۸۸)

**وقد عاكس الرافضة والشيعة يوم عاشوراء النواصب من أهل الشام فكانوا فى يوم عاشوراء يطبخون الحبوب، ويغتسلون، ويتطيبون، ويلبسون أفخر ثيابهم، ويتخذون ذلک اليوم عيداً يصنعون فيه أنواع الأطعمة، ويظهرون السرور والفرح** (البدايه والنهايه، مكتبه دارالفكر ٨/١٤١)

**وفيه أن من أصر على أمر مندوب وجعله عزماولم يعمل بالرخصة فقد أصاب منه الشيطان من الإضلال فكيف من أصر على بدعة ومنكر.**

(مرقاة المفاتيح، كتاب الصلاة، باب الدعاء فى التشهد، امداديه ملتان ٢/٣٥٣)

**عن ابن عمر قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من تشبه بقوم فهو منهم.** (أبوداؤد، كتاب اللباس، باب فى لبس الشهرة، النسخة الهندية ٢/٥٥٩، دارالسلام رقم: ٢٩٦٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۲۹/صفر ۱۴۳۵ھ

(رجسٹر خاص:...........)

## دس محرم کو شربت تقسیم کرنا

**سوال** [۴۵۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم کا مہینہ ہے اس میں چند منکرات ہوتے ہیں جن سے دل مطمئن نہیں ہے، اس لئے آپ کی خدمت میں شرعی حکم معلوم کرنے حاضر ہوا ہوں امید کہ مدلل و مفصل جواب سے نوازیں گے، دسویں محرم کو لوگ شربت بنا کر لوگوں کو تقسیم کرتے ہیں بعضے اس کو اس دن میں کار خیر سمجھتے ہیں معلوم یہ کرنا ہے کہ اس کا شرعی حکم کیا ہے؟

المستفتي: کمال شاہ، محلّہ عیدگاہ قبرستان، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفیق**: دسویں محرم کو شربت تقسیم کرنا قرآن وحدیث اور فقہ کسی سے ثابت نہیں ہے یہ صرف روافض اور دشمنان اسلام کا طریقہ ہے، اس کو کار خیر اور ضروری سمجھنا ناجائز اور مداہنت فی الدین ہے، اگر اہل بیت کے غم میں اور ایصال ثواب کے لئے کیا جاتا ہے، تو شربت پلا کر غم منانا یا ایصال ثواب کرنے کا کوئی معنی نہیں رکھتا، کیونکہ اس دن اہل بیت پیاس سے پریشان تھے، لہٰذا خاص طور پر دسویں محرم کو شربت پلانے سے اہل بیت کے ساتھ دشمنی اور مخالفت واضح ہو جاتی ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی قدیم، کتاب العقائد ا/ ۲۲۶، جدید زکریا مطول ۲/ ۲۸۵، امداد الفتاوی ۵/ ۳۳۴)

**یظهر الناس الحزن والبکاء وکثیر منهم لا یشرب الماء لیلتئذ موافقة للحسین رضی الله عنه ؛ لأنه قتل عطشاناً ...... من البدع الشنیعة.**

(البدایه والنهایه، دارالفکر بیروت ۸/ ۲۰۲)

**وقد عاکس الرافضة والشیعة یوم عاشوراء النواصب من أهل الشام: فکانوا فی یوم عاشوراء یطبخون الحبوب، ویغتسلون، ویتطیبون، ویلبسون أفخر ثیابهم، ویتخذون ذلک الیوم عیداً یصنعون فیه أنواع الأطعمة ویظهرون السرور والفرح یریدون بذالک عناد الروافض ومعاکستهم.** (البدایه والنهایه دارالفکر بیروت

۸/ ۲ ۰ ۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳ ر رجب المرجب ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۵/ ۱۶۱۵)

## دس محرم میں حلیم بنا کر سرمایہ دار کے گھر بھیجنا

**سوال** [۴۵۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ دسویں محرم کو اگر کسی نے حلیم پکا کر دوسرے کے یہاں بھیجا ہو کہ نہ مفلس ہے نہ غریب ہے اچھا خاصہ امیر آدمی ہے؟ تو اس کے لئے حلیم کا کھانا درست ہے یا نہیں؟

المستفتي: سید شمشاد علی، کانپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اگر بنام حضرت امام حسین یا اکابر کے بنایا ہے تو ''ما اهل به لغير الله'' میں داخل ہونے کی بناء پر حرام ہے۔

''حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيْرِ وَمَا أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهِ **الخ**''. (سورہ مائدہ آیت: ۳)

البتہ اگر اپنے گھر اہل وعیال کے لئے بنایا ہے اور اس میں سے کسی مالدار یا غریب کو کھلا دیا ہے تو کوئی مضائقہ نہیں۔ (مستفاد: فتاوی رشیدیہ ص: ۱۳۸) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱ر محرم الحرام ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/ ۴۴۴)

## محرم الحرام میں تعزیہ بنانا اور کھانا بنا کر تقسیم کرنا

**سوال** [۴۵۷]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل

کے بارے میں:

(۱) محرم الحرام کے مہینہ میں جو حضرت حسینؓ ودیگر شہداء کربلا کے نام کا تعزیہ بناتے ہیں، منتیں مانتے ہیں، مرثیہ اور نوحہ وغیرہ پڑھتے ہیں، ان کیلئے طرح طرح کے کھانے پکاتے ہیں اوران کو تقسیم کرتے ہیں اور وہ رسومات جو شیعہ حضرات کی ہیں سنی حضرات بھی ان کو کرتے ہیں اور ڈھول بجاتے ہیں اور اکھاڑے کھیلتے ہیں ماتم بھی کرتے ہیں یہ سب کیسا ہے یہ قرآن واحادیث نبویؐ کی روشنی میں کیا معنی اور کیا حکم رکھتا ہے اور ان سب کام کرنے والوں کے حق میں اللہ اور رسولؐ کا کیا حکم ہے؟

(۲) غیر اللہ کے نام کا کھانا پکانا کیا حکم رکھتا ہے، اللہ رب العزت نے غیر اللہ کے نام کے کھانے کو سورۂ مائدہ میں کن چیزوں کے ساتھ شامل کیا ہے اس کھانے کو کھانے والا کیسا ہے؟

(۳) جو فیصلہ قرآن واحادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا ہے اس پر مطمئن نہ ہونے والا اور اس فیصلہ پر اعتراض کرنے والا کیسا ہے؟ ان تمام مسائل کا جواب قرآن حکیم اور احادیث رسول کریم کی روشنی میں تفصیل سے اور صاف صاف بیان فرمائیں۔

المستفتي: محمد سلیم قاسمی، سرائے کھجور، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) ماہ محرم میں تعزیہ بنانا، نوحہ کرنا اور ماتم وغیرہ کرنا سب کے سب شیعہ اور روافض کی ایجاد کردہ اور من گھڑت چیزیں ہیں، اور یہ سب ناجائز اور حرام ہیں۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ، قدیم ۶/ ۱۳۱، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۷۷، فتاوی رشیدیہ، قدیم/ ۱۳۸، فتاوی رحیمیہ، قدیم ۲/ ۲۷۳، جدید زکریا ۲/ ۷۰)

**وإياه ثم إياه أن يشغله ببدع الرافضة ونحوهم منه الندب والنياحة والحزن إذ ليس ذلك من أخلاق المؤمنين الخ.** (صواعق محرقه بحواله فتاوی رحیمیه ۲/ ۲۷٤، جدید زکریا ۲/ ٦۹)

**عن عبد الله قال: قال رسول الله عليه وسلم ليس منا من شق الجيوب،**

**وضرب الخدود، ودعا بدعوى الجاهلية.** (سنن ابن ماجه، كتاب الجنائز، باب ماجاء في النهي عن ضرب الخدود الخ، النسخة الهندية ١/ ١١٣، دارالسلام رقم: ١٥٨٤)

**(۲)** حضرت امام حسنؓ اور حسینؓ کے نام سے کھانا پکانا یا شربت وغیرہ تقسیم کرنا حرام اور ناجائز ہے۔(مستفاد: فتاوی رشیدیہ/۱۳۸، فتاوی محمودیہ، قدیم ۱۱/ ۲۷۷، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۷۷)

**(۳)** ڈھول بجانا، تعزیہ بنانا اور اکھاڑہ کھیلنا، اسی طرح ماتم ونوحہ کرنا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت حسینؓ کی نافرمانی ہے۔ یہ سب روافض کی ایجاد کردہ اور من گھڑت چیزیں ہیں، شریعت اسلامیہ میں ان چیزوں کی کوئی اصل نہیں ہے؛ بلکہ ساتویں صدی ہجری میں ان چیزوں کی ایجاد ہوئی ہے اور تیمور لنگ بادشاہ جو شیعہ تھا، اسی نے ان چیزوں کو رواج دیا ہے۔(مستفاد: فتاوی رحیمیہ قدیم ۲/۳۴۳، جدید زکریا ۲/ ۷۰، محمودیہ ۱۵/ ۱۴۲، ڈابھیل ۳/ ۲۷۶)

**ليس منا من لطم الخدود وشق الجيوب الخ.** (بخاري شريف، كتاب الجنائز، باب ليس منا من شق الجيوب ١/ ١٧٢، رقم: ١٢٨٠، ف: ١٢٩٤)

**النائحة إذا لم تتب قبل موتها تقام يوم القيامة وعليها سربال من قطران ودرع من جرب.** (صحيح مسلم، كتاب الجنائز، باب التشديد في النياحة، النسخة الهندية ١/ ٣٠٣، بيت الافكار رقم: ٩٣٤، مشكوة/ ١٥٠، البدايه والنهايه، دارالفكر ٨/ ٢٠٢)

**(۴)** غیر اللہ کے نام پر جو کھانا تیار کیا جاتا ہے، اس کے "**ما أهل به لغير الله**" میں داخل ہونے کی وجہ سے اس کا کھانا ناجائز اور حرام ہے۔(مستفاد: فتاوی رشیدیہ، قدیم ص: ۱۳۸، جدید زکریا/ ۱۱۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹/ محرم الحرام ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۱۱۳)

## ماہ محرم کی رسومات

**سوال [۴۵۸]:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے

بارے میں: کہ ہمارے علاقہ میں اکثر مسلمان محرم کے مہینے میں بڑے شوق سے ڈھول تاشے بجاتے ہیں اور اونچے محرم (تعزیہ) بناتے ہیں اور کچھ لوگ چھوٹے چھوٹے تعزیہ بازار سے خرید کر لاتے ہیں اور تعزیوں کے پاس میں رکھ کر کھانے کی چیزوں پر فاتحہ لگواتے ہیں اور دسویں محرم کے تیسرے دن کے بعد حضرت حسینؓ کا تیجا اسی جیسا کرتے ہیں جیسے کہ کسی مرنے والے عزیز وا قارب کا تیجا کرتے ہیں اسلام کی رو سے یہ کام کیسے ہیں؟ جواب عنایت فرمائیں، نوازش ہوگی؟

**المستفتي:** ماسٹر راحت علی، این پی
آر سی بلاک سید نگر، ضلع: رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** سوال میں مذکورہ چیزوں کی کوئی اصل نہیں ہے، بلکہ یہ دین میں ایجاد کردہ بدعت ہیں اور حضرت حسینؓ سے تعلق اور محبت کی دلیل نہیں ہے بلکہ ان کے نانا کی سنتوں کو مٹانا ہے۔

**وقتل حسين جرت فتن كبيرة وأكاذيب كثيره وظهرت أهواء وبدع وقع فيها طوائف من المتقدمين والمتأخرين وصارت الأكاذيب والأهواء البدع لاتزال تزداد حتى حدثت أمور يطول شرحها.** (مجالس الابرار مختصراً ٢٣٩، بحواله بهشتى زيور حصه ششم ٦٢)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: لم أنه عن البكاء إنما نهيت عن صوتين فاجرين صوت مزمار عند نعمة، مزمار شيطان ولعب، وصوت عند مصيبة، وشق الجيوب، ورنة الشيطان.** (مسند أبي داؤد الطيالسي، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٢١، رقم: ١٧٨٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١ر صفر ١٤٣١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٨/ ٩٨٧٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١/ ٢/ ١٤٣١ھ

# دس محرم کو گٹکا (لاٹھی ڈنڈے کا کھیل) کھیلنا

**سوال** [۴۵۹]: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے یہاں ایک محرم سے دس محرم تک یا خاص دس محرم کے دن گٹکے (ڈنڈے اور لاٹھی) کا کھیل کھیلا جاتا ہے، جس میں طرح طرح کے کرتب دکھائے جاتے ہیں اور اس کے لئے چندہ جمع کیا جاتا ہے، لوگ بڑے شوق سے دور دراز سے اسے دیکھنے کے لئے جمع ہوتے ہیں، اور اگر کوئی چندہ نہ دے تو اس پر طعن کیا جاتا ہے دریافت طلب امر یہ ہے کہ ان مخصوص ایام میں یہ کھیل کھیلنا، اس کو دیکھنا، اس کیلئے چندہ جمع کرنا اور نہ دینے والوں پر طعن کرنا شریعت کی نگاہ میں کیسا ہے؟

المستفتي: محمد صادق

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ورزش اور جنگی مشق کی غرض سے لاٹھی ڈنڈے نیزہ اور تیر وغیرہ کے ذریعہ سے کھیلنا کسی زمانہ کی خصوصیت کے بغیر جائز ہے، بشرطیکہ ان کھیلوں کی وجہ سے معاشی اور دینی نقصان نہ ہوا ورستر عورت کا بھی خیال رکھا جاتا ہو کہ اس کی وجہ سے اپنے روزگار سے بےفکری ہو جائے اور نہ ہی نماز اور ذکر الٰہی وغیرہ سے لاپرواہی ہو جائے تو ایسے کھیلوں کے ذریعہ سے بدن کی ورزش اور جنگی مشق کرنا بلا کراہت جائز ہے لیکن سال بھر میں صرف محرم کی ایک تاریخ سے دس تاریخ تک اس طرح کا کھیل کھیلنا نہ جنگی مشق کیلئے ہوتا ہے اور نہ بدن کی ورزش کے لئے نیز ان تاریخوں کی قیود کے ساتھ جو کھیل ہوتا ہے وہ محض تلذذ اور تماشا بینی کیلئے ہوتا ہے اس لئے یہ جائز نہیں ہے اور نہ ہی تلذذ کے لئے اس طرح کے کھیلوں کا دیکھنا مشروع ہے، اسی طریقہ سے آج کی دنیا میں جو عالمی کھیل کھیلے جاتے ہیں جن مین نمبر ایک پر کرکٹ کا کھیل ہوتا ہے سرکاری اور عوامی اربوں کھربوں روپئے اس

میں برباد ہوتے ہیں اوراس میں جنگی مشق اور بدن کی ورزش کا مقصد بھی نہیں ہوتا ہے ،اس لئے شرعاً اس طرح کا کھیل کھیلنا اوران کا دیکھنا جائز نہیں ہے۔

**وعلىٰ هذا الأصل فالألعاب التي يقصد بها رياضة الأبدان أو الأذهان جائزة فى نفسها مالم تشتمل على معصية اخرىٰ ومالم تؤ د الانهماک فيها إلىٰ الإخلال بواجب الانسان فى دينه ودنياه.** (تكمله فتح الملهم ،كتاب الشعر ، باب تحريم اللعب بالنرد شير ، حكم الألعاب فى الشريعة، اشرفيه ديوبند ٤/ ٤٣٦)

**عن عائشة رضى الله عنها قالت: فى حديث طويل وكان يوم عيد يلعب السودان بالدرق والحراب فإما سألت رسول الله صلى الله عليه وسلم وإما قال تشتهين تنظرين وقلت: نعم ، فأقا منى وراء ه خدّى على خدّهٔ وهو يقول: دونكم يا بنى أرفده حتى إذا ملكت قال لى: حسبک قلت: نعم ، فاذهبي.** (بخارى ، كتاب العيدين ، باب الحراب والرزق، يوم العيد، النسخة الهندية ١/ ١٣٠، رقم: ٩٤٠، ف: ٩٥٠)

**تجوز المسابقة بالسهام والخيل والحمير والإبل والأقدام وإن شرط فيها جعل من إحدى الجانبين أو من ثالث لأسبقهما جاز ، وإن من كلا الجانبين يحرم.** (مجمع الأنهر ، كتاب الكراهية ، فصل فى المتفرقات، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ٢١٦)

**ليس من اللهو إلا ثلاث تأديب الرجل فرسه ، وملاعبته أهله، ورميه بقوسه (الحديث) قال المحشى: قال الخطابى : يريد ليس المباح من اللهو إلا ثلاث.** (أبو داؤد شريف، كتاب الجهاد ، باب فى الرمى ، النسخة الهندية ١/ ٣٤٠، دارالسلام رقم: ٢٥١٣) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ ذی الحجہ ۱۴۳۳ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۴/ ۶۴۵۴)

# محرم کے موقع پر لنگر کرنا

**سوال[۴٦٠]:** کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیانِ شرع متین مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ لوگ محرم یا کسی اور دوسرے موقعہ پر لنگر کرتے ہیں کیا یہ لنگر کرنا جائز ہے قرآن وحدیث کی روشنی میں اس کا جواب عنایت فرمائیں؟

المستفتي: سید وقار الحق، قاضی ٹولہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** محرم اور عاشوراء کے موقعہ پر لنگر لگانا قرآن وحدیث اور ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں ہے بلکہ محرم کے دن روزہ رکھ کر کچھ نہ کھانا ہی حدیث سے ثابت ہے نیز لوگوں سے چندہ کرکے لنگر کرنا کسی بھی موقع پر جائز نہیں ہے۔ (مستفاد فتاوی رشیدیہ ۱۳۹، فتاوی محمودیہ قدیم ۱۵/ ۴۲۶، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۷۸)

**من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح البخاري، كتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا على جور فالصلح مردود، النسخة الهندية ۱/ ۳۷۱، رقم: ۲٦۱۹، ف: ۲٦۹۷)

**وقد عاكس الرافضة والشيعة يوم عاشوراء النواصب من أهل الشام فكانوا في يوم عاشوراء يطبخون الحبوب، ويغتسلون، ويتطيبون ويلبسون أفخر ثيابهم ويتخذون ذلک اليوم عيداً يصنعون فيه أنواع الأطعمة ويظهرون السرور والفرح يريدون بذلک عناد الروافض و معاكستهم.** (البدايه والنهايه، دارالفكر ۸/ ۲۰۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۲۴/ رجب ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۳۹۸)

## دس محرم کو کھچڑا پکا کر لوگوں کو کھلانا

**سوال** [۴۶۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ دس محرم کو کھچڑا پکا کر لوگوں کو کھلانا قرآن کی کون سی آیت اور کون سی حدیث سے حرام ہے حوالہ عنایت فرما کر ہماری رہنمائی فرمائیں؟ تا کہ ہم بدعتیوں کو سمجھا سکیں۔

المستفتي: محمد شعیب، مانپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: دسویں محرم کو شریعت میں روزہ رکھنے کا حکم ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دن روزہ رکھنے کا حکم فرمایا ہے، لہٰذا دن میں کھچڑا بنا کر لوگوں کو کھلانا پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کے حکم سے مقابلہ آرائی ہے جس کی شریعت اجازت نہیں دیتی، اور شام کو افطار کے وقت بعض روایات میں دسترخوان کشادہ کرنے کی ترغیب آئی ہے کہ دن بھر روزہ رکھ کر شام کو افطار میں حسب گنجائش اچھا کھانا گھر والوں کو کھلایا جائے اور دن میں کھچڑا بنا کر لوگوں کو کھلاتے رہنا پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کے فرمان کے خلاف ہونے کے ساتھ خارجیوں (دشمنان اہل بیت) کا شعار ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی، کتاب العقائد ۱/ ۲۲۶، جدید زکریا مطول ۲/۲۸۴، ۲۸۵، فتاوی رشیدیہ/ ۱۳۸، دینی مسائل اور انکا حل ص: ۲۵۹)

**عن أبي موسیٰ قال: کان یوم عاشوراء تعده الیهود عیداً قال النبی صلی الله علیه وسلم فصوموه أنتم.** (بخاری شریف، کتاب الصوم، باب صیام یوم عاشوراء، النسخة الهندیة ۱/ ۲۶۸، رقم: ۱۹۶۱، ف: ۲۰۰۵)

**عن ابن عباس قال قدم النبی صلی الله علیه وسلم المدینة فرأی الیهود تصوم عاشوراء فقال ما هذا؟ قالوا هذا یوم صالح هذا یوم نجی الله بنی اسرائیل من عدوهم فصامه موسیٰ قال فأنا أحق بموسیٰ منکم فصامه**

**وأمر بصیامه.** ( بخاری شریف ، کتاب الصوم ، باب صیام یوم عاشوراء ، النسخة الهندیة ۱/ ۲۶۸، رقم: ۱۹۶۰، ف: ۲۰۰۴)

**من وسع علی عیاله فی یوم عاشوراء وسع الله علیه فی سنته کله.**

(الجامع الصغیر للسیوطي ۱۱/ ۶۰۴۵، رقم: ۶۰۷۵)

**عن عبد الله بن مسعود رضی الله عنه قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: من وسع علیٰ عیاله یوم عاشوراء وسع الله علیه سائر سنته قال سفیان أنا قد جر بناه فوجد نا کذلک رواه رزین ورواه البیهقی فی شعب الإیمان عنه وعن أبی هریرةؓ وأبی جابرؓ وأبی سعیدؓ وضعفه** (مظاهر حق ۲/ ۱۴۲ بحواله محمودیه ڈابهیل ۳/ ۲۷۴)

**وقد عاکس الرافضة والشیعة یوم عاشوراء النواصب من أهل الشام فکانوا فی یوم عاشوراء یطبخون الحبوب ویغتسلون ویتطیبون ویلبسون أفخر ثیابهم ویتخذون ذلک الیوم عیداً یصنعون فیه أنواع الأطعمة ویظهرون السرور والفرح یریدون بذلک عناد الروافض ومعاکستهم.**

(البدایه والنهایه ، دارالفکر ۸/ ۲۰۲) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ<br>۹رمحرم الحرام ۱۴۳۵ھ<br>(الف فتویٰ نمبر: ۱۰/۱۱۳۷۳)

الجواب صحیح:<br>احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ<br>۱۴۳۵/۱/۹ھ

## ماہ محرم کی چند بدعات وخرافات کا شرعی حکم

**سوال** [۴۶۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید ایک عالم دین ہے اپنی تقریر میں محرم کی جو جو رسومات ہیں ان سے وہ منع کرتے ہیں، مثلاً امام حسین کی لاش رکھنا، اوران کی تابوت تعزیہ داری کرنا، امام باڑہ پر مرغ یا خصی ذبح کرنا اور

پھر فاتحہ دینا، اور نفع ونقصان جاننا، سجدہ کرنا، نوحہ کرنا، یا ماتم کرنا سوگ منانا ڈنکا وغیرہ پیٹنا، دسویں تاریخ کو تعزیہ لے کر ایک جگہ ملنا اور اکھاڑا لگانا جس کو مرد وعورتیں سب مل کر دیکھتے ہیں اور پھر خوب دھوم دھام سے خوشی منانا وغیرہ، ان سب باتوں سے زید منع کرتے ہیں اور خوب تاکید کے ساتھ منع کرتے ہیں مگر لوگ زید کو برا بھلا کہتے ہیں اور دیوبندی کہتے ہیں کہ ہم ان کی بات نہیں مانیں گے، ہاں اگر کوئی مفتی کا فتوی آجائے تو سب چیزوں سے رک جائیں گے، اس لئے مذکورہ باتوں کا جواب دلائل سے عنایت فرمائیں۔

المستفتي: محمد شفاعت قاسمی، امام مسجد دھنباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفیق:** سوال نامہ میں درج شدہ تمام امور ناجائز اور حرام ہیں، مسلمانوں پر ان کو ترک کرنا واجب ہے، زید عالم دین کا منع کرنا صحیح ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمود، قدیم ١/ ١٨٨، جدید ڈابھیل ٣/ ٢٧٦)

**یظهر الناس الحزن والبكاء وكثير منهم لا يشرب الماء ليلتئذ موافقة للحسن رضی الله عنه لأنه قتل عطشاناً ...... من البدع الشنيعة.**

(البدایه والنهایه، دارالفکر بیروت ٨/ ٢٠٢)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: لم أنه عن البكاء إنما نهيت عن صوتين فاجرين صوت مزمار عند نعمة، مزمار شيطان ولعب، وصوت عند مصيبة، شق الجيوب ورنة شيطان الحديث.** (مسند أبی داؤد الطیالسي ٣/ ٢٦٢، رقم: ١٧٨٨)

نیز تیجا، دسواں وغیرہ مکروہ تحریمی اور بدعت سیئہ ہیں، ان کا ترک لازم ہے۔

**ويكره اتخاذ الطعام فی الیوم الأول والثالث وبعد الاسبوع الخ.**

(شامي، کراچی ٢/ ٢٤٠، شامی، زکریا ٣/ ١٤٨، کتاب الصلوٰة، باب صلوة الجنازة، مطلب فی کراهة الضیافة من أهل المیت، مرقاة المفاتیح، باب فی المعجزات، الفصل

الثالث، مکتبہ امدادیہ، ملتان ۱۱/۳۲۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد عفا اللہ عنہ
۲ر محرم الحرام ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/۱۰۴۴)

# محرم کے دن سونا خریدنے کا فائدہ

**سوال** [۴۶۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محرم الحرام یا عاشوراء کے روز سونے کی خریداری سے مال میں خیر وبرکت ہوتی ہے، قرآن واحادیث مبارکہ کی روشنی میں بتائیں اس مقولہ میں کتنی صداقت ہے؟

المستفتي: عبدالماجد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** محرم الحرام کے عاشوراء کے روز سونے کی خریداری سے مال میں خیر وبرکت ہوتی ہے، قرآن وحدیث اورفقہ اور شریعت سے ثابت نہیں ہے اور نہ ہی ہم کو اس کا علم ہے، البتہ حدیث شریف کے اندر اس دن دسترخوان کشادہ کرنے کی ترغیب آئی ہے۔

**عن عبد اللہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم، قال: من وسع علیٰ عیالہ یوم عاشوراء لم یزل في سعة سائر سنته.** (المعجم الکبیر للطبرانی ۱۰/۷۷، رقم: ۱۰۰۰۷)

**عن عبد اللہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: من وسع علی عیالہ یوم عاشوراء وسع اللہ علیہ فی سائر سنته.** (شعب الإیمان ۵/۳۳۱، رقم: ۳۵۱۳، ۳۵۱۵، ۳۵۱۶) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹ر محرم الحرام ۱۴۲۶ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۷/ ۸۶۲۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۹/۱/۱۴۲۶ھ

# (۳) باب ماہ ربیع الاول کی بدعات

## بارہ ربیع الاول کوجلوس نکالنا

**سوال** [۴۶۴]: کیافرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے ملک میں ۱۲/ربیع الاول کوجلوس نکالنے کارواج ہے تو یہ جلوس نکالنا کہاں تک صحیح ہے؟ مفصل بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ۱۲/ربیع الاول کونبی علیہ الصلوۃ والسلام کی وفات ہونا متعین ہے، اس موقع پر جشن منانا، جلوس نکالنا، خوشیاں منانا حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے تقاضے کے خلاف معلوم ہوتا ہے اور'' **قرون مشهود لها بالخير**'' سے اس کا ثبوت نہیں ملتا مگراہل بدعت نے اس کواپنا علامتی شعار بنالیا ہے اس لئے اس سے احتراز کرنا چاہئے ۔(مستفاد: کفایت المفتی جدیدا/ ۱۸۷،قدیم ا/ ۱۴۰، جدیدزکریا مطول۲/ ۲۲۶)

**عن عائشة رضى الله عنها قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث من أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (مسلم شريف، مكتبه سعدة، ديوبند هند، كتاب الأقضية، باب نقض الأحكام الباطلة ورد محدثات الأمور، النسخة الهندية ٢/ ٧٧، بيت الأفكار رقم: ١٧١٨، صحيح البخارى، كتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا على اجور فالصلح مردود، النسخة الهندية ١/ ٣٧١، رقم: ٢٦١٩، ف: ٢٦٩٧)

**من أحدث فى الإسلام رأياً لم يكن له من الكتاب والسنة سند ظاهر أو خفى ملفوظ أو مستنبط فهو مردود.** (مرقاة المفاتيح، باب الاعتصام بالكتاب

والسنة مکتبہ ملتان ۱/ ۲۱۵) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم** .

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱ر ربیع الاول ۱۴۳۵ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص: ...........)

## ۱۲/ بارہ ربیع الاول کے موقع پر جلوس نکالنا

**سوال** [۴۶۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بارہ ربیع الاول کے روز عامۃ المسلمین کو کیا کرنا چاہئے اس روز سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کی یاد میں رنج وغم کا مظاہرہ کرتے ہوئے ایصال ثواب کرنا چاہئے یا جلوس نکالنا چاہئے نیز اس روز شیرینی یا شربت یا کھانا وغیرہ پکوا کر کسی کو کھلانا یا تقسیم کرنا کیسا ہے؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں واضح کر کے ثواب دارین کے مستحق بنیں نیز ثواب کا طریقہ کیا ہوگا۔

المستفتي: محمد مختار، سکٹر نگلہ، ضلع مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: بارہ ربیع الاول میں جلوس کا رواج جو آج کل جنم لے رہا ہے یہ دور نبوت، دور صحابہ اور ائمۂ مجتہدین کے دور میں نہیں تھا اگر یہ سیرت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کا جزء ہوتا اور سرور کائنات کی محبت کی نشانی ہوتی تو دور صدیقی اور دور فاروقی میں کیوں نہیں؟ اس لئے یہ بدعت سیئہ اور ناجائز ہے نیز نماز جیسی اہم رکنِ اسلام پر بے بنیاد جلوس کو فوقیت دی جاتی ہے، جلوس کے دن کی نماز عصر اور نماز مغرب کو کیا اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیا ہے، اس لئے جلوس نکالنے کا طریقہ ہرگز جائز نہیں ہے اور اس دن مسلمانوں کا فریضہ یہی ہونا چاہئے کہ زیادہ سے زیادہ درود پاک حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر بھیجا جائے ۔ (مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱۲/ ۴۰۰، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۱۹، کفایت المفتی ۱/ ۱۴۰، جدید زکریا مطول ۲/ ۲۲۹ تا ۲۳۱)

ومن جملة ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلک من أكبر العبادات وإظهار الشرائع ما يفعلونه في شهر ربيع الاول من المولد وقد احتوىٰ على بدع ومحرمات. (المدخل ٢/٢ شامله)

عن عائشةؓ قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا ماليس منه فهو رد. (مسند احمد بن حنبل ٦/٢٤١، رقم: ٢٦٥٦١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/ ربیع الاول ١٤١٣ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٨/ ٣٠٦٩)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٥/٣/١٤١٣ھ

# ربیع الاول کے مہینے میں جلسہ جلوس کی شرعی حیثیت

**سوال** [٤٦٦]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ربیع الاول میں جلسہ جلوس سیرت کے نام سے کرانا اور مقررین کو جمع کر کے تقریر کروانا کیسا ہے؟

المستفتي: محمد وسیم، رام پوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: سیرت نبوی کے عنوان سے ماہ ربیع الاول میں جلسہ کرانا اور اس میں مقررین حضرات کو مدعو کر کے سیرت واصلاحی بیانات کرانا باعث اجر وثواب ہے اس کا تجربہ بھی ہو چکا ہے، ماشاء اللہ ان بیانات سے عوام کو بہت زیادہ دینی فائدہ ہوتا ہوا نظر آیا ہے لیکن مروجہ بدعات سے کلی اجتناب کیا جائے اور اس کے لئے کسی خاص دن کو متعین نہ کیا جائے بلکہ کئی کئی روز یا ہر ماہ میں کئی بار اور سال بھر میں متعدد پروگرام ہوا کریں تو زیادہ بہتر ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی جدید ١/١٩٠، قدیم ١/١٤١، جدید زکریا مطول ٢/٢٣٣، محمودیہ ڈابھیل ٣/٢١٩ میرٹھ ٥/٤٣٠)

لابأس بالجلوس للوعظ إذا أراد به وجه الله تعالىٰ. (هنديه، زكريا، الباب

الرابع فی الصلاۃ والتسبیح، وقرائۃ االقرآن الخ ، ۳۱۹/۵، جدید زکریا ۳۶۸/۵)

**والاحتفال بذكر الو لادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجه فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم.** (امداد الفتاویٰ، زکریا۳۲۷/۶) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰/ربیع الاول ۱۴۳۵ھ
(فتویٰ رجسٹر خاص:............)

## ذکر ولادتِ شریفہ کا حکم

**سوال** [۴۶۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں:

(۱) بعض جگہ دیکھا گیا ہے کہ جشن میلاد شریف منعقد کیا جاتا ہے بعد میلاد قیام بھی کیا جاتا ہے یہ سب شریعت میں جائز ہے یا صرف میلاد پڑھنا جائز ہے؟

(۲) بعد قیام دعاء کی جاتی ہے جس میں کھانے پینے کی چیز بھی موجود ہوتی ہے خواہ مٹھائی ہو یا کوئی دوسری چیز کیا یہ سب شریعت میں درست ہے؟

المستفتي: حافظ عظمت علی، آسامی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ذکر ولادت شریفہ مبارک اور باعث خیر وبرکت ہے بشرطیکہ اس میں نام ونمود اور شہرت وتفاخر نہ ہو البتہ اس وقت ممنوع اور بدعت سیئہ ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً .** (امداد الفتاوی ، زکریا۳۲۷/۶)

ان مروجہ لوازمات کے ساتھ ذکر ولادت شریفہ ممنوع وبدعت ہے جیسا کہ اوپر کے

جواب میں گزرا ہے۔

**ومن جملة ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلك من أكبر العبادات وإظهار الشرائع ما يفعلونه في شهر ربيع الاول من المولد وقد احتوى على بدع ومحرمات.** (المدخل ٢/٢/شامله)

**رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: من عمل عملا ليس عليه أمرنا فهو رد.** (مسلم شريف، كتاب الاضية، باب نقض الاحكام الباطلة، النسخة الهندية ٢/٧٧، بيت الأفكار رقم: ١٧١٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲؍محرم ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲۴/ ۱۰۴۵)

## عید میلاد النبی

**سوال** [۴۶۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: اگر کوئی مسلمان کسی خاص اعتقاد کے بغیر صرف اس بناء پر معین تاریخ کر کے محفل میلاد منعقد کرتا ہے کہ پڑھنے والے اور سننے والے صحیح وقت پر شریک ہوسکیں، نیز ذکر رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ادب تعظیم کو پیش نظر محفل کو پاکیزہ اور معطر بناتا ہے اور ایسے پڑھنے والوں کو بلاتا ہے جو کبھی غلط اور ضعیف روایتوں کو نہیں پڑھتے ہیں اور عاقد محفل صفائی، روشنی اور خوشبو اپنی پاک کمائی سے کرتا ہے، تو ایسی محفل بدعت حسنہ ہوگی یا بدعت سئیہ دلائل کے ساتھ واضح فرمائیں۔

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: تاریخ جو متعین کی جائے کسی خاص یوم کے ساتھ مخصوص نہ ہو مثلاً ۱۲؍ربیع الاول، شب برات، شب قدر، جمعہ وغیرہ بلکہ کسی بھی دن وقت

متعین کرکے ذکر ولادت حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم مستحب ہے بشرطیکہ مضمون خلاف شرع نہ ہو، اور دیگر قبائح نام ونمود اور شہرت وتفاخر اور فضول خرچی اور شیرینی وغیرہ کا التزام اور بوقت ذکر ولادت قیام نہ ہوتو جائز ہے ورنہ نہیں ۔ (مستفاد: فتاوی احیاء العلوم ١/ ١٣٦، کفایت المفتی قدیم ١/ ١٤٠، جدید زکریا مطول ٢/ ٢٣٢، مجموعۃ الفتاوی ١/ ٣٣٩)

والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفرا. (امداد الفتاوی، زکریا ٦/ ٣٢٧)

ونظير ذلک فعل كثير عند ذكر مولده صلى الله عليه وسلم ووضع أمه له من القيام وهو أيضا بدعة لم يرد فيه شيء على أن الناس إنما يفعلون ذلک تعظيماً له. (الفتاوى الحديثيه ١/ ٥٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨/ ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٢٣/ ٥٦٠)

## ١٢/ ربیع الاول کو عید میلاد النبی منانا

**سوال** [٤٦٩]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بارہ ربیع الاول کو عید میلاد النبیؐ منانا چاہئے یا نہیں؟ اور اگر منانا چاہیے تو کس طریقہ سے منانا چاہئے؟

المستفتي: عظمت، آسامی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: ١٢/ ربیع الاول کو عید میلاد النبی منانے کا ثبوت دور صحابہ میں نہیں ملتا ہے اور نہ تابعین، تبع تابعین اور ائمۂ مجتہدین سے ثابت ہے اور نہ ہی قرآن وحدیث اور فقہ سے اس کا ثبوت ملتا ہے، لہٰذا بارہ ربیع الاول کی رسم میلاد النبی منانا

شریعت سے ثابت نہ ہونے کی وجہ سے بدعت سیئہ ہے، جس کا ترک لازم ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ”من أحدث في أمرنا هذا ما ليس منه فهو رد“. (صحیح مسلم کتاب الاقضیۃ، باب الاحکام الباطلۃ ورد محدثات الامور، النسخۃ الہندیۃ ۲/۷۷، بیت الافکار رقم: ۱۷۱۸)

**وأما غير العالم وهو الواضع لها يعنى البدعة فإنه لا يمكن أن يعتقدها بدعة بل هى عنده مما يلحق بالمشروعات كقول من جعل يوم الإثنين يصام لأنه يوم مولد النبى صلى الله عليه وسلم وجعل الثانى عشر من ربيع الاول ملحقا بأيام الأعياد لأنه عليه السلام ولد فيه.** (الاعتصام ۲/ ۲۱٤، بحواله جواهر الفقه، زكريا جديد ۱/ ۵۲۳، فتاوى محموديه، قديم ۱۵/ ٤۲۷، جديد ڈابھیل ۳/ ۱۲۰) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/۵/۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۱/ ۴۰۲۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۵/۵/۱۴۱۵ھ

## عید میلاد النبی اور جلوس کی شرعی حیثیت

**سوال** [۴۷۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں:

(۱) ۱۲/ ربیع الاول کو عید میلاد کہنا درست ہے یا نہیں یا بارہ وفات کہنا چاہئے؟

(۲) بارہ ربیع الاول کو جلوس نکالنا دوکانوں مکانوں محلوں سڑکوں کو سجانا سنوارنا روشنی کا انتظام کرنا جھنڈیاں لگانا اور نعرے لگانا جیسے نعرۂ تکبیر اللہ اکبر نعرۂ رسالت یا رسول اللہ اور نعرۂ حیدری یا علی کہنا یہ سب کرنا کیسا ہے جواب مرحمت فرمائیں؟

**المستفتي**: ذاکر حسین، جھروان رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱) حضور پرنور سرور کائنات محمد مصطفیٰ رسول

الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم تسلیماً کثیراً کثیراً کی ولادت شریفہ کس دن ہوئی ہے؟ اس سلسلہ میں سیرت کے ائمہ نے مختلف اقوال نقل فرمائے ہیں۔

(۲) بعض نے ۲/ دو ربیع الاول، بعض نے ۱۲/ ربیع الاول، بعض نے ۸/ آٹھ ربیع الاول اور بعض نے ۱۰/ دس ربیع الاول کو نقل فرمایا ہے، البتہ اہل تاریخ و سیر نے ۸/ آٹھ ربیع الاول کے قول کو صحیح اور راجح کہا ہے، اس لئے ۱۲/ بارہ ربیع الاول کو عید میلا د النبی منانے میں تردد اور اشکال ہے۔

**فقيل لليلتين وقيل لثمان خلون منه......ونقل ابن عبد البر عن أصحاب التاريخ أنهم صححوه ......وقيل لعشر خلون منه الخ.** (البدايه النهايه، دار الفكر ٢/ ٢٦٠)

البتہ بارہ ربیع الاول کو وفات پانے کا قول زیادہ راجح ہے تو اس دن عید منانے کا کیا معنی ہوگا۔

**وقال محمد بن اسحاق: توفى رسول الله صلى الله عليه وسلم لاثنى عشر ليلة خلت من شهر ربيع الاول فى اليوم الذى قدم فيه المدينة مهاجراً الخ.** (البدايه والنهايه، دارالفكر ٥/ ٢٥٥)

اور بارہ ربیع الاول کو عید میلا د النبی یا بارہ وفات کہنا صحابہ تابعین تبع تابعین اور ائمۂ مجتہدین سے ثابت نہیں ہے یہ اصطلاح بعد کے جہلا نے گھڑ لیا ہے۔

(۴) ۱۲/ ربیع الاول کو جلوس نکالنا صحابہ تابعین تبع تابعین خلفائے راشدین ائمۂ مجتہدین حضرت امام ابو حنیفہؒ امام مالکؒ امام شافعیؒ امام احمد بن حنبلؒ بڑے پیر صاحب حضرت شیخ عبد القادر جیلانی وغیرہم میں سے کسی سے ثابت نہیں ہے اگر یہ نیک کام ہوتا تو یہ اساطین امت اس نیک کام سے بے خبر نہیں ہوتے نیز قرآن وحدیث فقہ تاریخ سیرت کسی سے بھی اس کا ثبوت نہیں ہے نیز دوکانوں مکانوں محلوں اور سڑکوں کو سجانا اور روشن کرنا سب فضول خرچی اور ناجائز ہے، ایسا کرنے والے "**ان المبذرين كانوا اخوان الشياطين**"

(سوره الاسراء: ٢٧) کے مصداق ثابت ہوں گے۔

**وفي حديث طويل: قال: فما التبذير؟ قال إنفاق المال في غير حقه الحديث.** (المستدرك، كتاب التفسير قديم ٢/ ٣٩٣، مكتبه نزار مصطفى الباز، جديد ٤/ ١٢٦٧، رقم: ٣٣٧٥)

نیز جلوس والے عصر مغرب کی نماز بھی چھوڑ دیتے ہیں نماز نص قطعی سے ثابت ہے اس کو چھوڑ کر شور وتماشہ میں شریک ہونے والوں کا کیا حال ہوگا ''**الامان والحفیظ**''. خدا بہتر جانے اس لئے یہ تمام امور ناجائز اور ممنوع ہیں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٠/٣/١٤١٦ھ
فتویٰ نمبر: ٢/ ٤٣٧٨

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٠/٣/١٤١٦ھ

## قیام میلاد کا شرعی حکم

**سوال** [٤٧١]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ قیام میلاد جائز ہے یا نہیں اور یہ قیام میلاد ہمارے آسام کے اندر عام طور پر چل رہا ہے؟

المستفتي: مولانا شجاع الحق

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت مبارکہ کا ذکر یا آپ کے اوصاف ومحاسن اور عبادات ومعاملات کا ذکر فی نفسہ یقیناً فعل مستحسن اور باعث اجر وثواب ہے البتہ میلاد مروجہ کا ثبوت قرآن وحدیث اور صحابہ کرام تابعین تبع تابعین اور ائمہ مجتہدین سے نہیں ہے بلکہ یہ بعد کے لوگوں کی ایجاد کردہ بدعت ہے لہٰذا اس کا ترک لازم ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا'' **إن شر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة**''.

(مسند أبي يعلىٰ الموصلي، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٠٨، ٣١٠، رقم: ٢١٠٧، ٢١١٥)

اور بوقت ذکر ولادت شریفہ یہ سمجھ کر کھڑے ہو جانا کہ حضرت سید الکونین علیہ الصلوۃ

والسلام اس مجلس میں بنفس نفیس تشریف لائے ہوئے ہیں اپنے ایمان کی خیر منانے کی ضرورت ہے۔ (مستفاد: فتاوی رشیدیہ/ ۱۲۰، فتاوی محمودیہ ڈابھیل ۳/ ۱٦۹)

**والاحتفال بذکر الولادۃ الشریفة إن کان خالیا من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب کسائر أذکاره صلی الله علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا لله أن یکون کفراً.** (امداد الفتاوی، زکریا ٦/ ٣٣٧)

**ونظیر ذلک فعل کثیر عند ذکر مولده صلی الله علیه وسلم ووضع أمه له من القیام وهو أیضا بدعة لم یرد فیه شيء علی أن الناس إنما یفعلون ذلک تعظیما له.** (الفتاوی الحدیثیه ١/ ٥٨) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

| | |
|---|---|
| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| ۲۸/ ۴/ ۱۴۲۹ھ | احقر محمد سلمان منصور پوری |
| (الف فتویٰ نمبر: ۸/ ۹۵۸۸) | ۲٦/ ۴/ ۱۴۲۹ھ |

## بارہ وفات میں اکٹھا ہوکر میلاد کرنا

**سوال** [۴۷۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک گاؤں جہاں علماء کی اکثریت ہے اور کبھی بھی وہاں بارہ وفات کے موقع پر اکٹھا ہوکر میلاد کسی نے نہیں کیا ہے لیکن علماء ہی میں سے محلّہ کی ایک مسجد میں امسال بارہ وفات کے موقعہ پر حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے نام سے محلّہ کی مسجد میں لوگوں کو جمع کر کے قرآن خوانی کی گئی اور بعدہ شیرینی تقسیم کی گئی جس پر گاؤں کے لوگوں نے نکیر فرمائی اور کہا کہ کبھی کسی نے قرآن خوانی نہیں کیا جبکہ ہم لوگوں سے بڑے بڑے علماء اس گاؤں کے اندر گذر گئے اور آج ہم کیسے اس عمل کو پسند کر سکتے ہیں تو ان تمام صورتوں میں کون سی صورتیں جائز ہیں اور کون سی ناجائز ہیں اگر جائز ہیں تو مکروہ تو نہیں ہیں۔ جو بھی ہو

مدلل اور مفصل بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: مطیع الرحمٰن، بھاگلپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** قرآن خوانی کے ذریعہ ایصال ثواب کرنا باعث اجر وثواب ہے مگر اس میں اجتماع کا اہتمام اور دعوت وشیرینی کا التزام جائز نہیں ہے۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ۱/۳۶۲)

**فالحاصل أن اتخاذ الطعام (إلى قوله) واتخاذ الدعوة بقرأة القرآن وجمع الصلحاء والقراء للختم أو لقراءة سورة الأنعام والإخلاص الخ.** (شامی کتاب الصلوة، باب الجنائز، مطلب فی کراهة الضیافة من اهل المیت، کراچی ۲/ ۲۴۰، زکریا ۳/ ۱۴۸)

**ومن جملة ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلك من أكبر العبادات وإظهار الشرائع ما يفعلونه في شهر ربيع الاول من المولد وقد احتوى على بدع ومحرمات.** (المدخل ۲/ ۲ شامله) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲؍ ذیقعدہ ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۲/ ۵۰۳۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۲/ ۱۱/ ۱۴۱۷ھ

## عید میلاد النبی میں کھڑے ہوکر یا نبی سلام علیک پڑھنا

**سوال [۴۷۲]:** کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے علاقہ میں عید میلاد النبی وغیرہ پروگرام کے اختتام میں تمام لوگ ایک ساتھ کھڑے ہوکر جہراً یا نبی سلام علیک یا حبیب سلام علیک وغیرہ الفاظ سے درود وسلام پڑھتے ہیں، اس طریقہ سے

اجتماعی طور پر سب لوگوں کا کھڑے ہوکر جہراً درود وسلام اور قیام کرنا شریعت کی رو سے کیسا ہے؟ مفصل بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: حبیب الرحمٰن، ٢٤ پرگنہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: درود وسلام کا پڑھنا بہت بڑا کار ثواب ہے اور بڑی سعادت کی بات ہے؛ لیکن اس کا جو طریقہ آج کل چل پڑا ہے کہ کھڑے ہوکر اجتماعی طور سے جہراً سر میں سر ملا کر پڑھنے کو ضروری سمجھا جاتا ہے اور جو ایسا نہ کرے اسے برا بھلا کہا جاتا ہے یہ بدعت ہے حدیث شریف میں اس کی ممانعت آئی ہے، عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے ایسے لوگوں پر سخت نکیر فرمائی ہے۔ (مستفاد: فتاوی عثمانی ١/ ١٢٧)

**وقد صح عن ابن مسعود رضی اللّٰہ عنہ أنہ سمع قوماً اجتمعوا فی مسجد یہللون ویصلون علیہ، علیہ السلاة والسلام جہراً ،فراح إلیہم، فقال: ماعہدنا ذلک علی عہدہ علیہ السلام وما أراکم إلامبتدعین فمازال یذکر ذلک حتی أخرجہم عن المسجد.** (فتاویٰ بزارزیہ ، کتاب الاستحسان زکریا جدید٣/٦ ٢١، وعلی ہامش الہندیة ٦/٣٧٨)

**والاحتفال بذکر الولادة الشریفة إن کان خالیا من البدعات المروجة فہو جائز بل مندوب کسائر أذکارہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم والقیام عند ذکر ولادتہ الشریفة حاشا للّٰہ أن یکون کفرا.** (امداد الفتاوی، زکریا ٦/ ٣٣٧)

**قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم...... وإن شر الأمور محدثاتہا وکل بدعة ضلالة الحدیث.** (مسند أبی یعلیٰ الموصلی ، دارالکتب العلمیة بیروت٢/٣٠٨، ٣١٠، رقم: ٣١٠٧ ، ٢١١٥) **فقط واللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲/رشعبان ۱۴۳۰ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۸/ ۹۷۷۹)

## میلاد میں شیرینی تقسیم کرنا

**سوال** [۴۷۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے یہاں ایک عرصہ سے رائج ہے کہ ۲۷/رمضان المبارک کو ایک میلاد منعقد کرتے ہیں جس میں تمام لوگ یا کچھ لوگ روپئے جمع کرتے ہیں پھر اس کی مٹھائی منگاتے ہیں بعدہٗ کچھ دیر نعت وتقریر کا سلسلہ جاری رہتا ہے پھر مٹھائی تقسیم ہوتی ہے کیا ایسا کرنا درست ہے۔

المستفتي: عبدالحمید دیناجپوری،
متعلم مدرسہ شاہی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: مروجہ میلاد اور اس میں شیرینی کے لوازمات بدعت شنیعہ اور واجب الترک ہیں۔ (مستفاد: احسن الفتاوی ۱/ ۳۸۳، فتاوی رشیدیہ: ۱۲۰)

**لا أعلم لهذا المولد أصلا فى كتاب و لا سنة و لا ينقل عمله أحد من العلماء الأئمة الذين هم القدوة فى الدين المتمسكون باٰثار المتقدمين بل هو بدعة أحدثها البطالون وشهوة نفس اعتنى بها الاٰكلون.** (الجنة لأهل السنة: ۲۰۱)

**عن عائشة رضى الله عنه قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من صنع أمرا من غير أمرنا فهو مردود.** (مسنداحمد بن حنبل ٦/ ٧٣، رقم: ٢٤٩٥٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/رجب المرجب ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۸/ ۲۷۷۴)

# ذکر ولادت شریفہ کے وقت قیام وسلام

**سوال** [٤٧٥]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آج کل کے رواج کے مطابق لوگوں کا میلاد شریف کے درمیان یا اخیر میں کھڑے ہوکر سلام پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟ بیان فرمائیں؟

المستفتي: عبداللہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: ذکر ولادت شریفہ بہت مبارک اور باعث خیر و برکت ہے بشرطیکہ اس میں نام ونمود، شہرت وتفاخر اور مروجہ بدعات نہ ہوں اور بوقت ذکر ولادت شریفہ کھڑے ہوجانا بدعت اور ممنوع ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.**

(امدادالفتاوی ، زکریا ٦/٣٢٧)

**المولد الذى شاع فى هذا العصر وأحدثه صوفى فى عهد سلطان أربل ٦٠٠ھ ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذي على هامش الترمذي ، ابواب العيدين ، باب ماجاء في التكبير في العيدين ١/١١٧)

**عن عائشة قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث فى أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح بخارى، كتاب الصلح ، باب إذا اصطلحوا على جور، النسخة الهندية ١/٣٧١، رقم: ٢٦١٩، ف:٢٦٩٧)

فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفااللہ عنہ
٢٨/ جمادی الاولیٰ ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٤/١٢/٧)

## میلاد میں قیام کی شرعی حیثیت

**سوال** [٤٧٦]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اگر کہیں کا باشندہ میلاد کرتا ہو اور کبھی اس میں قیام کرتا ہو اور کبھی نہ کرتا ہو یعنی میلاد میں قیام کو ضروری نہ سمجھتا ہو کبھی تو قیام کرتا ہو اور کبھی نہ کرتا ہو، تو اس کا یہ عمل جائز ہے یا نہیں، کیا میلاد بذات خود غلط ہے یا قیام کی وجہ سے غلط ہے یا مطلقاً غلط ہے، اس کے متعلق جو بھی مسئلہ ہو وضاحت سے تحریر فرمائیں عین نوازش ہوگی۔

المستفتي: العارض محمد اقبال احمد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: میلاد یعنی ذکر ولادت شریفہ دیگر اذکار کی طرح جائز ومندوب ہے لیکن بوقت ذکر ولادت شریفہ قیام صحابہ تابعین وتبع تابعین وائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں ہے اور فی زماننا یہ ایک رسم محض ہو چکی ہے، اس لئے بوقت ذکر ولادت شریفہ اب قیام مطلقاً ممنوع وبدعت سیئہ ہے اس کا ترک لازم ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاویٰ، زکریا ٦/ ٣٣٧)

**ونظير ذلك فعل كثير عند ذكر مولده صلى الله عليه وسلم ووضع أمه له من القيام وهو أيضا بدعة لم يرد فيه شيئى على أن الناس إنما يفعلون ذلك تعظيماً له.** (الفتاوى الحديثيه ١/ ٥٨)

**عن عائشة قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح مسلم، كتاب الاقضية، باب نقض الأحكام الباطلة، النسخة الهندية ٢/ ٧٧، بيت الأفكار رقم: ١٧١٨) **فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨ ررمضان المبارک ١٤١٠ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٦/ ١٩٨٢)

# جشن عید میلاد النبی منانا

**سوال[۴۷۷]:** کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ میلاد کے بعد قیام کرتے ہیں اور سلام پڑھتے ہیں یہ قیام کرنا درست ہے کہ نہیں؟ اور سلام پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟ اگر سلام پڑھنا منع ہے تو مستقل سلام منع ہے یا کھڑے ہوکر، وضاحت کے ساتھ جواب دیں؟

المستفتي: محمد کاظم، متعلم مدرسہ رحمانیہ، ڈانڈہ بادلی، ضلع: رام پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ذکرولادت شریفہ اور صلوٰۃ وسلام فی نفسہ عام اذکار کی طرح کار ثواب ہیں بشرطیکہ مروجہ بدعت اور خرافات اس میں شامل نہ ہوں اور بوقت ذکر ولادت شریفہ قیام کرنا ناجائز اور بدعت ہے اس سے احتراز لازم ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجه فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.**

(امدادالفتاوی، زکریا ۶/۳۳۷)

**وأما غير العالم وهو الواضع لها يعنى البدعة فإنه لايمكن أن يعتقدها بدعة بل هى عنده مما يلحق بالمشروعات كقول من جعل يوم الاثنين يصام لأنه يوم مولد النبى صلى الله عليه وسلم وجعل الثانى من ربيع الأول ملحقا بأيام الأعياد لأنه عليه السلام ولدفيه.**

(الاعتصام ۲/ ۳۱، ٤ بحواله جواهر الفقه، زکریا جدید ۱/ ۵۲۳)

**عن عائشة رضى الله عنهاأن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: من أحدث فى أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (مسند احمد بن حنبل ۶/ ۲٤۱،

رقم: (۲۶۵۶۱) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ جمادی الثانی ۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۶/۲۲۶۲)

## میلاد شریف کرنا کیسا ہے؟

**سوال** [۴۷۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شادی بیاہ کے موقعہ پر یا نیا گھر تعمیر کرنے کے بعد میلاد شریف کرنا کیسا ہے؟ میلاد شریف ممنوع ہے یا اس کے اندر جو کام کیا جاتا ہے مثلاً سلام و قیام یہ ممنوع ہے؟

المستفتي: مقصود عالم چمپارنی،
متعلم جامع مسجد، جے پی نگر امروہہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ذکر ولادت شریفہ فی نفسہ باعث خیر وبرکت ہے مگر مروجہ میلاد جس میں کھڑے ہونے کا رواج ہے نا جائز اور بدعت ہے اس سے احتراز لازم ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا للّٰه أن يكون كفراً الخ.**

(امدادالفتاوی، زکریا ۶/۳۲۷)

**المولد الذي شاع في هذا العصر وأحدثه صوفي في عهد سلطان اربل ۶۰۰ھ ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذي، على هامش الترمذي، ابواب العيدين، باب ماجاء في التكبير في العيدين ۱/۱۱۷)

**عن عائشة قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح ابن حبان، باب

الاعتصام بالسنة وما يتعلق بها نقلاً وامرًا وزجراً ..... دارالفكر ١/ ٨٤، رقم: ٢٦، ٢٧) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵؍رجب المرجب ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۳/۲/۵۳۷۲)

## ذکر ولادتِ شریفہ میں قیام اور صلوۃ وسلام کا شرعی حکم

**سوال** [۴۷۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ صلوٰۃ وسلام کے لئے قیام کرنا اور کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام کا شریعت میں کیا حکم ہے؟

المستفتي: اہلیان جامع مسجد، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: ذکر ولادت شریفہ اور صلوٰۃ وسلام بلاکسی مروجہ بدعت اور رسومات کے جائز اور درست ہے لیکن صلوٰۃ وسلام اور ذکر ولادت شریفہ کے وقت کھڑے ہو جانا خطرناک گناہ اور بدعت قبیحہ ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.**

(امدادالفتاوی، زکریا ٦/ ٣٢٧)

**لا أعلم لهذا المولد أصلا فى كتاب ولاسنة ولا ينقل عمله أحد من العلماء الأئمة الذين هم القدوة فى الدين المتمسكون بآثار المتقدمين بل هو بدعة أحدثها البطالون وشهوة نفس اعتنى بها الأكلون.** (الجنة لأهل السنة: ٢٠١)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم...... وشر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة. الحديث** (صحيح مسلم، كتاب الجمعة، باب تخفيف الصلوٰة

والخطية، النسخة الهندية ۱/ ۲۸۶، بيت الأفكار رقم: ۸۶۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ رمضان ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۶/ ۷۳۷۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۸/۹/ ۱۴۲۲ھ

## محفل میلاد میں قیام وسلام

**سوال** [۴۸۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محفل میلاد میں قیام کرنا اور اشعار پڑھ کر سلام پیش کرنا کیسا ہے؟ ایک عالم کہتا ہے قرآن وحدیث میں بہت سارے دلائل موجود ہیں اگر ایسا ہے تو واضح فرمادیں، اور اگر جائز نہیں ہے تو وہ بھی واضح فرمائیں؟

المستفتي: انجمن علماء، لکھیم پور، نور تھ لکھیم پور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت مبارکہ اور سیرت طیبہ کا مذاکرہ یقیناً باعث سعادت اور باعث اجر وثواب ہے، لیکن بوقت ذکر ولادت شریفہ اس عقیدہ کے ساتھ کھڑے ہو جانا کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجلس میں حاضر ہو چکے ہیں یہ ناجائز ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم، والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفرا.** (امداد الفتاویٰ، زکریا ۶/ ۳۲۷)

**وإنما أحدثها صوفي في عهد الملك...... ولم يكن له أصل في الدين الخ.** (معارف السنن اشرفيه، باب فى التكبير فى العيدين، بيان أول من أحدث طريقة محفل الميلاد الرائج اليوم فى البلاد ٤/ ٤٣٧)

**من قال أرواح المشائخ حاضرة يكفر.** (البحر الرائق، كتاب السير، باب

أحکام المرتدین ، زکریا ٥/ ٢٠٩، کوئٹه ٥/ ١٢٤، مجمع الأنهر، دارالکتب العلمية بيروت ٢/ ٥٠٥، مصری قديم ١/ ٦٩١، فتاویٰ بزازیه ، زکریاجدید٣/ ١٨٢، وعلی هامش الهنديه ٦/ ٣٢٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴ر محرم الحرام ۱۴۳۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۹/ ۱۰۶۰۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۴/ ۱/ ۱۴۳۳ھ

## بارہ ربیع الاول کو مسجد میں چراغاں کرنا اور اگربتی جلانا

**سوال** [۴۸۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ۱۲ر ربیع الاول کو مسجد میں چراغاں کرنا یا اگربتی جلانا کیسا ہے؟

المستفتي: عبد الجبار، محلہ کٹرہ، مدرسہ خان سنبھل

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: ۱۲ر ربیع الاول اور دوسری متبرک راتوں میں مسجد وغیرہ میں ضرورت سے زائد چراغاں کرنا بدعت اور حرام ہے، مسلمانان اہل سنت والجماعت پر اس سے اجتناب لازم ہے۔

**السراج الكثير الزائد عن الحاجة ليلة البرأة هو بدعة كذافي خزانة الروايات عن القنيه الخ.** (نفع المفتی والسائل :١٣٨)

**لا أعلم لهذا المولد أصلا فی كتاب و لاسنة و لا ينقل عمله أحد من العلماء الأئمة الذين هم القدوة فی الدين المتمسكون بأثار المتقدمين بل هو بدعة أحدثها البطالون وشهوة نفس اعتنى بها الأكلون.** (الجنة لأهل السنة ١٠٢)

**عن ابن عباس قال: لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم زائرات القبور والمتخذين عليها المساجد والسرج.** (سنن النسائی ، کتاب

الجنائز، باب التغليظ في اتخاذ السرج على القبور، النسخة الهندية ۱/ ۲۲۲، دارالسلام رقم: ۲۰٤۵) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳۰ رصفر ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/۵۵۲)

## عید میلاد النبی ﷺ کے دن جلسہ جلوس کا اہتمام

**سوال** [۴۸۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عید میلاد النبی ﷺ کے عنوان سے ماہ ربیع الاول میں جلسہ کا اہتمام کرتے ہیں جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت پاک بیان کی جاتی ہے اور نعت وسلام پیش کیا جاتا ہے یہ دونوں عمل کیسے ہیں؟ جواب دیں کرم ہوگا؟

المستفتي: سمیع الدین قاسمی، دیوان بازار، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: جلسۂ عید میلاد النبی اگر بدعات مروجہ مثلاً فضول خرچی اور بوقت ذکر ولادت شریفہ قیام وغیرہ مفاسد سے خالی ہو تو جائز اور مستحب ہے، ورنہ بدعت ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم.**

(امداد الفتاوي، زكريا ٦/٣٢٧)

**المولد الذي شاع في هذا العصر وأحدثه صوفي في عهد سلطان أربل سنہ ٦٠٠ء ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذی، ابواب العيدين، باب ما جاء في التكبير في العيدين ١/ ٢٣١، وعلى هامش الترمذي، النسخة الهندية ١/ ١١٧)

قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ...... وإیاکم والأمور المحدثات فإن کل بدعة ضلالة. (سنن ابن ماجه، کتاب السنة، باب اتباع سنة الخلفاء الراشدین المهدیین، النسخة الهندیة ۱/۵، دارالسلام رقم: ۴۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴ رجب ۱۴۱۶ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۴/۲۳۴/۴۵۳۴)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۴۱۶/۷/۵ھ

## محفل میلاد میں حضور ﷺ کے حاضر وناظر ہونے کے عقیدہ سے قیام کرنا

**سوال** [۴۸۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ محفل میلاد میں آواز ملا کر صلوۃ وسلام پڑھنا اور پڑھتے وقت کھڑا ہونا اور یہ سمجھنا کہ حضور اکرم ﷺ تشریف لاتے ہیں یہ عقیدہ صحیح ہے یا غلط اور اس میں کھانا پینا درست ہے یا نہیں؟

المستفتي: محمد شفیع قصبہ منڈ اور محلّہ افغانان بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفیق**: فی نفسہ جب بدعات مروجہ اور لوازمات قبیحہ سے خالی ہو تو ذکر ولادت شریفہ باعث خیر وبرکت ومستحب ہے، اور ذکر ولادت کے وقت کھڑے ہو جانا مروجہ طرز پر بدعت وضلالت اور گمراہی ہے اس سے توبہ لازم ہے۔

والاحتفال بذکر الولادة الشریفة إن کان خالیا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب کسائر أذکاره صلی الله علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا لله أن یکون کفراً. (امداد الفتاویٰ، زکریا ۶/۳۲۷)

ونظیر ذلک فعل کثیر عند ذکر مولده صلی الله علیه وسلم ووضع أمه له من القیام وهو أیضا بدعة لم یرد فیه شيء علی أن الناس إنما یفعلون ذلک تعظیماً له. (الفتاوی الحدیثیه ۱/۵۸)

قال رسول الله صلی الله علیه وسلم...... وشر الأمور محدثاتها وکل

**بدعة ضلالة.** ( سنن دارمی ، باب فی کراهية أخذ الرأی، دارالمغنی ١/ ٢٨٩، رقم:٢ ٢١ )

**من قال أرواح المشائخ حاضرة يكفر.** ( البحرالرائق، كتاب السير ، باب أحكام المرتدين زكريا ٥/ ٢٠٩، كوئٹه٥/ ١٢٤، مجمع الأنهر، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٥٠٥، مصری قديم١/ ٦٩١، فتاویٰ بزازيه زكريا جديد٣/ ١٨٢، وعلى هامش الهنديه٦/ ٣٢٦) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
ا/ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/ ۶۵۲)

## مروجہ میلاد کا شرعی حکم

**سوال** [۴۸۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے گاؤں میں میلا دہوتا ہے اور محفل میلا د میں سب آدمی قیام کرتے ہیں یعنی میلاد کے درمیان میں کھڑے ہوکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام پڑھتے ہیں اور جو کھڑے نہیں ہوتے ان کو کافروں میں شمار کیا جاتا ہے، اور یہ لوگ کہتے ہیں کہ ہر محفل میلا د میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم خود تشریف لاتے ہیں اس لئے کھڑے ہوکر سلام پڑھنا واجب ہے اور میں کھڑے ہوکر سلام پڑھنا پسند نہیں کرتا ہوں، اور آدمیوں کو منع کرتا ہوں، پھر بھی آدمی نہیں مانتے ہیں، آپ اس کے بارے میں کیا فرماتے ہیں۔

المستفتي: محمد فاروق احمد مسجد دولت پور، علیگڑھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: مروجہ رسوم اور لوازمات کے بغیر سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت شریفہ کا ذکر باعث اجر وثواب اور خوش نصیبی ہے، مگر بوقت ذکر ولادت کھڑے ہوجانا بدعت شنیعہ ہے، مزید اس میں یہ سمجھنا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لاتے ہیں انتہائی خطرناک عقیدہ ہے اس سے توبہ کرنا لازم ہے۔

(مستفاد: فتاوی محمودیہ قدیم ۱/۱۹۲، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۶۹)

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً.** (امداد الفتاویٰ زکریا ٦/ ٣٢٧)

نیز اس لئے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا اپنا خود ارشاد ہے کہ جو شخص میری قبر کے پاس آ کر کے درود وسلام پیش کرتا ہے، وہ میں خود سنتا ہوں اور جو دور دراز سے رہ کر میری خدمت میں درود وسلام پیش کرتا ہے تو اس کے لئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک فرشتہ مقرر ہے، جو فرشتہ درود پڑھنے والے کے نام ونسب کے ساتھ میری خدمت میں لا کر پیش کرتا ہے میں براہ راست نہ سنتا ہوں اور نہ خود وہاں پہو نچتا ہوں، بلکہ یہی فرشتہ میری خدمت میں لا کر پیش کرتا ہے، اگر کسی کو نبی کریم صلی اللہ اللہ علیہ وسلم کی حدیث پاک پر شکوک وشبہات ہیں تو وہ جانے اس کا ایمان جانے حدیث شریف ملاحظہ ہو۔

**عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: قال رسول الله عليه وسلم: من صلى عليّ عند قبري سمعته ومن صلى عليّ نائباً أبلغته.** (مشكوٰة شريف ١/ ٨٧، شعب الإيمان قبيل فصل في معنى الصلاة على النبي ...... دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٢١٨، رقم: ١٥٨٣)

**عن عمار بن ياسر قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن الله وكل بقبري ملكاً أعطاه أسماء الخلائق فلا يصلي عليّ أحد إلىٰ يوم القيامة إلا أبلغني باسمه واسم أبيه هذا فلان بن فلان قد صلى عليك.**

(مسند البزار، مكتبه العلوم والحكم ٤/ ٢٥٥، رقم: ١٤٢٥)

**إذا مت فليس أحد يصلي على صلاة إلا قال: يا محمد! صلى عليك فلان بن فلان قال: فيصلي الرب تبارك وتعالىٰ على ذلك الرجل بكل واحدة عشراً.** (الترغيب والترهيب، دارالكتب

العلمية بيروت ٢/ ٣٢٦) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٣/ صفر ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٦/ ٧٥٢٣)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢٣/٢/٢٤ھ

# بلند آواز سے میلاد پڑھنا اور قیام کرنا

**سوال** [٤٨٥]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ مجلس میں ایک ساتھ بہت سارے لوگ بلند آواز سے میلاد شریف پڑھتے ہیں اور اخیر میں قیام بھی کرتے ہیں کیا اس طرح بلند آواز سے میلاد پڑھنا اور قیام کرنا جائز ہوگا؟ شریعت کی روشنی میں بیان فرمائیں؟

المستفتي: محمد منظور علی القاسمی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت سید الکونین علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت کا مبارک ذکر باعث خیر وبرکت ہے جبکہ ذکر ولادت شریفہ مروجہ بدعات سے خالی ہو، لیکن بوقت ذکر ولادت شریفہ قیام کرنا اور کھڑے ہوجانا ناجائز اور ممنوع ہے اس سے ذکر ولادت شریفہ کا ثواب نہیں ملے گا بلکہ سخت گناہ کا خطرہ ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.** (امداد الفتاویٰ ٦/ ٣٣٧)

**المولد الذى شاع فى هذا العصر وأحدثه صوفى فى عهد سلطان اربل سنہ ٦٠٠ء ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذي، ابواب العيدين، باب ماجاء فى التكبير فى العيدين ١/ ٢٣١، على هامش الترمذي، النسخة

الهندیه ۱/ ۱۱۷) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲؍ جمادی الثانیہ ۱۴۲۷ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۸/ ۹۰۱۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۶؍۲؍ ۱۴۲۷ھ

## عید میلا د النبی میں چندہ کر کے حلوہ بنانا

**سوال** [۴۸۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا جشن عید میلا د النبی ﷺ کے موقع پر محلّہ میں چندہ کر کے شاہراہ عام پر حلوہ بنانا اور تقسیم کرنا جائز اور کارثواب ہے؟

المستفتي: مسعود ہاشمی، بھٹی محلّہ مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: کسی کام کو کارثواب، دین اور قربت سمجھ کر کرنا اس وقت جائز اور درست ہوتا ہے کہ جب وہ ادلۂ اربعہ میں سے کسی سے ثابت ہو اور ادلۂ اربعہ (۱) کتاب اللہ (۲) سنت رسول (۳) اجماع امت (۴) قیاس مجتہد ہیں اور جو کام مذکورہ دلائل سے ثابت نہ ہو اس کو اختیار کرنا اور وہ بھی کارثواب سمجھ کر کرنا گمراہی، ضلالت اور بدعت قبیحہ ہے اور عید میلا د النبی ﷺ کے نام سے ہر سال جو تماشا ہوتا ہے وہ اور حلوہ کا مروجہ طریقہ مذکورہ ادلۂ اربعہ میں سے کسی سے ثابت نہیں اس لئے یہ ناجائز اور گمراہی ہے جس کا ترک کرنا ہر مسلمان پر لازم ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱۵/ ۴۲۷، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۶۸)

**عن عائشۃ رضی اللہ عنہا قالت: قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم: من أحدث فی أمرنا هذا ما لیس منه فهو رد.** (صحیح البخاری، کتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا علی جور، النسخۃ الهندیه ۱/ ۳۷۱، رقم: ۲۶۱۹، ف: ۲۶۹۷)

**ومن جملۃ ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلک من أکبر العبادات وإظهار الشرائع ما یفعلونه فی شهر ربیع الأول من المولد وقد**

احتویٰ علی بدع ومحرمات. (المدخل ٢/٢ شاملہ) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١١ر ربیع الاول ١٤١٥ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٨/ ٣٩٠١)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١١/٣/١٤١٥ھ

## محفل میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں کتاب ''تاریخ حبیب الہ'' پڑھنا

**سوال** [٤٨٧]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایسی محفل میلاد النبی کا انعقاد جس میں حضرت مفتی عنایت احمدؒ کی مؤلفہ کتاب تاریخ حبیب الہ پڑھی جائے جائز ہے یا نہیں؟

المستفتي: مفتی محمد گجراتی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: اگر اس محفل میں خلاف شرع امور، مروجہ بدعت ولوازمات، ریا ونمود اور فضول خرچی وغیرہ نہ ہو تو پڑھنا جائز ہے ورنہ نہیں۔

(مستفاد امداد الفتاوی ٦/ ٣٢٧، فتاوی احیاء العلوم ١/ ١٢٤)

ومن جملة ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلک من أکبر العبادات وإظهار الشرائع ما یفعلونه في شهر ربیع الأول من المولد وقد احتویٰ علی بدع ومحرمات (المدخل ٢/ ٢ شاملہ)

والاحتفال بذکر الولادة الشریفة إن کان خالیاً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب کسائر أذکاره صلی اللہ علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا للہ أن یکون کفراً الخ. (امداد الفتاویٰ، زکریا ٦/ ٣٢٧) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨ر ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٣/ ٥٦٠)

# میلاد یا جمعہ کے بعد بآواز بلند صلوۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۴۸۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ
(۱) میلاد کرنے کے بعد یا جمعہ کی نماز کے بعد وعظ ونصیحت کر کے ایک ساتھ آواز لگا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں درود پڑھنا کیسا ہے؟
(۲) میلاد یا نصیحت کے بعد سب آدمیوں کا مل کر دعا وسلام یا قیام کرنا یعنی کھڑے ہوکر درود پڑھنا حضور ﷺ کی شان میں ضروری سمجھنا کیسا ہے؟

المستفتی: محمد مسلم بردوانی، متعلم مدرسہ شاہی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱-۲) ذکر ولادت شریفہ فی نفسہ جائز اور باعث خیر وبرکت ہے بشرطیکہ اس میں مروجہ بدعت ولوازمات اور بوقت ذکر ولادت قیام کا التزام نہ ہو اور اگر بوقت ذکر ولادت شریفہ قیام کا التزام کیا جائے تو بجائے ثواب کے سخت ترین گناہ کا خطرہ ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.** (امداد الفتاویٰ، زکریا ۶/ ۳۲۷)

**ونظير ذلك فعل كثير عند ذكر مولده صلى الله عليه وسلم ووضع أمه له من القيام وهو أيضا بدعة لم يرد فيه شيئ على أن الناس إنما يفعلون ذلك تعظيما له** (الفتاوی الحدیثیہ ۱/ ۵۸) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱/ ذی الحجہ ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۸/ ۲۹۲۳)

## میلاد میں سلام پڑھنا

**سوال** [۴۸۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بعض حضرات جوکہ میلاد میں سلام پڑھتے ہیں کیا یہ صحیح ہے؟ کھڑے ہوکر یا بیٹھ کر؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حاضر وناظر کے عقیدہ کے بغیر بیٹھ کر پڑھنا باعث خیرو برکت ہے جبکہ اس میں مروجہ بدعات ولوازمات نہ ہوں، اور ذکر ولادت کے وقت قیام کرنا برے عقائد ولوازمات کی بناء پر بدعت وضلالت ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.** (امداد الفتاویٰ، زکریا ٦/ ٣٢٧)

**وأما غير العالم وهو الواضع لها يعنى البدعة فإنه لايمكن أن يعتقدها بدعة بل هى عنده مما يلحق بالمشروعات كقول من جعل يوم الإثنين يصام لأنه يوم مولده صلى الله عليه وسلم وجعل الثانى عشر من ربيع الأول ملحقا بأيام الأعياد لأنه عليه السلام ولد فيه.**

(الاعتصام ٢/ ٢١٤، بحواله جواهر الفقه، زكريا جديد ١/ ٥٢٣)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم...... وإن شر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة : الحديث.** (مسند أبی يعلىٰ الموصلی، دارالكتب العلمية بيروت ٢/ ٣٠٨، ٣١٠، رقم: ٢١٠٧، ٢١١٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۳ / ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/ ۶۴۸)

## بریلوی حضرات کے یہاں پیش آنے والے مختلف بدعات کا تحقیقی جائزہ

**سوال** [۴۹۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

(۱) ہمارے گاؤں میں ایک مسجد ہے اس کے امام صاحب مختلف بدعتوں کا ارتکاب کرتے ہیں اور کروارہے ہیں جیسے اذان کے بعد صلوٰۃ، میلاد شریف کی محفل اور دیگر مجلسوں میں کھڑے ہوکر باادب صلوٰۃ وسلام پڑھنا، انگوٹھے چومنا، کھانا وغیرہ سامنے رکھ کر قل اور فاتحہ پڑھنا قبر پر اذان پڑھنا اور اقامت نماز میں بیٹھے رہنا اور حی علی الصلوٰۃ پر کھڑے ہونا وغیرہ ہمارے امام صاحب نے یہ فرمایا کہ یہ ساری بدعتیں تم کیوں اختیار کئے ہو یہ سخت حرام ہے، شریعت میں منع کیا گیا ہے، اس پر اس بدعتی مولوی نے یہ کہہ دیا کہ جوان باتوں کو حرام بتائے وہ خود گمراہ بد مذہب بد دین ہے، حضرت مفتی صاحب آپ یہ بتائیں کہ جو ان نئی ایجاد کردہ باتوں کو جائز اور درست بتائے اور حرام کہنے والے کو گمراہ بد دین بتائے، کیا ایسے شخص کی اقتداء میں نماز پڑھنا درست ہے، اور اس سے دنیاوی یا دینی معاملات رکھنا شرعاً کیسا ہے اور اس بدعتی پر کیا حکم شرعی لاگو ہوگا؟

(۲) بدعتی مولوی جو صرف حافظ ہیں زیادہ پڑھے ہوئے نہیں ہیں انھوں نے مذکورہ چیزوں کو بدعت حسنہ کہا ہم نے پوچھا اس کا مطلب تو کہنے لگے اچھی بدعت ہم نے کہا کہ یہ بدعتیں کب سے اچھی ہونے لگیں تو کچھ جواب نہیں دے سکے حضرت یہ بتائیں کہ بدعت حسنہ کوئی اچھی اور قابل عمل بھی ہے اور ہمارے بزرگوں کو برا اور گمراہ بد دین بتاتے ہیں کہتے ہیں اشرف علی تھانویؒ، مولانا محمد قاسم نانوتویؒ، رشید احمد گنگوہیؒ، خلیل احمد امبیٹھویؒ وغیرہ نے اپنی اپنی کتابوں میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گستاخیاں کی ہیں ہم ان باتوں کو نہیں مانتے کہ ایک مسلمان کلمہ گو گستاخی کرہی نہیں سکتا تو حضرت یہ بتائیں کیا وہ امامت کے قابل ہوسکتا ہے اور اس کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے؟

**المستفتی**: عبد الجلیل، طریف احمد،
کنواں کھیڑا، ٹھاکردوارہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق** : درود شریف ہر طریقہ سے پڑھنا جائز ہے لیکن کھڑے ہو کر پڑھنے کو ضروری سمجھنا اور نہ کرنے والوں کو گمراہ بد دین کہنا یہ التزام مالا یلزم کے قبیل سے ہو کرنا جائز اور بدعت ہے اور اگر کھڑے ہو کر پڑھنے میں عقیدہ ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہم کو غیب سے دیکھ رہے ہیں ہماری باتوں کو سن رہے ہیں ہماری مجلس میں حاضر ہوتے ہیں تو ایسی صورت میں سخت ترین ایمان کا خطرہ ہے اس طریقہ سے درود وسلام صحابہ، تابعین، تبع تابعین، ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں بلکہ یہ بدعت قبیحہ ہے (مستفاد جوہر الفقہ قدیم ١/٢١٣ تا ٢١٧، جدید زکریا ١/ ٥١١، تا ٥١٨، فتاویٰ احیاء العلوم ١/ ١٣٥، فتاویٰ محمودیہ قدیم ١/ ١٩٩، جدید ڈابھیل ٣/ ١٩١، فتاویٰ رحیمیہ قدیم ٢/ ٢٨٣، جدید ٢/ ٧٤)

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا الله أن يكون كفراً الخ.** (امداد الفتاوى، زكريا ٦/ ٣٢٧)

**لم يكن عن دأب الصحابة القيام عند السلام على النبى مطلقاً لا فى وقت زيارة قبره ولا فى غيره الخ.** (فتاویٰ هيئة كبار العلماء ١/ ١٣٧)

انگوٹھا چومنا کسی صحیح حدیث شریف یا فقہ سے ثابت نہیں ہے، البتہ علامہ شامیؒ نے فتاویٰ صوفیہ، کنز العباد اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے مستحب نقل کیا ہے، لیکن بعد میں علامہ جراحی کے حوالہ سے مذکورہ تمام کتابوں کی روایات کو موضوع قرار دیا ہے، ان میں سے کوئی روایت صحیح نہیں اور نہ ہی ان میں سے کسی روایت کو قابل عمل قرار دیا جا سکتا ہے اس لئے شہادتین کے وقت انگوٹھا چومنا نہ مسنون ہے نہ ہی مستحب ہے۔ (فتاویٰ رحیمیہ قدیم ١/ ٥٨، جدید ٢/ ٨٦، فتاویٰ محمودیہ قدیم ٢/ ٥٩، ١/ ١٨٦، جدید ڈابھیل ٣/ ١٥٤، ١٦٢)

**ويستحب أن يقال عند سماع الأولىٰ من الشهادة : صلى الله**

عليك يا رسول الله! وعند الثانية منها: قرت عيني بك يا رسول الله! ثم يقول: اللّٰهم متعني بالسمع والبصر بعد وضع ظفري الإبهامين على العينين فإنه عليه السلام يكون قائداً لهٗ إلى الجنة ''كذا في كنز العباد اھ قهستاني ونحوهٗ في الفتاویٰ الصوفية وفي كتاب الفردوس ''من قبل ظفري إبهامه عند سماع أشهد أن محمداً رسول الله في الأذان أنا قائده ومدخله في صفوف الجنة وتمامه في حواشي البحر للرملي عن المقاصد الحسنة للسخاوي، وذكر ذلك الجراحي وأطال ثم قال: ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيء. (شامی، كتاب الصلوة، باب الاذان، زكريا ۲/ ٦٨، كراچی ۱/ ۳۹۸)

اورکھانا وغیرہ سامنے رکھ کر فاتحہ پڑھنا بدعت اور بے اصل ہے سلف صالحین ائمہ مجتہدین سے اس کا کوئی ثبوت نہیں (مستفاد: فتاویٰ رحیمیہ قدیم ۳/ ۱۹۳، جدید ۲/ ۱۱۵)

قراءة الفاتحة والإخلاص على الطعام بدعة (فتاویٰ سمرقندی بحواله رحیمیه قدیم ۳/ ۱۹۳، جدید ۲/ ۱۱۵)

قبر پر اذان دینے کی شریعت میں کوئی اصل نہیں ہے، بلکہ یہ بدعت اور واجب الترک ہے۔

لا يسن الأذان عند إدخال الميت في قبره كما هو المعتاد الآن وقد صرح ابن حجر في فتاواه بأنه بدعة. (شامی، كتاب الصلوة، باب الجنائز، مطلب في دفن الميت، زكريا ۳/ ۱۲۱، كراچی ۲/ ۲۳۵)

حي على الصلاة پر امام اور مقتدیوں کا کھڑا ہونا حضور اور صحابہ سے ثابت نہیں ہے، بلکہ صحابہ کا معمول یہ تھا کہ جوں ہی تکبیر شروع ہوجاتی تو ساتھ ساتھ سب کھڑے ہوجاتے تھے اور صفیں سیدھی کرلیتے تھے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۲/ ۱۱۷، جدید ڈابھیل ۵/ ۴۸۵)

عن أبي قتادة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إذا أقيمت الصلوٰة فلا تقوموا حتى تروني. (مسلم شريف، كتاب المساجد، باب

متى يقوم الناس للصلوٰة ، النسخة الهنديه١/ ٢٢٠، بيت الأفكار رقم: ٦٠٤)

**سمع أبا هريرة رضـي الله عنه يقول: أقيمت الصلوٰة فقمنا فعدلنا الصفوف قبل أن يخرج إلينا رسول الله صلى الله عليه وسلم فأتى رسول الله صـلـى الله عـليـه وسـلـم حتـى إذا قـام في مصلاه قبل أن يكبر ذكر فـانـصرف وقال لنا: مكانكم فلم نزل قياماً منتظره حتى خرج إلينا وقد اغتسل ينظف رأسه فكبر فصلى بنا.** (مسلم شريف، كتاب المساجد، باب متى يقوم الناس للصلوٰة النسخة الهنديه ١/ ٢٢٠، بيت الأفكار رقم : ٦٠٥)

**عـن جابر بن سمرة قال: كان بلال يؤذن إذا دحضت فلا يقيم حتـى يـخرج النبي صلى الله عليه وسلم فإذا خرج أقام الصلوٰة حين يراه.** (مسـلـم شـريف، كتـاب الـمسـاجـد، بـاب متـى يـقوم الناس للصلوٰة النسخة الهنديه ١/ ٢٢١، بيت الأفكار رقم: ٦٠٦)

علماء دیوبند اورا کابر دیوبند کا مسلک اور عقیدہ قرآن کریم، حدیث شریف، صحابۂ کرام، تابعین، تبع تابعین، ائمہ مجتہدین ومحدثین کے بالکل مطابق ہے، جو شخص اکابر علماء دیوبند کو گمراہ بددین کہتا ہے وہ خود اپنے ایمان کی خبر لے اور اپنی اصلاح کرائے ورنہ خدا کی لعنت اور غضب کا مستحق ہوگا۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ ١٦/ ٥٧، قدیم، جدید میرٹھ ٤/ ٣٧٥)

ایسا شخص فاسق اور فاجر ہے اس کے پیچھے نماز پڑھنا مکروہ ہے۔

**وأما الفاسق فقد عللوا كراهة تقديمه بأنه لا يهتم لأمر دينه.** (شامی، بـاب الإقـامة ، قبيـل مـطـلـب البدعة خمسة أقسام ، زكريا٢/ ٢٩٩، كراچی ١/ ٥٦٠، البنايه اشرفيه ديوبند٢/ ٣٣٣) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٠/ رجب ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٦٨٢٨/٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٠/ ٧/ ١٤٢١ھ

# علماء دیوبند کا میلاد کی مجلسوں میں شرکت کرنا

**سوال** [۴۹۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے یہاں لوگ کسی تقریب یا کسی خاص موقع میں اپنے گھروں میں میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا انعقاد کرتے ہیں، اور اس کے اخیر میں قیام کرتے ہیں نیز دانشور طبقہ اس لئے قیام کو ضروری سمجھتا ہے کہ آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم اس محفل میلاد میں تشریف لاتے ہیں جبکہ عوام کو اس بات کا علم نہیں ہے وہ صرف ایک دینی کام اور تعظیم رسول اور اپنے آباء واجداد کے ایسا کرنے کی وجہ سے کرتے ہیں، علماء حق جو مادر علمی دارالعلوم سے فارغ التحصیل ہیں وہ ان عوام وخواص سے اس بدعت کے ترک کرنے کو کہتے ہیں تو بسا اوقات انھیں ذلت ورسوائی کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور بری بری گالیاں سننی پڑتی ہیں تو کیا ان حضرات کا قیام کرنا اور نہ کرنے والے کو گالی گلوچ اور برا سمجھنا شرعاً جائز ہے؟ اور ایسے وقت میں وہ حضرات کیسا رویہ اختیار کریں جو قیام میلاد اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حاضر وناظر کے قائل نہیں ہیں اگر قیام کی شدت سے مخالفت کرتے ہیں تو لوگوں میں تفریق اور انتشار کا اندیشہ ہے، اور اس میں شرکت کرتے ہیں تو غلط اور دیوبندی عقیدہ کے خلاف ہے لہذا قیام میلاد کے جواز یا عدم جواز، اسی طرح دیوبندی علماء کو برا بھلا کہنے، اور ایسے وقت میں دیوبندی علماء کا کیسا کردار ہونا چاہئے، شریعت کی روشنی میں تفصیل کے ساتھ جواب مرحمت فرمائیں؟

المستفتي: محمد انعام الحق، متعلم مدرسہ شاہی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: قیام ومیلاد کا یہ طریقہ شرعاً ناجائز اور واجب الترک ہے علماء دیوبند کو ایسی مجلسوں میں شرکت نہیں کرنی چاہئے، لیکن ممانعت کرنے میں اس کا خیال رکھیں کہ فتنہ وفساد نہ ہونے پائے۔

والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.

(امداد الفتاویٰ، زکریا ٦/ ٣٢٧)

ومن جملة ما أحدثوه من البدع مع اعتقادهم أن ذلک من أكبر العبادات وإظهار الشرائع مايفعلونه فی شهر ربيع الاول من المولد وقد احتویٰ علی بدع ومحرمات. (المدخل ٢/ ٢ شامله) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٧/ ذیقعدہ ١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٤/ ٦٣٨٦)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٧/ ١١/ ١٤٢٠ھ

## فاسق شخص کا میلاد پڑھنا

**سوال** [٤٩٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک شخص رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی محفل میلاد پڑھتا ہے اور داڑھی منڈاتا ہے اور نمازوں میں خامی ہے جبکہ حدیث میں ہے کہ جس نے ایک نماز بھی جان بوجھ کر چھوڑی اس نے کفر کیا ایک حدیث میں ہے ایک نماز چھوڑنے کی سزا ایک کروڑ اٹھاسی لاکھ برس جہنم میں جلنا ہے، کیا ایسا آدمی محفل میلاد پڑھ سکتا ہے یا نہیں یا ایسے مسلمان کے لئے شریعت کا کیا حکم ہے؟

المستفتي: مولوی کامل احمد، نور پور، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: داڑھی منڈانا حرام اور گناہ کبیرہ ہے اسی طرح تارک صلوٰۃ (نماز چھوڑنے والا) فاسق ہوتا ہے ایسا آدمی کسی دینی مجلس کا نمائندہ نہیں بن سکتا، نیز ذکر ولادت شریفہ باعث سعادت اور کار ثواب ہے لیکن بوقت ذکر ولادت شریفہ کھڑے ہوجانا اور رسوم مروجہ کا التزام کرنا ناجائز اور بدعت شنیعہ ہے جس کا ترک کردینا لازم اور ضروری ہے۔

والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات

المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ. (امداد الفتاوىٰ، زكريا٦/٣٢٧)

وأما غير العالم وهو الواضع لها يعنى البدعة فإنه لايمكن أن يعتقد ها بدعة بل هى عنده مما يلحق بالمشروعات كقول من جعل يوم الإثنين يصام لأنه يوم مولده صلى الله عليه وسلم وجعل الثانى عشر من ربيع الأول ملحقا بأيام الأعياد لأنه عليه السلام ولد فيه.

(الاعتصام ٢/٤ ٢١، بحواله جواهر الفقه، زكريا جديد ١/٢٣ ٥)

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ...... و شر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة : الحديث. (صحيح مسلم ، كتاب الجمعة ، باب تحفيف الصلوٰة والخطبة ، النسخة الهندية ١/٢٨٦، بيت الأفكار رقم: ٨٦٧) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲؍رجب ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۶/ ۷۷۷۱)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہٗ
۲۳؍۷؍۱۴۲۳ھ

## محفل میلاد میں اور بعد نماز فجر و جمعہ قیام وسلام

**سوال** [۴۹۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ رسمی میلادوں میں قیام وسلام کرنا اور خصوصاً بعد جمعہ اور بعد فجر قیام وسلام کرنا کیسا ہے؟

المستفتي: ڈاکٹر محمد روشن علی، محمد سالم علی بلّوش، محمد ابوالکلام آزاد وغیرہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: ذکر ولادت شریفہ دیگر اذکار کی طرح جائز اور باعث خیر وبرکت ہے، لیکن مروجہ رسم میلاد جس میں قیام کا التزام کیا جاتا ہے ممنوع،

بدعت اور قابل ترک ہے، چاہے کسی بھی نماز کے بعد ہو۔

**والاحتفال بذکر الولادة الشریفة إن کان خالیاً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب کسائر أذکاره صلی الله علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا لله أن یکون کفراً الخ.** (امداد الفتاویٰ ، زکریا٦/٣٢٧)

**ونظیر ذلک فعل کثیر عند ذکر مولده صلی الله علیه وسلم ووضع أمه له من القیام وهو أیضا بدعة لم یرد فیه شیئی علی أن الناس إنما یفعلون ذلک تعظیما له** (الفتاوی الحدیثیه١/٥٨)

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ......وإیاکم ومحدثات الأمور فإن کل محدثة بدعة وکل بدعة ضلالة.** ( سنن أبی داؤد کتاب السنة ، باب فی لزوم السنة، النسخة الهندیه ٢/٦٣٥، دارالسلام رقم: ٤٦٠٧)

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۴/ ذی الحجہ ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۸/ ۲۹۲۷)

## کھڑے ہوکر مروجہ میلاد پڑھنا

**سوال** [۴۹۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ میلاد شریف پڑھنا اور پڑھوانا کیسا ہے؟ فرض، واجب، سنت یا نفل آخر کیا ہے؟ اور میلاد شریف میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لاتے ہیں یا نہیں اور اخیر میں کھڑے ہوکر یا نبی سلام علیک پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث کی روشنی میں جواب تحریر فرمائیں۔

**المستفتی** : محمد ہارون رشید مکوی
، مسجد ٹال والی نئی سڑک، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق** : میلاد شریف پڑھنا عام اذکار کی طرح جائز

اورمندوب ہے بشرطیکہ مروجہ بدعات وخرافات سے خالی ہواور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا میلا د میں تشریف لانا کسی دلیل شرعی سے ثابت نہیں ہے اورذکر ولادت کے وقت کھڑے ہوجانا ناجائز اور بدعت سیئہ ہے۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خالياً من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً الخ.** (امداد الفتاویٰ زکریا ٦/٣٢٧)

**لا أعلم لهذا المولد أصلا في كتاب ولا سنة ولا ينقل عمله أحد من العلماء الأئمة الذين هم القدوة في الدين المتمسكون بأثار المتقدمين بل هو بدعة أحدثها البطالون وشهوة نفس اعتنى بها الآكلون.** (الجنة لأهل السنة ٢٠١)

**عن سعد بن إبراهيم سمع القاسم، قال: سمعت عائشة رضي الله عنها تقول: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من عمل عملا ليس عليه أمرنا فهو رد.** (مسند احمد بن حنبل ٦/ ١٨٠، رقم: ٢٥٩٨٦، ٢٥٦، رقم: ٢٦٧٢١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ ذی قعدہ ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۵/ ۱۵۰۲۱)

# (۴) ماہ رجب کی بدعات

## کیا کونڈے کرنا جائز ہے؟

**سوال** [۴۹۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ مرادآباد میں کونڈوں کا بہت رواج ہے کیا کونڈے کھانا اور کونڈے کرنا جائز ہے؟

المستفتي: شمشاد احمد، محلّہ بھٹی مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: کونڈوں کی مروجہ رسم مذہب اہل سنت والجماعت میں محض بے اصل، خلاف شریعت اور بدعت ممنوعہ ہے اس لئے کہ بائیسویں رجب المرجب جس کی طرف اس کی نسبت کی جاتی ہے نہ تو حضرت امام جعفر صادق کی تاریخ پیدائش ہے اور نہ تاریخ وفات امام جعفر صادق کی تاریخ پیدائش تو ۸؍رمضان المبارک ۸۰ھ یا ۸۳ھ ہے اور وفات شوال ۱۴۸ھ میں ہوئی۔

**ولد سنة ثمانين ومات سنة ثمان وأربعين ومأئة وهو ابن ثماني وستين سنة ودفن بالبقيع في قبر فيه أبوه محمد الباقر وجده علي زين العابدين** (إكمال اسماء الرجال لصاحب المشكاة: ۵۹۳)

۲۲؍رجب تو سیدنا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی تاریخ وفات ہے۔

**قال علي بن محمد: مات معاوية بدمشق سنة ستين يوم الخميس لثمان بقين من رجب** (تاريخ طبرى ۳/ ۲٦۱)

اس سے پتہ چلا کہ یہ رسم دشمنان معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایجاد کردہ ہے، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی وفات پر شیعوں اور رافضیوں نے اولاً آپس میں شیرینی وغیرہ تقسیم کرکے خفیہ طور پر خوشی کا اظہار کیا جب کچھ اس کا چرچا ہوا تو اس کو چھپانے کے لئے

حضرت امام جعفر صادقؒ کی طرف منسوب کر کے حضرت امام موصوف پر تہمت لگائی کہ انھوں نے خود خاص اس تاریخ میں اپنی فاتحہ کا حکم دیا ہے، حالانکہ یہ سب من گھڑت باتیں ہیں بلکہ صحابی کی دشمنی میں شیعوں، رافضیوں نے یہ سلسلہ شروع کیا اس لئے تمام مسلمانوں کو اس سے احتراز کرنا لازم ہے البتہ نفس کھانا حرام نہیں ہے۔ (مستفاد: احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۸، محمودیہ قدیم ۱/ ۲۲۱، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰)

**عن عائشة رضی الله عنها قالت: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا مالیس منه فهو رد.** (صحیح البخاری کتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا علی جور فالصلح مردود، النسخة الهندیه ۱/ ۳۷۱، رقم: ۲۶۱۹، ف: ۲۶۹۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۸/ رجب ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۴/ ۶۲۸۷)

## رجب کے کونڈے بھرنے کی اصل

**سوال** [۴۹۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ رجب شریف کی ۲۲/ تاریخ کو کونڈوں کے بھرنے کی اصل کیا ہے اور کس حد تک ٹھیک ہے؟ مہربانی فرما کر جوابات فقہ حنفی کی معتبر کتابوں سے عنایت فرمائیں۔

**المستفتي:** سمیع الدین قاسمی،
دیوان بازار، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اس رسم کو دراصل شیعوں نے ۲۲/ رجب کو حضرت معاویہؓ کی وفات کی خوشی میں ایجاد کیا تھا اس وقت اہل سنت والجماعت کا غلبہ تھا اس وجہ سے یہ اہتمام کیا گیا تھا کہ شیرینی علانیہ نہ تقسیم کی جائے تاکہ راز فاش نہ ہو

لیکن جب اس کا چرچہ ہوا تو حضرت امام جعفر صادقؒ کی طرف منسوب کرکے یہ تہمت ان پر لگادی کہ انھوں نے خود اس تاریخ کو اپنی فاتحہ کا حکم دیا ہے، حالانکہ یہ سب من گھڑت ہے تمام مسلمانوں پر لازم ہے کہ ہرگز ایسی رسم نہ کریں۔

**توفی معاویة بدمشق و دفن بها یوم الخمیس لثمان بقین من رجب سنة تسع و خمسین.** (الاستیعاب، دارالکتب العلمیة بیروت ۳/۴۷۲، باب حرف المیم، رقم الترجمة: ۲۴٦٤)

**قال رسول الله صلی الله علیه وسلم …… وإیاکم والأمور المحدثات، فإن کل بدعة ضلالة.** (سنن ابن ماجه کتاب السنة، باب اتباع سنة الخلفاء الراشدین المهدیین، النسخة الهندیه ۱/۵، دارالسلام رقم: ۴۲) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶؍رمضان المبارک ۱۴۰۴ھ
فتویٰ نمبر: ۲۳/۲۴۰

## ماہ رجب کے کونڈوں کی شرعی حیثیت

**سوال** [۴۹۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کونڈوں کے بارے میں معلومات حاصل کرنا چاہتا ہوں کہ ان کی کیا نوعیت ہے ان کا کرنا ثواب ہے یا کونڈے کرنا ممنوع ہے؟

المستفتي: محمد شمشاد وعرفان

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: رجب میں کونڈے کرنے کی مروجہ رسم خلاف شرع، بدعت اور ممنوع ہے اور یہ جو عقیدہ ہے کہ ۲۲؍رجب کو حضرت جعفر صادق کی پیدائش ہوئی یہ درست نہیں ہے، کیونکہ ان کی پیدائش رمضان میں ہوئی ہے، اور وفات شوال میں ہوئی ہے ۲۲؍رجب یا پورے رجب سے کوئی تعلق

نہیں ہے بلکہ ۲۲/ رجب کو حضرت امیر معاویہؓ کی تاریخ وفات ہے شیعوں اور رافضیوں نے حضرت امیر معاویہؓ کی وفات کی خوشی میں کونڈے کی بدعت جاری کی تھی چونکہ مسلمانوں کو کونڈے کی تاریخ اور ابتداء پر واقفیت نہیں ہے اس لئے وہ بھی اچھا کام سمجھ کر کونڈوں میں ملوث ہوجاتے ہیں۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱/۲۲۰، جدید ڈابھیل ۳/۲۸۰)

**توفي معاوية بدمشق و دفن بها يوم الخميس لثمان بقين من رجب سنة تسع و خمسين.** (الاستيعاب، دارالكتب العلمية بيروت ٣/٤٧٢، باب حرف الميم، رقم الترجمة: ٢٤٦٤)

**عن عائشة رضي الله عنها أن رسول الله صلى الله عليه وسلم، قال: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (سنن ابن ماجه، كتاب السنة، باب تعظيم حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم والتغليظ علىٰ من عارضه، النسخة الهندية ١/٣، دارالسلام رقم: ١٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/ شعبان ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۶/ ۷۸۲۲)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۲۳/۸/۱۶ھ

## رجب کا کونڈا اور اس کی حقیقت

**سوال** [۴۹۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ۲۲/ رجب کو بعض جگہ کوندے کرنے کا بڑا رواج ہے اس میں جو رسمیں کی جاتی ہیں ان کا کیا حکم ہے کونڈے کی اصلیت کیا ہے کیا مسلمانان اہل سنت کو یہ رسم کرنی چاہئے کہ شریعت کے موافق اس رسم کی اصلیت تفصیل سے بیان فرمائیں، نیز حضرت امیر معاویہؓ کی تاریخ پیدائش ووفات اور حضرت امام جعفر صادقؒ کی تاریخ پیدائش ووصال بیان فرمائیں رسم کونڈہ کس نے ایجاد کی مذکورہ تمام باتیں باحوالہ بیان فرمائیں۔

المستفتي: محمد کاظم جس پور، نینی تال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: رجب کے کونڈوں کی مروجہ رسم شریعت سے کہیں ثابت نہیں یہ محض بے اصل، خلاف شرع اور بدعت ممنوعہ ہے، اس لئے کہ بائیس رجب کو حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کی نہ وفات ہوئی اور نہ ہی آپ اس تاریخ میں پیدا ہوئے بلکہ ان کی تاریخ ولادت ۸/رمضان ۸۰ھ یا ۸۳ھ اور وفات شوال ۱۴۸ھ میں ہوئی دراصل دشمنان اسلام نے حضرت معاویہ کی وفات پر نعوذ باللہ اظہار مسرت کے لئے یہ رسم ایجاد کی ہے، اس لئے کہ ۲۲/رجب ۶۰ھ ہی کو آپ کی وفات ہوئی ہے (طبری ۳/ ۲۶۱) اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ یہ رسم محض پردہ پوشی کے لیے حضرت جعفر صادقؒ کی طرف منسوب کردی گئی ہے جس وقت یہ رسم ایجاد ہوئی دشمنان حضرت معاویہؓ چوری چھپے خفیہ طور پر خوشیاں مناتے تھے اور آپس میں شیرینی تقسیم کیا کرتے تھے اور جب اس کا چرچا عام ہونے لگا تو اس مروجہ رسم کو حضرت جعفر صادقؒ کی طرف منسوب کر دیا گیا اور ان پر یہ تہمت لگادی گئی کہ انھوں نے خود اسی تاریخ (۲۲/رجب) کو اپنی فاتحہ کا حکم دیا ہے یہ سب من گھڑت باتیں ہیں تمام برادران اسلام کو اس طرح کی رسوم سے احتراز ضروری ہے (مستفاد فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱/ ۲۲۰، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰)

**توفی یوم الخمیس لثمان بقین من رجب سنة تسع وخمسین**

(أسدالغابه فی معرفة الصحابه ، مكتبه دارالفكر بيروت ٤/ ٤٢٥، رقم الترجمة: ٩٤٧٧)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ...... وشر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة (الحديث)** (صحيح مسلم كتاب الجمعة ، باب تخفيف الصلوٰة والخطبة، النسخة الهندية ١/ ٢٨٦، بيت الأفكار رقم: ٨٦٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳/ شعبان ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/ ۴۹۷۵)

## ۲۲/ رجب کے کونڈوں کی حقیقت

**سوال** [۴۹۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ۲۲/ رجب کو بعض جگہ کونڈے کرنے کا بڑا رواج ہے اس میں جو رسمیں کی جاتی ہیں ان کا کیا حکم ہے؟ کونڈے کی اصلیت کیا ہے کیا مسلمانان اہل سنت کو یہ رسم کرنی چاہئے شریعت کے موافق اس رسم کی اصلیت تفصیل سے بیان فرما کر مسلمانان اہل سنت والجماعت کی رہنمائی فرمائیں؟

المستفتي: محمد ہاشم غفرلہٗ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: کونڈوں کی مروجہ رسم مذہب اہل سنت والجماعت میں محض بے اصل، خلاف شرع اور بدعت ممنوعہ ہے، کیونکہ بائیسویں رجب نہ تو حضرت امام جعفرؒ کی تاریخ ولادت ہے اور نہ ہی تاریخ وفات؛ بلکہ ۲۲/ رجب المرجب حضرت معاویہؓ کی تاریخ وفات ہے۔

**قال علی بن محمد: مات معاوية بدمشق سنة ستين يوم الخميس لثمان بقين من رجب الخ** (تاريخ طبری ۳/ ۲۶۱)

اس سے پتہ چلا کہ یہ رسم دشمنان معاویہؓ کی ایجاد کردہ ہے اور خواہ مخواہ اپنے راز کو چھپانے کے لئے حضرت امام جعفر صادق کی طرف منسوب کرکے امام موصوف پر یہ تہمت لگائی کہ انھوں نے خود خاص اس تاریخ میں اپنی فاتحہ کا حکم دیا ہے حالانکہ یہ سب من گھڑت باتیں ہیں اس لئے مسلمانوں کو اس سے بہت دور رہنا چاہئے خود بھی کونڈا کرنے سے گریز کرنا چاہئے اور شرکت سے بھی بچنا چاہئے (مستفاد احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۸، محمودیہ قدیم ۱/ ۲۲۱، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/ رجب ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۴/ ۶۲۹۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۴/ ۷/ ۱۴۲۰ھ

# کونڈے اور حلوہ کی حقیقت

**سوال** [۵۰۰]: کیافرماتے ہیں علماءکرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ آج کل جو یہ رسم چل رہی ہے کہ کونڈے کئے جائیں تو کونڈا کرنا کیسا ہے اور یہ بھی بتائیں کہ شب برأت میں حلوہ پکانا کیسا ہے اور کہاں سے ثابت ہے، قرآن واحادیث کی روشنی میں مدلل ومکمل جواب سے سرفراز فرمائیں۔

المستفتي: حاجی طفیل احمد مانپور مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: کونڈے کرنا نہ قرآن وحدیث سے ثابت ہے، نہ صحابہؓ وتابعینؒ میں اس کا رواج تھا اور نہ ہی فقہاء ومحدثین کی کتب میں اس کا کہیں ثبوت ہے بلکہ یہ من گھڑت بدعت ہے کیونکہ ۲۲/رجب نہ تو امام جعفر صادق کی تاریخ پیدائش ہے اور نہ ہی تاریخ وفات بلکہ ۲۲/رجب حضرت امیر معاویہؓ کی تاریخ وفات ہے۔

**قال علي بن محمد: مات معاوية بدمشق سنة ستين يوم الخميس لثمان بقين من رجب الخ.** (تاريخ طبری ۳/ ۲۶۱)

اس سے پتہ چلا کہ یہ رسم دشمنان معاویہ رضی اللہ عنہ کی ایجاد کردہ ہے اور خوامخواہ انھوں نے اپنے راز کو چھپانے کے لئے اسے امام جعفر صادق کی طرف منسوب کردیا ہے، لہٰذا مسلمانوں کو اس سے دور رہنا چاہئے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ، قدیم ۱/ ۲۲۱، ۱۵/ ۴۲۹، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰، احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۸)

**عن عائشة رضي الله عنها قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو ردّ.** (صحيح مسلم، كتاب الاضحية، باب نقض الأحكام الباطلة، ورد محدثات الأمور، النسخة الهنديه ۲/ ۷۷، بيت الأفكار رقم: ۱۷۱۸)

اور حلوہ پکانا فی نفسہ مباح ہے لیکن شب برأت کو بطور خاص اس کا اہتمام والتزام مکروہ ہے کیونکہ امر مباح کے ساتھ واجب یا سنت جیسا معاملہ کرنے سے وہ امر مباح مکروہ ہو

جاتا ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱۲/ ۱۷۹، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۶۸)

**من أصر على أمر مندوب وجعله عزماً ولم يعمل بالرخصة فقد أصاب منه الشيطان من الإضلال.** (مرقاة، باب الدعاء فی التشهد، مکتبہ امدادیہ ملتان ۲/ ۳۵۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/ رجب ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر ۴/ ۶۲۸۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۲۴/ ۷/ ۱۴۲۰ھ

## امام جعفر صادق کے نام سے کونڈے کرنا

**سوال** [۵۰۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید کا کہنا ہے کہ ماہ رجب میں امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کی فاتحہ اور کونڈوں کی نیاز دلانا جائز ہے یا نہیں؟ مفصل بیان فرمائیں۔

المستفتي: حاجی عبد المتین، نئی بستی، کوئیاں والی مسجد مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۸/ رمضان المبارک اور وفات شوال میں ہوئی ہے رجب میں نہ حضرت امام جعفر صادق کی پیدائش ہوئی ہے اور نہ ہی ان کی وفات ہوئی ہے لہٰذا ان کے نام سے رجب میں کونڈا کرنا کوئی اصلیت نہیں رکھتا، ہاں البتہ ۲۲/ رجب کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی وفات ہوئی ہے، رافضیوں نے حضرت معاویہؓ سے بغض وعناد کی بناء پر بطور تبرا کے ان کی وفات کی خوشی میں کونڈوں کا سلسلہ شروع کیا تھا، حکومت اسلام کی دارو گیر کے خطرہ سے حضرت امام جعفر صادق کی ولادت کی شہرت دی جو قطعاً غلط ہے اس لئے ماہ رجب میں حضرت امام جعفر صادق کے نام سے کونڈوں کی نیاز کرنا بدعت وممنوع اور ناجائز عمل ہے جو ہر مسلمان کیلئے قابل ترک ہے (مستفاد

فتاویٰ محمودیہ قدیم ١/٢٢٠، جدید ڈابھیل ٣/٢٨٠)

**مـات مـعـاوية بـدمشـق سـنة ستيـن يوم الخميس لثمان بقين من رجب** (تاريخ طبرى ٣/ ٢٦١)

**عـن عـائشة قـالـت: قـال رسـول الله صـلـى الله عليـه وسلم: من أحـدث في أمـرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (صحيح ابن حبان ، باب الاعتصام بالسنة وما يتعلق بها نقلاً وأمراً وزجراً ، ذكر البيان بأن كل من أحدث فى دين الله......دارالفكر ١/ ٨٤، رقم: ٢٦، ٢٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٩/ رجب ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٧/ ٨٤٩٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٨/٧/١٤٢٥ھ

# حضرت امام جعفر صادق کے نام سے کونڈے کرنا کیسا ہے؟

**سوال** [٥٠٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ لوگ حضرت امام جعفر صادق کے نام سے جو کونڈے کرتے ہیں ان کا کرنا جائز ہے یا نہیں؟ اور حضرت جعفر کون تھے، کیوں ان کے کونڈے کئے جاتے ہیں اور ان کا ثبوت کہاں سے ہے؟ اور کونڈوں وغیرہ کی پوری کھانا جائز ہے یا نہیں جواب سے نوازیں۔

**المستفتي:** لیاقت علی، امام مسجد، باڑہ شاہ صفا، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** حضرت امام جعفر صادق حضرت امام زین العابدینؒ کے صاحبزادے اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے پوتے تھے۔ (تقریب التھذیب، دارالکتب العلمیۃ بیروت ١/ ٦٨)

رجب کی جن تاریخوں میں حضرت امام جعفر صادق کے نام سے کونڈے کئے جاتے ہیں ان تاریخوں میں حضرت امام جعفر صادق کی پیدائش نہیں ہوئی ہے اور نہ ہی ان تاریخوں

میں ان کی وفات ہوئی ہے بلکہ ان کی ولادت ۸/ رمضان المبارک میں اور وفات ۱۴۸ھ میں ہوئی ہے درحقیقت رجب کے کونڈے حضرت معاویہؓ کی وفات کی خوشی میں منائے جاتے ہیں، ان کی وفات ۲۲/ رجب المرجب کو ہوئی تھی اس زمانہ میں اہل سنت والجماعت کا غلبہ تھا اس لئے خفیہ طور پر کئے جاتے تھے پھر بعد میں حضرت امام جعفر صادق کے زمانہ کے بعد ظاہر طور پر کرنا شروع کر دیا گیا اور ان ہی کی طرف منسوب کیا جانے لگا تاکہ راز فاش نہ ہو!
(مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱/ ۲۲۰، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰)

**توفي معاوية بدمشق و دفن بها يوم الخميس لثمان بقين من رجب سنة تسع و خمسين.** (الاستيعاب، دارالكتب العلمية بيروت ۳/ ۴۷۲، باب حرف الميم، رقم الترجمة: ۲۴۶۴)

لہٰذا شرعاً رجب کے کونڈے کی رسم ممنوع اور بدعت ہے اس کا ترک سب مسلمانوں پر لازم ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱/ ۱۸۴، ۱/ ۲۲۰، جدید ڈابھیل ۳/ ۲۸۰)

**عن عائشة رضي الله عنها قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا ماليس منه فهو رد.** (مسند احمد بن حنبل ۶/ ۲۴۱، رقم: ۲۶۵۶۱- ۶/ ۲۷۱، رقم: ۲۶۸۶۰) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ رجب ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۵/ ۱۳۴۶)

# گیارہویں اور کونڈوں کی نیاز

**سوال** [۵۰۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ گیارہویں کی نیاز کرنا اور کونڈوں کی نیاز کرنا کیسا ہے؟

المستفتي: زبیر عالم انصاری، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: گیارہویں اور کونڈوں کی نیاز شریف ثابت نہیں، یہ بے اصل اور بدعت ہے مسلمانوں پر اس کا ترک لازم ہے۔ (مستفاد: محمودیہ قدیم ١/ ٢٢٠، ١٠/ ٩٧، جدید ڈابھیل ٣/ ٢٨٠، امداد المفتیین ٥/ ١٧٥، رحیمیہ ٢/ ٢٨٥)

**عن عائشة رضي الله عنها قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ما ليس منه فهو رد.** (سنن أبي داؤد، كتاب السنة، باب في لزوم السنة، النسخة الهنديه ٢/ ٦٣٥، دارالسلام رقم: ٤٦٠٦) **فقط واللہ** سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٤/ جمادی الثانی ١٤٢٤ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٥/ ٧١٧٣)

## کھانے پر فاتحہ خوانی اور کونڈوں کی نیاز کا حکم

**سوال** [٥٠٤]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کھانے کی چیزوں کو سامنے رکھ کر فاتحہ پڑھنا جائز ہے یا ناجائز ہے؟ نیز کچھ لوگ کونڈوں کی نیاز کرتے ہیں اس کی کیا حقیقت ہے؟

**المستفتي**: مولانا حنیف، مدرسہ مدینۃ العلوم، رام نگر، ضلع: نینی تال

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: کھانے پر فاتحہ پڑھنا کفار کا طریقہ ہے اس کا ترک لازم ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاویٰ ٥/ ٢٦٣)

رجب کی کونڈوں کی حقیقت یہ ہے کہ ٢٢/ رجب کو حضرت معاویہ کی وفات ہوئی ہے اس کی خوشی میں روافض نے یہ سلسلہ شروع کر دیا ہے اور اس کو چھپانے کے لئے حضرت امام جعفر صادقؒ کی یوم پیدائش کی شہرت دی جاتی ہے حالانکہ

حضرت امام جعفر صادقؒ کی پیدائش ٨/رمضان المبارک ٨٠ھ میں کو ہوئی ہے ۔(مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ٢/ ٢٢١، جدید ڈابھیل ٣/ ٢٨٠)

**توفي یوم الخمیس لثمان بقین من رجب سنة تسع وخمسین.** (أسد الغابه ، في معرفة الصحابه دارالفکر بیروت ٤/ ٤٢٥، رقم الترحمة: ٤٩٧٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢/شعبان ١٤١٠ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٦/ ١٨٩٦)

## رجب کے کونڈوں کی ممانعت کیوں ہے؟

**سوال** [٥٠٥]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ رجب کی ٢٢/تاریخ میں کونڈے کرنے کو کیوں منع کیا جاتا ہے؟

المستفتي: محمد شکیل، محلّہ مغلپورہ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: رجب کی ٢٢/تاریخ میں کونڈہ اس لئے جائز نہیں ہے کہ اس دن حضرت معاویہؓ کا انتقال ہوا تھا، رافضیوں نے انتقال کی خوشی میں کونڈہ کا سلسلہ جاری کیا۔

**قال علي بن محمد: مات معاویة بدمشق سنة ستین یوم الخمیس لثمان بقین من رجب الخ.** (تاریخ طبری ٣/ ٢٦١)

جب صحیح عقیدہ کے لوگوں نے رافضیوں سے سوال کیا تو انھوں نے جواب دیا کہ جعفر صادقؒ کی پیدائش کی خوشی میں کرتے ہیں حالانکہ حضرت جعفر صادقؒ کی پیدائش رجب میں نہیں ہوئی بلکہ ٨/رمضان المبارک ٨٠ھ میں ہوئی ہے اور ان کا انتقال شوال میں ہوا ہے اس لئے رجب کا کونڈہ جائز نہیں ہے۔(مستفاد فتاویٰ محمودیہ قدیم ١/ ٢٢٠، جدید ڈابھیل ٣/ ٢٨٠)

**ولد سنة ثمانين ومات سنة ثمان وأربعين ومائة وهو ابن ثمانی وستين سنة ودفن بالبقيع فی قبر فيه أبوه محمد الباقر وجده علی زين العابدين.** (الاکمال فی اسماء الرجال لصاحب المشکوٰة: ۵۹۳) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰/محرم ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۳/۵۱۲۰)

# (۵) باب: ماہِ شعبان کی بدعات

## شب برأت میں جلسہ جلوس کرنا

**سوال** [۵۰۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شعبان کی ۱۴؍ تاریخ کے بعد پندرہویں شب میں باقاعدہ جلسہ جلوس، اجتماع واحتفال اور محفل قرأت للقرآن منعقد کرنا اور عبادت نافلہ کا اہتمام کرنا اور نہ کرنے والے پر تکفیر کرنا اگر اس کے بارے میں احادیث یا کلام اللہ سے کوئی ثبوت ہو تو بحوالہ تحریر فرما کر ممنون فرمائیں۔

المستفتي: عطاء اللہ، مرادآبادی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ۱۵؍ شعبان لیلۃ البرأت (شب برأت) میں جلسہ جلوس، اجتماعات وغیرہ کا ثبوت حدیث وفقہ سے نہیں ملتا، لیکن خاص طور پر شب برأت میں پٹاخے بازی وغیرہ کے خرافات ایک تماشہ بنا ہوا رہتا ہے تو اس قسم کے خرافات پر روک تھام کے لئے اگر سیرت وغیرہ کے موضوع پر جلسے اور اجتماعات کر لئے جائیں، تو کوئی حرج نہیں، بلکہ یہ باعث ثواب ہوگا البتہ نہ کرنے والوں کو برا بھلا کہنا ہرگز درست نہیں، ہاں خرافات میں وقت ضائع کرنے والوں پر نکیر کرنا برا نہیں ہے اور شب برأت میں نوافل پڑھنے اور عبادت میں مشغول رہنے کی بڑی فضیلت حدیث شریف میں آئی ہے اللہ تعالیٰ اس رات میں دعائیں بہت قبول فرماتا ہے۔

**عن عائشة رضی الله عنها (إلیٰ قوله) فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم: إن الله تبارک وتعالیٰ ینزل لیلة النصف من شعبان إلیٰ السماء الدنیا فیغفر لأکثر من عدد شعر غنم کلب.** (ترمذی شریف، کتاب الصوم، باب ماجاء فی لیلة النصف من شعبان، النسخة الهندیه ۱/ ۱۵٦، دارالسلام رقم: ۷۳۹، ابن ماجه ماجاء فی قیام شهر رمضان، باب ماجاء فی لیلة النصف من شعبان،

النسخة الهندیه ۱/ ۹۹، دارالسلام رقم: ۱۳۸۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹ر رمضان ۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۳۵۹۷)

## شب برأت کی بعض بدعات

**سوال** [۵۰۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شعبان المعظم کی ۱۴ر تاریخ میں حلوہ پکانا آتش بازی اور روغن چھڑانا نیز ۱۴ر شعبان المعظم اور رمضان شریف کی ۲۷ر ویں شب میں چراغاں کرنا یا بجلی کے چھوٹے چھوٹے بلب مسجد کے اوپر مناروں اور گنبدوں پر اور مسجد کے اردگرد منڈیروں یا دوسری جگہ میں لگا کر خوب روشنی کرنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے؟ بیان کریں؟

المستفتي: محمد اسحاق، بگرا بیسہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اسی روز حلوہ کو لازم سمجھنا بدعت ہے، آتش بازی حرام ہے، شب قدر اور شب برأت میں چراغاں کرنا اور ضرورت سے زائد روشنی کرنا بدعت سیئہ ہے جس کا ترک مسلمانوں پر لازم ہے۔

**السراج الكثير الزائد عن الحاجة ليلة البراءة هل يجوز؟...... هو بدعة.** (نفع المفتی والسائل/ ۱۳۸)

**كل مباح يؤدى إلىٰ زعم الجهال سنية أمر أو وجوبه فهو مكروه كتعيين السورة للصلوٰة وتعيين القراءة لوقت.** (تنقیح الفتاویٰ الحامدیه ۲/ ۳۶۷، بحواله محمودیه ڈابھیل ۳/ ۲۶۹)

**وكل هذه بدع ومنكرات لا أصل لها في الدين ولا مستند لها من الكتاب والسنة ويجب على أهل العلم أن ينكروها، وأن يبطلوا هذه العادات ما استطاعوا.** (معارف السنن کتاب الطهارة، باب

التشديد فی البول مکتبه اشرفیه ١/ ٢٦٦)

**رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: من عمل عملا ليس عليه أمرنا فهو ردّ.** (صحيح مسلم، كتاب الأقضية، باب نقض أحكام الباطلة ورد محدثات الأمور، النسخة الهنديه ٢/ ٧٧، بيت الأفكار رقم: ١٧١٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٩/ شعبان ١٤١٠ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٦/ ١٦٣٥)

## شب برأت میں حلوہ بنانا

**سوال** [٥٠٨]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شب برأت کا حلوہ کیا جاسکتا ہے؟ اس کا کرنا ثواب ہے یا منع ہے شب برأت پر کیا عمل ہونا چاہئے، جو لوگ حلوہ بناتے ہیں ان پر عذاب یا ثواب ہے یا نہیں؟

**المستفتي:** شمشاد وعرفان، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** شب برأت کا حلوہ قرآن وحدیث، اجماع وقیاس اور مجتہدین سے ثابت نہیں، یہ محض رسم ہے جس کا چھوڑنا ضروری ہے اور جیسا کہ ہر مہینہ کے ایام بیض یعنی ١٣/١٤/١٥ تاریخوں میں روزہ رکھنا مستحب ہے اسی طرح پندرہویں شعبان کو بھی روزہ رکھنا مستحب ہے اور پندرہویں شعبان کی رات میں عبادت کی فضیلت بہت آئی ہے اس لئے رات میں زیادہ سے زیادہ عبادت میں مشغول ہوا جائے۔ (مستفاد: محمودیہ قدیم ١/ ٢٢٣، ١٥/ ٤٠٥، جدید ڈابھیل ٣/ ٢٦٨)

**عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: أوصاني خليلي صلى الله عليه وسلم بثلاث: صيام ثلثة أيام من كل شهر، وركعتي الضحىٰ، وأن أوتر قبل أن أنام.** (بخاری شریف كتاب الصوم، باب صيام البيض، النسخة الهنديه

١/٢٦٦، رقم: ١٩٣٩، ف: ٨٩٨١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٥/شعبان ١٤٢٣ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٦/٨٢٣٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
١٤٢٣/٨/١٦ھ

## شب برأت کے حلوہ کا شرعی حکم

**سوال** [٥٠٩]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عام طور پر جو شب برأۃ میں حلوہ پکاتے ہیں اس کا شریعت میں کیا حکم ہے، اس کی ایجاد کہاں سے ہوئی اگر کوئی حلوہ بھیجے تو اس کے حلوہ کو کھانا شرعاً کیسا ہے؟

**المستفتي**: جناب قاری احسان قاسمی
، بسواں قصبہ: جہانگیر آباد، سیتاپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: شب برأت کے موقعہ پر حلوہ پکانا بدعت اور ناجائز ہے شریعت میں اس کا کوئی ثبوت نہیں ہے لہٰذا اس سے بچنا لازم ہے اگر کسی کے یہاں سے حلوہ آجائے تو حتی الامکان اس کو نہیں لینا چاہئے اور اگر رکھ لے تو جائز ہے ۔(مستفاد: احسن الفتاویٰ ١/٣٨٥)

**کل مباحٍ یؤدی إلیٰ زعم الجهال سنیة أمر أو وجوبه فهو مکروه کتعیین السورة للصلوٰة وتعیین القراءة لوقت.** (تنقیح الفتاویٰ الحامدیہ ٢/٣٦٧، بحوالہ محمودیہ ڈابھیل ٣/٢٦٩)

**قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیه وسلم......وشر الأمور محدثاتها، وکل محدثة بدعة، وکل بدعة ضلالة، وکل ضلالة في النار.** (صحیح ابن خزیمه، کتاب الجمعة، باب صفة خطبة النبی صلی اللّٰہ علیه وسلم...... المکتب الإسلامي بیروت ٢/٨٦٤، رقم: ١٧٨٥) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹ ؍ رجب ۱۴۱۶ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/ ۴۵۶۰)

# شب برأت میں جلسہ کرنا اور اس میں شرکت کرنا

**سوال** [۵۱۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ۱۵؍ شعبان یعنی شب برأت میں جلسے کرنا اور جلوسوں میں جانا، مسجدوں میں روزانہ سے زیادہ روشنی کرنا، قبرستان اور قبروں کو بجلی کے بلبوں سے مزین کرنا، قبرستان میں میلاد شریف کرنا اور اس میں جانا، قبروں پر اگربتی جلانا، آتش بازی چھوڑنا، حلوہ پکانا اور اس کو رشتہ داروں اور محلّہ میں بانٹنا، مسور کی دال پکانا عید کی طرح نئے کپڑے پہننا معلوم یہ کرنا ہے کہ یہ سب کام کرنا شرعاً جائز ہیں یا ناجائز یا بدعت؟ پندرہ شعبان یعنی شب برأت میں کیا عمل کریں؟

**المستفتي**: صوفی جلال الدین،
ادارہ اصلاح امت، مظفر نگر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**جواب من جانب دار الافتاء دار العلوم دیوبند**: اپنے اپنے گھروں میں تلاوت وعبادت کرلیا کریں دن میں روزہ رکھ لیا کریں اور یہ امور بھی التزام واصرار کے ساتھ نہ ہوں بس اس کے علاوہ تمام امور کو ترک کردیا جائے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد احقر محمود غفرلہٗ بلند شہری
دار العلوم دیوبند
۱۴۱۶/۱/۱۶ھ
دار العلوم دیوبند کا (فتویٰ نمبر ۹۱)

الجواب صحیح
حبیب الرحمٰن عفا اللہ عنہ
کفیل الرحمٰن نشاط
محمد طاہر عفا اللہ عنہ

# من جانب مدرسہ شاہی

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: جواب کے ہر جز سے اتفاق ہے، مگر سوال کے پیش نظر جواب میں یہ اضافہ ہونا چاہئے کہ شب برأت کے جلسے اور جلوسوں میں جانا جائز اور

درست ہے اس لئے کہ اس شب میں جلسہ کی وجہ سے بہت سے مسلمان خرافات سے محفوظ ہو جاتے ہیں۔

**عن أبي موسىٰ : عن النبی صلی اللہ علیه وسلم، قال: إنما مثل الجليس الصالح ، والجليس السوء ، كحامل المسک، ونافخ الكير، فحامل المسک: إما أن يحذيک، وإما أن تبتاع منه، وإما أن تجد منه ريحا طيبة ، ونافخ الكير : إما أن يحرق ثيابک، وإما أن تجد ريحا خبيثة.** (صحيح المسلم ، كتاب البر و الصلح والأدب، باب استحباب مجالسة الصالحين ومجانبة قرناء السوء، النسخة الهنديه ٢/ ٣٣٠، بيت الأفكار رقم: ٢٦٢٨، صحيح البخاری ، كتاب الذبائح والصيد ، باب المسك ، النسخة الهنديه ٢/ ٨٣٠، رقم: ٥٣١٩، ف: ٥٥٣٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۵/صفر ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/۴۶۵۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۷/۲/۱۴۱۷ھ

# شب برأت میں کی جانے والی مختلف عبادات کا حکم

**سوال** [۵۱۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں:

(۱) ہمارے یہاں چند سال سے شب برأت میں عشاء سے پہلے پوری بستی والے مسجد میں پہونچ جاتے ہیں اور عشاء کے بعد سوا لاکھ مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھتے تھے اس کے بعد اجتماعی دعاء ہوتی تھی، زید ایک عالم ہے انھوں نے اس سال یہ کہہ کرکہ چونکہ اس رات میں تنہا تنہا اپنے اپنے اذکار ونوافل وغیرہ پڑھنے کا ثبوت تو ہے، لیکن اس طرح اجتماعی طور پر کسی مستقل وظیفہ کا پابندی سے ثبوت نہیں ہے، جس بناء پر امسال یہ وظیفہ ختم کرادیا تو معلوم یہ کرنا ہے کیا زید کا یہ عمل اور قول درست ہے یا اس رات میں اس طرح کے وظائف اور بعد میں اجتماعی دعا درست ہے؟

(۲) قبرستان جاکر چند آدمی اکٹھے ہو جائیں اور کوئی بزرگ اجتماعی دعا

کروادیں تو کیا یہ درست ہے۔

(۳) کیا اس رات میں فرض نماز اور اس کے متعلق سنن ونوافل کے علاوہ دیگر نوافل اور تسبیحات اور تلاوت مسجد میں افضل ہے یا اپنے اپنے گھر پر؟

المستفتي: محمد اصغر، نہٹور، بجنور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: (۱) شب برأت میں سوا لاکھ مرتبہ کلمہ پڑھنے کا معمول پھر اس کے بعد اجتماعی دعا شریعت سے ثابت نہیں ہے اور تنہا تنہا عبادت ثابت ہے، لہٰذا عالم صاحب نے جو فرمایا ہے وہ صحیح اور درست ہے۔

(۲) شب برأت میں قبرستان جا کر اکٹھے ہو کر اجتماعی دعا قرآن وحدیث فقہ سے ثابت نہیں ہے، البتہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا تنہا قبرستان پہنچنا حدیث سے ثابت ہے۔

**عن عائشة أنها قالت: کان رسول الله صلی الله علیه وسلم کلما کان لیلتها من رسول الله صلی الله علیه وسلم یخرج من آخر اللیل إلی البقیع، فیقول: السلام علیکم دار قوم مؤمنین، وأتاکم ماتوعدون غداً، مؤجلون وإنا إن شاء الله بکم لاحقون، اللّٰهم اغفر لأهل بقیع الغرقد**

(مسلم شریف، کتاب الجنائز، باب ما یقال عند دخول القبر والدعاء لاهلها، النسخة الهندیه ۱/۳۱۳، بیت الأفکار رقم: ۹۷۴، سنن نسائی، کتاب الجنائز، الأمر بالاستغفار للمؤمنین، النسخة الهندیه ۱/۲۲۲، دارالسلام رقم: ۲۰۴۱)

(۳) اس رات میں مسجد میں جا کر مخصوص نوافل اور تسبیحات وتلاوت کا ثبوت نہیں ہے ہاں البتہ ہر کسی کو اختیار ہے کہ چاہے اپنے گھر بیٹھے تلاوت وتسبیح وغیرہ میں مشغول ہو جائے چاہے مسجد میں جا کر ہر طرح کا اختیار ہے البتہ حدیث شریف وغیرہ میں اس بات کی صراحت ہے کہ صحابہ تہجد کی نماز مسجد نبوی میں جا کر بھی پڑھا کرتے تھے، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد یہ بھی موجود ہے کہ نفل نماز گھر میں پڑھنا افضل ہے۔

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ......فصلوا أيها الناس في بيوتكم فإن أفضل الصلاة صلاة المرء فى بيته إلا المكتوبة .** (بخارى شريف، كتاب الاذان ، باب صلوٰة الليل ، النسخة الهنديه ١/١٠١، رقم : ٧٢٢، ف: ٧٣١)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ...... فعليكم بالصلاة فى بيوتكم فإن خير صلاة المرء فى بيته إلا الصلاة المكتوبة .** (صحيح مسلم: كتاب الصلوٰة ، باب استحباب صلاة النافلة فى بيته وجوازها فى المسجد ، النسخة الهنديه ١/٢٦٦، بيت الأفكار رقم: ٧٨١)

**صلوٰة المرء فى بيته أفضل من صلوته فى مسجدى هذا إلا المكتوبة** (المعجم الاوسط، دارالفكر ٣/١٥١، حديث:٤١٧٨، المعجم الكبير للطبرانى ، داراحياء التراث العربي ٥/١٤٤، رقم: ٤٨٩٣)

**عن زيد بن ثابت أن النبى صلى الله عليه وسلم قال: صلاة المرء فى بيته أفضل من صلاته فى مسجدى هذا إلا المكتوبة .** (سنن أبي داؤد، كتاب الصلوٰة ، باب صلاة الرجل التطوع فى بيته ، النسخة الهنديه ١/١٤٩، دارالسلام رقم: ١٠٤٤)

**أفضل صلوٰتكم فى بيوتكم إلا المكتوبة.** (ترمذى شريف ، كتاب الصلوٰة ، باب ماجاء فى فضل صلاة التطوع فى البيت ، النسخة الهنديه ١/١٠٢، دارالسلام رقم: ٤٥٠)

**عن أبي قتادة أن النبى صلى الله عليه وسلم قال لأبي بكر: مررت بك وأنت تقرأ وأنت تخفض من صوتك، فقال: إني أسمعت من ناجيت قال: ارفع قليلاً وقال لعمر رضى الله عنه: مررت بك وأنت تقرأ وأنت ترفع صوتك، فقال: إني أوقظ الوسنان وأطرد الشياطين، قال: اخفض قليلاً.** (ترمذى شريف، كتاب الصلاة ، باب ماجاء فى القراءة بالليل ، النسخة الهنديه ١/١٠٠، دارالسلام رقم: ٤٤٧) *فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم*

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨/ ذیقعدہ ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر ٨٦٠٥/٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٤٢٥/١١/١٣ھ

# شب برأت کے موقعہ پر مسجد میں شبینہ کرنا

**سوال** [٥١٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شب برأت کوایک شب کا مسجد میں شبینہ ہوتا ہے جس میں غیر معمولی طور پر لاؤڈ اسپیکر استعمال ہوتے ہیں اور کمال یہ ہے کہ پڑھنے والا بغیر نیت کے ہاتھ باندھ کر پڑھتا ہے اور چند نمازی اس کے پیچھے بغیر نیت کے کھڑے ہو کر یا بیٹھ کر سنتے ہیں اور بغیر سلام کے آپس میں بات چیت اور دیگر مشاغل بھی انجام دے لیتے ہیں یہ سب کیسا ہے؟ شریعت کی روشنی میں مدلل بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

**المستفتي**: شہاب الدین، سرائے ترین، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: اس طرح شب بیداری جس میں نماز وقرآن کا احترام نہ ہو خلاف شرع کام ہوتے ہیں جو ناجائز اور ممنوع ہیں ایسی صورت میں کوئی ثواب اور ثمرہ نہ ملے گا بلکہ یہ سخت گناہ اور موجب عذاب ہے۔ (مستفاد فتاویٰ محمودیہ قدیم ٢١٧/١، جدید ڈابھیل ٢٦٧/٣، امداد الفتاویٰ ٣٢٢/١)

**ليلة النصف من شعبان ...... ويكره الاجتماع على إحياء ليلة من هذه الليالي في المساجد وغيرها لأنه لم يفعله النبي صلى الله عليه وسلم، ولا أصحابه، فأنكره أكثر العلماء...... وقالوا: ذلك كله بدعة.** (حاشيه الطحطاوی علی مرافی الفلاح، کتاب الصلوٰة، فصل فی تحیة المسجد وصلوة الضحیٰ، وإحیاء اللیالی، دارالکتاب دیوبند ١/ ٤٠٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴؍ جمادی الثانیہ ۱۴۱۷ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/ ۴۸۹۰)

## شب قدر و شب برأت میں چراغاں کرنا

**سوال** [۵۱۴۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شب قدر اور شب برأت کی راتوں میں مساجد میں ضرورت سے زیادہ چراغاں کرنا کیسا ہے؟

المستفتي: ایاز احمد، تمل ناڈو

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: شب براءت اور شب قدر کی راتوں میں مساجد کے اندر ضرورت سے زیادہ لائٹیں، قمقمے وغیرہ لگانا اسراف اور بدعت ہے ان چیزوں کا کوئی ثبوت حدیث وفقہ سے نہیں ملتا۔

**كما في نفع المفتي والسائل السراج الكثير الزائد عن الحاجة ليلة البراءة وليلة القدر في الأسواق والمساجد كما تعرف في أمصارنا هل يجوز؟ ...... هو بدعة كذا في خزانة الروايات عن القنيه.** (نفع المفتي والسائل/ ۱۳۸)

**والنهي عن اتخاذ السرج لما فيه من تضييع المال لأنه لا نفع لأحد من السراج ولأنه من آثار جهنم.** (مرقاة، مكتبه امداديه ملتان ۲/ ۲۱۹، تحت رقم الحديث: ۶۸۳، هل يجوز زيادة القبور للنساء أم لا)

**عن ابن عباس قال: لعن رسول الله صلى الله عليه وسلم زائرات القبور والمتخذات عليها المساجد والسرج.** (المصنف لابن أبي شيبة، كتاب الجنائز، باب من كره زيارة القبور، مكتبه مؤسسه علوم القرآن ۷/ ۳۷۰، رقم: ۱۱۹۳۶، ۷۶۳۱) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷/۴/۱۴۱۱ھ
(الف فتویٰ نمبر............)

## شب براءت وشب قدر میں میٹھا کھانا پکانا اور مٹھائیاں تقسیم کرنا

**سوال** [۵۱۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شب برأت وشب قدر میں میٹھا کھانا پکانا اوران دونوں موقعوں پر مسجد میں یا مسجد کے باہر مٹھائیاں تقسیم کرنا کیسا ہے اور اگر بالفرض کسی نے تقسیم کردیا تو اس کا لینا اور اس کا کھانا کیسا ہے اور ان دونوں موقعوں کے علاوہ مسجد میں مٹھائیاں تقسیم کرسکتے ہیں کہ نہیں؟

المستفتي: ثناءاللہ، پرتاب گڈھی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفيق**: اگر کوئی شخص بلا کسی التزام ورسوم کی پابندی کے اور بغیر چندہ کئے بخوشی اپنی طرف سے میٹھائی کا انتظام کرکے لوگوں کو کھلاتا ہے اور وہ شخص ان راتوں کے علاوہ سال کے دیگر ایام میں بھی میٹھائی وغیرہ لوگوں کو کھلاتا رہتا ہے تو ایسے شخص کی طرف سے مذکورہ راتوں میں ذاتی طور پر انتظام کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں، لیکن اگر چندہ کیا جاتا ہے یا صرف انہیں راتوں میں لازم سمجھتا ہے تو یہ فعل بدعت ہے اس لئے کہ ان راتوں میں میٹھائی وغیرہ تقسیم کرنا حضور صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ اور ائمۂ مجتہدین سے ثابت نہیں، اس لئے اس عمل کو ترک کردینا ہی زیادہ افضل ہے اور لوگوں کو اس پروگرام میں شرکت نہ کرنا چاہئے، البتہ میٹھائی حلال چیز ہے اس میں حرمت نہیں آتی۔ (مستفاد احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۷۷)

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم** ......**وإياكم ومحدثات الأمور، فإن كل محدثة بدعة، وكل بدعة ضلالة.** (سنن أبي داؤد، كتاب

السنة ، باب في لزوم السنة، النسخة الهنديه ٢/٦٣٥، دارالسلام رقم : ٤٦٠٧)

**كل مباح يؤدى إلى زعم الجهال سنية أمر أو وجوبه فهو مكروه كتعيين السورة للصلوٰة وتعيين القراءة لوقت.** (تنقيح الفتاوىٰ الحامديه ٢/٣٦٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۸/ جمادی الثانی ۱۴۱۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۷/ ۲۷۲۰)

## لیلۃ القدر اور شب برأت میں مسجد سجانا

**سوال** [۵۱۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ رمضان المبارک کے مہینہ میں لیلۃ القدر اور شب برأت کی رات میں مسجد کو سجانا یعنی جنریٹر لگا کر ٹیوب لائٹ اور ٹونی پتی پھول وغیرہ دیگر گیٹ بنا کر عوام سے چندہ لے کر مثلاً غیر مسلم جیسا کہ مندروں اور گردواروں کو سجایا جاتا ہے ایسا کرنا شریعت کی رو سے جائز، مباح یا مکروہ تحریمی ہے؟

**المستفتي:** امان اللہ، ۲۴ پرگنہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** سوالنامہ میں ذکر کردہ صورت میں زائد روشنی کا اسراف میں شامل ہونا واضح ہے اور اس طرح اسراف کو حضرت گنگوہیؒ نے حرام لکھا ہے۔ (فتاوی رشیدیہ: ۵۴۸)

**والنهي عن اتخاذ السرج لما فيه من تضييع المال لأنه لا نفع لأحد من السراج ولأنه من آثار جهنم.** (مرقاة ، مكتبه امدايه ملتان ٢/٢١٩، تحت رقم الحديث : ٦٨٣، هل يجوز زيارة القبور للنساء أم لا)

**عن ابن عباس قال: لعن رسول الله عليه وسلم زائرات القبور والمتخذات عليها المساجد والسرج.** (سنن أبي داؤد، كتاب الجنائز، باب في زيارة النساء القبور، النسخة الهنديه ۲/ ٤٦١، دارالسلام رقم: ٣٢٣٦)

نیز اس فضول خرچی کیلئے لوگوں سے چندہ وصول کرنا بھی ہرگز جائز نہیں ہے اور مندروں اور گردواروں کی طرح مسجد کو سجا کر نمائش گاہ بنانا ہرگز جائز نہیں یہ اغیار اور ہندؤں کی دیوالی کے مشابہ ہے اور حدیث میں اس کی سخت وعید آئی ہے۔

**من تشبه بقوم فهو منهم الحديث.** (سنن أبي داؤد، كتاب اللباس، باب في لبس الشهرة، النسخة الهنديه ۲/ ۵۵۹، دارالسلام رقم: ٤٠٣١) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/۲/۱۴۱۴ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۹/ ۳۳۲۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۱/۲/۱۴۱۴ھ

## شب برأت اور شب قدر میں قبر کی زیارت کرنا

**سوال** [۵۱۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کیا شب برأت اور شب قدر کی رات میں قبر کی زیارت کرنا اور قبرستانوں میں جانا وہاں بھیڑ لگانا یہ سب جائز ہے یا بدعت؟ تفصیل سے بیان فرمائیں نوازش ہوگی؟

المستفتي: عبد اللہ، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: شب برأت میں قبرستان پر میلہ لگانا، روشنی چراغاں کا انتظام کرنا بدعت اور بیجا اسراف ہے جس کا ترک لازم ہے، البتہ اگر یہ سارے لوازمات نہ ہوں اور بلا التزام شب برأت میں قبرستان جاکر مردوں کے لئے دعائے مغفرت، ایصال ثواب کردے تو اس کی اجازت ہے۔ (مستفاد فتاویٰ شیخ الاسلام: ۳۰۷، بہشتی

زیور۶/ ۶۰، فتاویٰ محمودیہ قدیم۱۵/ ۴۰۵، جدید ڈابھیل۳/ ۲۵۳)

**عن عائشة قالت: فقدت رسول الله صلى الله عليه وسلم ليلة فخرجت فإذا هو بالبقيع، فقال: أكنت تخافين أن يحيف الله عليک ورسوله، قلت: يارسول الله! ظننت أنک أتيت بعض نسائک، فقال: إن الله تبارک وتعالیٰ ينزل ليلة النصف من شعبان إلى السماء الدنيا الحديث.** (سنن ترمذی، کتاب الصوم، باب ما جاء في ليلة النصف من شعبان، النسخة الهنديه ۱/ ۱۵٦، دارالسلام رقم: ۷۳۹، سنن ابن ماجه، کتاب الصلوٰة، باب ما جاء في ليلة النصف من شعبان، النسخة الهنديه ۱/ ۹۹، دارالسلام رقم: ۱۳۸۹) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ ذی قعدہ ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۳/ ۵۵۲۴)

## شب برأت وشب قدر میں شیرینی تقسیم کرنا

**سوال** [۵۱۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ہمارے یہاں شب برأت اور شب قدر میں پورے گاؤں کے لوگ اور اطراف والے اکٹھے ہوکر مسجد میں نوافل وغیرہ پڑھتے ہیں اور اختتام پر شیرینی تقسیم کرتے ہیں کیا یہ جائز ہے یا نہیں؟ تسلی بخش جواب سے نوازیں؟

**المستفتي:** محمد یونس، علی گڈھ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** ان مبارک راتوں میں بلا کسی اہتمام مسجد میں آکر ذکر وتلاوت یا تنہا تنہا نوافل میں لگ جانا جائز ہے مگر افضل ان نوافل کو گھر میں ادا کرنا

ہے اس میں زیادہ ثواب بھی ہے، نیز آخر میں شیرینی تقسیم کرنا ثابت نہیں بلکہ ایک نئی بدعت کی ایجاد ہے، چنانچہ حدیث شریف میں ہے:

**فصلوا أیها الناس فی بیوتکم فإن أفضل الصلوٰة صلوٰة المرء فی بیته إلا المکتوبة.** (بخاری شریف، کتاب الأذان، باب صلوة اللیل، النسخة الهندیه ۱/ ۱۰۱، رقم: ۷۲۲، ف: ۷۳۱، سنن النسائی، کتاب قیام اللیل و تطوع النهار، النسخة الهندیه ۱/ ۱۸۱، دارالسلام رقم: ۱۶۰۰)

**عن زید بن ثابت أن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال: علیکم بالصلوٰة فی بیوتکم فإن خیر صلاة المرء فی بیته إلا الجماعة.** (مسند الدارمی، کتاب الصلوٰة، باب صلاة التطوع فی أي موضع أفضل، دارالمغني ۲/ ۸۶۱، رقم: ۱۴۰۶) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۳/ ربیع الثانی ۱۴۱۸ھ
(الف فتویٰ نمبر: ۳۳/ ۵۲۴۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۳/ ۴/ ۱۴۱۸ھ

## شب معراج اور شب برأت کی فضیلت

**سوال** [۵۱۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شریعت اسلام میں شب معراج اور شب برأت کی کیا فضیلت ہے کیا حقیقت ہے اور ان راتوں میں قرن اولیٰ اور دور صحابہ یا دور تابعین میں کیا عمل رہا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ان راتوں کے متعلق کیا حکم تھا؟ نیز شب برأت کے اول و آخر شب برأت کے بارے میں کیا فرمایا تھا؟ بیان کریں؟

المستفتي: سمیع الدین قاسمی،
دیوان بازار، مرادآباد، یوپی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفيق**: شب معراج کے بارے میں خصوصیت کے ساتھ کوئی عبادت روزانہ کی نماز کے علاوہ کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں، البتہ شب برأت میں غروب شمس سے طلوع فجر کے درمیان عبادت کی بڑی فضیلت آئی ہے اور اللہ رب العزت بے شمار گناہ معاف فرماتا ہے۔

**فقال: إن الله تعالىٰ ينزل ليلة النصف من شعبان إلى السماء الدنيا فيغفر لأكثر من عدد شعر غنم كلب الحديث.** (سنن ترمذی، کتاب الصوم، باب ماجاء فی ليلة النصف من شعبان، النسخة الهنديه ۱/ ۱۵۶، دارالسلام رقم: ۷۳۹، مسند أحمد بن حنبل ۶/ ۲۳۸، رقم: ۲۶۵۴۶)

اور دوسری روایت میں ہے کہ مشرک اور کینہ پرور کے علاوہ سب کی مغفرت فرمادیتے ہیں حدیث شریف ملاحظہ فرمائیے:

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: إن الله ليطلع في ليلة النصف من شعبان فيغفر لجميع خلقه إلا لمشرك أو مشاحن.** (سنن ابن ماجه، كتاب الصلوة، باب ماجاء فی ليلة النصف من شعبان، النسخة الهنديه ۱/ ۹۹، دارالسلام رقم: ۱۳۹۰، مسند البزار، مكتبة العلم والحكم ۱۶/ ۱۶۱، رقم: ۹۲۶۷، مسند أحمد بن حنبل ۲/ ۱۷۶، رقم: ۶۶۴۲) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۴/ ۷/ ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۹/ ۳۲۵۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۴/ ۷/ ۱۴۱۳ھ

## لیلۃ القدر سے متعلق چند سوالات کے جوابات

**سوال** [۵۱۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ماہ رمضان میں لیلۃ القدر کے موقع پر مندرجہ ذیل ارکان ادا کئے جاتے ہیں یہ ارکان واعمال قرآن وحدیث کی روشنی میں درست ہیں یا نہیں۔

(۱) شب قدر منانے کا صحیح معنی اور مفہوم کیا ہے؟

(۲)شب قدر منانے کی خاطر نقدی اور دیگر صورت میں کیا چندہ وصول کرنا جائز ہے؟

(۳) شہر کی مختلف مسجدوں میں شب قدر منانے کی غرض سے مخصوص تاریخ کی مخصوص رات ہی کو مخصوص جگہ پر منانا کیا جائز ہے؟

(۴)مخصوص جگہ کی مخصوص مسجد میں جس رات شب قدر منانی ہوتی ہے اس مسجد میں ہونے والی نماز عشاء اور نماز تراویح کے وقت کو تبدیل کرا کر غیر معمولی تاخیر کرانا کیا جائز ہے؟

(۵)مخصوص مسجد میں مخصوص رات ہی کو مزید روشنی و چراغاں سے سجانا کیا جائز ہے؟

(۶) بعد نماز عشاء وتراویح مخصوص علماء وخطباء کو مدعو کرنا اور ان کے بیانات وخطابات کا اہتمام کرانا کیا جائز ہے؟

(۷) آدھی رات گئے دو دو بجے تک علماء کے بیانات کروا کر مسلمانوں کو راتوں کی عبادت سے محروم رکھنا کیا جائز ہے؟

(۸)دوران بیان وخطبہ تمام حاضرین کو چائے پلوانے کا دور چلوانا کیا جائز ہے؟

(۹)بیانات کے بعد اماموں خطیبوں علماؤں مؤذنوں اور دیگر خدام کی خدمت میں لوگوں کے سامنے نقدی اور دیگر انعامات وتحفہ دینا کیا جائز ہے؟

(۱۰) بیانات کے بعد مخصوص عالم یا خطیب کا اجتماعی طور پر لمبی لمبی دعائیں مانگنا اور حاضرین کا صرف آمین آمین کرنا جائز ہے؟

(۱۱) کیا یہ سارے ارکان وافعال اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اعتکاف کی حالت میں کئے ہیں اور وہ بھی شب قدر کی راتوں میں؟

(۱۲)اس طور پر طول پروگرام کے دوران معتکف کیا کرے؟

(۱۳)اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان کے آخری عشرہ میں قیام لیل کی نماز باجماعت تین روز تک ادا کی ہے اور وہ بھی اتنی طویل کہ صحابہؓ کو خدشہ ہو گیا کہ کہیں سحری نہ چھوٹ جائے تو پھر مندرجہ بالا ارکان وافعال فی الحال جو مروجہ ہیں یہ کس کی اور کب کی سنت ہیں کیا حکم ہے؟ یہ معلوم کرائیں یا پھر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم

نے شب قدر میں کون سی عبادت کے احکام دیئے ہیں معلوم کرائیں۔

المستفتي: عاصم اقبال، انجینئر، مشرقی منگلوار پیٹھ، شولاپور، صوبہ: مہاراشٹر

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: (۱) اس کا صحیح معنی اور مفہوم یہ کہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں سے ایک رات کو اللہ تعالیٰ نے ایسی خیر وبرکت سے نوازا ہے کہ ایک رات کی عبادت ہزار مہینے (تراسی سال چار ماہ) کی عبادت سے زیادہ افضل ہے، اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا: ”**لیلۃُ القدرِ خیرٌ مِّن اَلْفِ شھر**“ (سورۃ القدر/۳)

(۲) شب قدر میں صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت ثابت ہے کھانے پینے اور تماشہ کرنے کا نام شب قدر نہیں ہے ایسا کرنے والے اس شب کی برکات سے بہت دور رہیں گے بجائے ثواب کے معصیت کا خطرہ ہے، تو پھر چندہ وصول کرنے کا کیا مطلب ہے شب قدر میں لوازمات اور رسوم کے لئے چندہ کرنا جائز نہ ہوگا۔

**ويكره الاجتماع على إحياء ليلة من هذه الليالى.** (حاشيه الطحطاوى على المراقى فصل فى تحية المسجد وصلاة الضحى وإحياء الليالى، دارالكتاب ١/٤٠٢، شامى، مطلب فى إحياء اليالي العيدين، والنصف وعشر الحجة ورمضان، كراچى ٢/٢٦، زكريا ٢/٤٦٩، الموسوعة الفقهية الكويتية ٤١/١٠٩)

(۳) آپ کے یہاں شب قدر منانے کی کیا شکل ہے اس کو واضح کیجئے۔

(۴) نماز عشاء وتراویح کو کچھ تاخیر کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے البتہ نصف لیل سے زیادہ تاخیر کرنا مکروہ ہے۔

**ويستحب تأخيرها إلى ثلث الليل، أو نصفه، ولاتكره بعده فى الأصح.** (تحته فى الشامية) **وقيل: تكره لأنهاتبع للعشاء فصارت كسنة العشاء** (شامى كتاب الصلوٰة، باب الوتر والنوافل مبحث صلاة التراويح،

زکریا۲/۴۹٤، کراچی ۲/٤٤)

**عن أبی هریرة قال: قال النبی صلی الله علیه وسلم: لو لا أن أشق علی أمتی لأمرتهم أن یؤخروا العشاء إلی ثلث اللیل أو نصفه.** (سنن ترمذی، باب ماجاء فی تاخیر العشاء الآخرة، النسخة الهندیه ۱/٤۲، دارالسلام رقم:۱٦۷)

**(۵) شب قدر اور دیگر متبرک راتوں میں مساجد میں ضرورت سے زیادہ روشنی کرنا مکروہ اور بدعت ہے۔** (مستفاد: امداد المفتیین، کراچی:۲۰۷)

**عن ابن عباس رضی الله عنه قال: لعن رسول الله صلی الله علیه وسلم زائرات القبور والمتخذات علیها المساجد والسرج.** (سنن ترمذی، باب ماجاء فی کراهیة أن یتخذ علی القبر مسجداً، النسخةالهندیه ۱/۷۳، دارالسلام رقم: ۳۲۰)

**والنهی عن اتخاذ السرج لما فیه من تضیع المال لأنه لا نفع لأحد من السرج ولأنه من آثار جهنم.** (مرقاة، هل تجوز زیارة القبور للنساء أم لا؟ مکتبه امدادیه ملتان ۲/۲۱۹، تحت رقم الحدیث رقم:۱۷٤۰)

**(٦) بعد نماز عشاء وتراویح علماء اور خطباء کو مدعو کرکے ان سے دینی بیانات سننا بلاکراہت جائز اور درست ہے۔**

**عن عمر بن الخطاب قال: کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یسمر مع أبی بکر فی الأمر من أمر المسلمین وأنا معهما.** (ترمذی شریف، باب ماجاء من الرخصة فی السمر بعد العشاء، النسخة الهندیه ۱/٤۲، دارالسلام رقم: ۱٦۹)

**(۷) دو-دو بجے تک بھی وعظ وتقریر کرنا اور سننا جائز ہے، لیکن شرط ہے کہ فجر کی نماز فوت نہ ہونے پائے۔**

**المرخص من السمر لیس هو المنهی عنه بل المذکور ههنا من حوائج الدین وهو لیس بسمر.** (ترمذی شریف مع العرف الشذی ۱/٤٤)

**(۸) سستی دور کرنے کے لئے اگر بیانات کے درمیان چائے پلائی جائے تو**

اس میں شرعاً کوئی قباحت نہیں ہے۔

**(۹)** کوئی اگر بخوشی اپنی جیب سے بطور تحفہ پیش کرتا ہے تو اس میں کوئی قباحت نہیں ہے۔ (مستفاد فتاوی رحیمیہ ۴/ ۴۲۷، امداد الفتاویٰ ۳/ ۳۴۶)

**عن عطاء بن عبد اللّٰہ الخراسانی قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم: تصافحوا یذھب الغل وتھادوا تحابوا. الحدیث.** (مؤطا امام مالك، النخسة الهنديه/ ٣٦٥)

**(۱۰)** خطیب کا دعا کرنا اور حاضرین کا آمین کہنا جائز اور درست ہے ہاں البتہ دعا مختصر ہونی چاہئے ایسی لمبی نہیں ہونی چاہئے جس سے حاضرین میں اکتاہٹ آ جائے اس لئے کہ قبولیت دعاء کے لئے توجہ باقی رہنا ضروری ہے۔

**رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یقول: لا یجتمع ملأفیدعو بعضھم ویؤمن البعض إلا أجابھم اللّٰہ .** (مستدرك حاكم، كتاب معرفة الصحابة، مكتبه نزار مصطفى الباز٦/ ٢٠٢٣، رقم: ٥٤٧٨، المعجم الكبير للطبرانى، داراحياء التراث العربي ٤/ ٢١، رقم: ٣٥٣٦)

**(۱۱)** شب قدر وغیرہ کے ساتھ بیانات ووعظ وغیرہ کو خاص کرنا حدیث سے ثابت نہیں ہے اس لئے ان امور کو انہیں راتوں میں خاص کرنا التزام مالا یلزم کی وجہ سے بدعت میں شامل ہوگا۔

**فکم من مباح یصیر بالالتزام من غیر لزوم والتخصیص من غیر مخصص مکروھا.** (مجموعه رسائل اللكهنوى فى سباحة الفكر فى الجهر بالذكر ٢/ ٣٤، بحواله محموديه، ڈابهيل ١١/ ٢٠٣)

ہاں البتہ دیگر راتوں میں بھی اس طرح پروگرام چلتا ہے تو ان راتوں میں بھی کوئی قباحت نہ ہوگی۔ (مستفاد: امداد المفتیین / ۲۰۹)

اوران راتوں میں امور مذکورہ سے زیادہ بہتر تنہا تنہاء عبادت کرنا ہے۔

(۱۲) طویل پروگرام ہوتو معتکف کچھ دیر پروگرام سن کر پھر اپنے نوافل اور دیگر عبادات میں مشغول ہو جائے۔ (مستفاد جواہر الفقہ ، زکریا جدید ا/۳۸۳)

(۱۳) عشرۂ اخیرہ میں صرف عبادت کرنا ثابت ہے بیانات کے لوازمات ثابت نہیں ہیں اور مذکورہ لوازمات کے ساتھ مذکورہ امور کب کی سنت ہے، بندہ کو معلوم نہیں۔

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ربیع الثانی ۱۴۱۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۸/ ۳۱۳۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
۱۹/۴/۱۴۱۳ھ

# (٦) باب: میلادِ مروجہ کے احکام

## نمازوں کے بعد کھڑے ہوکر صلوۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [٥٢٠]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر فجر کی نماز کے بعد یا جمعہ کی نماز کے بعد کبھی بھی سلام پڑھنا کیسا ہے؟ بیٹھ کر پڑھ سکتے ہیں یا کھڑے ہوکر یا نہیں پڑھ سکتے؟

المستفتي: عبد المتین، قصبہ بھنگا شراوستی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: نماز فجر یا جمعہ وغیرہ کے بعد صلوٰۃ وسلام کا مروجہ طریقہ من گھڑت ہے اس کو دین سمجھنا اور ثواب کی امید رکھنا بدعت ہے اس کا ثبوت نہ صحابہ میں پایا جاتا ہے اور نہ تابعین تبع تابعین اور بزرگان دین میں ایک موقع پر حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے مسجد میں جمع ہوکر صلوٰۃ وسلام پڑھنے والوں کو بدعتی قرار دیا تھا۔ (مستفاد: احسن الفتاویٰ ١/٣٦٣)

**عن ابن مسعودؓ أنه سمع قوماً اجتمعوا في مسجد يهللون ويصلون عليه عليه الصلاة والسلام جهراً فراح إليهم فقال ما عهدنا ذلك على عهده عليه السلام وما أراكم إلا مبتدعين الخ.** (فتاویٰ بزازیه، كتاب الإستحسان، زكريا جديد ٦/٣٢١، وعلى هامش الهنديه ٦/٣٧٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

| کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ | الجواب صحیح: |
| --- | --- |
| ٢٧/ ربیع الثانی ١٤٢١ھ | احقر محمد سلمان منصورپوری |
| (الف فتویٰ نمبر ٣٥/ ٦٦١٨) | ١٤٢١/٤/٢٧ھ |

## نمازِ جمعہ کے بعد کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام

**سوال** [٥٢١]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

ہمارے گاؤں کی مسجد میں بعد نماز جمعہ صلاۃ وسلام پڑھا جاتا ہے اس پر کچھ لوگوں نے اعتراض کیا اور صلاۃ وسلام کو کیرتن اور بھجن بتایا ایسے کہنے والوں پر شریعت کا کیا حکم عائد ہوتا ہے، اور صلاۃ وسلام پڑھنا از روئے شرع جائز ہے یا نہیں؟

المستفتی: محمد مشکور، ملک سرسی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: حضرت سید الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں صلاۃ وسلام کا نذرانہ پیش کرنا باعث سعادت اور خوش نصیبی ہے، لیکن یہ بات بھی خوب سمجھ لینی چاہئے کہ بعد نماز جمعہ یا بعد نماز فجر صلاۃ وسلام کا معمول بنانا خلفاء راشدین، ائمۂ مجتہدین اور سلف وخلف سے ثابت نہیں؛ بلکہ چوبیس گھنٹہ میں کسی وقت بھی یہ کام کیا جاسکتا ہے، نیز بوقت صلاۃ وسلام کھڑے ہو جانا بدعت اور قابل ترک ہے، بہت ممکن ہے کہ جس نے کیرتن اور بھجن بتایا ہے اس نے بوقت صلاۃ وسلام کھڑے ہو جانے کی وجہ سے بتلایا ہو جو شریعت سے ثابت نہیں۔

**قال الله تعالیٰ: إِنَّ اللهَ وَمَلاَئِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰأَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا.** (سورة الاحزاب، رقم الآية:٥٦)

**عن أبي الدرداءؓ قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: لا تختص ليلة الجمعة بقيام دون الليالي، ولا يوم الجمعة بصيام دون الأيام.** (مسند احمد ٦/٤٤٤، رقم :٢٨٠٥٧)

**ولأن ذكر الله تعالیٰ إذا قصد به التخصيص بوقت دون وقت أو بشيء دون شيء لم يكن مشروعاً حيث لم يرد الشرع به لأنه خلاف المشروع.** (البحر الرائق، كتاب الصلوٰة، باب العيدين، كوئٹہ ٢/١٥٩، زكريا ٢/٢٧٩)

**فإذا ندب الشرع مثلاً إلى ذكر الله فالتزم قوم الاجتماع على لسان واحد، وبصوت واحد، أو في وقت معلوم مخصوص عن سائر**

**الأوقات لم يكن في ندب الشرع مايدل على هذا التخصيص الملتزم بل فيه مايدل على خلافه.** (الاعتصام ١/٣٣٥، بحواله راه سنت/١١٩) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٢/ربیع الثانی ١٤٣١ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٩/١٠٠٣٥)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
٢٥/٤/١٤٣١ھ

## نمازوں کے بعد دعا میں الفاتحہ کہنا

**سوال** [٥٢٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ نماز کے بعد کی دعاء کے اندر الفاتحہ کہہ کر فاتحہ پڑھنا کیسا ہے؟

**المستفتي:** عبد المتین، قصبہ بھنگا، شراوستی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق** : نمازوں کے بعد دعا میں الفاتحہ کہنا بھی مروجہ صلوٰۃ وسلام کی طرح من گھڑت اور دین اسلام میں نئی چیز ہے لہٰذا اس کا ترک کرنا بھی لازم ہے۔

**من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو ردّ.** (سنن أبي داؤد، كتاب السنة، باب في لزوم السنة، النسخة الهنديه ٢/٦٣٥، دارالسلام رقم: ٤٦٠٦، مشكوٰة المصابيح ١/٢٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٧/ربیع الثانی ١٤٢١ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٥/٦٦١٨)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
٢٧/٤/١٤٢١ھ

## نماز فجر وجمعہ کے بعد قیام میلاد کرنے کی ضد کرنا

**سوال** [٥٢٣]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ ایک جماعت کا دعویٰ ہے کہ اگر مسجد میں فجر کی فرض نماز کے بعد اور جمعہ کی نماز کے بعد قیام کیا جائے تو ہم نماز پڑھیں گے ورنہ نہیں پڑھیں گے اور اس بات پر ثابت قدم

رہتے ہوئے یہ کہہ رہے ہیں، کہ اگر امام مسجد قیام کریں گے تو ہم نماز پڑھنے آئیں گے خواہ وہ گھر میں نماز پڑھتے ہوں یا نہیں، اگر پڑھتے ہیں تو اس کا کیا حکم ہے، اور اگر نہیں پڑھتے ہیں تو اس کا کیا حکم ہے، اس صورت میں امام مسجد کن لوگوں کی بات کو مانے گا اور وہ کون سا راستہ اختیار کرے گا، مفصل بیان فرمائیں، اور قیام کی مشروعیت سنت ہے یا بدعت، جبکہ وہ لوگ حاجی امداد اللہؒ کو دلیل میں پیش کرتے ہیں۔

المستفتي: عبداللطیف، ۲۴ پرگنوی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر مبارک خواہ آپ کی ولادت شریفہ کا ذکر ہو خواہ آپ کی عبادت، نماز، روزہ، حج، جہاد وغیرہ کا ذکر ہو غرض جو چیز بھی آپ کے متعلق ہو اس کا ذکر کرنا اس سے نصیحت حاصل کرنا بغیر کسی قید و بند کے موجب برکت اور باعث اجر وثواب ہے، لیکن مروجہ طریقہ پر جو مجلس میلاد منعقد کی جاتی ہے اس کا ثبوت قرآن کریم، احادیث شریفہ اور کتب فقہ میں کہیں نہیں ہے، نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ مجلس منعقد فرمائی ہے اور نہ صحابہ کرامؓ، ائمہ مجتہدین اور فقہاء ومحدثین نے منعقد فرمائی ہے، چھٹی صدی ہجری تک یہ مجلس کہیں نہیں ہوئی اس کے بعد سلطان اربل نے سب سے پہلے یہ مجلس منعقد کی تھی اور اس نے اس پر بہت روپیہ بھی صرف کیا تھا۔

**المولد الذي شاع في هذا العصر أحدثه صوفى فى عهد سلطان اربل سنہ ٦٠٠ھ ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذى، ابواب العيدين، باب ماجاء فى التكبير فى العيدين ١/ ٢٣١، وعلى هامش الترمذي، النسخة الهنديه ١/ ١١٧)

اس لئے یہ ایک نو ایجاد طریقہ ہے لہٰذا نہ کرنے والوں پر کوئی ملامت نہیں ہونی چاہئے، سوالنامہ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام صاحب کے جمعہ اور فجر میں قیام نہ کرنے کی وجہ سے بعض مقتدی نماز پڑھنے نہیں آرہے ہیں، اس سے غیر لازم چیز کو لازم سمجھنا اور

اس کے نہ کرنے والوں پر ملامت کرنا بالکل واضح ہے اس لئے اس کے بدعت سیئہ ہونے میں کوئی شک نہیں۔

**صح عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ أنه أخرج جماعة من المسجد يهللون ويصلون على النبي صلى الله عليه وسلم جهراً وقال لهم ما أراكم إلا مبتدعين.** (شامی كتاب الحظر والاباحة، فصل في البيع فرع، كراچی ٦/٣٩٨، زكريا ٩/ ٥٧٠)

ان حالات میں مروجہ قیام کا ترک کرنا ضروری ہے اور امام صاحب پر نماز میں نہ آنے والے مقتدیوں کی پیروی لازم نہیں حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی نور اللہ مرقدہ بھی کبھی کبھی قیام ضرور فرمایا کرتے تھے لیکن حاجی صاحب قدس سرہ نے خود اپنے رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ میں یہ بات واضح کردی ہے کہ اس میں کسی غیر لازم چیز کو لازم نہ کیا جائے، اور نہ کرنے والوں پر کوئی ملامت بھی نہ ہو، حضرت حاجی صاحب کی عبارت یوں ہے ''مثلاً بعض لوگ تارکین قیام پر ملامت کرتے ہیں تو ہر چند یہ ملامت بے جا ہے کیونکہ قیام شرعا واجب نہیں ہے پھر ملامت کیوں بلکہ ملامت سے شبہ اصرار کا ہوتا ہے جسکی نسبت فقہاء نے فرمایا ہے کہ اصرار سے مستحب بھی معصیت ہو جاتا ہے''، لہذا حاجی صاحب قدس سرہ کے عمل سے مروجہ قیام پر استدلال غلط ہے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/۹/۱۴۰۷ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/۲۵۲)

## کیا نمازوں کے بعد کھڑے ہوکر مروجہ صلوٰۃ وسلام پڑھنا بدعت ہے؟

**سوال** [۵۲۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

(۱) ہمارے محلّہ کی ایک مسجد میں اور جلسے کے اسٹیج پر وعظ وتقریر کے بعد کھڑے ہوکر اس طرح صلوۃ وسلام پڑھتے ہیں ''**یا نبی سلام علیک**''، تو مسجد کے امام

صاحب نے اس طرح سلام پڑھنے کو بدعت سیئہ کہا محلّہ والوں نے کہا اگر اس طرح پڑھ لیا جائے جیسے ''**سلام علیک یا نبی**''تو امام صاحب نے فرمایا خواہ'' **یا نبی سلام علیک الخ**'' یا ''**سلام علیک یا نبی**'' دونوں طرح سے پڑھنا بدعت سیئہ ہے، تو امام صاحب کا یہ کہنا درست ہے یا نہیں؟

(۲) اسی محلّہ میں ایک مسجد اور ہے جس میں سوائے مغرب کے چاروں وقت کی اذان کے بعد اس طرح صلوٰۃ پڑھی جاتی ہے۔''**الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللّٰہ** ''ازراہ کرم یہ بیان فرمائیں کہ اس طرح پڑھنا درست ہے یا نہیں؟

المستفتي: ذاکرحسین، چڑّ واں، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱) ذکرِ ولادت شریفہ جب رسم ورواج اور مروجہ بدعت سے خالی ہو تو مستحب اور مندوب ہے، مگر اس وقت کھڑے ہو جانا صحابہ، تابعین، تبع تابعین، ائمۂ مجتہدین وقرآن وحدیث اور فقہ میں سے کسی سے بھی ثابت نہیں ہے، اس لئے کھڑے ہو جانا بدعت سیئہ ہے، اور'' **یا نبی سلام علیک** ''اور'' **سلام علیک یا نبی**'' دونوں عربی زبان اور ترکیب نحو کے اعتبار سے غلط ہیں اس لئے کہ لفظ ''سلام'' پر یا تو الف لام آنا چاہئے ''**السلام علیک**'' یا میم پر تنوین آنا چاہئے'' **سلامٌ علیک** '' شاید اس لئے امام صاحب نے دونوں کو غلط کہا ہوگا یا کھڑے ہو کر پڑھنے کو غلط کہا ہوگا کیونکہ بوقت میلاد کھڑے ہو جانا من گھڑت امر ہے۔

**والاحتفال بذکر الولادۃ الشریفة إن کان خالیا من البدعات المروجة فهو جائز ، بل مندوب کسائر أذکارہ صلی اللّٰہ علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا اللّٰہ أن یکون کفراً.** (امدادالفتاویٰ، زکریا ٦/ ٣٢٧)

(۲) اذان کے بعد اس طرح صلوٰۃ پڑھنے کو تثویب کہا جاتا ہے، صحابہ ائمۂ مجتہدین نے اس کو بدعت کہا ہے ایک دفعہ حضرت علیؓ کی موجودگی میں کسی مؤذن نے

اس طرح صلوٰۃ پڑھا تو فرمایا کہ اس بدعتی کو مسجد سے باہر نکال دو۔

**وروى أن علياً رضى الله عنه رأى مؤذ نا يثوب في العشاء ، فقال: أخرجوا هذا المبتدع من المسجد الخ.** (عنايه مع فتح القدير ، كتاب الصلاة ، باب الاذان زكريا ١/ ٢٥٠، دارالفكر ١/ ٢٤٥، كوئٹه ١/ ٢١٤، المبسوط للسرخسى، دار الكتب العلمية بيروت ١/ ١٣٠، البنايه ، اشرفيه ديو بند٢/ ١٠٠)

نیز ایک مسجد میں اذان ہوگئی تھی اور بعد میں مؤذن مذکورہ طریقہ پر صلوٰۃ پڑھنے لگا تو حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے اپنے متعلقین سے فرمایا کہ اس بدعتی کے پاس سے مجھے فوراً لے جاؤ اور اس مسجد میں نماز بھی نہیں پڑھی۔

**عن مجاهد قال: دخلت مع عبد الله بن عمر مسجداً قد أذن فيه و نحن نريد أن نصلى فيه فثوّب المؤ ذن فخرج عبد الله بن عمر من المسجد وقال اخرج بنا من هذا المبتدع ولم يصل فيه الخ**. (ترمذى شريف ، كتاب الصلاة ، باب المؤذن ، باب ما جاء فى التثويب فى الفجر، النخسة الهنديه ١/ ٥٠، دارالسلام رقم: ١٩٨، مصنف عبد الرزاق ، المجلس العلمي ١/ ٤٧٥، رقم: ١٨٣٢) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۰؍ربیع الاول ۱۴۱۶ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/ ۴۳۸۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
۱۰/ ۳/ ۱۴۱۶ھ

## حضرت حاجی امداد اللہ و دیگر بزرگوں کے اقوال سے قیام پر استدلال

**سوال** [۵۲۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عام طور پر میلاد شریف اور فاتحہ کرنے والوں کو (بدعتی) اور بعضے غلو کر کے مشرک تک کہہ دیتے ہیں ان کو بدعتی یا مشرک کہنا حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ ، حضرت مولانا

فضل گنج مرادآبادیؒ، حضرت مولانا شاہ محمد آفاق مجددیؒ، حضرت مولانا شاہ عبد العزیز محدث دہلویؒ، حضرت مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، حضرت مولانا شاہ اسحٰق محدث دہلویؒ، حضرت مولانا شاہ غلام علی مجددیؒ، حضرت مولانا شاہ عبد الغنی مجددیؒ، حضرت شاہ عبد القادر محدث دہلویؒ، قاضی عیاضؒ ومصنف جلالین، وشامی اور علامہ ابن حجر عسقلانیؒ، مصنف فتح الباری شرح صحیح البخاری پر صادق آئے گا یا نہیں دراں حالیکہ کتابوں سے ثابت ہے کہ یہ حضرات بھی فاتحہ ومیلاد کرتے تھے۔

**المستفتي:** عبد الرحمان موسیٰ، کیراف گوئل جنرل اسٹور، لکھنؤ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** حضرت حاجی امداد اللہ صاحب قدس سرہٗ کا عمل بہت سی شرائط کے ساتھ مشروط ہے چناں چہ حضرت حاجی صاحب قدس سرہٗ نے خود اپنے رسالہ فیصلہ ہفت مسئلہ میں یہ بات واضح کردی ہے کہ اس میں کسی غیر لازم چیز کو لازم نہ کیا جائے اور نہ کرنے والوں پر کوئی ملامت بھی نہ ہو حضرت حاجی صاحبؒ کی عبارت یوں ہے!

تارکین قیام پر ملامت کرتے ہیں تو وہ ہر چند یہ ملامت بے جا ہے، کیونکہ قیام شرعاً واجب نہیں ہے پھر ملامت کیوں، بلکہ اس ملامت سے شبہ اصرار کا ہوتا ہے لہذا حاجی صاحب قدس سرہٗ کے عمل سے مروجہ قیام پر استدلال غلط ہے باقی جن ۱۲/ علماء کرام ''جو اپنے وقت کے جبل العلم تھے'' کے حوالہ سے جو آپ نے میلاد وفاتحہ کی نسبت ان کی طرف کی ہے ان کی کس کتاب میں مع باب نمبر اور صفحہ کے حوالہ پیش فرمائیں ان حوالوں کے دیکھنے کے بعد غور کرکے جواب دیا جاسکتا ہے کہ میلاد وفاتحہ کس قسم کے کرتے تھے۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/ ربیع الاول ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۳/ ۵۶۶)

## کھڑے ہوکر صلاۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۲۶]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام پڑھنا کیسا ہے؟ اور صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا صحیح طریقہ کیا ہے؟ از راہ کرم شریعت کی روشنی میں تفصیلی جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتي: محمد علی دیر پورتھان، دلپت پور چھپرہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: جس طرح ذکر اللہ، تلاوت قرآن کھڑے ہوکر بیٹھ کر، لیٹ کر ہر طرح جائز ہے اسی طرح درود شریف بھی ہر طرح پڑھنا جائز ہے، لیکن اگر کوئی کھڑے ہوکر پڑھنے کو ضروری ولازمی اور اس کے برخلاف کو خلاف ادب سمجھے تو یہ التزام مالا یلزم کی فہرست میں داخل ہوکر بدعت سیئہ، قبیحہ اور ناجائز ہوجائیگا۔ (مستفاد: جواہر الفقہ قدیم ۱/ ۲۱۷، جدید زکریا ۱/ ۵۱۷، مطبع تفسیر القرآن دیوبند، احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۳)

**فكم من مباح يصير بالالتزام من غير لزوم والتخصيص من غير مخصص مكروها.** (مجموعه رسائل اللكهنوى، سباحة الفكر فى الجهر بالذكر ۳/ ۳٤، بحواله محموديه ڈابهيل ۱/ ۱۱/ ۲۰۳)

اور بسا اوقات کھڑے ہوکر پڑھنے میں کفر تک کا بھی خطرہ ہوجاتا ہے، جبکہ کھڑے ہونے میں یہ یقین کرتا ہوکہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی غیب سے ہم کو دیکھ رہے ہیں اور یہاں سے ہماری باتوں کو سن رہے ہیں اور ہماری مجلسوں میں حاضر ہیں یہ صرف اللہ کی صفت ہے اس لئے کھڑے ہوکر پڑھنے میں سخت ترین خطرات ہیں۔

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب كسائر أذكاره صلى الله عليه وسلم والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً**

**الخ.** (امدادالفتاویٰ، زکریا۶/ ۳۲۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ:شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۴؍ربیع الاول ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۵/ ۶۵۲۸)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
۱۴۲۱/۳/۴ھ

## مسجد میں بریلوی کے طریقہ پر کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام اور دیگر منکرات

**سوال** [۵۲۷]: کیا فرماتے ہیں علماءکرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید کے گاوں میں ایک مسجد ہے، اس مسجد میں کچھ لوگ مہینہ میں ایک دفعہ جمع ہوتے ہیں اور حلقۂ ذکر کی مجلس قائم کرتے ہیں، ذکر اس طرح سے ہوتا ہے جس طرح بریلوی لوگ بلند آواز سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام پڑھتے ہیں مثلاً یا نبی سلام علیک، یارسول سلام علیک وغیرہ مزید اس میں زید بنگالی زبان میں ترنم کے ساتھ دیگر الفاظ ذکر کا ورد کرتے ہیں، اور مجلس کے اختتام پر حلقۂ ذکر کے تمام افراد کھڑے ہوکر حضور ﷺ پر درود وسلام پڑھتے ہیں اور مجلس کے بالکل ختم ہونے پر کچھ ناشتہ وغیرہ کا انتظام بھی ہوتا ہے، نیز مذکورہ ذکر کے لئے مسجد کا سامان استعمال کرتے ہیں مثلاً مسجد کا لاؤڈ اسپیکر وغیرہ کیا اس طرح ذکر کرنا جائز ہے، دلائل سے وضاحت فرمائیں

المستفتي: عبدالصمد، کلکتوی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: مجلس ذکر فی نفسہٖ باعث خیر وبرکت ہے، لیکن اس میں ان تمام لوازمات کا اہتمام کرنا جو سوالنامہ میں درج ہیں نا جائز ہے، نیز ذکر کے لئے یا درود شریف کے لئے درمیان مجلس کھڑے ہو جانا یہ بھی ناجائز وبدعت ہے، اس لئے سوال نامہ میں ذکر کردہ ذکر کی صورتیں شرعاً ناجائز ہیں۔

**وفي الملتقىٰ وعن النبى صلى الله عليه وسلم أنه كره رفع الصوت عند قراء ة القرآن والجنازة والزحف والتذكير –إلى– زاد فى الجوهرة ومايفعله**

**متصوفة زماننا حرام لايجوز القصد والجلوس إليه ومن قبلهم لم يفعل كذلک.** (شامي، كتاب الخطر والإباحة، باب الاستبراء وغيره زكريا ٩/ ٥٠٣، كراچی ٦/ ٣٤٩)

**وقد صح عن ابن مسعودؓ أنه سمع قوماً اجتمعوا في مسجد يهللون ويصلون عليه عليه الصلوٰة والسلام جهراً فراح إليهم فقال: ماعهدنا ذلک على عهده عليه السلام وما أراكم إلا مبتدعين فما زال يذكر ذلک حتى أخرجهم عن المسجد.** (فتاویٰ بزازيه، كتاب الاستحسان، زكريا جديد ٣/ ٢١٦، وعلى هامش الهنديه ٦/ ٣٧٨)

**والقيام عند ذكر ولادته الشريفة حاشا لله ان يكون كفرًا.** (امداد الفتاوى، زكريا ٦/ ٢٧ ٣)

لہٰذا اگر ذکر ہی کرنا ہے تو کسی متبع شریعت صاحبِ نسبت عالم دین کے مشورہ اور اسکی ماتحتی میں رہ کر سلسلہ جاری کریں۔ فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۷/ رجب ۱۴۲۰ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۴/ ۶۲۶۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۷/ ۷/ ۱۴۲۰ھ

## مروجہ صلوٰۃ وسلام

**سوال [۵۲۸]:** کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ عید کے دن عید کی نماز سے قبل اذان پڑھنا یا صلوٰۃ پڑھنا یا پنج وقتہ نماز میں صلوٰۃ پڑھنا یعنی الصلوٰۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ، الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ، الصلوٰۃ والسلام علیک یا نبی اللہ، کیسا ہے؟ مع دلائل کے جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتي: محمد ناظم، لال باغ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** یہ طریقہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ اور ائمۂ

عظام میں نہیں تھا، بعد میں اس کی ایجاد ہوئی ہے، اور اہل بدعت نے اس کو ایک طریقۂ دائمہ بنالیا ہے، صحابہ نے اس کا انکار کیا ہے اس لئے اس کا ترک ہی اولیٰ رہے گا۔

(مستفاد: کفایت المفتی، قدیم ۳/ ۱۶، جدید زکریا مطول ۲/ ۱۹۹، احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۹)

**عن مجاهد قال: دخلت مع عبد الله بن عمر مسجداً وقد أذن فيه ونحن نريد أن نصلي فيه فثوّب المؤذن فخرج عبد الله بن عمر من المسجد وقال اخرج بنا من عند هذا المبتدع ولم يصل فيه الخ.** (ترمذی شريف، كتاب الصلاة، باب المؤذن، باب ماجاء في التثويب في الفجر، النسخة الهنديه ۱/ ۵۰، دارالسلام رقم: ۱۹۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/ رجب ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۴/ ۸۱۳)

## صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا صحیح طریقہ

**سوال** [۵۲۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام پڑھنا کیسا ہے اور صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا صحیح طریقہ کیا ہے؟

**المستفتي:** محمد عبد اللہ قاسمی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** فی نفسہ صلوٰۃ وسلام اور آقائے نامدار علیہ الصلوۃ والسلام کا ذکر اور درود شریف پڑھنا باعث خیر و برکت اور باعث اجر وثواب ہے، لیکن مروجہ طریقہ پر صلوٰۃ وسلام ایک ساتھ کھڑے ہوکر بلند آواز سے پڑھنا من گھڑت اور بدعت ہے، شریعت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم میں ان قیود وتخصیصات کا کوئی ثبوت نہ صحابہ سے ہے اور نہ مجتہدین عظامؒ سے، بلکہ جس حالت میں چاہیں درود وسلام پڑھ سکتے ہیں حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ نے اس طرح صلوٰۃ وسلام پڑھنے کو بدعت قرار دیا ہے۔

(مستفاد احسن الفتاویٰ ۱/۳۶۳)

**وقد صح عن ابن مسعود أنه سمع قوماً اجتمعوا فی مسجد یهللون ویصلون علیه علیه الصلاة والسلام جهراً، فراح إلیهم فقال: ما عهدنا ذلک علی عهده علیه الصلوٰة والسلام وما أراکم إلامبتدعین فمازال یذکر ذلک حتی أخرجهم عن المسجد.** (بزازیہ، کتاب الاستحسان، زکریا جدید ۳/۲۱۶، وعلی هامش الهندیه ۶/۳۷۸)

**لم یکن من دأب الصحابة رضی الله عنهم القیام عند السلام علی النبی صلی الله علیه وسلم مطلقاً لا فی وقت زیارة القبور ولا في غیره.**

(فتاویٰ هیئة کبار العلماء ۱/۱۲۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/ جمادی الثانیہ ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۵/ ۶۷۵۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۲/ ۶/ ۱۴۲۱ھ

## مجلس میں کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۶۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ مسلمانوں میں کچھ لوگ ایسے ہیں کہ مجلس میں کھڑے ہوکر درود پڑھتے ہیں اور یوں کہتے ہیں "**یا نبی سلام علیک یارسول سلام علیک**" اور دوسرے طریقہ یہ ہے کہ درود کے ساتھ اپنی زبان کے نعتیہ اشعار ملاتے ہیں مثلاً یوں کہتے ہیں، عرب ہمارا مدینہ ہمارا اور ہمارا شاندار دیش جس کے وسیلہ ہم پیدا ہوئے، وہ ہمارا نبی شیش (یعنی خاتم النبی) تو برائے کرم حدیث وقرآن کی روشنی میں جواب عنایت فرمائیں۔

المستفتي: مصطفیٰ احمد، تری پورہ

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: سوال نامہ میں درود شریف کے نام سے جو

الفاظ لکھے گئے ہیں وہ الفاظ کسی بھی حدیث سے ثابت نہیں ہیں، یعنی "یا نبی سلام علیک" قرآن، وحدیث، فقہ، سیرت رسول اللہ میں سے کسی سے بھی ثابت نہیں ہے، اور نہ ہی یہ الفاظ عربی زبان کے اصول کے اعتبار سے صحیح ہیں، نیز ذکر ولادت شریفہ اور صحیح درود وسلام کا پڑھنا باعث خیر وبرکت اور باعث اجروثواب ہے، لیکن بوقت درود وسلام اور بوقت ذکر ولادت شریفہ کھڑے ہو جانا خلفائے راشدین، صحابۂ کرام، سلف صالحین اور ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں ہے اور نہ ہی یہ عمل جائز ہے اس سے احتیاط لازم ہے، بلکہ بغیر کھڑے ہوئے صحیح درودوسلام اور ذکر ولادت شریفہ باعث اجروثواب ہے اور نعتیہ اشعار پڑھنا مذکورہ لوازمات کے بغیر جائز اور درست ہے جیسا کہ دینی جلسہ وغیرہ میں پڑھا جاتا ہے، اس میں کوئی حرج نہیں۔ (مستفاد: امدادالفتاویٰ، زکریا ۶/ ۳۲۷، کفایت المفتی قدیم ۱/ ۱۹۲، جدید زکریا مطول ۱/ ۱۹۳- ۱۹۴، عزیز الفتاویٰ / ۸۷/ ۱۰۵، فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱۲/ ۱۸۲، ۱۲/ ۲۰۲، ۱۵/ ۴۲۵، ۱۵/ ۴۱۴، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۲۰، فتاویٰ رحیمیہ قدیم ۲/ ۳۴۵، جدید ۲/ ۷۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱؍ ربیع الاول ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۶/ ۷۵۶۰)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
۱۱؍۳؍۱۴۲۳ھ

## سلام مسجد میں پڑھیں یا درگاہ شریف پر

**سوال** [۵۳۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بعض مسجدوں میں نماز جمعہ کے بعد سلام پڑھا جاتا ہے تو سلام کا پڑھنا مسجد میں درست ہے یا پھر درگاہ شریف میں پڑھیں؟

المستفتي: عبدالسلام، اندھیری ویسٹ، بمبئی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نماز جمعہ کے بعد التزام کے ساتھ زور سے سلام پڑھنا نہ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور نہ صحابہ کرام، تابعین عظام اور ائمہ مجتہدین سے ثابت ہے اگر اس طریقہ سے سلام پڑھنا روا ہوتا تو مذکورہ برگزیدہ شخصیتیں سب سے پہلے اسے اختیار کرتیں اور جمعہ کے بعد سلام پڑھتیں، لہٰذا اجتماع اور التزام کے ساتھ جمعہ کے بعد مروجہ سلام پڑھنا بدعت ہے اس سے احتراز ضروری ہے۔

**من أحدث فی أمرنا هذا مالیس منة فهو رد.** (صحیح البخاری، کتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا علیٰ جور فالصلح مردود، النسخة الهندیه ۱/ ۳۷۱، رقم: ۲۶۱۹، ف: ۲۶۹۷، صحیح مسلم، کتاب الاقضیة، باب نقض الأحکام الباطلة ورد محدثات الامور، النسخة الهندیه ۲/ ۷۷، بیت الأفکار رقم: ۱۷۱۸) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۵/ جمادی الثانیہ ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۴۰۲۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۵/۵/۱۴۱۵ھ

# مروجہ صلوٰۃ وسلام، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے عالم الغیب ہونے کا عقیدہ

**سوال** [۵۳۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید جو مسجد میں امام ہے کسی نے اس سے معلوم کیا کہ اس طرح سلام پڑھنا "**یا نبی سلام علیک**" درست ہے یا نہیں، انہوں نے کہا بدعت سیئہ ہے پوچھا گیا کیسے؟ تو بتایا کہ اس میں کلام پہلے سلام بعد میں ہے اس لئے، پھر پوچھا گیا کہ اگر اس طرح پڑھ لیں السلام علیک یا نبی اس میں تو سلام پہلے ہے تو انھوں نے کہا یہ بھی بدعت سیئہ ہے، اس کے بدعت ہونے کی وجہ نہیں بتا سکے۔

دوسری بات ان امام صاحب سے یہ پوچھی کہ اذان کے بعد صلوۃ پڑھنا درست ہے یا نہیں، اسے بھی انھوں نے بدعت سیۂ قرار دیا۔

تیسری بات ان سے یہ پوچھی کہ آپ کے علماء دیوبند جو آپ کے پیشوا ہیں انہوں نے اپنی کتابوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں جو توہین و گستاخی سے بھرے الفاظ استعمال کئے ہیں جیسے اشرف علی تھانویؒ نے اپنی کتاب حفظ الایمان میں یہ لکھا ہے کہ نبی کے بعض علم غیب میں حضور کی کوئی تخصیص نہیں ہے ایسا علم غیب تو ہر جانور پاگل اور بچے کو بھی ہے، اس کے بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں، انھوں نے یہ کہا کہ ہمارے پیشوا علماء دیوبند نے جو کچھ اپنی کتابوں میں لکھا ہے صحیح اور درست لکھا ہے، سائل نے ان سے کہا کہ آپ نے یہ کیسے کہہ دیا اس کلام کو کہ یہ صحیح لکھا ہے، جبکہ اس میں کھلی ہوئی گستاخی نظر آرہی ہے، تو انہوں نے کہا کہ اس کا مطلب یہ نہیں ہے بلکہ کچھ اور ہے اسے ہم اور آپ نہیں سمجھ سکتے، اس پر سائل نے کہا کہ اگر آپ کو یا آپ کے باپ کے بارے میں کوئی یہ کہے یا یہ لکھے کہ آپ کا یا آپ کے باپ کا چہرہ جو ہے اس میں آپ کی یا آپ کے باپ کی کوئی تخصیص نہیں ہے ایسا چہرہ تو ہر جانور، پاگل، بچے، کتے، خنزیر اور بندر کا بھی ہے، آپ کے غصہ کرنے یا ناراض ہونے پر وہ کہنے لگے کہ میرا مطلب اس سے یہ نہیں ہے بلکہ کچھ اور ہے اسے آپ نہیں سمجھ سکتے تو آپ کیا جواب دیں گے، اس کا انھوں نے کوئی جواب نہیں دیا، بلکہ خاموش رہے، سائل نے ان سے توبہ کرنے کی درخواست کی اور دیگر حضرات نے بھی کہا کہ مولانا یہ بات اچھی نہیں ہے تو وہ یہ کہہ کر چلے گئے کہ میں توبہ نہیں کروں گا۔

حضرت مفتی صاحب قبلہ آپ اس بات کا جواب عنایت فرمائیں کہ مذکورہ بالا توہین آمیز گستاخانہ کلام کو جو شخص صحیح اور درست بتائے کیا وہ امامت کے قابل ہو سکتا ہے ان باتوں سے بہت سے نمازیوں نے مسجد میں آنا چھوڑ دیا ہے کہ ہم ایسے شخص کے پیچھے نماز نہیں پڑھیں گے جو سلام یا صلوٰۃ کو بدعت سیئہ بتائے، اس

بات سے محلّہ میں انتشار شدید ہے اب آپ فیصلہ فرمائیں کہ ایسے شخص پر توبہ کرنا لازم ہے یا نہیں جو نبی کے علم کو جانور، پاگل، بچے جیسا بتائے کیا قرآن وحدیث یا فقہاء کرام کی کتابوں میں اس طرح کے الفاظ یا عقیدے ملتے ہیں۔

المستفتي: صوفی محمد الیاس قادری، انیس
قادری، آفاق انصاری، رئیس، محمد احمد خان،
حاجی ابراہیم، حاجی شفیق، دولت باغ، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق**: (الف) مروجہ طریقہ پر درودوسلام پڑھنا نہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے اور نہ صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے اور نہ ہی تابعین، تبع تابعین اور بزرگان سلف صالحین سے ثابت ہے، اگر یہ عمل اللہ اور رسول کے نزدیک مستحسن ہوتا تو صحابۂ کرام وتابعین اورائمۂ دین اس کو پوری پابندی کے ساتھ کرتے حالانکہ ان کی پوری تاریخ میں ایک واقعہ بھی ایسا نہیں ملتا، تو معلوم ہوا کہ یہ مروجہ طریقہ من گھڑت ہے، اور من گھڑت چیزوں کو دین سمجھنا اور ثواب کی امید رکھنا بدعت ہے۔ (مستفاد احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۶۳، جواہر الفقہ، قدیم ۱/ ۲۱۳، جدید زکریا ۱/ ۵۱۳)

**من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد.** (ابن ماجه، كتب السنة، باب تعظيم حديث رسول الله صلى الله عليه وسلم، النسخة الهنديه ۳، دارالسلام رقم: ۱٤)

**وشر الأمور محدثاتها وكل بدعة ضلالة الحديث.** (صحيح مسلم، كتاب الجمعة، باب تخفيف الصلوٰة والخطبة، النسخة الهنديه ۱/ ۲۸٦، بيت الأفكار رقم: ۸٦۷)

**وقد صح عن ابن مسعود أنه سمع قوماً اجتمعوا في مسجد يهللون ويصلون عليه عليه الصلوٰة والسلام جهراً فراح إليهم، فقال: ماعهدنا ذلك على عهده عليه السلام وما أراكم إلا مبتدعين فمازال يذكر ذلك حتى أخرجهم عن المسجد.** (فتاویٰ بزازيه، كتاب الاستحسان،

زکریا جدید ٣/٢١٦، وعلی هامش الهندیه ٦/٣٧٨)

(ب): اسی طرح اذان کے بعد صلوٰۃ پڑھنا کہیں سے ثابت نہیں ہے یہ مروجہ طریقہ نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں تھا اور نہ صحابۂ کرام وائمۂ کرام کے زمانہ میں تھا، بلکہ بعد میں اس کی ایجاد ہوئی ہے، اور اہل بدعت نے اس کو طریقۂ دائمہ بنالیا ہے، لہٰذا ان چیزوں کا ترک ضروری ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی قدیم ٣/ ١٦، جدید زکریا مطول ٢/ ١٩٩، احسن الفتاویٰ ١/ ٣٤٧)

**وروى عن مجاهد قال: دخلت مع عبد الله بن عمر مسجداً وقد أذن فيه ونحن نريد أن نصلي فيه فثوب المؤذن فخرج عبد الله بن عمرؓ من المسجد وقال: اخرج بنا من عند هذا المبتدع ولم يصل فيه.** (ترمذی كتاب الصلوٰة ، باب ماجاء في التثويب في الفجر، النسخة الهنديه ١/ ٥٠، دارالسلام رقم: ١٩٨)

ج: سائل کو حفظ الایمان کی عبارت میں جو گستاخی نظر آ رہی ہے اس نے درحقیقت حضرت تھانویؒ کی عبارت کو صحیح طریقہ سے سمجھنے کی کوشش نہیں کی ہے، پہلے حضرت تھانویؒ کی عبارت ملاحظہ کیجئے جو بلفظہ نقل کی جارہی ہے ”مطلق غیب سے مراد اطلاقات شرعیہ میں وہی غیب ہے جس پر کوئی دلیل قائم نہ ہو اور اس کے ادراک کے لئے کوئی واسطہ اور سبیل نہ ہو اور جو علم بواسطہ ہو اس پر غیب کا اطلاق محتاج قرینہ ہے تو بلاشبہ مخلوق پر علم غیب کا اطلاق موہم شرک ہونے کی وجہ سے ممنوع و ناجائز ہوگا، پھر یہ کہ آپ کی ذات مقدسہ پر عالم الغیب کا اطلاق کیا جانا اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب تو زید وعمر بلکہ ہر صبی ومجنون بلکہ حیوانات وبہائم کے لئے بھی حاصل ہے، کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے جو دوسرے شخص سے مخفی ہے تو چاہئے کہ سب کو عالم الغیب کہا جائے پھر

اگر زید اس کا التزام کرے کہ ہاں میں سب کو عالم الغیب کہوں گا تو پھر علم غیب کو منجملہ کمالات نبویہ، شمار کیوں کیا جاتا ہے جس امر میں کسی انسان کی بھی خصوصیت نہ ہو وہ کمالات نبوت سے کب ہوسکتا ہے، اور التزام نہ کیا جاوے تو نبی اور غیر نبی میں وجہ فرق بیان کرنا ضروری ہے، اگر تمام علوم غیب مراد ہیں اس طرح کہ اس کا ایک فرد بھی خارج نہ رہے تو اس کا بطلان دلیل نقلی و عقلی سے ثابت ہے''۔ (حفظ الایمان: ۱۰، ۱۱ مکتبہ نعمانیہ دیوبند)

حضرت تھانویؒ کی عبارت کا صحیح مطلب سمجھ لیجئے حضرت تھانویؒ کی خدمت میں سوال آیا تھا کہ آقاء نامدار علیہ الصلوٰۃ والسلام کو جو علوم غیبیہ دیئے گئے ہیں ان کی وجہ سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم الغیب کہہ سکتے ہیں یا نہیں؟ تو حضرت تھانویؒ قدس سرہٗ نے اس کے جواب میں تحریر فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ''عالم الغیب'' کہنا جائز نہیں اور اس کی دو دلیلیں تحریر فرمائی ہیں: پہلی دلیل کا خلاصہ یہ ہے کہ شرعی محاورہ میں عالم الغیب صرف اسی ہستی کو کہا جاتا ہے جس کو ذاتی طور پر بلا واسطہ غیب کا علم ہو اور یہ شان صرف اللہ جل شانہ کی ہے اس لئے آقاء نامدار علیہ الصلوٰۃ والسلام کو عالم الغیب کہنا موہم شرک ہونے کی وجہ سے ناجائز ہوگا۔ اور دوسری دلیل کا خلاصہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم الغیب کہنے والا اگر اس لئے عالم الغیب کہتا ہے، کہ اس کے نزدیک رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو تمام غیوب کا تفصیلی علم ہے جیسا کہ خدا تعالیٰ کو ہے تو یہ خیال قرآن وحدیث کے خلاف ہے، اس لئے اس کی بنا پر کسی کو عالم الغیب کہنا درست نہیں ہے اور اگر تمام غیوب کی وجہ سے نہیں بلکہ بعض غیوب کے جاننے کی وجہ سے یہ شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو عالم الغیب کہتا ہے، اور سائل کا یہی نظریہ ہے کہ جس کو بھی غیب کی کچھ باتوں کا علم ہو اس کو عالم الغیب کہہ سکتے ہیں تو پھر اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا تخصیص ہے ایسا علم غیب یعنی حضور کے علوم کے علاوہ بعض مطلق غیب کا علم اور نظروں سے اوجھل باتوں کا علم تو زید عمر بلکہ ہر کس و ناکس کو حاصل ہے، کیونکہ ہر شخص کو کسی نہ کسی ایسی بات کا علم ہوتا ہے، جو دوسرے سے مخفی اور پوشیدہ ہے تو اس غلط نظریہ پر

یہ لازم آئے گا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح ہر انسان کو عالم الغیب کہا جائے، تو حضرت تھانویؒ کی عبارت میں لفظ ایسا علم غیب ......الخ کا یہ مطلب نہیں کہ جیسا علم واقع میں آقائے نامدار علیہ والصلوٰۃ والسلام کو حاصل ہے ویسا ہی علم نعوذ باللہ زید عمر وغیرہ کو بھی حاصل ہے بلکہ یہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علوم کے علاوہ بعض مطلق علم مراد ہیں مذکورہ باتوں سے معلوم ہوگیا ہوگا کہ حضرت تھانویؒ کی عبارت مذکورہ میں آقائے نامدار علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مشابہ زید عمر وغیرہ کو نہیں کہا گیا ہے۔

(مستفاد: محاضرہ:٦/ ٣٩، بسط البنان مع حفظ الایمان:١٤و١٥)

بفضلہ تعالیٰ علماء دیوبند کا مسلک صحیح، قرآن وحدیث شریف آقائے نامدار کے قول وفعل اور منشا کے عین مطابق ہے اکابر دیوبند نے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان میں کبھی کسی قسم کے کوئی گستاخانہ کلمات قطعاً استعمال نہیں کئے ہیں، لہٰذا امام صاحب کی بات مذکورہ چیزوں کے بارے میں صحیح ہے اور اس کی امامت بلاکراہت درست ہے۔

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۶/رجب ۱۴۲۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۵/ ٦٨٣٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۶/ ۷/ ۱۴۲۱ھ

## اذان یا نماز کے بعد یا رسول اللہ پڑھنا

**سوال** [۵۳۴۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ مسجد میں اذان اور نماز کے بعد یا رسول اللہ پڑھنا کیسا ہے؟ تشفی بخش جواب تحریر فرمائیں؟

**المستفتي**: حاجی محمد چھوٹے، مانپور ثابت، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نماز کے وقت اعلان کے لئے شریعت میں اذان کو مشروع کیا گیا ہے اور اذان کے بعد یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وغیرہ کے ذریعہ دوبارہ

اعلان کرنا حدیث وفقہ سے ثابت نہیں ہے حضرت عبداللہ بن عمرؓ ایک مسجد میں تشریف فرما تھے مؤذن نے اذان دینے کے بعد جماعت کھڑی ہونے سے کچھ دیر پہلے دوبارہ اس طرح کے الفاظ سے اعلان کیا تو حضرت عبداللہ بن عمرؓ نے اپنے خادم سے کہا اٹھو یہاں سے ہم اس بدعتی کے پاس سے نکل جاتے ہیں، چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ اپنے خادم کو لے کر وہاں سے اس مسجد سے نکل گئے۔

**عن مجاهد قال: كنت مع ابن عمر فثوب رجل في الظهر أو العصر فقال اخرج بنا فإن هذه بدعة.** (ابوداؤد شريف، كتاب الصلوٰة، باب في التثويب، النسخة الهنديه ۱/ ۷۹، دار السلام رقم: ۵۳۸، السنن الكبرىٰ، باب كراهية التثويب في غير أذان الصبح قديم ۱/ ۴۲۴، دارالفكر جديد ۲/ ۱۹۶، رقم: ۲۰۳۰، المعجم الكبير للطبراني، داراحياء التراث العربي ۱۲/ ۴۰۲، رقم: ۱۳۴۸۶)

**عن ابن عمر أنه سمع مؤذنا يثوب في غير الفجر وهو في المسجد فقال لصاحبه قم حتى نخرج من عند هذا المبتدع.** (فتح القدير، كتاب الصلوٰة، باب الأذان، زكريا ۱/ ۲۵۰، دارالفكر ۱/ ۲۴۵، كوئٹه ۱/ ۲۱۴، كفايه، زكريا ۱/ ۲۵۰، دارالفكر ۱/ ۲۴۵، كوئٹه ۱/ ۲۱۴، البنايه اشرفيه ديوبند ۲/ ۱۰۰)

اور نماز کے بعد بھی یارسول اللہ پڑھنا قرآن وحدیث اور فقہ سے ثابت نہیں ہے۔

**عن عائشةؓ قالت: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو ردّ.** (صحيح مسلم، كتاب الاقضية، باب نقض الاحكام الباطلة ورد محدثات الأمور، النسخة الهنديه ۲/ ۷۷، بيت الأفكار رقم: ۱۷۱۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸ ررمضان ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۱۱۳۳۶)

## فجر کی نماز اور اذان کے بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۳۴]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ

(۱) فجر کی نماز کے بعد سلام پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟
(۲) اذان کے بعد جو صلوٰۃ پڑھتے ہیں یہ جائز ہے یا نہیں؟

المستفتي: فرقان احمد، دلپت پور،
رامپور روڈ، ضلع: مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** (۱-۲) حضرت سید الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت بارگاہ میں درود وسلام پیش کرنا ہر وقت جائز ہے چاہے فجر کی نماز کے بعد ہو یا اذان کے بعد ہو، صبح کے ٹائم ہو، دوپہر کے ٹائم ہو، شام کے ٹائم ہو یا رات کا وقت ہو چوبیس گھنٹہ جب بھی موقع ہو جائز اور درست ہے، لیکن اس کے لئے باقاعدہ جمع کرنا یا اجتماعی شکل پیدا کرنا حضرت سید الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام، خلفاء راشدین اور جمہور صحابہ اور تابعین اور ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں، نیز درود وسلام بیٹھنے کی حالت میں بھی پیش کیا جا سکتا ہے اور درود وسلام کے لئے سب لوگوں کا کھڑے ہو جانا حضرت سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم خلفاء راشدین، صحابہ، تابعین اور ائمۂ مجتہدین میں سے کسی سے ثابت نہیں، لہٰذا اگر بیٹھنے کی حالت میں ہیں تو بیٹھے بیٹھے درود پڑھ سکتے ہیں اور سلام بھی پڑھ سکتے ہیں، اور مروجہ میلاد جو کھڑے ہو کر درود وسلام کے نام سے پڑھتے ہیں یہ شریعت سے ثابت نہیں ہے۔

**الإصرار على المندوب – يبلغه إلى حد الكراهة.** (سعايه ٢/٢٦٥، بحواله محموديه مطبوعه ڈھابيل ٣/١٠٨)

**عن أنس بن مالك رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: من صلّى عليّ صلاة واحدة صلى الله عليه عشر صلوات، وحطت عنه عشر خطيئات، ورفعت له عشر درجات.** (نسائی شریف، کتاب الصلوٰۃ

، باب الفضل فی الصلوٰة علی النبی ﷺ، النسخة الهندیه ۱/۱۴۵، دارالسلام رقم: ۱۲۹۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۳؍رجب ۱۴۳۱ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۹/ ۱۰۱۱۵)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۳؍رجب ۱۴۳۱ھ

## اجتماعی طور پر درود پڑھنے کا حکم

**سوال** [۵۳۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اگر چند آدمی بیٹھ کر آواز بلند ایک ہی ساتھ اس درود شریف کا نذرانہ سید الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں پیش کریں تو کیسا ہے؟ ایسا کرنا جائز ہے یا نہیں اور وہ درود پاک یہ ہے "**اللهم صلى على سيدنا مولانا محمد وعلى أل سيدنا مولانا محمد**"، حالانکہ علماء کرام کو دینی جلسہ میں اس طریقہ سے درود پاک پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔

المستفتي: محمد جمال الدین

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: درود پاک کا انفرادی طور پر ہر مسلمان کی زندگی میں وظیفہ کے طور پر معمول رہنا مطلوب شرعی ہے اور کثرت کے ساتھ درود پاک کا نذرانہ بارگاہ رسالت میں پیش کرتے رہنا خوش نصیبی کی بات ہے، لیکن چند آدمیوں کا ایک ساتھ بیٹھ کر زور زور سے دورد پاک پڑھنے کا سلسلہ شروع کرنا موجب بدعت ہو سکتا ہے، البتہ دینی جلسوں اور اجتماعات میں چونکہ بار بار آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آتا رہتا ہے تو ایسا ہوسکتا ہے کہ مجمع میں سے بہت سے لوگ غفلت میں نام مبارک سننے کے بعد درود پاک کا نذرانہ ایک بار بھی پیش نہ کریں حالانکہ ایک مجلس میں بار بار نام مبارک آئے تو کم از کم ایک مرتبہ درود پاک کا پڑھنا واجب ہے اس لئے اجتماعات اور جلسوں کے درمیان خطیب درمیان میں لوگوں کو درود پاک پیش کرنے کی طرف توجہ دلائے اور خود بھی ایک دفعہ زور سے پڑھ کر سنائے تاکہ سب

لوگ کم از کم ایک مرتبہ پڑھ ہی لیں تو ایسا کرنے میں کوئی قباحت نہیں ہے بلکہ مستحسن ہے لیکن اس سے یہ مطلب ہرگز نہ نکالا جائے کہ درود پاک کا وظیفہ متعدد افراد کا ایک ساتھ بیٹھ کر زور زور سے پڑھنا بھی مستحسن ہوگا۔

**وهي فرض مرة واحدة اتفاقا في العمر -إلى- واختلف الطحاوي والكرخي في وجوبها على السامع والذاكر كلما ذكر صلى الله عليه وسلم والمختار عند الطحاوي تكراره أي الوجوب كلما ذكر ولو اتحد المجلس في الأصح (تحته في الشامية) لكن صحح في الكافي وجوب الصلاة مرة في كل مجلس (وقول الحصكفي) والمذهب استحبابه أي التكرار وعليه الفتوىٰ.** (درمختار مع الشامی، کتاب الصلوٰۃ، باب صفة الصلوٰۃ زکریا ۲/ ۲۲۵-۲۲۹، کراچی ۱/ ۵۱۵-۵۱۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۸/۱/۱۴۲۶ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۷/۸۶۶۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۸/۱/۱۴۲۶ھ

## نئے مکان میں قیام سے پہلے میلاد کرانا

**سوال** [۵۳۶۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید کے پاس نیا مکان ہے اور زید اس مکان میں بیوی بچوں کے ساتھ رہنے سے قبل میلاد کرانا ضروری سمجھتا ہے یا اس ارادے سے میلاد کراتا ہے کہ میرا گھر شیطانی وساوس اور اس کی غلط حرکتوں سے پاک وصاف ہو جائے، اور اس کی حرکتوں سے مامون ہو جاؤں اور میلاد سے گھر میں برکت ہو جائے، اور اس میلاد کے نہ کرنے پر لوگوں کا یہ عقیدہ بن گیا ہے کہ بعد میں چل کر اور خاص کر اس گھر والے کو جو نیا مکان بنا کر رہتا ہے اور میلاد نہیں کرتا ہے شیطان چین سے نہیں رہنے دے گا اس لئے اکثر لوگ اسی خیال

سے میلاد کرتے ہیں۔

المستفتي: مطیع الرحمٰن، بھاگلپوری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نفس ذکر ولادت فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم مندوب ومستحسن ہے لیکن مروجہ مجلس مولود جس میں قیام اور دیگر غیر شرعی افعال کا التزام کیا جاتا ہے بدعت اور قابل ترک ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ رشیدیہ/۱۲۱، جدید مبوب/۹۴، فتاویٰ رحیمیہ ۲/۲۸۲، جدید زکریا ۲/۷۴)

**عن عائشة رضی الله عنها قالت: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم: من صنع أمراً من غیر أمرنا فهو مردود.** (مسند احمد بن حنبل ٦/٧٣، رقم: ٢٤٩٥٤)

ہاں اگر صرف حصول برکت اور لوگوں کے فائدے کی غرض سے نئے مکان کے افتتاح یا دیگر مواقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت شریفہ یا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات اور ارشادات سنائے جائیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ (مستفاد: فتاویٰ رشیدیہ قدیم/۱۲۸، جدید مبوب/۱۰۱)

**والاحتفال بذکر الولادة الشریفة إن کان خالیا من البدعات المروجة فهو جائز، بل مندوب کسائر أذکاره صلی الله علیه وسلم والقیام عند ذکر ولادته الشریفة حاشا لله أن یکون کفراً الخ.** (امدادالفتاوی، زکریا ٦/ ٣٢٧) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۲؍ذی قعدہ ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/۵۰۳۱)

## ماہِ شعبان میں مروج میلاد کا حکم

**سوال** [۵۳۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ شعبان المعظم کے مہینہ میں لوگ میلاد کرتے ہیں جس میں مردوں اور عورتوں کی الگ

الگ مجلس ہوتی ہے نعتیہ پروگرام بھی کرتے ہیں اس میں میلا د کی کتاب بھی پڑھ کر سناتے ہیں یا کوئی صاحب تقریر کرتے ہیں ایسی مجلس میں شرکت کرنا جائز ہے یانہیں؟

المستفتي: محمد زبیر عالم، پیرغیب، مرادآباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: میلا د کی مجلس میں طرح طرح کی بدعات شامل ہوگئی ہیں مثلاً: بے اصل روایتیں بیان کرنا، واہی تباہی نعتیہ اشعار گانا اور مجلس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کا عقیدہ رکھنا یہ سب بدعات کی باتیں ہیں مردوں عورتوں میں سے کسی کے لئے بھی ایسی بدعات کی مجلسوں میں شرکت کرنا قطعاً جائز نہیں، اوراگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا اظہار مقصود ہوتو سادگی اور وقار کے ساتھ بدعات سے بچتے ہوئے معتبر علماء کرام سے سیرت مقدسہ پر بیانات کروالئے جائیں۔ (مستفاد: احیاء العلوم ۱/۱۲۴، امداد الفتاویٰ زکریا ۶/ ۳۲۷)

**والاحتفال بذكر الولادة الشريفة إن كان خاليا من البدعات المروجة فهو جائز...... والقيام عند ولادته الشريفة حاشا لله أن يكون كفراً.** (امدادالفتاویٰ، زکریا ۶/۳۲۷)

**المولد الذي شاع في هذا العصر وأحدثه صوفي في عهد سلطان اربل سنہ ۶۰۰ھ ولم يكن له أصل من الشريعة الغراء.** (العرف الشذی ، باب ماجاء فی التكبير فی العيدين ۱/ ۲۳۱، وعلى هامش الترمذي، النسخة الهنديه ۱/ ۱۱۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیراحمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲؍شعبان ۱۴۲۲ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۶/ ۷۳۴۳)

# (۷) باب: نماز سے قبل صلوٰۃ وسلام کا رواج

## اذانِ پنجگانہ کے بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۳۸]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جو صلوٰۃ بعد اذان بلفظ "الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ الخ" پڑھی جاتی ہے مخالف کہتا ہے، کہ یہ فعل قرآن شریف اور حدیث شریف کے باہر ہے اور شعائر اسلام کے خلاف ہے، یا کوئی مجھے بتائے کہ فرض ہے یا سنت ہے یا مستحب؟ اور اس فعل سے اذان کی اہمیت گھٹ جاتی ہے۔ تسلی بخش جواب سے نوازیں، ممنون ہوں گا؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: یہ طریقہ قرآن وحدیث سے ثابت نہیں ہے اور نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم وصحابہؓ اور ائمہ عظام کے زمانہ میں تھا، بعد میں اس کی ایجاد ہوئی ہے اور اہل بدعت نے اس کو طریقۂ دائمہ بنالیا ہے، صحابہ نے اس کا انکار کیا ہے اس لئے اس کا ترک ہی احوط اور اولیٰ ہوگا۔ (مستفاد کفایت المفتی قدیم ۳/ ۱۶، جدید زکریا مطول ۲/ ۱۹۹، احسن الفتاویٰ ۱/ ۳۳۷، ۱/ ۳۶۹)

**وقد صح عن ابن مسعود أنه سمع قوما اجتمعوا في مسجد يهللون ويصلون عليه عليه الصلوة والسلام جهراً فراح إليهم فقال: ما عهدنا ذلك على عهده عليه السلام وما أراكم إلا مبتدعين فما زال يذكر ذلك حتى أخرجهم عن المسجد.** (فتاویٰ بزازیہ، کتاب الاستحسان، زکریا جدید ۳/ ۲۱۶، وعلی هامش الهندیه ۶/ ۳۷۸) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ رجب ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۴/ ۸۱۶)

## نماز سے قبل صلوٰۃ پڑھنا

**سوال** [۵۳۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ نماز سے قبل صلوٰۃ پڑھنا شرعاً کیسا ہے؟

**المستفتی:** محمد خورشید، کرولہ مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نماز سے قبل صلوٰۃ پڑھنا کسی حدیث سے ثابت نہیں، بلکہ یہ بدعت ہے۔ چنانچہ حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو یہ بات معلوم ہوئی تو آپ مسجد میں تشریف لے گئے اور آپ نے لوگوں کو یہ عمل کرتے ہوئے پایا، جس پر آپ نے فرمایا: کہ یہ عمل ہم نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں نہیں پایا لہذا میں تم لوگوں کو بدعتی سمجھتا ہوں عبارت ملاحظہ فرمایا:

**وقد صح أنه قيل لابن مسعود رضي الله عنه: إن قوماً اجتمعوا في مسجد يهللون ويصلون على النبي صلى الله عليه وسلم ويرفعون أصواتهم فذهب إليهم ابن مسعود قال: ما عهدنا هذا على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وما أراكم إلا مبتدعين.** (الفتاویٰ التاتارخانیہ، کتاب الکراهية، باب الفصل الرابع، رفع الصوت عند قراءة القرآن وعند الجنائز والذكر، زكريا ۱۸/۵۷، رقم: ۲۸۰۲۲) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۰ ربیع الثانی ۱۴۱۶ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۲/۴۴۲۰)

## اذان کے بعد مروجہ صلوٰۃ وسلام کا شرعی حکم

**سوال** [۵۴۰]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان کے بعد مروجہ صلوٰۃ جائز ہے یا نہیں؟ قرآن وحدیث اور بزرگان دین کے اقوال کی روشنی

میں جواب دیجئے۔

المستفتی: (مولانا حکیم) ایمن مدنی، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اذان کے چند منٹ کے بعد جو صلوٰۃ پکاری جاتی ہے اس کا ثبوت نہ قرآن میں ہے اور نہ ہی حدیث میں، اور نہ ہی اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ۲۳ رسالہ دور نبوت میں کبھی اس کا رواج تھا، نہ ہی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد خلفاء راشدین نے ایسا کیا اور نہ ہی ایک لاکھ چوبیس ہزار صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں سے کسی ایک نے کیا اور نہ ہی صحابہ کے بعد تابعین کے مبارک زمانہ میں ایسا ہوا اور نہ ہی چاروں اماموں کے قول وفعل وعمل سے ایسا ثبوت ملتا ہے نہ ہی قطب الابدال شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے کیا اس لئے یہ بدعت ہے بخاری شریف میں ہے۔

**من أحدث في أمرنا هذا ماليس منه فهو رد"**. (بخاری شریف، كتاب الصلح، باب اصطلحوا على جور، النسخة الهندية ١/ ٣٧١، رقم: ٢٦١٩، ف: ٢٦٩٧، مسلم شريف، النسخة الهنديه ٢/ ٧٧، بيت الأفكار رقم: ١٧١٨)

ہر بدعت کھلی ہوئی گمراہی ہے اور ہر گمراہی جہنم میں لے جانے والی ہے اس لئے ہر مسلمان کو بدعت سے بچنا چاہئے مروجہ صلوٰۃ بدعات میں سے ایک بدعت ہے جسے نہیں کرنا چاہئے اور اگر کسی مسجد میں صلوٰۃ پکاری جاتی ہے تو مسجد کے متولیوں اور ذمہ داروں کو چاہئے کہ وہ بند کرادیں ورنہ وہ بھی شریک گناہ ہوں گے اور کل بروز محشر ان سے بھی سخت محاسبہ ہوگا مروجہ طریقہ پیٹ کے مولویوں نے ایجاد کیا ہے خدا مسلمانوں کو نیک ہدایت دے۔
فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۱ر رجب ۱۴۰۹ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۴/ ۱۳۰۷)

## دوران اذان واقامت صلوٰۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۴۱]: کیافرماتے ہیں علماءکرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان کے بعد نماز سے پہلے مسجدوں میں صلوٰۃ کہنا کیسا ہے؟ اور جس مسجد میں صلوٰۃ نہ کہی جائے وہاں پڑھی گئی نماز درست ہوگی یا نہیں؟ اور جن مساجد میں صلوٰۃ نہ کہی جائے لوگ مسلمان ہیں یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: ۷۸۱ھ یا ۷۹۱ھ سلطان صلاح الدین کے زمانے میں اس کی ایجاد ہوئی ہے جیسا کہ فتاویٰ شامیہ میں ہے (قولہ ۷۸۱ھ)۔

**کذا فی النهر عن حسن المحاضرة للسیوطی ثم نقل عن القول البدیع للسخاوی أنه فی ۷۹۱ھ، وأن ابتداءہ کان فی أیام السلطان الناصر صلاح الدین.** (کتاب الصلوٰۃ، باب الاذان زکریا ۲/ ۵۶-۵۷، کراچی ۱/ ۳۹۰)

**إن ابتداء حدوثه فی مدة صلاح الدین بن المظفر أیوب وبأمرہ**

(حاشیة الطحطاوی علی الدر، کوئٹہ ۱/ ۱۸۶).

لیکن اس زمانے میں اہل بدعت نے اس کو لازم کرلیا ہے اور غیر لازم کو لازم سمجھنا یہ بدعت سیئہ ہے بلکہ سوال نامے سے معلوم ہورہا ہے کہ جن مساجد میں تثویب نہیں ہوتی وہاں کے مسلمانوں کے ایمان میں شک کیا جاتا ہے، اس وجہ سے اس کا ترک کرنا واجب رہے گا۔

**من أصر علیٰ أمر مندوب وجعله عزما ولم یعمل بالرخصة فقد أصاب منه الشیطان من الإضلال فکیف من أصر علیٰ بدعة أو منکر .**

(مرقاۃ ۲، باب الدعاء فی التشهد، الفصل الأول اشرفیه ۲/ ۳٤۸، امدادیه ملتان ۲/ ۳۵۳)

**الإصرار علی المندوب یبلغه إلیٰ حد الکراهة .** (سعایه ۲/ ۲٦۵، بحواله

محمودیہ ڈابھیل ۳/ ۱۰۸) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۹/ محرم الحرام ۱۴۰۷ھ
(الف: فتویٰ نمبر ۲۳/ ۴۵۵)

## اذان کے بعد جماعت سے قبل صلوٰۃ وسلام پڑھنا

**سوال** [۵۴۴۲]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کچھ لوگ اذان کے بعد جماعت سے پانچ منٹ پہلے ''**الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ، الصلوٰۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ الخ**'' باضابطہ طور پر مائک پر اعلان کر کے پڑھتے ہیں کیا شریعت میں اس کا کچھ ثبوت ملتا ہے اور یہ جائز ہے یا نہیں؟

المستفتي: محمد یاسین، محلّہ برولان، گلی نمبر ۲، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اذان کا مقصد شرکت جماعت کے واسطے منجانب شریعت ایک اعلان ہے، تاکہ اذان سن کر تمام مسلمان با جماعت نماز کے لئے تیاری کرلیں اور اذان کے بعد جماعت سے پہلے تکبیر کہی جاتی ہے جس کا مقصد حاضرین میں اس بات کا اعلان ہوتا ہے کہ اب جماعت شروع ہو رہی ہے سب لوگ صفوں میں شریک ہو کر صف سیدھی کرلیں اور اذان وا قامت کے درمیان تکبیر شروع ہونے سے ۴/۵/ منٹ پہلے ''**الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ**'' وغیرہ الفاظ کے ساتھ اعلان کرنا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، خلفائے راشدین، ائمۂ مجتہدین اور شیخ عبد القادر جیلانی وغیرہ کسی سے بھی ثابت نہیں ہے یہ اہل بدعت نے اپنی طرف سے گھڑ کر سلسلہ جاری کیا ہے، اس لئے یہ اعلان قابل ترک ہے۔ ایک مرتبہ حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اذان کے بعد ایک مسجد میں نماز پڑھنے کے ارادے سے داخل ہوئے تو اس مسجد میں اذان کے بعد اس طرح کا دوبارہ اعلان

ہونے لگا، تو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے متعلقین سے کہا مجھے اس بدعتی کے پاس سے فوراً لے چلو چنانچہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ وہاں سے واپس تشریف لے آئے اور اس مسجد میں نماز نہیں پڑھی۔

**وروي عن مجاهد قال: دخلت مع عبد الله بن عمر رضی الله عنهما مسجداً وقد أذن فيه ونحن نريد أن نصلي فيه فثوب المؤذن فخرج عبد الله بن عمر رضی الله عنهما من المسجد وقال: اخرج بنا من عند هذا المبتدع ولم يصل فيه.** (ترمذی شریف، کتاب الصلوٰة، باب ماجاء فی التثويب فی الفجر، النسخة الهندیه ١/ ٥٠، دارالسلام رقم: ١٩٨) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨/ جمادی الاولیٰ ١٤٢٥ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٣٧/ ٨٣٥٤)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری غفرلہ
١٤٢٥/٥/٩ھ

## اذان کے بعد صلوٰة وسلام کی شرعی حیثیت

**سوال** [۵۴۴۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ بریلوی حضرات کی مسجد میں بعد اذان صلوٰة پڑھی جاتی ہے یہ جائز ہے یا نہیں؟

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانۂ مبارک میں ایسی چیز نہیں تھی اور نہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تعلیم فرمائی ہے، اس کو لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ایجاد کیا ہے صحابہ نے اس کا انکار کیا ہے۔ (مستفاد: کفایت المفتی قدیم ٣/ ١٦، جدید زکریا مطول ٢/ ١٩٩)

**وقد صح أنه قيل لابن مسعود رضی الله عنه: إن قوماً اجتمعوا فی مسجد يهللون ويصلون على النبی صلی الله عليه وسلم ويرفعون أصواتهم، فذهب إليهم ابن مسعود وقال: ما عهدنا هذا على عهد رسول الله صلى الله**

**علیه وسلم، وما أراکم إلا مبتدعین، فمازال یذکر ذلک حتی أخرجهم من المسجد.** (المحیط البرهاني ،کتاب الکراهیة ، الفصل الرابع، کوئٹه ٥/٤ ٣١، المجلس العلمي ٧/٣ ٥١، رقم: ٩٤٥١) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨/ ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٣/ ٢٠٣)

## اذان کے بعد صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا شرعی حکم

**سوال** [٥٤٤]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جو صلوٰۃ اذان کے بعد نماز سے پہلے پڑھی جائے اس کی کیا اہمیت ہے جس وقت نماز فجر میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی آنکھ مبارک لگ گئی تھی اس وقت کسی صحابی نے صلوٰۃ پڑھی تھی اور اس کے بعد آپ کا کیا ارشاد ہے صلوٰۃ پڑھنے کا حکم ہے یا نہیں؟ اذان کے بعد والی صلوٰۃ کے بارے میں بتائیں کہ پڑھی جائے یا نہ پڑھی جائے؟

المستفتي: ضمیر الحق، مہولیہ، قصبہ
جہانگیر آباد، سیتاپور، یوپی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق:** اذان کے بعد نماز سے قبل جو صلوٰۃ اہل بدعت کی مساجد میں پڑھی جاتی ہے وہ کسی حدیث سے ثابت نہیں اور نہ ہی حضرت امام ابوحنیفہؒ سے ثابت ہے اس کا ترک لازم ہے اور جس حدیث شریف میں حضرت سید الکونین صلی اللہ علیہ وسلم کو جگانے کا ذکر ہے اس حدیث شریف سے اہل بدعت کا مروجہ صلوٰۃ وسلام کا ثبوت نہیں ہوسکتا حدیث شریف میں یہ ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ نے فجر کی اذان کے بعد حجرۂ عائشہؓ میں آ کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو آواز دی تو گھر والوں نے فرمایا کہ اس وقت پیغمبر علیہ والصلوٰۃ والسلام سورہے ہیں تو اس پر حضرت بلالؓ نے

فرمایا: ''الصلوٰۃ خیر من النوم'' جب حضرت سید الکونین علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت بلالؓ کی زبان سے یہ الفاظ سنے تو فرمایا کہ اے بلال یہ کتنے پیارے اور بہترین الفاظ ہیں، ان کو تم اپنی فجر کی اذان کے ساتھ شامل کرلو کیونکہ یہ وقت نیند اور غفلت کا وقت ہے، ملاحظہ فرمایئے:

**لأن بلالاً قال: الصلوٰة خیر من النوم مرتین حین وجد النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم راقدا فقال علیہ الصلوٰة والسلام ما أحسن هذا یا بلال اجعله فی أذانک وخص الفجر به لأنه وقت نوم وغفلة.** (هدایه، کتاب الصلوٰة، باب الاذان، اشرفی دیوبند ۱/ ۸۷) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹/ ذی الحجہ ۱۴۲۳ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۶/ ۷۸۶۹)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصورپوری
۲۹/ ۱۲/ ۱۴۲۳ھ

# (۸) باب: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمِ مبارک پر انگوٹھا چومنا

## خطبہ کی اذان میں انگوٹھا چومنا

**سوال** [۵۴۵]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ خطبہ کی اذان میں انگوٹھا چومنا کیسا ہے؟

المستفتي: غلام ربانی، رامپور دوراہا، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: اذان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک سن کر انگوٹھا چومنے کا ثبوت کسی صحیح حدیث سے نہیں اس لئے اس کو سنت سمجھنا درست نہیں اور چونکہ آج کل اس کو ضروری سمجھتے ہیں اور نہ کرنے والوں کو برا بھلا کہتے ہیں اس لئے اس کا ترک کرنا ضروری ہے۔

**یستحب أن یقال عند سماع الأولیٰ من الشهادة: صلی اللہ علیک یارسول اللہ! وعند الثانیة منها! قرت عینی بک یارسول اللہ! ثم یقول: اللهم متعنی بالسمع والبصر بعد وضع ظفری الإبهامین علی العینین فإنه علیه السلام یکون قائداً له إلی الجنة کذا فی کنز العباد، وذکر ذلک الجراحی وأطال ثم قال ولم یصح فی المرفوع من کل هذا شیئی.** (شامی کتاب الصلوٰة، باب الاذان مطلب فی کراهة تکرار الجماعة فی المسجد زکریا۲ /٦٨، کراچی ۱/ ۳۹۸)

**من قبل عند سماعه من المؤذن کلمة الشهادة ظفری إبهامیه ومسهما علیٰ عینیه – إلیٰ– ولا یصح فی المرفوع من کل هذا شیئی.** (المقاصد الحسنة فی الاحادیث المشتهرة علی الألسنة ۱/ ٦٠٦، رقم: ۱۰۲۱، تذکرة

الموضوعات للفتنی ١/ ٣٤، موضوعات ملا علی قاریؒ: ٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٦/١/١٤٢٠ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٤/ ٥٩٩٩)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
٢٦/١/١٤٢٠ھ

## اذان میں کلمہ شہادت پر انگوٹھا چوم کر آنکھوں پر لگانا

**سوال** [٥٤٦]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کچھ لوگ اذان میں اشہد ان محمداً رسول اللہ کہتے وقت اپنے انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں پر لگاتے ہیں اور یہ پڑھتے ہیں قرت عینی بک یارسول اللہ اور کچھ لوگ درود شریف پڑھتے ہیں، آپ تحریر فرمائیں ان لوگوں کا یہ فعل جائز ہے یا نہیں؟

المستفتي: ذاکر حسین، رامپور

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: حضرت علامہ ابن عابدین شامیؒ نے کنز العباد میں فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے اس عمل کو ثابت فرمانے کے بعد علامہ جراحی کے حوالہ سے یہ ثابت فرمایا ہے کہ اس موضوع سے متعلق کوئی بھی روایت صحیح سند سے ثابت نہیں ہے اس لئے اس عمل کا التزام درست نہیں اور نہ کرنے والے پر نکیر اور ملامت جائز نہیں ہوگی اور نہ ہی کرنے والوں پر شدت سے نکیر کی ضرورت ہے۔

**يستحب أن يقال عند سماع الأولىٰ من الشهادة: صلى الله عليک يارسول الله! وعند الثانية منها: قرت عيني بک يارسول الله: (إلىٰ قوله) كذا في كنز العباد قهستاني ونحوه في الفتاوىٰ الصوفية وفي كتاب الفردوس من قبل ظفري إبهاميه عند سماع أشهد أن محمد رسول الله في الأذان (إلىٰ قوله) وذكر ذلک الجراحي وأطال ثم قال: ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئي الخ.** (شامی کتاب الصلوٰۃ، باب الاذان مطلب فی کراهة تکرار الجماعة فی

المسجد زکریا۲/ ٦٨، کراچی ١/ ٣٩٨)

**من قبل عند سماعه من المؤذن کلمة الشهادة ظفری إبهامیه ومسهما علیٰ عینیه – إلیٰ– ولا یصح فی المرفوع من کل هذا شیئی.**

(المقاصد الحسنة فی الاحادیث المشتهرة علی الألسنة ١/ ٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تذکرة الموضوعات للفتنی ١/ ٣٤، موضوعات ملا علی قاریؒ: ٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۹ ربیع الاول ۱۴۱۶ھ
(الف فتویٰ نمبر۳۲/ ۴۳۷۳)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۱۴۱۶/۳/۹ھ

# اذان واقامت میں ’’محمد رسول اللہ‘‘ پر انگوٹھا چومنا

**سوال** [۵۴۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان اوراقامت میں محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر انگوٹھا چومنا کب سے رائج ہے؟ اور کیسا ہے؟

المستفتي: شہاب الدین، سرائے ترین، سنبھل

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق**: یہ عمل کب رائج ہوا معلوم نہیں، لیکن علامہ شامیؒ نے اذان میں اشہدان محمداً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر انگوٹھے چومنے کے عمل کو کنز العباد، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے ذکر کرنے کے بعد علامہ جراحی کے حوالہ سے یہ ثابت فرمایا ہے کہ اس موضوع سے کوئی بھی روایت صحیح سند سے ثابت نہیں اوراقامت میں انگوٹھے چومنا بے اصل اور بلا دلیل ہے اس کو سنت سمجھ کر بطور عبادت کرنا بدعت ہے، اس لئے اذان واقامت میں اس عمل کا التزام درست نہیں ترک لازم ہے۔ (مستفاد: امداد الفتاویٰ ۵/ ۲۵۹، فتاویٰ محمودیہ قدیم ۱/ ۱۸۶، ۱/ ۱۹۱، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۵۶، ۱۶۲، فتاویٰ دارالعلوم ۲/ ۹۰)

**کذا فی کنز العباد قهستانی ونحوه فی الفتاویٰ الصوفیة وفی کتاب الفردوس من قبل ظفری إبهامیه عند سماع أشهد أن محمداً رسول الله فی**

**الأذان (إلیٰ قوله) وذکر ذلک الجراحی وأطال ثم قال: ولم یصح في المرفوع من کل هذا شيء .** (شامی کتاب الصلوٰۃ ، باب الاذان مطلب فی کراھة تکرار الجماعة فی المسجد، زکریا ٢/٦٨، کراچی ١/٣٩٨)

**مسح العینین بباطن أنملتی السبابتین بعد تقبیلهما عند سماع أشهد أن محمداً رسول الله من المؤذن – إلیٰ – لا یصح.** (تذکرة الموضوعات للفتنی ١/٣٤، موضوعات ملاعلی قاری: ٦٤، تیسیر المقال بحواله قاموس الفقه ٢/٧٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٤/ جمادی الثانیہ ١٤١٧ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٢/ ٤٨٩٠)

# حضرت ابوبکر صدیقؓ کا حضور کا نام سن کر انگوٹھا چومنا

**سوال** [٥٤٨]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ زید اشہد ان محمدا رسول اللہ یعنی اذان و اقامت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام نامی آنے پر انگوٹھے کو چومتا ہے اور جواب میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کی روایت پیش کرتا ہے یعنی حضرت ابوبکر صدیق نے بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام سن کر اپنے انگوٹھوں کو بوسہ دیا تھا، مفصل وتسلی بخش جواب سے نوازیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللہ التوفیق:** حضرت علامہ ابن عابدین شامیؒ نے کنز العباد، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے اس عمل کو نقل فرمانے کے بعد علامہ جراحی کے حوالہ سے تمام روایات کو موضوع اور نا قابل اعتبار ثابت فرمایا ہے اس لئے ان روایات کا اعتبار کر کے اس پر عمل کرنا صحیح نہ ہوگا۔

**وذکر ذلک الجراحی وأطال ثم قال: ولم یصح في المرفوع من**

**کل هذا شيئی.** (شامی كتاب الصلوٰة ، باب الأذان مطلب في كراهة تكرار الجماعة فی المسجد كراچی ١/٣٩٨، زكريا ٢/٦٨)

**من قبل عند سماعه من المؤذن كلمة الشهادة ظفری إبهاميه ومسهما علیٰ عينيه – إلیٰ– ولا يصح فی المرفوع من كل هذا شيئی.** (المقاصد الحسنة فی الأحاديث المشتهرة علی الألسنة ١/٦٠٦، رقم: ١٠٢١، موضوعات ملا علی قاریؒ: ٦٤، تذكرة الموضوعات للفتنی ١/٣٤، تيسير المقال بحواله قاموس الفقه ٢/٧٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۹؍جمادی الثانیہ ۱۴۱۹ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۴/ ۵۸۳۵۷)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۹؍۷؍۱۴۱۹ھ

## اذان میں ’’اشہدان محمداً‘‘ پر انگوٹھا چومنا

**سوال** [۵۴۹]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان کے وقت اشہدان محمداً رسول اللہ کہنے کے وقت انگوٹھے چومنا صحیح حدیث سے ثابت ہے یا نہیں، اگر ہے تو تحریر فرمائیں۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نہ اذان واقامت میں شہادتین پر انگوٹھا چومنا ضروری ہے اور نہ قرآن کریم اور صحیح مستند حدیث سے اس کا ثبوت ہے؛ البتہ علامہ شامیؒ نے کنز العباد قہستانی، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے مستحب نقل فرمایا ہے لیکن ساتھ ساتھ خود علامہؒ نے علامہ جراحی کے حوالہ سے بیان فرمایا ہے کہ مذکورہ کتابوں کی روایات کسی حد تک بھی معتبر اور قابل اعتبار نہیں، اس لئے اہل فتاوی اور علماء محققین نے اس کے ترک ہی کو احوط وافضل کہا ہے۔ (مستفاد: فتاویٰ دار العلوم ۲/ ۱۰۷، فتاویٰ محمودیہ قدیم ۲/ ۹۹، و ۲/ ۶۵، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۵۶-۱۶۲)

**وذكر الجراحي وأطال ثم قال: ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئي الخ** (فتاویٰ شامی، باب الأذان، مطلب في كراهية تكرار الجماعة فی المسجد، زکریا ۲/ ٦٨، کراچی ۱/ ۳۹۸، کوئٹہ ۱/ ۲۹۳، مصری ۱/ ۳۷۰)

**من قبل عند سماعه من المؤذن كلمة الشهادة ظفری إبهاميه ومسهما علىٰ عينيه – إلىٰ– ولا يصح فى المرفوع من كل هذا شيئى.** (المقاصد الحسنة فی الاحاديث المشتهرة على الألسنة ١/ ٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تذكرة الموضوعات للفتنى ١/ ٣٤، موضوعات ملا علی قاریؒ: ٦٤، تيسير المقال بحواله قاموس الفقه ٢/ ٧٠) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۲۸/ ذیقعدہ ۱۴۰۸ھ
(الف فتویٰ نمبر ۲۴/ ۹۹۳)

## حضور ﷺ کا نام مبارک سن کر انگوٹھا چومنا

**سوال [۵۵۰]:** کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک سنا جائے تو درود پڑھنا بہتر ہے یا کہ انگوٹھے چومے جائیں صحیح کیا ہے؟

المستفتي: محمد خورشید، کرولہ، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق:** حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک سنتے وقت درود شریف پڑھنا واجب ہے اور جو شخص سرکار دو عالم جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک سن کر کم از کم ایک مرتبہ درود شریف نہیں پڑھے گا اس پر لعنت اور ہلاکت کی بدعاء کی گئی ہے۔

**قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: رغم أنف رجل ذكرت عنده**

**فلم يصل علي.** (سنن ترمذي، كتاب الدعوات، باب رغم أنف رجل ذكرت عنده، النسخة الهنديه ٢/ ١٩٤، دارالسلام رقم: ٣٥٤٥، مشكوٰة ١/ ٨٦)

لہٰذا نام مبارک پر درود شریف پڑھنا تو ثابت ہے مگر انگوٹھا چومنا کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں۔

**تجب في كل مجلس مرة وإن تكرر ذكره صلى الله عليه وسلم مراراً الخ.** (تفسير روح المعاني، تحت الآيه: "إن الله وملائكته يصلون على النبى، سوره الأحزاب" ٢٢/ ٨١، رقم الآية: ٥٦)

**مسح العينين بباطن أنملتى السبابتين بعد تقبيلهما عند سماع أشهد أن محمداً رسول الله من المؤذن – إلىٰ – لا يصح.** (تذكرة الموضوعات للفتنى ١/ ٣٤، تيسيرالمقال للسيوطی بحواله قاموس الفقه ٢/ ٧٠، موضوعات ملاعلى قاري ص: ٦٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٠/ ٤/ ١٤١٦ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٢/ ٤٤٢٠)

## نام مبارک پر انگوٹھا چومنے کی شرعی حیثیت

**سوال** [۵۵۱]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ دوران اذان واقامت ''اشہد ان محمداً رسول اللہ'' پر یا اس کے علاوہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام نامی اسم گرامی پر انگشت بوسی کی شرعی حیثیت کیا ہے، اور دوران اقامت ''حي علی الصلوٰۃ'' پر کھڑے ہونا کیا سنت ہے، اگر نہیں تو بعض لوگ اس پر عامل ہیں اور اگر سنت ہے تو بعض حضرات اس کے تارک ہیں، وجہ ترک کیا ہے۔

المستفتي: فرید احمد، بمبئی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اذان واقامت میں اشہدان محمداًرسول اللہ پر یا اذان وا قامت کے علاوہ کسی اورموقع پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی سن کر انگوٹھا چومنا کچھ موضوع روایات میں مذکور ہے جس کا کوئی اعتبار نہیں، لہٰذا اس پر اصرار درست نہیں اگر کوئی کرتا ہے تو اس پر سختی سے نکیر درست نہیں اور نہ کرنے والوں کو برا سمجھنا جائز نہیں اور اقامت میں حي علی الصلوٰۃ پر کھڑے ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس سے تاخیر نہ کیا جائے اس سے پہلے پہلے کھڑے ہو جانا چاہئے اس لئے کہ صحیح حدیث شریف میں حضرات صحابہ کا عمل موجود ہے کہ اقامت شروع ہونے کے ساتھ ساتھ حضرات صحابہ کھڑے ہوجاتے تھے اور صفیں درست کرلیا کرتے تھے۔

**أنہ سمع أبا ہریرۃ یقول: أقیمت الصلوٰۃ فقمنا فعدلنا الصفوف قبل أن یخرج إلینا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الخ...**

**عن أبي ہریرۃ أن الصلوٰۃ کانت تقام لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فیأخذ الناس مصافہم قبل أن یقوم النبی صلی اللہ علیہ وسلم مقامہ.** (مسلم شریف، باب متی یقوم الناس للصلاۃ ، النسخۃ الہندیہ ۱/ ۲۲۰، بیت الأفکار رقم:۶۰۵)

**والظاہر أنہ احتراز عن التأخیر لا التقدیم حتی لو قام أول الإقامۃ لا بأس.** (طحطاوی علی الدر المختار کتاب الصلوٰۃ ، باب صفۃ الصلوٰۃ، کوئٹہ ۱/ ۲۱۵)

**وذکر ذلک الجراحی وأطال ثم قال: ولم یصح فی المرفوع من کل ہذا شیئی.** (شامی کتاب الصلوٰۃ ، باب الاذان مطلب فی کراہۃ تکرار الجماعۃ في المسجد کراچی ۱/ ۳۹۸، زکریا ۲/ ۶۸)

**قال السخاوی لایصح ورواہ الشیخ احمد الرداد بسند فیہ مجاہیل مع انقطاعہ عن الخزری وکل ما یرویٰ في ہذا فلا یصح رفعہ البتۃ.** (موضوعات ملا علی قاری ، کراچی ص:۶۴، تذکرۃ الموضوعات

للفتنی ١/ ٣٤) فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٦/ جمادی الثانیہ ١٤٢٩ھ
(الف فتویٰ نمبر ٣٨/ ٩٦٢٨)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٦/٦/١٤٢٩ھ

## انگوٹھا چومنے کی حدیث موضوع ہے

**سوال** [٥٥٢]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ انگوٹھا چومنا کیسا ہے؟

المستفتي: محمد ادریس، مراد پور، جھنڈا،
شاہجہانپور، یوپی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وبالله التوفيق**: شہادتین پر انگوٹھا چومنا فتاویٰ صوفیہ کتاب الفردوس وغیرہ میں جائز لکھا ہے لیکن علامہ شامیؒ نے ان کی بات نقل کر کے علامہ جراحی کے حوالہ سے ان سب روایات کو ضعیف نا قابل اعتبار ثابت فرمایا ہے اور فرمایا کہ اس موضوع پر کوئی روایت صحیح نہیں ہے اس لئے اس کو مستحب یا مسنون کہنا صحیح نہیں ہے۔

**ويستحب أن يقال عند سماع الأولى من الشهادة: صلى الله عليك يا رسول الله! وعند الثانية منها: قرت عيني بك يا رسول الله! ثم يقول: اللّٰهم نفعني بالسمع و البصر بعد وضع ظفري الإبهامين على العينين فإنه عليه السلام يكون قائداً له إلىٰ الجنة كما في كنز العباد -إلى- وذكر ذلك الجراحي وأطال ثم قال ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئي.** (شامی کتاب الصلوٰۃ، باب الاذان مطلب فی کراهة تكرار الجماعة فی المسجد زکریا ٢/ ٦٨، کراچی ١/ ٣٩٨)

**ولا يصح في المرفوع من كل هذا شئ (تحته في هامشه) بل كله**

**مختلف و موضوع.** (مقاصد الحسنہ فی الأحادیث المشتہرۃ علی الألسنۃ ۱/ ۶۰۶، رقم: ۱۰۲۱، تیسیر المقال بحوالہ قاموس الفقہ ۲/ ۷۰، تذکرۃ الموضوعات للفتنی ۱/ ۳۴، موضوعات ملاعلی قاریؒ، کراچی ص: ۶۴) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
۱۲/ ربیع الاول ۱۴۱۵ھ
(الف فتویٰ نمبر ۳۱/ ۳۹۱۶)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری غفرلہ
۲۰/ ۳/ ۱۴۱۵ھ

## اذان میں انگوٹھے چومنا کیسا ہے؟

**سوال** [۵۵۳]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان میں انگوٹھے چومنا کیسا ہے؟ اگر کوئی نہ چومے تو کیا وہ گنہ گار ہوگا یا نہیں؟ حدیث کے حوالہ سے جواب دیں؟

المستفتي: محمد فاورق، کشمیری

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: اذان میں شہادتین کے وقت انگوٹھوں کا چومنا اوران کوآنکھوں سے لگانا بدعت ہے اوراس سلسلہ میں حضرت ابوبکر صدیقؓ کے حوالے سے جو حدیث نقل کی جاتی ہے وہ موضوع ہے جو تذکرۃ الموضوعات ۳۶، اور موضوعات کبیر ۷۵، پر موجود ہے اور موضوع حدیث پر عمل کرنا جائز نہیں ہے، بعد کے کچھ لوگوں نے گھڑ کر کے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر دیا ہو، اس کو موضوع حدیث کہتے ہیں۔

**الأحادیث التی رویت في تقبیل الأنامل وجعلها علی العینین عند سماع اسمه صلی اللّٰه علیه وسلم عن المؤذن في کلمة الشهادة کلها موضوعات.** (تیسیر المقال للیسوطی بحوالہ قاموس الفقہ ۲/ ۷۰)

**ولا یصح فی المرفوع من کل هذا شیئی (تحته فی هامشه) بل کله**

**مختلف و موضوع.** (مقاصد الحسنه فى الأحاديث المشتهرة على الألسنة ١/ ٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تيسير المقال بحواله قاموس الفقه ٢/ ٧٠، تذكرة الموضوعات للفتنى ١/ ٣٤، موضوعات ملاعلى قاریؒ، كراچی ص: ٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ واعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
١٧/ جمادی الثانیہ ١٤٣٤ھ
(الف فتویٰ نمبر: ٤٠/ ١١١٣٧)

الجواب صحیح:
احقر محمد سلمان منصور پوری
١٧/ ٦/ ١٤٣٤ھ

## نام مبارک سن کر انگوٹھا چومنے اور آنکھوں پر پھیرنے کی شرعی حیثیت

**سوال** [٥٥٤]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ کچھ لوگ آقائے مدنی صلی اللہ علیہ وسلم کا نام نامی سنکر انگوٹھے چوم کر آنکھوں پر پھیر لیتے ہیں یہ عمل جائز ہے یا نہیں؟

المستفتي: عبدالعزیز، مراد آباد

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰه التوفيق:** علامہ شامیؒ نے کنز العباد، قہستانی، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے مستحب نقل فرمایا ہے لیکن آخر میں خود علامہؒ نے علامہ جراحی کے حوالہ سے بیان فرمایا ہے کہ مذکورہ کتابوں کی روایات کسی حد تک بھی معتبر اور قابل اعتبار نہیں۔

**وذكر الجراحي وأطال ثم قال ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئ الخ** (شامی كتاب الصلوٰة، باب الأذان مطلب فى كراهة تكرار الجماعة فى المسجد كوئٹه ١/ ٣٧٠، كراچی ١/ ٣٩٨، زكريا ٢/ ٦٨)

اس لئے اہل فتاویٰ اور علماء محققین اس کے ترک کو احوط اور افضل کہتے ہیں۔

(مستفاد: فتاوی دار العلوم ٢/ ١٠٧، فتاویٰ محمودیہ قدیم ٢/ ٥٩-٢/ ١٨٦، جدید ڈابھیل ٣/ ١٥٦-١٦٢)

**الأحاديث التى رويت في تقبيل الأنامل وجعلها على العينين عند**

**سماع اسمه عن المؤذن في كلمة الشهادة كلها موضوعات.** (تيسير المقال بحواله قاموس الفقه٢/ ٧٠، مقاصد الحسنه فى الأحاديث المشتهرة على الالسنة ١/٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تذكرة الموضوعات للفتنى ١/٣٤، موضوعات ملاعلی قاریؒ، کراچی ص: ٦٤) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٢٨/ ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٣/ ٦٠٣)

## شہادتین میں انگوٹھا چومنا

**سوال** [٥٥٥]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان میں اشہدان محمداً رسول اللہ کی دونوں شہادتوں پر دونوں انگوٹھوں کے ناخونوں کو چوم کر آنکھوں پر لگانا فقہ حنفی کی کسی کتاب سے ثابت ہے یا نہیں اور ہے تو یہ سنت ہے یا نہیں؟ اور کیا ایسا کرنے والوں کو غلط کار کہا جاسکتا ہے؟

**المستفتی**: عبدالرحمٰن موسیٰ، کیراف گوئل اسٹور، پور نیک کالونی لکھنؤ، یوپی

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: فقہ حنفی کی مشہور کتاب شامی کے اندر کنز العباد، قہستانی، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے مستحب نقل کیا ہے لیکن آخر میں خود علامہ نے علامہ جراحی کے حوالہ سے یہ بیان کیا ہے کہ مذکورہ کتابوں کی روایات کسی حد تک بھی معتبر اور قابل اعتبار نہیں ہیں۔

**وذكر الجراحي وأطال ثم قال: ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئى الخ** (شامى كتاب الصلوٰة ، باب الاذان مطلب فى كراهة تكرار الجماعة فى المسجد، کوئٹہ ١/٣٩٨، مصری ١/ ٣٧٠، کراچی ١/٣٩٨، زکریا ٢/٦٨)

الأحادیث التی رویت في تقبیل الأنامل وجعلها علی العینین عند سماع اسمه عن المؤذن في کلمة الشهادة کلها موضوعات. (تیسیر المقال بحواله قاموس الفقه ٢/ ٧٠، المقاصد الحسنه فی الأحادیث المشتهرة علی الألسنة ١/ ٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تذکرة الموضوعات للفتنی ١/ ٣٤، موضوعات ملاعلی قاریؒ، کراچی ص: ٦٤)

اس لئے اہل فتاویٰ اور علماء محققین اس کے ترک ہی کو احوط اور افضل کہتے ہیں۔

(مستفاد: فتاوی دارالعلوم ٢/ ١٠٧، فتاویٰ محمودیہ قدیم ٢/ ٥٩-٢/ ٦٥-١/ ١٨٦، جدید ڈابھیل ٣/ ١٥٦-١٦٢)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٨/ ربیع الاول ١٤٠٨ھ
(الف فتویٰ نمبر ٢٣/ ٥٦١)

## کلمۂ شہادت پر انگوٹھا چومنے کی شرعی حیثیت

**سوال** [٥٥٦]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ اذان میں اشہد ان محمداً رسول اللہ سن کر انگوٹھے چومنا آنکھوں سے لگانا کیسا ہے؟ اور زید کہتا ہے کہ انگوٹھا چومنا ضروری نہیں ہے، تو اس کا ثبوت قرآن وحدیث سے دیجئے۔

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: نہ اذان واقامت میں شہادتین پر انگوٹھا چومنا ضروری ہے اور نہ قرآن کریم اور صحیح مستند حدیث سے اس کا ثبوت ہے البتہ علامہ شامیؒ نے کنز العباد، قہستانی، فتاویٰ صوفیہ اور کتاب الفردوس کے حوالہ سے مستحب نقل فرمایا ہے لیکن آخر میں خود علامہ شامی نے علامہ جراحی کے حوالہ سے یہ بیان کیا ہے کہ مذکورہ کتابوں کی روایات کسی حد تک بھی معتبر اور قابل اعتبار نہیں ہیں، اس لئے اہل فتاویٰ اور علماء محققین اس کے ترک ہی کو احوط اور افضل کہتے ہیں۔ (مستفاد: فتاوی دارالعلوم ٢/ ١٠٧،

فتاویٰ محمودیہ قدیم ۲/ ۵۹-۲/ ۶۵ -۱/ ۱۸۶، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۵۶-۱۶۲)

**وذكر الجراحي وأطال ثم قال ولم يصح في المرفوع من كل هذا شيئى الخ** (شامی کتاب الصلوٰة، باب الأذان مطلب فی کراهة تکرار الجماعة فی المسجد زکریا ۲/ ۶۸، مطبوعه کوئٹه ۱/ ۲۹۳، مصری ۱/ ۳۷۰، کراچی ۱/ ۳۹۸)

**الأحاديث التي رويت في تقبيل الأنامل وجعلها على العينين عند سماع اسمه عن المؤذن في كلمة الشهادة كلها موضوعات.** (تیسیر المقال بحواله قاموس الفقه ۲/ ۷۰، المقاصد الحسنه فی الأحادیث المشتهرة علی الألسنة ۱/ ۶۰۶، رقم: ۱۰۲۱، تذکرة الموضوعات للفتنی ۱/ ۳۴، موضوعات ملاعلی قاریؒ، کراچی ص: ۶۴) **فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم**

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

۱۹/ رجب ۱۴۰۸ھ

(الف فتویٰ نمبر ۲۴/ ۸۱۶)

# تکبیر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام آنے پر انگوٹھا چومنا

**سوال** [۵۵۷]: کیا فرماتے ہیں علماء کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں: کہ تکبیر یا کسی موقع پر سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی سن کر دورد شریف پڑھنا یا صرف انگوٹھا چومنا کیسا ہے؟ قرآن وحدیث سے جواب مرحمت فرمائیں عین نوازش ہوگی

**المستفتي**: مظفر حسین، قصبہ بسواں، بدایوں

باسمہ سبحانہ تعالیٰ

**الجواب وباللّٰہ التوفیق**: وہی الفاظ کہنا مستحب ہے جو مؤذن کی زبان سے نکلے ”**حي علی الصلوٰة والفلاح**“ پر ”**لا حول ولا قوة إلا باللّٰه**“ کہا کریں اور ”**قد قامت الصلوٰة**“ پر ”**أقامها اللّٰه وأدامها**“ کہا کریں۔ (مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ۲/ ۵۶، جدید ڈابھیل ۳/ ۱۵۶-۱۶۲)

انگوٹھا چومنا صحیح حدیث سے ثابت نہیں ہے اس لئے انگوٹھا چومنا بہتر نہیں ہے، کتاب الفردوس، کنز العباد، فتاویٰ صوفیہ میں چومنا ثابت ہے لیکن وہ کتابیں معتبر نہیں ہیں۔
(مستفاد: فتاویٰ محمودیہ قدیم ١/ ٥٩، جدید ڈابھیل ٣/ ١٥٦-١٦٢)

**وذكر الجراحی وأطال ثم قال ولم يصح في الموضوع من كل هذا شيئی الخ.** (شامی کراچی، کتاب الصلوٰۃ، باب الأذان مطلب فی کراهة تکرار الجماعة فی المسجد زکریا ٢/ ٦٨، کراچی ١/ ٣٩٨)

**مسح العينين بباطن أنملتی السبابتين بعد تقبيلهما عند سماع أشهد أن محمداً رسول الله من المؤذن – إلیٰ – لا يصح.** (تذكرة الموضوعات للفتنی ١/ ٣٤، المقاصد الحسنه فی الأحاديث المشتهرة على الألسنة ١/ ٦٠٦، رقم: ١٠٢١، تيسير المقال بحواله قاموس الفقه ٢/ ٧٠، موضوعات ملاعلی قاري، کراچی ص: ٦٤)

فقط واللہ سبحانہ وتعالیٰ اعلم

کتبہ: شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ
٦/ ذی قعدہ ١۴٠٧ھ
(فتویٰ نمبر ٢٣/ ٣٨٩)